یہ کتاب خاص واسطے اہل تشیع کے طبع ہوئی ہے اہلسنت نہ دیکھیں۔

وجعلنا لهم لسان صدق عليا

علي مع الحق والحق مع علي حيث ما دار

من مصنفات العالم الجليل والفاضل النبيل السيد الوجيه العريف النبيه المحقق العلام المدقق الفهام ذو الشرف الازهر والمجد الابهر جناب المولوی

السيد علي اكبر لازالت شموس افاداته طالعة ابن العلام امام الهمام العالم العلم العلام الحبر النحرير القمقام

# التوضيحات التحقيقية

في

# شرح الخطبة الشقشقية

والبحر الطمطام قدوة المتكلمين اسوة المجتهدين حجة الاسلام فخر اهل البيت عليهم السلام السمي لجده

سيد الانام سلطان العلماء رضوان مآب جناب السيد محمد طاب ثراه

طبع في المطبع المخصوص ... علي ... في لكهنؤ ١٢٩٥

بسم الله الرحمن الرحیم

ان ابهر درر تلالات الافاق بلوامع انوارها واز فر زهر تعطرت الانفس بفوایح
اثاره حمد الله الذی توحد بالالوهیة فی عالم القدس واللاهوت وتفرد
الکبریاء فی الملک والملکوت ظهرت انوار حکمته علی نواصی صفایح الاب
ولمعت لمعات قدرته فی غواشی حنادس الظلام وطد الاطواد وسطح الم
رفع السماء بلا عمد واکد الجبال بلا اکد انشاء من الارض الجنود جنات
وحب الحصید والنخل باسقات لها طلع نضید نضید ریشق عارض الارض بقا
الشفق فتفتقت الشقائق والانوار وربی ربائب بنات النبات بودق ترائب
السحاب المدرار زخرف اوکار الاجسام ببنا رسول النفوس المضیئة لدیاجی
الظلام یعلم خائنة الاعین وما تکن الصدور یعدل فی بریته ولا یجور
لا یعزب عنه دبیب النمل علی الصفا ولا یخفی منه ما ظهر وما اختفی من
فوق الثریا الی تحت الثری فسبحان من سبح له السماء بنجومها والارض
تبض مهاوتخومها والافلاک بکواکبها والغبراء بکواکبها والافق ومکوامها
وان من شئ الا یسبح بحمده فلحمده حمدا عداد الارواح والاملاک ومطل الرکام

والوكاك ما تقعقعت في الخضراء قابه ودبت على الغبراء دابه ونصلي على
نبيه محمد سيد البشر الذي حن اليه الجذع اليابس وقد دثر واشار باصبعه
فانشق القمر ركب البراق فشاهد ما بين الافاق والسبع الطباق وعلى
وصيه الذي نبع من ضيضئ نواره ونبغ من دوحة ظهوره الذي فداه
بنفسه ووقاه فقال فيه من كنت مولاه فعلى مولاه وازلفت الجنة لعلى
ولمن والاه وسعرت النار لمن لبغضه وعاداه فهو الامام المفروض طاعته
على كافة البشر والولي المحظور معصيته في كل ما نهى وامر المويد بالنصر والظفر
قسيم الجنة وسقر حامل للواء وساقي الكوثر شافع المذنبين في يوم المحشر
الزكي المعصوم المطهر والشجاع الغضنفر المظفر قالع باب خيبر سيد العرب مظهر العجب
الاشرف بالحسب والنسب هاشمي الام والاب ملتقى شرف الابوة والنبوة وارث علم
الرسالة والنبوة سيد الاوصياء والاولياء وصي اشرف الانبياء والاصفياء زوج البتول
العذراء المعصومة الزهراء ابو الائمة الاتقياء النجباء الامناء وعلى آله الطاهرين
الذين هم الانوار الهاشمية والشموس العلوية والاقمار الفاطمية والكواكب
المحمدية عليهم صلوات طيبة زكية وتحيات كاملة بهية عدد رشحات الامطار
واوراق الاشجار ملاء الافاق والاقطار ما افاضت الشمس على الدهور
انوارها وما طاف الحجيج بالكعبة ولمسوا استارها **اما بعد** فان الخطبة
العلوية الموسومة **بالشقشقية** كانها صحيفة مكرمة مرفوعة مطهرة
بايدي سفرة كرام بررة او كتاب مكنون لا يمسه الا المطهرون فانها مع
وجازتها وشحت بحقائق البيان ورشحت بدقائق التبيان واحتوت على
فرائد غريبة تلالات بها دياجي الضماير وانطوت على جواهر عجيبة ملات بها
كنوز السرائر عبائرها حدائق روائح الجنان وفوائح روضات الرضوان

باهجة انوارها باسمة ازهارها تفرح نواظر المهموم نواضرها وتبهج مناظر النجوم مناظرها يبشر الناظرين نسيمها ويسر العابرين شميمها تطرب القلب وتلهيه وتقرى كل طبع بما تشتهيه فيها جنات تجرى من تحتها الانهار وتفتقت فيها اطائب الرياحين والانوار ونفائس الاوراد والازهار كانها جنة عالية قطوفها دانية روحها اذفر من المسك والعنبر وريحانها اطيب من الورد والعبهر عرائس نكاتها كحور عين فى غرف الجنان كانهن الياقوت والمرجان قاصرات الطرف لم يطمثهن انس قبلهم ولا جان متكئين على رفرف خضر وعبقرى حسان فيها درر الاسرار وغرر الحكم وجواهر الاثار وزواهر الكلم كيف لا وقد جرت من منبع الحكمة القدسية اللاهوتية وصدرت من مصدر الاسرار الملكوتية فرايتها اجدر بشرح نكاتها الفائقة وبسط محصلاتها الرائقة ولم يزل الشغف يراودنى على اسعاف المامول ويحملنى على مطايا النجاح المسئول ولم يتفق لى هذا الضيق المجال وتكثر الاشغال وتوزع البال وتوفر البلبال فانى تحمل المكاره زمانا وازمانا واكابد شدائدها احيانا فاحيانا حتى ان الدهر العبوس والدور المنحوس قد توجه الى بوجه قمطرير وتداولنى فى سفر خطير وتعب كثير وخطب عسير فنزحت الموطن وتركت المسكن وصبرت على نوائب الفراق وسرت الى مفاوز الاكناف والافاق فعنانى ركوب غارب الاغتراب وانانى عن الاحباب والاتراب فصرت اجول مثل الحائم فى كل بيداء واجوب مثل الهائم فى سجراء ومرداء فايست من الضرام مآربه ونيل ما همته وقصدته ولم ازل اقول لا وتارة بلى واقدم رجلا واوخر اخرى وطفقت ارتاى كما قال مولاى بين ان اصول بيد جذاء او اصبر على طخية عمياء فبينا انا كذلك اذ هتف بى هاتف من قلبى اولاه قل يا عبادى الذين اسرفوا على

انفسہم لا تقنطوا من رحمۃ اللہ فاستیقظت من رقدۃ الغفول واستنقذت من غمرۃ الذہول فبسطت قصیر الباع ورکضت جیاد الیراع ولذت بالملک المطاع ودعوت الذی یجیب دعوۃ الداع واستعنت ذا القوۃ المتین قائلا ایاک نعبد وایاک نستعین علی نیل الامال والامانی والفوز بخیر المال وحسن المبانی حتی فاضت ینابیع الانوار من مناہل عواطفہ وہطلت غمائم الالطاف من نوافح لطائفہ فاخضرت سنابل لقرائح الھامدۃ البالیۃ بالھوامر الدوافق الواردۃ المتوالیۃ فزہرت الازہار وانارت الانوار وسجعت البلابل وترنمت العنادل کانما سقتہا ایدے قاسم جنۃ نخیم نجد اول سلسبیل وسلاسل تسنیم بابی وامی من ہو قاصم اعناق الکفرۃ اللئام وکاسر الاوثان والاصنام ماحی اثار البدع والظلام الفارس الفاتک البطل الضرغام فتوسلت بہ متضرعا مستکینا فایدنی بتائید اتہ کفیلا ومعینا ونودینا انا فتحنالک فتحا مبینا فشرحنا شرحا متینا حیث یکشف اللثام عن معانیہا ویرفع البراقع عن غوانیہا فجاء بحمد اللہ بیضاء للناظرین وآیۃ للمتوسمین وتبصرۃ للمستبصرین وتذکرۃ للمتذکرین فما کان نشرح الصدور بتحقیقاتہا الانیقۃ ویتضح الحق بافاداتہا الرشیقۃ سمیتہا بالتشریحات التحقیقیۃ والتوضیحات التدقیقیۃ فی شرح الخطبۃ العلویۃ الشقشقیۃ وما توفیقی الا باللہ الملک المنان وعلیہ التکلان فی کل حال وزمان وانا العبد الذلیل الاحقر السید علی اکبر ابن العلامۃ المرحوم سلطان العلماء رضوان مآب جناب السید محمد طاب ثراہ وجعل الجنۃ مثواہ وکان ذلک ثانی عشر من رجب المرجب سنہ ۱۳۰۷ھ

## توضیح اوّل

درۃ فیہا غرۃ وللعیون فیہا قرۃ واضح ہو کہ یہ شقہ رشیقہ وثیقہ انیقہ فرمان جہان مطاع

ارشاد واجب الاتباع توقیع وقیع بارگاہ علویہ یرلیغ بلیغ پیشگاہ مرتضویہ موسوم بخطبہ شقشقیہ ہی
جسکا شہرہ جلالت آفاق عالم مین مشہور آوازہ عظمت آویزہ مسامع عالم قدس و نور تذکرہ جسکے وصاف
السنہ فصحاے عدنان و بلغاے قحطان پر مذکور عنوان فیض بنیان نواصی صفحات زمان پر سطور
لوامع آثار فائض الانوار سے تمام عالم معمور ہی عبایر قدسی اسرار نزہت روضہ رضوان نگہت ریاحین
فرادیس جنان سواد حروف میمنت مالوف کحل الجواہر عیون حور العین ضیاء البصائر غلمان خلدین
لمعہ بیاض اسکا غرہ ناصیہ آفتاب ہدایت نے ارشاد قرہ باصرہ ماہتاب صدق وسداد مضامین فیض آگین
تسبیح اوراد مسبحان عالم ملکوت وظائف مہللان عالم قدس و لاہوت مطاوی ارشادات تمغاے
علم صدق و صلاح فحاوی اشارات طغراے پرچم نجات و نجاح ہی اور یہ خطبہ جاری ہوا ہی زبان
گوہر فشان و لسان حق ترجمان سے اُس حجت کردگار وصی رسول مختار صاحب ذوالفقار
ابوالائمہ الاطہار کے کہ جسکا وجود فائض الانوار مانند آفتاب ضیابار بمضمون حدیث انا و علی
من نور واحد تمامی کائنات پر جلوہ افگن ہی اور تجلیات ذات فائض البرکات اُسکا
بمضمون حدیث کنت انا و علی نورا بین یدی اللہ عرشہ وجود موجودات پر روشن
ہی بمضمون حدیث علی منی و انا منہ سے ائتلاف جانی اور امتزاج نفسانی ہویدا ہے اور
حدیث شریف لحمک لحمی ودمک دمی وحربک حربی سے شرف اتحاد جسمانی اور اختلاط
ضمیر روحانی ہویدا ہی اور یہ وہ صاحب ذوالفقار ہی کہ جسنے حملہ صاعقہ کردار حربہ شمشیر شعلہ بار سے
وجود کفار گمراہان اشرار کو واصل دار البوار اور مستاصل فی النار کردیا کہ جبرئیل امین نے
بندا کی لافتی الا علی لا سیف الا ذوالفقار اُسکی شجاعت اور فتوت کا اقرار کیا اور یہ وہ
صاحب طہارت ہی کہ جسکو جناب رب العزت نے بکمال لطف و مرحمت بمنطوق انما
یرید اللہ الخ خلعت فاخرہ عصمت و طہارت و حلہ نادرہ عفت و نظافت سے سرفراز
فرماکر تمامی ارجاس و آثام و جملہ نجاسات و ازلام سے پاکیزہ و ممتاز کیا جناب رسالتمآب نے
بمضمون من کنت مولاہ فعلی مولاہ اُسکو مولاے دو جہان و جناب رب الارباب نے

بمصداق انما ولیکم اللہ اُسکو مولاے دین و ایمان ارشاد فرمایا بحسب منطوق
اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول اطاعت و فرمان برداری اُسکی لازم فرمائی ہی اور
مصداق قل لا اسئلکم اجرا علیہ الا المودۃ فی القربی سے محبت و وفاداری اُسکی
سب پر فرض و متحتم کر دی ہے کریمہ قل کفی باللہ شہیدا بینی وبینکم ومن عندہ
علم الکتاب اُسکے وفور علم و عرفان اور صدق لسان و جنان پر شاہد صادق ہی
اور حدیث شریف انا دار الحکمۃ وعلی بابہا اُسکے کمال علوم و حکم پر دلیل ناطق اور
حدیث انا مدینۃ العلم وعلی بابہا اُسکی جامعیت جوامع الکلم پر برہان واثق ہی اس خلیل
کعبہ خلت و ولا صفہ نشین حریم صدق و صفائی آئینہ اسرار علم و عرفان کو صیقل لو کشف الغطا
فرما کر زنگ و غبار ریب ارنی کیف تحی الموتی سے مجلا و مصفا کر دیا اور چہرہ شاہد
صدق و ایقان سے نقاب خفا و حجاب اخفا ولکن لیطمئن قلبی ہٹا کر بمضمون لما ازددت
یقینا جلوہ جمال اذعان و فروغ حسن اطمینان دکھا دیا اس کلیم قلہ طور رفعت و اعتلا مناجی
سرادقات قرب و اصطفا یعنی اسرار رب ارنی انظر الیک اور حقیقت آثار لن ترانی کو
لمعان برہان لم ترہ العیون بمشاہدۃ العیان سے مبرہن کر دیا اور سینہ ہاے معرفت گنجینہ
اہل عرفان اور دیدہ ہاے نظارگیان اہل ایقان کو تجلیات شہود ولکن تراہ القلوب
بحقائق الایمان سے مانند وادی ایمن کے روشن کر دیا ہی - وہ ایسا شہریار علم و کمال تاجدار
جاہ و جلال ہی کہ جسکے دبدبہ صدا سے دورباش سلونی قبل ان تفقدونی سے گوشہاے
ارباب بطالت گوش اصم ہیں اور ایسا شہسوار عرصہ علم و دانش یکہ تاز عرصہ فہم و بینش ہی
کہ طنطنہ نقارہ لو ثنیت لی الوسادۃ سے زبانہاے اصحاب حق فراموش الکن و ابکم ہیں
تمامی گفتار و کردار جناب حیدر کرار بمضمون حدیث رسول مختار علی مع الحق والحق مع علی
یدور حیث ما دار مقرون بحق و صواب مقبول بارگاہ حضرت کردگار مضمون حدیث
لاعطین الرایۃ غدا کرارا غیر فرار سے صولت صفدریہ نمودار سطوت حیدریہ شجاعت غضنفریہ آشکار ہی

بمحواے حدیث ضربۃ علی یوم الخندق افضل من عبادۃ الثقلین تمغاے پر
افضلیت طغرائے علم شجاعت ہی ومنطوقہ انما ولیکم اللہ ورسولہ دلیل جود وسخاوت
وبرہان امامت وولایت کے مفاد ویؤثرون علی انفسہم الخ برہان صحیفہ علو ہمت وعز
وثیقہ فتوت ومروت ہی آیہ شریفہ یا ایہا الذین امنوا اتقوا اللہ وکونوا مع الصادقین سے راستگو
وراست گفتاری اُسکی ہویدا ہی وکریمہ عظیمہ الذی جاء بالصدق وصدق بہ سے تصدیق
صدق وپرہیزگاری اُسکی پیدا ہی۔ اعنی سید الوصیین امام المتقین۔ قائد الغر المحجلین۔ یعسوب المومنین
نفس الرسول۔ زوج البتول۔ ابا الحسنین مظہر العجائب والغرائب۔ اسد اللہ الغالب امیر المومنین
علی ابن ابیطالب علیہ الصلوٰۃ والسلام۔ ماھدر الحمام وسطا الحسام

## تزئین المقام وتبیین المرام
## بکلام الامام علیہ السلام

ضمائر خورشید نظائر اصحاب صدق وصفا اور خواطر قدسی مآثر ارباب صفوت
واصطفا پر روشن وبرہن ہو کہ قبل از بیان تشریحات کلمات حق سمات وتبیان
توضیحات مطالب صدق آیات کے بجنسہ خطبہ شریفہ مع ترجمہ الفاظ منیفہ نگارش کیا جاتا ہے
اور بعد اُسکے جدا جدا ہر فقرہ مبارکہ کی ذیل میں تشریح مطاوی الفاظ ولغات اور توضیح
مخادی مضامین وعبارات کیجائیگی ویحق اللہ الحق بکلماتہ ولو کرہ المجرمون

## الخطبۃ العلویۃ الشقشقیۃ

أَمَا وَاللّٰهِ لَقَدْ تَقَمَّصَهَا ابْنُ أَبِي قُحَافَةَ وَإِنَّهُ لَيَعْلَمُ

آگاہ ہو قسم بخدا کہ ہر آئینہ بتحقیق کہ پہن لیا پیراہن خلافت کو ابن ابی قحافہ نے حالانکہ بتحقیق کہ وہ ہر آئینہ جانتا تھا

أَنَّ مَحَلِّي مِنْهَا مَحَلُّ الْقُطْبِ مِنَ الرَّحَى يَنْحَدِرُ عَنِّي

کہ تحقیق مقام میرا خلافت سے مثل مقام قطب آسیا کی ہے ۔ آسیا ہے سیلاب علم و حکمت کو میرے فیض سے ریزش

السَّيْلُ وَلَا يَرْقَى إِلَيَّ الطَّيْرُ فَسَدَلْتُ دُونَهَا ثَوْبًا

و سیلان ہے اور کوئی پرندہ ہمارے کنگرہ رفعت تک پرواز نہین کرسکتا پس چھوڑ پردہ اپنے و خلافت کو درمیان ڈالدیا

وَطَوَيْتُ عَنْهَا كَشْحًا وَطَفِقْتُ أَرْتَئِي بَيْنَ أَنْ

اور ہنگامۂ خلافت سے مینے پہلوتہی اور چشم پوشی اختیار کی اور شروع کیا مینے غور کرنا درمیان اسباب کے

أَصُولَ بِيَدٍ جَذَّاءَ أَوْ أَصْبِرَ عَلَى طَخْيَةٍ عَمْيَاءَ يَشِيبُ

کہ حملہ کرون اپنے دست بریدہ و کوتاہ سے واسطے طلب حق کے یا صبر کردن اوپر اس ظلمت تیرہ و تار کے جسمین حق پوشیدہ ہے

فِيهَا الصَّغِيرُ وَيَهْرَمُ فِيهَا الْكَبِيرُ وَيَكْدَحُ فِيهَا

یہ ایسی مصیبت تھی کہ اسکی شدت سے خورد سال پیر ہو جاوے اور بوڑھا ضعیف ہو جاوے و ہر مومن رنج و غم مین گرفتار رہے

مُؤْمِنٌ حَتَّى يَلْقَى رَبَّهُ فَرَأَيْتُ أَنَّ الصَّبْرَ عَلَى هَاتَا

تا اینکہ لقاے خدا سے فائز ہو پس بعد تامل کی مینے دیکھا کہ صبر کرنا اس مصیبت پر اولی ہے ۔

أَحْجَى فَصَبَرْتُ وَفِي الْعَيْنِ قَذًى وَفِي الْحَلْقِ شَجًا أَرَى

پس مینے صبر کیا حالانکہ آنکھ مین غبار اندوہ خار مصیبت کی خلش تھی اور گلے مین غم و غصہ فشردہ تھا مین دیکھتا تھا

تُرَاثِي نَهْبًا حَتَّى إِذَا مَضَى الْأَوَّلُ لِسَبِيلِهِ فَأَدْلَى بِهَا إِلَى فُلَانٍ

کہ میراث خلافت کی اور باغ فدک کی لٹ رہی ہے یہانتک کہ خلیفہ اول گذر گیا اور اپنی راہ پکڑی پس خلیفہ اول نے اس خلافت کو حوالہ خلیفہ ثانی کے

بَعْدَهُ ثُمَّ تَمَثَّلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ بِقَوْلِ الْأَعْشَى ۵ شعر

بعد اپنے کر دیا پس حضرت امیر نے مثالا شعر اعشا پڑھا

شعر

شَتَّانَ مَا يَوْمِي عَلَى كُورِهَا ۞ وَيَوْمُ حَيَّانَ أَخِي جَابِرِ

کسقدر فرق ہے اس روز سے کہ جس روز پشت ناقہ پر رنج و محنت سفر کرتا ہون اور اس روز سے کہ مصاحبت حیان مین نعمت و راحت رہتا تھا

فَيَا عَجَبًا بَيْنَا هُوَ يَسْتَقِيلُهَا فِي حَيَاتِهِ إِذْ عَقَدَهَا

پس تعجب ہے ابن قحافہ سے کہ اپنی زندگی مین تو خلافت سے دست بردار ہوتا تھا اور کہتا تھا اقیلونی لست بخیرکم و علی فیکم

لِاٰخَرَ بَعْدَ وَفَاتِهٖ لَشَدَّ مَا تَشَطَّرَا ضَرْعَيْهَا

لیکن بعد اپنے مرنیکے اس رسن کی دامن خلیفۂ ثانی مین گرہ لگادی ہر آئینہ دونو خلیفہ نے پستان خلافت کو خوب بانٹ لیا

فَصَيَّرَهَا فِيْ حَوْزَةٍ خَشْنَاءَ يَخْشُنُ مَسُّهَا وَيَغْلُظُ

پس ابوبکر نے خلافت کو ایک وادی سنگلاخ مین چھوڑ دیا کہ جسکا چھونا دشوار ہے اور سخت

كَلْمُهَا وَيَكْثُرُ الْعِثَارُ فِيْهَا وَالْاِعْتِذَارُ مِنْهَا

کلامی اُسکی بمنزلہ زخمہا ہے کار یکی تھی خود ٹھوکرین بکثرت کھاتا تھا اور پھر عذر و معذرت بھی کرتا تھا

فَصَاحِبُهَا كَرَاكِبِ الصَّعْبَةِ اِنْ اَشْنَقَ لَهَا خَرَمَ

پس خلیفۂ ثانی مانند اک سوار ناقۂ سرکش کے تھا کہ اگر زور سے مہار کھینچی جاوے تو اُسکی بینی مجروح و شق ہو جاوے

وَاِنْ اَسْلَسَ لَهَا تَقَحَّمَ فَمُنِيَ النَّاسُ لَعَمْرُ اللّٰهِ بِخَبْطٍ

اور اگر مہار ڈھیلی کر دیجاوے تو قعر ہلاکت مین گرادیوے پس لوگ مبتلا ہوئے آفت ہو گئے قسم بربقاے خدا کہ راہ ہا ہے

وَشِمَاسٍ وَتَلَوُّنٍ وَاعْتِرَاضٍ فَصَبَرْتُ عَلٰى

شب تاریک مین گشتہ و حیران اور سرکشی و خود سری اور بدگوئی اور عیب گوئی و اعتراض بیجا مین غلطان و پیچان تھے پس صبر کیا مینے اس مدت

طُوْلِ الْمُدَّةِ وَشِدَّةِ الْمِحْنَةِ حَتّٰى اِذَا مَضٰى لِسَبِيْلِهٖ

طول زمان اور شدت محنت فراوان پر تا اینکہ دوم نے بھی اپنی راہ لی اور یہان سے گذر گیا

جَعَلَهَا فِيْ جَمَاعَةٍ زَعَمَ اَنِّيْ اَحَدُهُمْ مِنْهُمْ

اُسنے یہ کام کیا کہ خلافت کو ایک جماعت مین قرار دیا اور مجھکو بھی ایک شخص اُنمین شل اُنھین کے گمان کیا

فَيَا لَلّٰهِ وَلِلشُّوْرٰى مَتٰى اعْتَرَضَ الرَّيْبُ فِيَّ مَعَ

پس خداوندا فریاد ہے اس شورہ سے کہان مین کہان یہ شورہ بھلا میرے حق کی نسبت کیا شک و شبہہ پہلے ہوا تھا جو ابوبکر کو

الْاَوَّلِ مِنْهُمْ حَتّٰى صِرْتُ اُقْرَنُ اِلٰى هٰذِهِ النَّظَائِرِ

خلیفہ بنایا تھا تا اینکہ اب مجکو ہمسر ایسے لوگون کا قرار دے کر سب کو میرا ہمسر بنا دیا۔

لٰكِنْ اَسْفَفْتُ اِذْ اَسَفُّوْا وَطِرْتُ اِذْ طَارُوْا

لیکن جب وہ نیچے اُترے تو اُنکے ساتھ مین بھی مجبوراً اُترا اور جب وہ پرواز کر کے بلند ہوئے تو مین بھی اُنکے ساتھ بلند ہوا

فَصَغٰی رَجُلٌ مِنْہُمْ لِضِغْنِہٖ وَمَالَ الْاٰخَرُ لِصِہْرِہٖ

پس جھکے ایک شخص یعنی سعد ابی وقاص بغرض بغض کینہ کے اور دوسرا طرف مائل ہوا بسبب نسبت کے یعنی عبدالرحمن بن عوف مائل عثمان ہوا

مَعَ ہَنٍ وَہَنٍ اِلٰی اَنْ قَامَ ثَالِثُ الْقَوْمِ نَافِجًا حِضْنَیْہِ

ساتھ عیب و خرابی جو ناگفتہ بہ ہے تا اینکہ تیسرا شخص خلافت پر قائم ہوا اسکا یہ حال تھا کہ اسنے اپنا معدہ

بَیْنَ نَثِیْلِہٖ وَمُعْتَلَفِہٖ وَقَامَ مَعَہٗ بَنُوْ اُمَیَّۃَ یَخْضِمُوْنَ

اور اسکو حلق تک بال و متاع دنیا سے بھر لیا اور تن پروری مال مردم خوری میں کی وہ اسکے ساتھ قوم بنی امیہ اٹھ کھڑی ہوئی

مَالَ اللّٰہِ خَضْمَ الْاِبِلِ نَبْتَۃَ الرَّبِیْعِ اِلٰی اَنِ انْتَکَثَ عَلَیْہِ

اور مال خدا اسطرح کھایا جسطرح شتر و بہائم سبزہ زار فصل ربیع کو کھا کر باقی نہیں چھوڑتے ہیں تا اینکہ رسن عمر ثالث کی بل کھا کر ٹوٹ گئی

فَتْلُہٗ وَاَجْہَزَ عَلَیْہِ عَمَلُہٗ وَکَبَتْ بِہٖ بِطْنَتُہٗ فَمَا رَاعَنِیْ

اور اعمال ناشائستہ نے اسکے کام تمام کیا اور تن پروری و سیر خوری نے اسکو منہ کے بل گرادیا پس تعجب خیز یہ امر ہوا کہ ناگاہ لوگوں نے

اِلَّا وَالنَّاسُ یُہْرَعُوْنَ اِلَیَّ کَعُرْفِ الضَّبُعِ قَدِ انْثَالُوْا

میری بیعت پر از خود ہجوم کیا مانند ہجوم و ازدحام گفتار کے تحقیق کہ یکبارگی لوگوں نے ہجوم

عَلَیَّ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ حَتّٰی لَقَدْ وُطِئَ الْحَسَنَانِ وَشُقَّ

اور ہر طرف سے ازدحام کیا کہ تا اینکہ کچل گئے دونوں ڈھیرے اور دونوں جانب دامن چاک چاک ہوگئی

عِطْفَایَ مُجْتَمِعِیْنَ حَوْلِیْ کَرَبِیْضَۃِ الْغَنَمِ حَتّٰی

اور مجھکو جمع کرکے گھیر لیا مانند مجمع گلہ گوسفند کے اور جبکہ

اِذَا نَہَضْتُ بِالْاَمْرِ نَکَثَتْ طَائِفَۃٌ وَفَسَقَتْ اُخْرٰی

باہمرار میں امور مہمات ظاہر خلافت کے احکام بیعت اور انجام امر کا کیا تو ایک گروہ نے بیعت کو شکست کیا یعنی طلحہ و زبیر اصحاب جنگ جمل بعد بیعت کے اور گروہ فسق و فجور ختیار کیا یعنی معاویہ و اصحاب اہل صفین اور ایک گروہ دین

وَمَرَقَتْ اٰخَرُوْنَ کَاَنَّہُمْ لَمْ یَسْمَعُوْا قَوْلَ اللّٰہِ تَعَالٰی

سے نکل گیا جیسے حرقوص ابن زہیر و دیگر اصحاب نہروان کے گویا ان سب نے قول حق تعالی نہیں سنا کہ خدا فرماتا ہے

تِلْکَ الدَّارُ الْاٰخِرَۃُ نَجْعَلُہَا لِلَّذِیْنَ لَا یُرِیْدُوْنَ

کہ اس دار آخرت کو ہمنے مہیا کیا ہے واسطے ان لوگوں کے کہ اہل حق پر زیادتی و برتری و زبردستی کرنے کا ارادہ کرتے

عُلُوًّا فِی الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِیْن

اور نہ بیچ زمین کے فتنہ و فساد کرنیکا ارادہ کرتے ہین۔ اور نیکی اور خوبی عاقبت کی مخصوص ہے واسطے پرہیزگاران و نیکوکاران کے

بَلٰی وَاللّٰهِ لَقَدْ سَمِعُوْهَا وَوَعَوْهَا وَلٰكِنَّهُم

ہان قسم بخدا کے البتہ تحقیق کہ سنا ہے ان لوگون نے اس قول خدا کو اور یاد ہے ان کو لیکن انکی نظرون میں

اُحْلَوْلَیَتِ الدُّنْیَا فِیْ اَعْیُنِهِمْ وَرَاقَهُمْ زِبْرِجُهَا

دنیا دنی اچھی معلوم ہوئی ہے اور زیب و زینت دنیاے فانی نے انکے جان و دل کو فریفتہ و شیفتہ اپنا کر لیا ہے

اَمَا وَالَّذِیْ فَلَقَ الْحَبَّةَ وَبَرَءَ النَّسَمَةَ لَوْلَا حُضُ

آگاہ ہو قسم اُس خداوند پاک کی جسنے دانہ کو شگافتہ اور انسان کو پیدا کیا کہ اگر یہ بات نہوتی کہ لوگون نے حاضر ہو کر بیعت

الْحَاضِرِ وَقِیَامُ الْحُجَّةِ بِوُجُوْدِ النَّاصِرِ وَمَا اَخَذَ اللّٰه

اور حجت خدا قائم ہوگئی کہ اعوان و انصار موجود ہین اور خدا نے عہد و میثاق

تَعَالٰی عَلَی الْعُلَمَاءِ اَنْ لَّا یُقَارُّوْا عَلٰی كِظَّةِ ظَالِم

علماے شریعت سے لیلیا ہے کہ کچھ سکوت و صموت نکرین اور پر سرکشی و جفاکاری ظالمان اور فریاد و گرسنگی

وَلَا سَغَبِ مَظْلُوْمٍ لَاَلْقَیْتُ حَبْلَهَا عَلٰی غَارِبِهَا

مظلومان کے کہ سبب امور مانع سکوت ہوگئے ورنہ مین اس مہار ناقہ خلافت کو اسکی پشت پر ڈالدیتا کہ شتر بے مہار جہان چاہے چلا جاوے

وَلَاَذَقْتُ اٰخِرَهَا بِكَاسِ اَوَّلِهَا وَلَاَلْفَیْتُمْ دُنْیَاكُم

اور جو کاسہ اول مرتبہ لوگون نے اٹھا کر پی لیا تھا وہی مزا پھر چکھا دیتا مگر تم دیکھو کہ میرے نزدیک یہ تمھاری دنیاے فانی بد

هٰذِهٖ اَهْوَنَ مِنْ عَفْطَةِ عَنْزٍ بِبَیْلِ مَجْذُوْمٍ قَالُو

اور عیش و عشرت نفسانی بدتر ہے اُس آب دماغ گوسفند سے جو ناک مین کسی جذامی کے ہو رواۃ کہتے ہین

وَقَامَ اِلَیْهِ رَجُلٌ مِّنْ اَهْلِ السَّوَادِ عِنْدَ بُلُوْغِهٖ اِلٰی

کہ ایک شخص اہل عراق سے کھڑا ہوگیا جب کہ حضرت اس مقام تک خطبہ فرما چکے تھے

هٰذَا الْمَوْضِعِ مِنْ خُطْبَتِهٖ فَنَاوَلَهٗ كِتَابًا فَاَقْبَلَ یَنْظُر

اور اُسنے ایک نامہ حضرت کے سامنے پیش کیا پس حضرت اسکو

فَلَمَّا فَرَغَ مِنْ قِرَاءَتِہٖ قَالَ لَہٗ ابْنُ عَبَّاسٍ

... فارغ ہوئے — تو ابن عباس نے عرض کیا

لَوِ اطَّرَدَتْ مَقَالَتُكَ مِنْ حَيْثُ أَفْضَيْتَ فَقَالَ

... بات تھی کہ جہاں سے کلام ناتمام چھوڑا تھا وہیں سے ارشاد فرما کر اتمام فرماتے — پس حضرت نے فرمایا

هَيْهَاتَ يَا ابْنَ عَبَّاسٍ تِلْكَ شِقْشِقَةٌ هَدَرَتْ ثُمَّ

ہیہات اے ابن عباس — یہ بات بہت بعید ہوگئی اسواسطے کہ اسوقت وہ کلام میرا مثل صدائے شتر مستانہ کے تھا

قَرَّتْ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَوَاللّٰهِ مَا أَسِفْتُ عَلَى كَلَامٍ قَطُّ

... جوش مستی کو جاری ہوا تھا اور پھر تھم گیا ابنعباس کہتے ہین قسم بخدا کہ ایسا تاسف مجھکو کسی کلام سے نہین ہوا

كَأَسَفِي عَلَى ذٰلِكَ الْكَلَامِ أَلَّا يَكُونَ أَمِيرُ الْمُؤْمِنِينَ

... جیسا کہ مجھکو افسوس اوپر اس کلام ناتمام کے ہوا حضرت کو جسقدر منظور و مطلوب تھا

عَلَيْهِ السَّلَامُ بَلَغَ مِنْهُ حَيْثُ أَرَادَ

وہان تک پہونچا ۱۲

**توضیح دوم** ہدایۃ وارشاد فیہ صدق و سداد واضح ہو کہ یہ توقیع رفیع بر بلیغ منیع خاص ارشاد ہدایت بنیاد سرور عالیمقام کلام امام انام حضرت امیر المومنین علیہ السلام ہی۔ اور بیان کافی۔ اور تبیان شافی برہان وافی۔ یہ ہی کہ بموجب قضیہ منطقیہ شکل ... بدیہی الانتاج کے نتیجہ تصدیق ہویدا ہوتا ہی یعنے ہذہ الخطبۃ من کلام علی ... وکل کلامہ حق نتیجہ اس یہ ہی کہ ہذہ الخطبۃ حق توضیح اسکی یہ ہی کہ بیان دو قضیہ کا ... اثبات لازم ہوتا ہی ایک صغرے یعنی یہ خطبہ کلام امام علیہ السلام ہی۔ اور دوسرا کبرے یعنی کلام امام علیہ السلام حق ہی تو یہ دونون قضیہ بتفصیل تمام بعون اللہ المنعام و بیامن فیوض حضرت امام ہمام علیہ صلوات اللہ الملک العلام۔ گوش گذار ارباب کرام کیئے جاتے ہین قضیہ اس واضح ہو

قضیہ صغرے کے ۱۲

کہ صغرا یعنے یہ خطبہ ناصعہ بارقہ لامعہ صاعقہ ساطعہ خاص کلام امام علیہ السلام ہی بوجوہ متعددہ
ثابت ہی اول یہ کہ اکثر علماے اہلسنت نے تمامی کتاب نہج البلاغہ کی تصدیق کی ہی دوم
یہ کہ اکثر علماے اہلسنت نے خاص اس خطبہ کی توثیق کی ہی سوم یہ کہ یہ طرز مرصع دمرصوص حضرت
شاہ ولایت کے مخصوص ہی جسکا نظیر وعدیل اور مثیل وبدیل نہین ہی چہارم یہ کہ ایسا کلام
براعت آساس بلاغت اختصاص جانب غیر منسوب کرنا محض وسواس بعید از قیاس ہی اعاذنا
اللہ من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس
پنجم یہ کہ شان فاضل المعی علامہ سمعی مقدس زکی وحید لوذعی جناب سید رضی علیہ الرحمہ سے
افترا اور بہتان کرنا حضرت امام الانس والجان پر نہایت بعید وغیر سدید ہی ششم یہ کہ ہرگاہ کتب
واسفار شیعیان حضرات آئمہ اطہار علیہم صلوات اللہ الغفار ہین ہزاران ہزار مطاعن ومثالب
خلفاے نامدار بتصریحات واضحہ مندرج وفاتر بیشمار ہین تو استعارات وکنایات وتشبیہات
تلویحات کی ضرورت نہین تھی اور ہرگاہ یہ وجوہ بالاجمال سامعہ نواز ارباب حق طراز ہو چکی
تواب توضیح ہر وجہ وجیہ کی بوجہ بلیغ گذارش کیجاتی ہے وجہ اول یعنے علماے اہلسنت نے
بتصریح تمام کتاب نہج البلاغہ کی توثیق وتصدیق تام کی ہی حسب ذیل ہی علامہ قوشجی نے
شرح تجرید مین لکھا ہی ہو افصحہم لسانا کما یشہد بہ کتاب نہج البلاغہ یعنے وہ امام
صادق بحق ناطق فصیح ترین خلائق تھے جیسا کہ کتاب نہج البلاغہ شاہد واثق گواہ صادق ہی
وقال البلغا کلامہ دون کلام الخالق وفوق کلام المخلوق یعنے بلغاے زمان وفصحاے شیرین زبان و
خطباے غدمان ومحطان عارفان علوم معانی وبیان نے اعتراف کیا ہی کہ کلام اس حضرت کا
کلام خالق انام سے کمتر اور کلام مخلوقات تمام سے عالی تر ہے علامہ سعد الدین تفتازانی نے
شرح مقاصد مین لکھا ہے کہ والیضا ہو افصحہم لسانا علی ما یشہد بہ کتاب
نہج البلاغہ اور ملا یعقوب عالم اہلسنت نے شرح تہذیب مین لکھا ہی من اراد

وجہ اول توثیق نہج البلاغہ اعتراف علامہ قوشجی اعتراف علامہ تفتازانی اعتراف ملا یعقوب عالم اہلسنت

مشاہدۂ بلاغتہ ومسامعۃ فصاحتہ فلینظر الی کتاب نہج البلاغۃ ولا ینبغی
ان ینسب ہذا الکلام الی رجل شیعی یعنی جس شخص کو منظور ہو کہ مشاہدہ
فصاحت اور مسامعہ بلاغت شاہ ولایت کرے تو کتاب نہج البلاغت کو ملاحظہ کرے اور ایسے
کلام فصیح و مقال بلیغ کو کسی شخص شیعی مذہب کی طرف منسوب کرنا بالکل ناروا و ناسزا ہے شیخ احمد
گازرونی امام اہلسنت نے کتاب مفتاح الفتوح مین لکھا ہو من تامّل فی کلامہ وکتبہ
وخطبہ ورسالاتہ علم ان علمہ لا یوازی علم احد وفضایلہ لا تشاکل فضائل
احد بعد محمد صلی اللہ علیہ وسلم ومن جملتہا کتاب نہج البلاغۃ وایم اللہ
لقد وقف دونہ فصاحۃ الفصحاء وبلاغۃ البلغاء وحکمۃ الحکماء یعنی
جس شخص نے دیدہ حق بین اور چشم راے رزین سے انوار کلمات مبین اسرار خطبہاے حق آگین
و توقیعات بلاغت آئین کا مطالعہ کیا ہی اسکو علم کافی یقین وافی حاصل ہو گیا ہی کہ بعد جناب
رسالتماب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے علم جناب ولایت ماب کے کوئی ہمسری اور اُنکے فضائل کی
کوئی برابری نہین کرسکتا چنانچہ منجملہ اسکے کتاب نہج البلاغہ ہی قسم بخدا کہ فصاحت فصحاے عرب و عجم و
بلاغت بلغاے بنی آدم و حکمت حکماے تمام عالم اسکے سامنے کم بلکہ گویا اصم و ابکم ہو ابن ابی الحدید
معتزلی عالم اہلسنت نے لکھا ہی کہ جسکا محصل یہ ہی کہ بعضے ارباب ہوا و ہوس نفسانی و اصحاب جہل و نادانی
کہتے ہین کہ بعض بعض خطب و رسائل مندرجہ کتاب نہج البلاغت مضاف و مشمول مصنوع و منحول موضوع
و مجعول ہین یا عالم زکی سید رضی کی تالیف یا اور کسی عالم شیعی کی تصنیف ہین لیکن یہ فہم فاسد وہم کاسد
اُن لوگون کا ہی کہ جنکی چشم ہاے بصیرت کو پردہاے تعصب و عناد نے کور و سواد ظلمت حسد و لداد نے
بے نور کر دیا ہے طریقہ قویم و صراط مستقیم سے سرگشتہ و روگردان بادیہ ضلالت و وادی غوایت مین سرگردان و حیران
و پریشان ہین اسلوب کلام فصاحت نظام سے واقف دقائق علم بلاغت کے عارف نہین ہین پس ہم
باختصار و اقتصار دلیل استوار سے ثابت کرتے ہین کہ یہ وہم دور از صواب لائق احتراز و اجتناب ہی چنانچہ

اعتراف امام گازرونی ۱۲ اعتراف ابن ابی الحدید معتزلی ۱۲

بیان اُسکا یہ ہے کہ دو حال سے خالی نہین ہی یا یہ کہ تمام نہج البلاغہ مصنوع ہی یا بعض اصلی و بعض
موضوع ہی **شق اول** بالضرورت باطل حیز اعتبار سے ساقط ہی کیونکہ اکثر خطب و کلام کو اکثر محدثین
بلکہ جمیع محدثین اہلسنت نے بتواتر حضرت امیر المومنین کی طرف منسوب کیا ہی جسکی صحت و اسناد مین
کوئی شک و فساد نہین ہی اور **شق دوم** یعنی یہ کہ بعض اصلی بعض مصنوعی ہین یہ بھی باطل ہی کیونکہ
جسکو حظ علم و معرفت اور مذاق فصاحت و بلاغت اور علوم ادب مین مہارت حاصل ہی وہ بخوبی واقف
ہی کہ کلام رکیک و سخیف کون ہی اور کلام فصیح و لطیف کون ہی دونون مین تفریق تام تمیز تمام
کرسکتا ہی **چنانچہ** اگر دیوان ابی تمام یا ابی نواس بالتمام ملاحظہ فرماوے اور چند اشعار کسی شاعر کے
اسمین شامل پاوے تو اسکے ذہن وقاد کا نقاد بر فور منکشف ہو جاویگا کہ یہ اور ہی وہ اور ہے
اِسکا اور طور اُسکا اور طور ہے **پس** جس شخص نے خطب و رسائل مندرجہ کتاب نہج البلاغہ کو تمام
و کمال مطالعہ کیا ہی اور اُسکی فصاحت و بلاغت سے استفادہ اور اُسکے مطالب رائقہ و مضامین
فائقہ سے استفاضہ حاصل کیا ہی اُسنے تمام کلام کو باسلوب واحد اور طرز واحد مانند جسم بسیط واحد
یا نفس نفیس واحد یا آب زلال واحد یا سرچشمہ سلسبیل واحد پایا ہی ایک کو دوسرے سے اختلاف یا کل اُسکا
بعض سے کچھ خلاف نہین ہے اول کو آخر سے یا آخر کو اوسط کو اندازے سے کچھ امتیاز نہین بلکہ مانند
قران مجید فرقان حمید کے اولہ کاوسطہ واوسطہ کاخرہ واخرہ کاولہ
ہر سورہ مشابہ آیت و ہر آیت مماثل سورت اور اول سے آخر تک ایک مناسبت ہی پس اگر
بعض خطب و رسائل کتاب نہج البلاغت اصلی اور بعض مصنوعی و جعلی ہوتے تو ضرور فرق مابہ الامتیاز
پیدا اور طرز اسلوب ہر واحد جداگانہ ہوتا **پس** جو گمان فاسد اور خیال کاسد اسامر کا کرے
کہ تمامی خطب نہج البلاغہ یا بعض خطب و رسائل جناب ولایت مآب کے نہین ہین وہ بالکل پایہ اعتبار
سے ساقط درجہ اعتماد سے ہابط ہی علاوہ اسکے اگر ایسے احتمالات سخیفہ توہمات رکیکہ تخیلات
ضعیفہ کو گنجایش دی جاوے گی تو ابواب منقولات مسدود اور علم احادیث و روایات مفقود ہو جاوینگا
کیونکہ اسیطرح سے ہر حدیث نبوی اور کلام مصطفوی و آیات قرآنی اور کلام یزدانی مین اشتباہ

کیا جا سکتا ہی کہ کل یا بعض مصنوع و مجعول اور موضوع و منحول ہی ہے پس چارہ کار دشوار اور تدارک حصول علم احادیث دور از کار ہو جاویگا انتہی ملخص کلام ابن ابی الحدید وجہ دویم ہرگاہ یہ ثابت ہوا کہ علماے اعلام اہلسنت نے تسلیم کیا ہی کہ کتاب نہج البلاغہ مین کلام معجز نظام حضرت امام علیہ السلام ہے تو یہ امر باقی رہا کہ اس خطبہ خاص مین اقوال علماے اہلسنت بالاختصاص کیا ہین پس واضح ہو کہ اکثر علماے اہل خلاف نے اس خطبہ علویہ کا صاف صاف اقرار و اعتراف کیا ہی (ا) مجد الدین فیروزآبادی نے کتاب قاموس مین لغت شقشقیہ مین اعتراف کیا ہی کہ خطبہ علویہ مین حضرت علی علیہ السلام نے جواب ابن عباس مین فرمایا ہی ہیہات یا ابن عباس تلک شقشقۃ ہدرت ثم قرت (ب) ابو الفضل احمد بن محمد بن ابراہیم نیشاپوری نے کتاب مجمع الامثال مین اعتراف کیا ہی کہ یہ خطبہ لاجواب کلام جناب ولایت مآب ہی (ج) ابن اثیر جزری صاحب جامع الاصول نے کتاب نہایہ مین پندرہ مقام پر اعتراف کیا ہی (۱) لغۃ خضم مین (۲) لغۃ شقشقہ مین (۳) لغۃ عفطہ مین (۴) لغۃ نثل مین (۵) لغۃ نفج مین (۶) لغۃ خذا مین (۷) لغۃ برج مین (۸) لغۃ ربض مین (۹) لغۃ فلق مین (۱۰) لغۃ نسم مین (۱۱) لغۃ حلو مین (۱۲) لغۃ شنق مین (۱۳) لغۃ سف مین (۱۴) لغۃ خذا مین (۱۵) لغۃ نفج مین اور ہر مقام پر بیان کیا ہی کہ اس لفظ سے یہ مراد ہی (د) اور محمد طاہر گجراتی نے مجمع البحار مین بعض لغات سابقہ کے بیان مین اعتراف کیا ہے (ہ) ابن خشاب نے اپنے شاگرد مصدق کے درس دینے مین اعتراف کیا ہی (و) حسن ابن عبد اللہ ابن مسعود عسکری عالم اہلسنت صاحب کتاب مواعظ و زواجر نے اُسکی شرح کی ہے (ز) شیخ المولفین ابن میثم علیہ الرحمہ نے شرح نہج البلاغہ مین لکھا ہی کہ مینے اس خطبہ کو ایسے نسخہ مین دیکھا ہی جسپر خط ابن الفرات وزیر مقتدر باللہ تھا جو کچھ اُوپر ساٹھ برس قبل سید رضی کے تھا اور میرے گمان مین غالب یہ ہے کہ وہ نسخہ ابن الفرات کے وجود سے ایک مدت پیشتر لکھا گیا تھا (ح)

(۱) اعتراف فیروزآبادی (۲) اعتراف نیشاپوری (۳) اعتراف ابن اثیر (۴) اعتراف محمد طاہر گجراتی (۵) اعتراف ابن خشاب (۶) اعتراف حسن ابن عبد اللہ عسکری
(۷) خط ابن فرات ۱۲

ابن ابی الحدید معتزلی نے شرح نہج البلاغہ مین اعتراف کیا ہی (ط) سبط ابن جوزی نے یہ خطبہ کتاب تذکرہ مین ابو القاسم انباری سے اور اُسنے باسناد خود عکرمہ سے نقل کیا ہے (ی) علاء الدولہ سمنانی نے کتاب عروۃ الوثقی مین اعتراف کیا ہی (یا) قاضی القضاۃ نے جو تاویلات فقرات خطبہ موصوفہ کئے ہین اُسکا جواب شافی کتاب شافی مین موجود ہے پس باعتراف علماے نامدار اہلسنت و جماعت کالشمس فی النہار روشن و آشکار ہو گیا کہ یہ خطبہ جناب حیدر کرار کلام صاحب ذو الفقار ہی علیہ صلوات اللہ الغفار علی مر الدہور و کر الاعصار وجہ سوم واضح ہو کہ خطبہ شریفہ مین جسقدر فحاوی کلمات فصاحت آگین مضامین بلاغت آئین مطاوی رشاقت الفاظ زاہرہ اناقت فقرات نادرہ جودت معانی دقیقہ عذوبت مبانی انیقہ حسن اسالیب کلمات تراکیب فقرات مجتمع ہین تعریف اُسکی مافوق ما یطاق و یستطاع و توصیف اُسکی متجاوز از تحریر خامہ و یراع و تسطیر نامہ و رقاع ہی کیونکہ اعتراف علماے عظام بحسب مقولہ کلام الامام امام الکلام اور اقرار فضلاے فخام بمقال فوق کلام المخلوق و دون کلام الخالق الکلام [illegible] شہادت کافی و دلیل وافی ہی چنانچہ فاضل سدید ابن ابی الحدید معتزلی نے لکھا ہے کہ ابو الخیر مصدق نے سنہ ۶۰۳ ہجری مین عبد اللہ بن احمد المعروف بابن خشاب اپنے اُستاد کی خدمت مین یہ عرض کیا کہ آیا یہ خطبہ بے اصل و مجعول یا مصنوع و منحول یا مشکوک و مجہول ہی تو در جواب اُسکے ابن خشاب نے فرمایا کہ نہین قسم بخداے برحق کہ مجھکو جسطرح سے یقین واثق ہے کہ تو مصدق ہی اسیطرح سے اطمینان صادق ہی کہ یہ کلام علی محقق و مصدق ہی مصدق نے کہا کہ لوگ کہتے ہین کہ یہ کلام فاضل زکی علامہ رضی کا ہی ابن خشاب نے کہا کہ کہان کلام رضی اور کہان کلام علی ولی کسکو طاقت ہے کہ یہ طرز رشیق اسلوب انیق یہ مضمون دقیق یہ کلام فصیح یہ عبارت بلیغ لکھ سکے ہمنے طرز و طریقہ کلام سید رضی دیکھا ہی اُنکے کلام کو اس کلام سے کیا مناسبت ہے قسم بخدا کہ مینے اس خطبہ کو ان کتابون مین پڑھا ہے جو دو برس قبل تولد سید رضی کے تصنیف ہوئی تھین

---

(۹) اعتراف ابن ابی الحدید ۱۲ (۱۰) اعتراف ابن جوزی (۱۰) اعتراف علاء الدولہ (۱۱) تاویل قاضی القضاۃ ۱۲ وجہ سوم ۱۲ حاشیہ [illegible] والله لعد تقمصها ابن ابی قحافہ [illegible] المراد [illegible] انہ اہل [illegible] واصلح منہ [illegible] قولہ ان [illegible] سید [illegible] الرضی و اما الاضافہ الی [illegible] ورق ۲۱۳ [illegible] ۱۲

اور مینے اس خطبہ کو اُن علمائی سابقین کے ہاتھ لکھا ہوا دیکھا ہے کہ جو پیشتر تھے سید رضی کے والد سے بعد اسکے ابن ابی الحدید
نے لکھا ہے کہ مینے خود اس خطبہ کو بہت ساحت تصنیفات ابو القاسم بلخی امام معتزلہ مین دیکھا ہے جو زمانہ مقتدر باللہ
مین تھے اور سید رضی ابھی پیدا نہ تھے اور کتاب الانصاف ابو جعفر بن قبہ عالم امامیہ مین دیکھا ہے جو کہ قبل تولد سید رضی کے فوت
ہو چکے تھے خلاصہ کلام ابن ابی الحدید معتزلی تمام ہوا علاوہ اسکے یہ ہے کہ اس خطبہ کو جناب صدوق علیہ الرحمہ
نے دو سندون سے نقل فرمایا ہے کتاب معانی الاخبار مین اور کتاب علل مین جو بہت پیشتر ولادت سید رضی سے
تصنیف ہوئی ہے اسلئے کہ ولادت سید رضی علیہ الرحمہ والرضوان ۳۵۹ ہجری مین ہوئی اور معانی الاخبار کا
ایک نسخہ سنہ ۳۲۲ کا لکھا ہوا صاحب طرائف کی نظر سے گذرا ہے اور جناب سید علی بن طاؤس علیہ الرحمہ نے اس خطبہ کو [illegible] مین
نقل کیا ہے جو بہت مقدم تھے جناب سید رضی سے اور جناب شیخ مفید علیہ الرحمہ نے کتاب ارشاد مین نقل لیا ہے جو
استاد جناب سید رضی علیہ الرحمہ تھے پس بوجہ تذکرہ بالا ثابت ہے کہ تصنیف جناب سید رضی نہین ہے

وجہ چہارم خدمت بارفعت ارباب علم و دانش اصحاب فہم و بینش مین گذارش ہے کہ جس خطبہ فصاحت
دستور منشور لامع النور شقشقیہ بلاغت منشور کی نسبت علمائی باوقار فصحائی کامگار بلغائی روزگار ادبائی کاملین
کملائی فاضلین فضلائی ماہرین عقلائی متبحرین اس امر کے معترف ہین کہ یہ خطبہ بمثال فصاحت اشتمال بلاغت
منوال مرصع تمثال مرقع جمال جواہر مقال زواہر اقوال سے مالا مال ہے اور اس خطبہ بی نظیر کی تشریح و تفسیر
جماہیر علمائی کثیر و جم غفیر فصحائی باتوقیر نے تحریر و تسطیر کی ہے پس امر تعجب خیز مقام حیرت انگیز یہ ہے کہ اگر یہ خطبہ شریف
سید رضی کی تالیف یا کسی اور عالم شیعہ کی تصنیف ہوتا تو ایسے لآلی منضود خطبہ نادر الوجود کو اپنی طرف کس واسطے
منسوب نہ فرماتے اور ایسے کلام بی نظیر کو بکذب و بدی بر جناب امیر بادشاہ خیبر گیر منسوب فرماتے حالانکہ اگر کوئی شخص ایک
نظم فصیح یا ایک شعر بدیع یا ایک عبارت بلیغ تصنیف و تالیف کرتا ہے تو ہزار ہزار افتخار و مباہات بیشمار سے
اپنی جانب منسوب اور اپنی تصنیفات نامیہ تالیفات سامیہ مین محسوب کرتا ہے وجہ پنجم علاوہ اسکے
سید رضی علیہ الرحمہ ساتھ تورع و تقدس نفسیہ ملکات و کمالات انسیہ صفات قدسیہ اور فضائل ملکیہ کے تھے
موصوف تھے اور جلالت قدر و عظمت مدارج کے ساتھ علمائی فریقین مین مشہور و معروف تھے اوصاف حمیدہ
انکے شرح ابن ابی الحدید مین مذکور خصائل پسندیدہ انکے تاریخ ابن خلکان مین

مسطور ہین پس کوئی صاحب ایمان و دیانت یا صاحب فہم و فراست ایسا خیال کر سکتا ہی کہ ایسا عالم جلیل فاضل نبیل مقدس عدیم البدیل اسطرح کا اتہام عظیم و صریح کذب فضیح بہتان قبیح ایسے جناب فلک قباب ولایت مآب جانشین رسالت مآب شافع یوم الحساب کیطرف منسوب کرے جسپر جان و دل سے نثار سبکے خمخانہ محبت مین سرشار جسکی نظر مکرمت کی خواستگار جسکی شفاعت کے امیدوار رہا کرتے ہین حاشا و کلا اعاذنا اللہ عن ذلک و سائر المومنین بمحمد و آلہ الطاہرین وجہ ششم ہرگاہ علمائے اہل تشیع اعتراضات صریحہ مطاعن فضیحہ تشنیعات بلیغہ بالتصریح تحریر کرتے ہین تو کیا ضرورت تھی کہ یہ تلمیح و تدلیس ایک خطبہ مشتمل استعارات و کنایات و تشبیہات وضع کرتے جسکی تفسیر و تشریح و تصریح کی پھر ضرورت ہوتی پس یہ محض خیال خام اور تخیلات نافرجام اور وسواس اوہام رعاع عوام از قبیل خرافات و احلام ہی قضیہ کبرے یعنی کلام علی حق ہے (۱) پس واضح ہو کہ آیہ وافی ہدایہ انما یرید اللہ لیذہب عنکم الرجس اہل البیت و یطہرکم تطہیرا بتصریح روایات موطائے امام مالک اور صحیح داود اور تفسیر کشاف و صحیح مسلم و صحیح بخاری و جمع بین الصحیحین و جمع بین الصحاح الستہ و مستدرک حاکم و معجم طبرانی و مسند ابن حنبل و تفسیر واحدی و کتاب مصابیح و روضۃ الاحباب و مناقب اخطب خوارزمی و مناقب ابن مردویہ و دیگر کتب علمائے اہلسنت کی شان علی و حضرت فاطمہ و حضرت حسنین علیہم السلام اصحاب کسا مین و اصل اور واسطے ثبوت طہارت کے نازل ہوئی ہے پس ہرگاہ خداوند داور نے اس سرور کو ہر رجس ظاہری و باطنی سے مطہر فرمایا اور لفظ رجس جمیع قبایح و آثام کو شامل تمامی معاصی و ازلام کو مشتمل ہی تو ہر قول امام معصوم انوار صدق و حق سے معمور رجس کذب و زور سے دور و مہجور ہر خطا و لغزش و فتور سے طاہر و طہور ہے (ب) باعتراف علمائے اہلسنت حدیث صحیح ہی کہ علی مع الحق و الحق مع علی یدور معہ حیث ما دار اور بعض مین ہی لن یفترقا حتی یردا علی الحوض اور بعض مین ہی اللہم ادر الحق مع علی حیث دار اور ہرگاہ حق ساتھ علی کے ہی اور علی حق کے ساتھ ہی تو قول علی حق ہی (ج) خود حضرت امیر علیہ السلام نے فرمایا ہی واللہ ما کذبت و ما کذبت

وجہ ششم اثبات کبری ۱۲ مناقب اخطب خوارزمی فرائد السمطین ابراہیم بن محمد حموینی ... مناقب ابن مغازلی شافعی کتاب المناقب ... [illegible]

یعنی قسم بخدا کہ مینے کبھی کذب نہین کہا نہ کسی نے میری تکذیب کی ہی پس قول امام علیہ السلام حق ہی (د) اور تفسیر کشاف مین زمخشری نے باتفاق دیگر مفسرین لکھا ہی کہ آیہ قل کفی باللہ شہیدا بینی وبینکم ومن عندہ علم الکتاب مین علی ابن ابیطالب مراد ہین اور ہرگاہ وہ حضرت بفرمان جناب احدیت عالم علم قرآن بھی ہین اور مقبول الشہادۃ بھی ہین تو قول حضرت امام حق ہے (ھ) آیہ کونوامع الصادقین مین صادقین سے علی ابن ابیطالب مراد ہین تو قول حضرت مقرون صدق وصواب ہے (و) آیہ والذی جاء بالصدق وصدق بہ صدق باشارہ ہی حضرت کی اور ہرگاہ تصدیق قول حضرت امام علیہ السلام ممدوح ملک العلام ہی تو وہ حضرت صادق الکلام ہین (ز) آیہ افمن کان علی بینۃ من ربہ ویتلوہ شاھد منہ شاہد سے مراد علی ابن ابیطالب ہین اور ہرگاہ وہ حضرت مقبول الشہادۃ ہین تو قول انکا حق ہی پس واضح ہوگیا کہ یہ خطبہ شقشقیہ کلام امام علیہ السلام ہے اور کلام امام حق ہے۔ تو یہ خطبہ حق ہے۔

## خطبہ شقشقیہ

**فقرہ (۱) اما واللہ لقد تقمصہا ابن ابی قحافہ وانہ لیعلم ان محلی منہا محل القطب من الرحی**

**توضیح ۳ فیہ تصریح صریح**

حاصل کلام بلاغت نظام حضرت امام ہمام علیہ الصلوات والسلام الی یوم القیام یہ ہے کہ آگاہ وخبردار فتنبہ وہوشیار ہو قسم بالوہیت حضرت خداوند حقیقی واقعہ تحقیقی وماجرے تصدیقی یہ ہی کہ ابن ابی قحافہ نے خلعت فاخرہ خلافت اور حلہ نادرہ ولایت جو تالی مرتبہ نبوت ردیف مرتبہ رسالت تھا مانند پیراہن جسمانی و قبائے بدنی کے بیخوف وخطر اٹھا کر پہن لیا اور اس لباس قدسی اساس کو جو اہل عصمت سے اختصاص رکھتا تھا بوہم ووسواس ایک جامہ معمولی سمجھکر زیب بدن کر لیا حالانکہ اسکو علم کافی یقین وافی حاصل تھا کہ اس منصب اشرف و اجل سے ہمارا مقام ومحل ایسا مقرون ومتصل اور قابلیت واستحقاق ہمارا ایسا مستحکم ومستقل ہی جسطرح سے

۳ موفق ابن احمد خوارزمی نے مناقب مین اور ابراہیم حموینی نے فرائد السمطین مین بطریق متعددہ وواحدی نے باسناد خود وثعلبی نے باسناد خود وحافظ ابو نعیم نے بطرق متعددہ ونطنزی نے کتاب خصائص مین اور ابن مغازلی شافعی نے مناقب مین

[illegible]

آسیائے گردان کو میخ آہنی پر قرار اور اُسکی گردش کو قطب آسیا پر مدار و انحصار ہی اسیطرح سے
خلافت حقہ جناب رسول مختار کو ہماری ذات بابرکات پر انحصار اور بہمہ جہت اسکو ہم پر قرار و مدار ہی
اور جسطرح سے قطب آسیا حاق وسط مین واقع ہی اسیطرح سے ہمارا حق حاق وسط خلافت مین واقع ہی
نہ کسی طرف آسیا کو اپنے قطب سے استنکاف و نکول ہوسکتا ہی نہ کسیطرف خلافت حقہ کو ہمسی میل و عدول
ہوسکتا ہے اور جبکہ اسکو علم کافی تھا اور دیدہ و دانستہ اُسنے امر حق سے نکول و عدل و انصاف سے
عدول کیا تو یہ نہین عذر ہوسکتا کہ وہ ساہی یا جاہل اور ناقدر یا غافل تھا فلہذا حضرت نے اس جملہ کو
ان تاکیدی اور واو حالیہ سے مشدد اور لام تاکیدی سے موکد اور حکم شرعی سے مقید فرمایا تاکہ
شرعاً معذور نہ سمجھا جاوے اور عامد اپنے جرم کی مکافات پاوے۔"

## توضیح بہ فیہ تشریح تلمیح

ازبسکہ اہل روزگار نے اجماع و اتفاق تعیین خلافت ثلثہ مین لغزشہائے بیشمار کی تھی اور
کسیطرح سے اس لغزش مستانہ سے ہوشیار اور خواب غفلت سے بیدار نہوے تھے اسواسطے حضرت
نے اپنے کلام بلاغت نظام کو تنبیہات شدیدہ و تاکیدات اکیدہ سے مملو و مشحون فرمایا **اولاً**
**اما** سے جو واسطے تنبیہ کے موضوع ہی **ثانیاً واو** ۔ قسمیہ سے جو واللہ مین یمین شدید
و حلف کیلئے مشروع ہی **ثالثاً اللہ** فرمایا کہ یہ خاص اسم جناب باری مستجمع جمیع صفات کمال و جلال
کردگاری ہے **رابعاً لام** تاکیدی سے پھر تاکید فرمائی **خامساً** پھر **قد** سے تاکید شدید
فرمائی **سادساً واو** حالیہ سے حال علم اُسکا آشکار فرمایا اور **انّ** تاکیدی و لام تاکیدی سے
اسکے واقعیت کی تاکید فرمائی تاکہ کسی شخص کو یہ اشتباہ و التباس نہو کہ بطور مبالغہ غیر واقعیہ
یا خلاف نفس الامریہ کے فرمایا ہی **لہذا** حضرت نے بحلف شرعی و تاکیدات واقعی ارشاد فرمایا
کہ آگاہ ہو قسم ہی اللہ کی کہ ابن ابی قحافہ نے بتصنع و تکلف پیراہن خلافت پہن لیا حالانکہ

وہ بتحقیق ہر آئینہ جانتا تھا کہ محل ہمارا خلافت سے مثل محل قطب کے ہے آسیا سے اور ہر گاہ حاصل معنی کلام ہمام علیہ الصلوۃ والسلام بیان ہو چکا تو اب تشریح بعض الفاظ مناسب مقام فرع صماخ ذوی الافہام کیجاتی ہے وباللہ التوفیق وہو بالاعانۃ حقیق۔

## توضیح فہیم ۵ تشریح وتصریح

(۱) اس خطبہ بلیغہ میں ضمیر تقمصہا جانب خلافت کے ہے کیونکہ اشارہ وکنایہ مفاد الکنایۃ ابلغ من التصریح بلیغ تر ہے قال اللہ تعالیٰ کل من علیہا فان ای الارض وقولہ تعالیٰ حتی توارت بالحجاب ای الشمس اور کتاب معانی الاخبار میں ابن عباس سے منقول ہے کہ بارگاہ حضرت امام علیہ السلام میں تذکرہ خلافت ہوا تو حضرت نے فرمایا اما واللہ لقد تقمصہا ابن ابی قحافہ اور مویّد اسکی وہ روایات ہیں جو شیخ الطایفہ نے کتاب امالی میں اور علل الشرائع میں رئیس المحدثین نے وقطب راوندی۔ وشیخ مفید۔ وشیخ طبرسی علیہم الرحمہ نے باسانید معتبرہ روایت کی ہے کہ بارگاہ جناب شیر الہ میں تذکرہ خلافت ہوا تو حضرت نے خطبہ مذکور ارشاد فرمایا (۲) تقمص باب تفعل سے بمعنی پیراہن پوشیدن اور خاصیت اسکی تصنع وتکلف ہے اور غرض اسکی کسی شے کو ذو المادہ وذو الاصل بنانا جسطرح سے ردیتہ الثوب فتردی وواسدتہ الحجر فتوسد (۳) تشبیہ خلافت کے ساتھ قمیص کے اس مقام پر اولیٰ والیق تھی کیونکہ قمیص بہ نسبت ردا وغیرہ کے جسم سے الصق اور اعضا وجوارح سے زیادہ تر ملحق ہے اور چونکہ خلعت سلطنت کو ہم تو اپنے بدن سے ملصق کر لیا تھا تو حضرت نے فرمایا لقد تقمصہا ابن ابی قحافہ (۴) حضرت امام علیہ السلام نے اسواسطے باب تفعل سے تقمص ارشاد فرمایا کہ بتکلف وتصنع جامہ خلافت میں لیا تھا جسکا استحقاق حاصل نہ تھا قال ابن الاثیر فی حدیث عمر یوم الشقشقۃ زورت فی نفسی مقالۃ ای ہیأت واصلحت تزویر الشیٔ اصلاح الشیٔ وفی القاموس

عہ وکلام مزور ای محسن ۱۲۔

الزور الکذب فی الصراح زور دروغ گفتن و تزویر دروغ آراستن
یعنی عمر نے روز سقیفہ فرمایا کہ مینے اپنے دلمین ایک بات بنائی اور صاحب قاموس
لکھتا ہے کہ زور کے معنی کذب کے ہین اور صراح مین زور کے معنی دروغ کے ہین اور
تزویر کے معنی دروغ آراستہ کرنا پس حاصل کلام یہ ہے کہ جناب خلافت مآب ثانی نے واسطے
بیعت خلیفہ اول کی ایک بات بناوٹ کی بنائی اور جھوٹ بات بطور راستی کے دکھائی چنانچہ
ابن درید نے تصریح کی ہو کہ لا یخفی علی من تتبع لغات العرب و تفحص عن الادب ان الزور
و متفرعاته لم یستعمل فی سوی المصنوع والمجعول پس تصنع و تکلف اس سے زیادہ کیا تھا کہ جس
چیز کا استحقاق نتھا اس چیز کو اختیار کیا اور غیر مستحق کو مستحق قرار دیا چنانچہ خلیفہ اول نے اسکا اقرار فرمایا
جیساکہ ابن اثیر عالم اہلسنت نے لکھا ہی کہ ایک اعرابی نے پوچھا کہ آپ خلیفہ رسول ہین فرمایا نہین کہا
پھر کون ہو فرمایا بل انا الخالفہ ابن اثیر فرماتے ہین کہ خالفہ وہ ہی جسکے پاس ستغنا ہونہ کوئی خیر و برکت
ہو فیروزآبادی نے لکھا ہی الخالفہ الاحمق علاوہ اسکے یہ قول صادق جناب صدیق عتیق کا
قابل تصدیق و توثیق مشہور ہی کہ اقیلونی اقیلونی فلست بخیرکم و علی فیکم پس اب تصنع و تکلف مین
محل کلام و مقام جرح و ابرام کیا رہا اور اگر نہ بھی غیر کافی سمجھا جاوے تو فرمان صدق توامان جناب فاروق
زمان کیون متوافی سمجھا جاوے کہ ان بیعۃ ابی بکر کانت فلتۃ وقی اللہ شرھا فمن عاد الی مثلہا فاقتلوہ
پس فرقہ بکریہ جو بعض خلافت بکریہ کے قائل اور حدیث اقتدوا باللذین بعدی سے
مستدل ہین استدلال انکا باطل ہی اور اسیوجہ سے یہ حدیث موضوع وقت شورے سقیفہ
بنی ساعدہ مین پیش نظر بائی لئی اور مقولہ کانت فلتۃ و مقالہ منا امیر و منکم امیر کی نوبت
آئی پس بوضوح تمام ثابت ہوگیا کہ نفس الامر مین استحقاق خلافت علی الاطلاق حاصل نتھا
صرف بتصنع و تلمیع نفسانی خلعت جہانبانی و حلہ حکومت کامرانی بدستیاری خلیفہ ثانی بطور نکہبانی
پہنادیا تھا اور اشیاے حکومت کو دست بدست گردش دیگر امر حق کو محو کر دیا گیا تھا فلہذا حضرت نے

ﮨ درواۓ زین الکذب والمشی حفنہ ۱۲ ق

فرمایا ان محلی منها کمحل القطب من الرّحا

## توضیح ۶ فیہ تلمیح ملیح

واضح ہو کہ اس خطبہ مین بنابر بعض روایات کے لقد تقمصہا فلان اور بنابر بعض کے ابن ابی قحافہ و بعض مین اخو تیم ہے اور بنابر ہر روایت کے مصداق اُسکے ابو بکر صدیق ہین کیونکہ بعد جناب رسالتمآب کے کوئی شخص متصدی امر خلافت و بادی مبادی امامت بجز اُسکے کوئی نہین ہوا پس بدین لفظ ارشاد فرمانا حضرت کا اشارہ توہین و اشعار تہجین ہی ورنہ القاب متعارفہ مثل صدیق و خلیفہ رسول اللہ وغیرہ فرمانا اولے تھا چنانچہ اطلاق اخو تیم سے اس امر کا اشعار ہے کہ خاندان تیمی کی کوئی وقعت نہ تھی اور سلسلہ ابو بکر کا قبیلہ بنی تیم بن مرہ سے مشہور ہے شارح مواقف نے لکھا ہی کہ جب ابو بکر کو خلافت ہوئی تو ابو سفیان نے کہا ارضیتم یا بنی عبد مناف ان یلی علیکم تیمی یعنے کیا تم راضی ہو گئے ای بنی ہاشم کہ تم پر ایک شخص بنی تیمی حکومت کرے ابن ابی الحدید معتزلی نے لکھا ہی کہ بسر اوقات ابو قحافہ کی شکار فاختہ و قمری سے ہوا کرتی تھی ایکدن حصہ اپنے شریک کا بھی تصرف کیا اسوجہ سے ابو قحافہ لقب ہوا اور جب بینائی چشم کی کم ہو گئی تو عبد اللہ بن جدعان رئیس مکہ نے باُجرت چار دانگ یومیہ علاوہ پس ماندہ دسترخوان کے مقرر کیا کہ مہمانون کو بالاے بام سے ندا کرے اور دعوت طعام کی صدا دیا کرے اور دمیری شافعی نے کتاب حیوۃ الحیوان مین لغت جزور مین لکھا ہی کہ پیشہ ابو بکر صدیق کا بزازی تھا اور زین العرب نے حاشیہ مشکوۃ مین لکھا ہی کہ پیشہ ابو بکر کا ایام جاہلیت مین معلمی تھا اور وقت اسلام کے خیاطی اور بسر اوقات ابو قحافہ کی بسبب افلاس کے شکار قماری و دباسی سے ہوا کرتی تھی اور بقول بعضے سرکار عبد اللہ

فاضل بن روزبہان نے ابطال الباطل مین نسبت بنی تیم کے لکھا ہی فانہم لم یکن لہم ذلک النعیم من الاعیان فی قریش ۱۲

بن جدعان مین ابو قحافہ کو منادی دعوت مہمانان اور ابو بکر کو طباخی طعام پر مقرر کیا تھا اور رسالہ معرکہ شکن مین حاشیہ شرح تجرید سے نقل کیا ہی کہ ابو بکر صدیق دلالی اسباب تجارت فرماتے تھے پس بظاہر حال تو کوئی وقعت و وقار یا احترام و اقتدار اس بزرگوار کو قبل از شرف اسلام لائق اعتبار حاصل نہ تھا فاعتبروا یا اولی الابصار

## توضیح فیہ تصدیق و توثیق فی معنی العتیق و الصدیق

واضح ہو کہ لقب شریف خلیفہ اول کا عتیق و صدیق السنہ جماہیر پر مذکور و مشہور و کتب و سایر اہلسنت مین مزبور و مسطور ہے وجہ عتیق ہونے کی محقق دہلوی یعنے شیخ عبد الحق محدث نے کتاب جمال مشکوٰت شریف مین بعنوان لطیف تحریر فرمائی ہے روی الطبرانی عن عایشہ ان ابا قحافہ کان لہ ثلثہ اولاد عتیق و معتق و معتوق قبل ان ام کانت لایعیش لہا ولد فلما ولدتہ استقبلت بہ البیت ثم قالت اللہم ان ہذا عتیق من الموت فہب لی یعنے عائشہ سے روایت ہے کہ ابو قحافہ کے تین فرزند تھے عتیق و معتق و معتوق اور یہی قول ہی کہ مادر خلیفہ اول کے اولاد زندہ نرہتی تھی ناچار خانہ کعبہ مین لیجا کر دعا کی کہ موت سے آزاد فرمایا جاوے انتہی یہ امر ظاہر ہے کہ زمانہ جاہلیت مین تین سو ساٹھ بت خانہ کعبہ مین رکھے تھے اور چالیس برس تک عتیق موصوف عبادت اصنام فرماتے تھے پس لفظ عتیق سے عتیق الاصنام مراد ہونا زیبا ہوگا کیونکہ قبل از اسلام عتیق لقب تھا و عتیق النار کہنا کیونکر روا ہوگا اب رہا لقب صدیق تو یہ لقب خاص بالوجہ الاختصاص

رواہ ابن سعد و ابن عساکر عن عیسی بن طلحہ ۱۲ منہ عن علی سلام اللہ علیہ انا عبد اللہ و اخو رسولہ و انا الصدیق الاکبر و لا یقولہا بعدی الا کاذب مفتر صلیت مع النبی قبل الناس بسبع سنین ۱۲ تاریخ ابن جریر طبری جلد ۱ صفحہ ۱۱۲ و کامل ابن اثیر جلد ۲ صفحہ ۲۱ و خصائص امام نسائی صفحہ ۳ معجم کبیر طبرانی و مسند بزار نی در باب حضرت علی علیہ السلام روایت کی ہی کہ حضرت رسول خدا نے فرمایا ان ہذا اول من آمن و اول من یصافحنی یوم القیمۃ و ہذا الصدیق الاکبر و ہذا فاروق ہذہ الامۃ یفرق بین الحق و الباطل و ہذا یعسوب المومنین و المال یعسوب الظالمین ۱۲ اور روضۃ الاحباب مین در باب عمر ابن الخطاب محمد بن سعد کاتب واقدی نے زہری سے روایت کی ہی کہ گفت بار سید کہ اہل کتاب اول دیرا فاروق خوانند مسلمانان آنرا بہ سبب آن کرد مرد و از ہیچ خداوند بن باب با چیزے نرسیدہ اور یہی مضمون تاریخ طبری صفحہ ۲۷۰۹ مین مرقوم ہے ۱۲ منہ ۔ عن رسول اللہ قال سباق الامم ثلثہ لم یکفروا باللہ طرفۃ عین علی بن ابیطالب و صاحب یٰسین و مومن آل فرعون و قال رسول اللہ الصدیقون ثلثہ حبیب بن مری النجار مومن آل یٰسین الذی قال یا قوم اتبعوا المرسلین و حزقیل مومن آل فرعون الذی قال اتقتلون رجلا ان یقول ربی اللہ و علی بن ابیطالب الثالث و ہو افضلہم ۱۲ صواعق محرقہ صفحہ ۷۷ ۔

و مسند ابی لیلیٰ ۱۲

حضرت امام علیہ السلام کے مخصوص ہی حدیث شریف سے منصوص ہی چنانچہ شیخ عبد الحق دہلوی
نے ترجمہ مشکوٰۃ مین روایت کی ہی کہ حضرت رسالتمآب نے شان شاہ ولایت مآب مین فرمایا ہے
انہ الصدیق الاکبر اور حافظ ابو نعیم عالم اہلسنت نے عباد بن عبد اللہ سے روایت
کی ہے کہ حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ مین ہون صدیق اکبر نہ کہے گا کوئی بعد میرے اس لقب کو
مگر کذاب سات برس پیشتر سب لوگون سے مینے نماز پڑہی پس آخر فقرہ سے ظاہر ہوگیا کہ بسبب سبقت اسلام
کے اطلاق صدیق حضرت پر منحصر تھا اور بعدی سے مراد غیری ہو قال اللہ تعالی فمن یہدیہ
من بعد اللہ ای سوے اللہ اور فخر رازی و ثعلبی و احمد بن حنبل و ابن شیرویہ
وابن مغازلی و سیوطی نے روایت کی ہو الصدیقون ثلثۃ حبیب النجار و مومن آل یس
وحزقیل و علی بن ابیطالب وھو افضلھم پس اطلاق لفظ صدیق کا علی الاطلاق نسبت
حضرت امیر علیہ السلام کی بالتحقیق والتصدیق صادق ہو اور کسی جدید و عتیق اور عدو و صدیق پر غیر لائق

## توضیح ۸ فیہ اشارۃ و انارۃ

واضح ہو کہ حضرت امام علیہ السلام نے تشبیہ خلافت کے آسیائے گردان سے فرمائے اسواسطے
کہ اس خلافت کو مثل آسیا کے دست بدست گردش دی گئی تھی اور اس مضمون کی ایک حدیث بنائی ہی
یعنی تدور رحی الاسلام خمسا وثلثین او ستا وثلثین او سبعا وثلثین حالانکہ اگر یہ حدیث
صحیح ہوتی تو حضرت امام علیہ السلام ان محلی منہا محل القطب من الرحا نہ ارشاد فرماتے اور
جناب خلیفہ ثانی زورت فی نفسی مقالۃ نفرماتے اور جناب معاویہ رئیس فرقہ باغیہ طاغیہ اسکو
گیند و چوگان بنا کر ازروے تلقف و ترقف نفرماتے قال جامع جامع الاصول فی النہایۃ
بلغ عمران معاویہ قال لو بلغ ھذا الامر الینا بنی عبد مناف یعنی الخلافۃ
ترقفناہ ترقف الکرۃ الترقف کالتلقف بترقفت الکرۃ و تلقفتھا

بالید علی سبیل الاختطاف والاستیلاب من الھوآء یعنی ابن اثیر نے نہایہ
مین لکھا ہے کہ عمر بن خطاب کو خبر پہنچی کہ معاویہ کہتا ہے کہ اگر امر خلافت کا ہم بنی عبد مناف تک
پہنچا تو ہم اُسکو اُچک لینگے جسطرح سے گیند کو ہوا سے اُچک لیتے ہین خلاصہ یہ کہ اُس زمانہ
مین ارباب جہل و نادانی اور ارباب ہوا و ہوس نفسانی سے نے خلافت نبویہ کو ایک ریاست دنیاوی
فانی اور حکومت جہانبانی بلا لحاظ استحقاق ایمانی و جامعیت مرضات ربانی سمجھکر گیند کی طرح سے
قرار دیا تھا اور دستیاری تدبیر و چوگان تزویر سے اسکی تدویر کرتے تھے تا اینکہ ہر کس و ناکس
اوسکی تلقف و ترقف مین چشم براہ و گوش برآواز اور اُسکے اختطاف و استیلاب مین وارفتہ حرص
و آز تھا چنانچہ ابو سفیان پدر معاویہ نے عثمان و دیگر بنی امیہ کو بھی اس امر کی ترغیب و تحریص
فرمائی تھی قال فی النہایہ ومنہ الحدیث ان اباسفیان قال لبنی امیہ یعنی عثمان
وتبعتہ ترفقوھا ترقف الکرۃ یعنی للخلافۃ یعنی ابو سفیان نے عثمان و تابعان
عثمان سے کہا کہ خلافت کو مثل گیند کی اُچک لو اور اس کلام سے ظاہر ہے کہ لوگون نے اُسکو
گیند دہر کا بنایا تھا پس ترغیب و تحریک اور تطمیع و تحریص ہر کس سے ہر ناکس کو واسطے تلقف
و ترقف خلافت کی گنجایش تھے ہر چند کہ رہنمائے خاص و عام حضرت امام علیہ السلام نے ارشاد
فرمایا کہ یا معاشر العرب لا تخرجوا سلطان محمد من بیتہ الی بیوتکم لیکن ارشاد وصی
رسول بسمع اصغا مسموع و مقبول نفرمایا اور آسیائے خلافت کو بنی تیم و بنی عدی و بنی امیہ
مین دائر اور مانند لعبہ صبیان گے گو و چوگان بناکر سائر ناس مین سائر کردیا لہذا حضرت امام
علیہ السلام نے تنبیہ فرمایا کہ ان محلی منہا محل القطب من الرحا

## توضیح ۹ تحقیق انیق و تصدیق دقیق و تلفیق رشیق

واضح ہو کہ اس خطبہ مین حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خلافت رسول مختار کو ہماری ذات پر

توضیح ۹ خلافت کو حضرت پر مدار ہے ۱۲

انحصار ہی جسطرح سے اسیا کو قطب آہنی پر قرار و مدار ہے توضیح اُسکی یہ ہے کہ بوجوہ شکرہ سے
ثابت و مبرہن اور مثل آفتاب نصف النہار کی روشن ہی کہ وہ حضرت خلافت نبویہ کو اپنا حق ارشاد فرماتی
تھے اور قول اُنکا حق ہے چنانچہ کتاب فردوس دیلمی مین عائشہ سے روایت ہے کہ جناب
رسالتمآب نے فرمایا الحق مع علی و علی مع الحق لن یفترقا حتی یردا علی الحوض
اور دوسری روایت ہے اللہم ارحم علیا و ادر الحق معہ حیثما دار اور کتاب
جمع بین الصحاح الستہ مین ہے رحم اللہ علیا اللہم ادر الحق معہ حیثما دار اور
اخطب خوارزمی نے روایت کی ہی علی مع الحق والحق مع علی حیثما دار اور پھر
اُسنے روایت کی ہی لحمک لحمی و دمک دمی والحق علی لسانک وفی قلبک
و بین عینیک والایمان مخالط لحمک و دمک کما خالط لحمی و دمی
پس ہرگاہ حق کو ساتھ علی کے انحصار ہی تو ضرور خلافت نبوی کو علی پر مدار ہی فلہٰذا آنحضرت
نے خلافت کو آسیا سے اور اپنی ذات خاص باقدس کو قطب آسیا سے تشبیہ دیکر ارشاد فرمایا
کہ ان محلی منہا محل القطب من الرحا اور اگر اشتباہ و وسواس یا ابہام و التباس
جاگزین خواطر عامہ الناس ہو کہ خلافت نبوی حق مخصوص و استحقاق منصوص حضرت کا نہین تھا
تو تصریح بالغ و توضیح سابغ اسکی خود زبان معجز بیان امام انس و جان سے سماعت فرمائی کہ
وہ حضرت ارشاد فرماتے ہین رضی اللہ ما زلت مدفوعا عن حقی مستاثرا علی
منذ قبض رسول اللہ حتی یوم الناس ہذا یعنی قسم بخدا کے ہو ہمیشہ کہ وقت
وفات سرور کائنات سے آج تک اپنے حق سے مدفوع و محروم اور ستم کشیدہ و مظلوم اپنے حال پر
محزون و مغموم رہا اور اس سے بھی زیادہ توضیح روشن و آشکار اُس کلام حیدر کرار صاحب ذوالفقار
سے ہویدا ہے جو ابن قتیبہ عالم اہلسنت نے ایراد کیا ہی کہ انا احق بہذا الامر منکم

روی ابن قتیبہ و ابن ابی الحدید عنہ انہ قال انا احق بہذا الامر منکم [illegible] وحمو اہل [illegible] ... [illegible]
فما کنت [illegible] دقالوا الا ان فی الحق ان تاخذہ و فی الحق ان تترکہ فاصبر مغموما او مت متاسفا [illegible]
وروی انہ قال واعجباہ اتکون الخلافۃ بالصحابۃ ولا تکون بالقرابۃ والصحابۃ ۱۲ منہ

لا ابایعکم وانتم اولی بالبیعة لی الی ان قال و تاخذونه منا اهل البیت غصبا
یعنی ہم واسطے خلافت کے ذی حق و مستحق ہین تم واسطے بیعت کرنیکے اور ہم بیعت لینے کی لائق ہین
لیکن تم سب نے اس حق کا غصب و جبر سے انتزاع و اندفاع اور جبر و ظلم سے اسکا انقلاع و انخلاع کیا
اور اگر اب بھی اوہام و ظنون پیرامون خواطر ارباب متون و شیئون ہون تو دوسرا کلام حضرت امام علیہ السلام
فرماتے قال لی قائل انک یا ابن ابیطالب علی ھذا الامر لحریص یعنی کہنے والے نے
مجھسے جو یہ دانستہ عمر بن خطاب بروایتی عبد الرحمن بن عوف تھا کہا اے علی بن ابیطالب
تم امر خلافت پر نہایت حریص یعنی طامع ہو فقلت بل انتم واللہ احرص وابعد وانا
اخص واقرب انما طلبت حقا لی وانتم تحولون بینی و بین حقی و
تضربون وجھی دونه یعنی حضرت نے فرمایا کہ تم مجھسے زیادہ تر حریص و راغب ہو اور
طامع و طالب ہو ہم اس حق سے قریب و مخصوص تر ہین اور تم اس سے بعید تر ہو بدین سبب
اپنے حق کے طالب اور اپنے استحقاق کے راغب ہین اور طلب حق ہمپر واجب ہے لیکن تم ناحق
امر حق مین حائل و حاجب اور ہمارے حق کے غاصب ہو کر دست ردّ و انکار اور طمانچہ اکراہ و اجبار
ہمارے موہنہ پر مارا پس تم حریص ہو یا ہم ہین اگر صاحبان دقیقہ رس کو سماعت توضیح مزید
کی ہوا و ہوس ہو تو وہ روایت ملاحظہ ہو جو مفسر جلیل صاحب مدارک التنزیل عالم اہلسنت نے ذیل
آیہ نجوی مین حضرت امیر علیہ السلام سے روایت کی ہے قلت وما الحق قال الاسلام والقران
والولایة اذا انتهت الیک یعنی مینے پوچھا جناب رسالتمآب سے کہ حق کیا ہے حضرت نے فرمایا اسلام
و قران اور خلافت جبکہ تم تک منتہی ہو پس اس حدیث سے بکمال وضوح روشن ہو گیا کہ خلافت حقہ
وہی ہے جو حضرت امیر کو پہنچی اور خلاف اسکے باطل ہے - اور یہی سبب ہے کہ ہرگاہ وہ جناب مسند خلافت
ظاہری پر رونق افروز ہوئے اور صحابہ و تابعین بیعت حقہ سے مشرف اندوز ہوئے تو حضرت نے

و فی شرح ابن ابی الحدید بیانه قال ان الائمة من قریش غرسوا فی هذا البطن من هاشم روی ابن قتیبة فی کتاب الامامة والسیاسة
قال علی یا معاشر المهاجرین الله الله لا تخرجوا سلطان محمد فی العرب عن داره و قعر بیته الی دورکم و قعور بیوتکم و تدفعوا اهله عن مقامه
من الناس و حقه فو الله یا معاشر المهاجرین لنحن اهل البیت احق بهذا الامر منکم ۱۲ منه —

خطبہ طولانی میں ارشاد فرمایا کہ الحمد للہ علی احسانہ فقد رجع الحق الی مکانہ یعنی حمد و شکر فراوان شایان حضرت ایزد منان ہے کہ جسکے فضل و احسان سے حق نے اپنے مرکز پر قرار اور خلافت حقہ نے رجوع کرکے اپنے محل پر استقرار کیا پس اب تو ثابت ہوگیا کہ خلافت رسول حق تھی اور وہ حق جناب ولایت مآب کے مخصوص اور نصوص قطعیہ سے منصوص تھا اور اسی وجہ سے حضرت نے فرمایا کہ ان محلے منہا محل القطب من الرحا

## توضیح دہم فیہ تلمیح و تملیح

ہرگاہ فحاوی ان محلے منہا محل القطب من الرحا اور مطاوی حدیث علی مع الحق والحق مع علی آویزہ گوش ارباب عقل و ہوش اور گوشوارہ اصحاب حق نیوش ہو چکی تو اب ایک اور دلیل لطیف برہان منیف سامعہ نواز ارباب حق طراز باعث ابتہاج و اہتزاز صاحبان امتیاز کیجاتی ہے جو علامہ جلال الدین سیوطی نے تاریخ خلفا میں اور علی متقی نے کنز العمال میں اور محب طبری نے ریاض النضرہ میں مسطور و فضائل سمعانی میں و تاریخ خطیب وغیرہ میں مذکور ہے قال جاء الحسن بن علی الی ابی بکر و ہو علی منبر رسول اللہ فقال انزل عن مجلس ابی فقال صدقت انہ مجلس ابیک ثم اجلسہ فی حجرہ و بکی فقال علی واللہ ما ہذا عن امری یعنی حضرت امام حسن مجتبی تشریف لائے اور ابوبکر کو منبر نبوی پر دیکھکر ارشاد فرمایا کہ اتر جا میرے باپ کی جگہ سے ابوبکر نے فرمایا کہ سچ کہا تم نے یہ جگہ تمہارے باپ کی ہے اور گود میں بٹھاکر بہت گریان ہوے اور ریاض النضرہ میں ہے فقال لہ ابوبکر منبر ابیک لا منبر ابی یعنے ابی بکر نے کہا کہ یہ منبر تمہارے والد کا ہے نہ میرے باپ کا۔ اور ازالۃ الخفا میں لکھا ہے کہ اسیطرح حضرت امام حسین نے خلیفہ ثانی سے فرمایا کہ انزل عن منبر ابی واذہب

الی منبر ابیک یعنے اُتر آ میرے باپ کے منبر سے اور جا اپنے باپ کے منبر پر تو خلیفہ ثانی نے باصدق لسانی فرمایا لم یکن لابی منبر یعنے میرے باپ کیواسطے کہان منبر تھا اور ابن حجر نے صواعق محرقہ مین روایت کی ہو کہ فقال له منبر ابیک واللہ لا منبر ابی اهل انبت الشعر علی رؤسنا الا ابوک یعنے عمر بن خطاب نے کہا کہ قسم خدا کی تمہارے باپ کا منبر ہو نہ میرے باپ کا اور جو بال ہمارے سر پر ہے ہین وہ تمہارے باپ کی بدولت ہین ابن حجر نے لکھا ہو کہ مراد اس سے جاہ و رفعت اور علو مرتبت ہی پس روایات مذکورہ سے بکمال ظہور وعلن روشن و مبرہن ہوگیا کہ حضرت امامین ہمامین سبطین رسول الثقلین کو بھی بالقا والہام الٰہی واحادیث و تعلیمات رسالت پناہی بخوبی معرفت وآگاہی حاصل تھی کہ مسند نبوی منبر مصطفوی مخصوص جناب مرتضوی ہے اور حق کو ساتھ علی کے انحصار اور خلافت کو مثل آسیا کی قطب ولایت پر مدار ہی اسیواسطے جناب سے علیہ السلام نے فرمایا کہ واللہ بنے ہمین سکھایا یعنے جو امر حق تھا وہ خود بیان کیا اب اگر کوئی التباس وابہام خواطر ارباب وساوس واوہام مین مانند اضغاث احلام خطور کرے کہ بسبب صغر سن کے گفتار و کردار فرزندان رسول مختار لائق اعتنا و اعتبار نہین ہی تو جواب باصواب اُسکا بچند وجوہ لائق سماعت ارباب الباب ہے اوّلاً صغر سن مانع فیوض علوم ربانی حاجب اسرار معارف یزدانی نہین ہی چنانچہ حضرت یحیی صغر سن مین شرف نبوت سے سرفراز ہوے قال اللہ تعالی واتیناہ الحکم صبیّا اور حضرت عیسی صغر سن مین شرف رسالت سے ممتاز ہوئے قال اللہ تعالی انی عبد اللہ اتانی الکتاب وجعلنی نبیّا اور تصدیق اسکی اُن روایات معتبرہ سے ہوتی ہے جنمین بتصریح وافی وتشریح کافی کے ساتھ بیان کیا گیا ہے کہ حضرات آئمہ علیہم السلام نے صغر سن مین مسائل مشکلہ سوالات غامضہ کا جواب باصواب دیاہی اور کرامات و معجزات کو حالات صبا و طفولیت مین ظاہر کیا ہی چنانچہ امام محمد تقی علیہ السلام دو سالکی تھے اور قیافہ شناسونکو جوابات دیکر بند کردیا اور زمانہ طفولیت مین مامون رشید کو سراد بتادیا کہ شہباز شکار ماہی کرتے ہین اور بادشاہ لوگ مٹھی مین چھپاکر خاندان نبوت کا امتحان کرتے ہین اور قاضی یحیی ابن اکثم کو سوالات غامضہ کا جواب دیکر بند کردیا علی ہذا القیاس حضرات آئمہ علیہم السلام نے بہت سے معجزات و کرامات کو صغر سن

میں ظاہر کیا ہے ثانیاً آیۂ تطہیر سے صاف ہویدا اور آشکار ہے کہ حسنین علیہم السلام وقت
نزول آیۂ کریمہ صغیر السن تھے اور ہرگاہ خمسۂ آل عبا میں داخل اور مصداق آیۂ تطہیر میں شامل تھے
تو اُسی سن میں مثل رسول مختار و حیدر کرار و ام الائمۃ الاطہار جمیع آثام و معاصی ازلام و مناہی
قبائح و مساوی سے مبرا و شائبۂ خطا و وسواس قیاس و التباس اور انغماس انجاس و ارجاس سے
معرا تھے کیونکہ قید بلوغ و عدم بلوغ اس آیہ میں نہیں ہے نہ کوئی شرط وقت من الاوقات
یا حالۃ من الحالات مذکور ہے پس تخصیص بلا مخصص بیجا اور شرط و تقیید نازیبا خلاف نصوص
قطعیہ ناروا ہے علاوہ اسکے اگر وہ زمانہ عدم بلوغ عام مثل سائر انام تصور کیا جاوے جسمیں تکلیفات
ساقط ہیں تو صرف اسقدر متصور ہوسکتا ہے کہ تکلیف واجبات نہ تھی لیکن قبائح و آثام انجاس
و ازلام باطنی سے پاک و پاکیزہ تھے ورنہ آیۂ تطہیر کا سبطین ع کے لیئے نازل ہونا اور حالت
صبا و طفولیت میں حسنینؑ کا ردائے تطہیر میں داخل ہونا محض بیکار و بے حاصل ہو جاتا ہے
پس نتیجہ یہ ہے کہ حسنین علیہم السلام نے جو ارشاد فرمایا کہ انزل عن منبر ابی نہایت
ارشاد صادق حق اور حق کے موافق اور واقعہ کے مطابق تھا جسکا علم قطعی اُنکو بالہام ملک العلام
اور کلام حضرت خیر الانام اور اقوال حضرت امام اور ارشاد جناب معصومہ علیہا و علیہم السلام حاصل تھا
ثالثاً اگر شہادت فرزندان جناب رسالت دلبندان اہلبیت نبوت ع باوصف عصمت
و طہارت مقبول السماعۃ نفرمائی جاوے تو شہادت شاہدین عادلین یعنی خلیفہ اول و خلیفہ
ثانی کی شہادت تو لائق قبول ارباب سماعت ہے کیونکہ دونوں صاحبوں نے بکمال التصدیق
و نہایت توثیق اقرار کیا ہے کہ صدقت انہ مجلس ابیک اور خلیفہ ثانی نے بحلف شرعی
اظہار کیا کہ منبر ابیک واللہ لا منبر ابی پس اگر امر واقعی نتھا اور قول حسنین
علیہما السلام معاذ اللہ بسبب نافہمی کے لغو و زور تھا تو جناب صدیق کا ایسے
قول کی تصدیق اور جناب فاروق کا بحلف شرعی توثیق کرنا بیجا تھا
پس بوجوہ مذکورہ ثابت ہو گیا کہ حضرت امام علیہ السلام اور سبطین

حضرت خیر الانام کو علم قطعی تھا کہ خلافت نبوی کا ذات جناب حیدر کرار پر مدار ہی جسطرح جسے آسیا کو قطب آسیا پر قرار ہے اور یہ شرف عظمی جانب واغیار کو ناسزاوار ہی -

## توضیح یازدہم فیہ ایضاح وافضاح

جناب رسالتمآب نے مرض الموت مین حکم قضا شیم واسطے روانگی لشکر ظفر پیکر کی بغرض جہاد کفار اور تنبیہ اشرار کے صادر فرمایا اور اسامہ بن زید کو امیر و سردار مقرر فرما کر علم نصرت پرچم عطا فرمایا مہاجرین و انصار و صحابہ کبار کو اسامہ موصوف کا مطیع و فرمان بردار غاشیہ بردار و طاعت گذار فرمایا حضرات اہلسنت کو زیادہ تر کلام یہ ہے کہ خلفائے ثلثہ بالتصریح مامور بجہاد اہل عناد نہ تھے حالانکہ تصریح اسکی شیخ عبد الحق دہلوی نے مدارج النبوت مین بدین عبارت کے ہی حکم عالی چنان صادر شد کہ اعیان مہاجر و انصار مثل ابو بکر صدیق و عمر فاروق و عثمان ذو النورین و سعد بن ابی وقاص و ابو عبیدہ بن جراح وغیرہم الا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ ہمراہ نگردد دران لشکر ہمراہ اسامہ باشند اور ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری مین لکھا ہی وکان من انتدب مع اسامة کبار المہاجرین والانصار منہم ابو بکر و عمر و ابو عبیدة وسعد وسعید اور اسی کتاب مین کتاب سیرت ابن اسحاق سے نقل کیا ہی فلم یبق احد من المہاجرین الاولین الا انتدب فی تلک الغزوة منہم ابو بکر و عمر اور قسطلانی نے شرح بخاری اور ذہبی نے تذہیب التہذیب مین تصریح کی ہے کہ ابو بکر و عمر شامل لشکر تھے اور واقدی و ابن جوزی وغیرہم علمائے محدثین اہلسنت نے انکا مامور بجہاد ہونا تحریر کیا ہے پس اب کوئی محل اشتباہ و ابہام اور مقام وساوس و اوہام باقی نہین رہا کہ خلفائے ثلثہ اطاعت اسامہ بن زید پر مامور نہ تھے اور دوسرا عذر حضرات اہلسنت یہ ہی کہ حکم محکم جناب سرور عالم

مین فقرہ لعن اللہ من تخلف عنہ کتب معتبرہ اہلسنت مین نہین ہی تو کتاب
ملل ونحل شہرستانی مین تحریر ہو الخلاف الثانی فی مرضہ انہ قال
جہزوا جیش اسامہ لعن اللہ من تخلف عنہ اور شرح مواقف مین
لکھا ہی کہ فقال قوم وجب الاتباع لقولہ جہزوا جیش اسامہ لعن اللہ
من تخلف عنہ اور ابن ابی الحدید معتزلی نے بھی فقرہ لعن اللہ من تخلف
عنہ تسلیم کیا ہی پس یہ بھی ثابت ہو گیا کہ متخلفین عن الجیش ملعون تھے اور یہ
امر کتب فریقین مین مذکور اور زبان خاص وعام پر مشہور ہی کہ اصحاب ثلثہ نی لشکر ظفر
پیکر سے تقاعد وتماہل اور تخلف وتعلل وتامل کیا تا اینکہ جناب رسالتمآب نے دار فانی سے
جانب عالم قدس جاودانی کے رحلت فرمائی اور خلیفہ اول نے تقمص بقمیص خلافت و
تلبس بلباس حکومت وایالت اختیار فرمایا جسکا استحقاق بوجوہ ذیل ثابت نہین اولاً یہ کہ
جن اصحاب کو صحابت اسامہ اور معیت لشکر پر مامور فرمایا تھا اور انھون نے امر شرف
نبویسی استنکاف اور حکم مصطفوی سے انحراف کیا وہ ماخوذ روز جزا اور مستحق سزا ہین
قال اللہ تعالی اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول اور صاحب مواقف نی اعتراف
کیا ہی کہ حکم نبویسی انکار کرنا خصوصاً امور دینیہ مین کفر ہی پس متخلفین عن الجیش قابل
خلافت رسول مختار نہین ہو سکتی ثانیاً حضرت نے ارشاد فرمایا لعن اللہ من تخلف عن
جیش اسامہ یعنے جو اس حکم سے عدول اور اطاعت سے نکول کری وہ ملعون درگاہ
باری مردود درگاہ قہاری ہی پس درصورت صدق حدیث استحقاق خلافت صادق
نہین آتا ثالثاً رد کلام حضرت خیر الانام موجب املال وایلام وایذای خاطر قدسی
مآثر سرور انام ہے اور حقتعالی فرماتا ہی ان الذین یوذون اللہ ورسولہ لعنہم اللہ
فی الدنیا والاخرۃ پس جناب رسالتمآب کی مخالفت قادح خلافت ہے نہ قابل خلافت
رابعاً حضرت نے اسامہ کو امیر وحاکم اور صحابہ کو مامور ومحکوم اسامہ فرمایا تھا پس بدون

تعمیل و تکمیل سے کوئی امر شرعی کرنا جائز نہین خصوصاً خلافت نبوی کہ امارت عام و حکومت
تام ہی چنانچہ جب ابوبکر نے اسامہ کو واسطے بیعت کے طلب کیا تو اسامہ نے رد کیا اور کہا
کہ زیر رایت فوج حاضر ہو کر شریک جہاد ہو خصوصاً جناب رسالتمآب نے تمامی اصحاب پر حاکم اور میر
مقرر فرمایا اور تا دم وفات معزول و معذور نفرمایا تو حاکمیت اسامہ و محکومیت صحابہ بدستور
باقی رہے پس بالعکس اسکے حکومت عامہ خلافت کی ابوبکر کو اور محکومیت عام اسامہ کو
خلاف حکم جناب رسالتمآب کیونکر پلٹ گئی ملا علاء الدین گلستانہ نے بعض کتب معتبرہ سے
نقل کیا ہی اختصم اسامہ و ابن عثمان فی حائط فافتخر ابن عثمان فقال
اسامہ انا امیر علی ابیک و صاحبیہ افایای تفاخر: ولما بعث ابوبکر
الی اسامہ یخبرہ بخلافتہ قال انا ومن معی ما ولیناک امرنا ولم
یعزلنی رسول اللہ عنکما وانت و صاحبک بغیر اذنی رجعتما و ما خفی
علی النبی موضع وقد ولانی علیکما ولم یولکما فہم الاول ان یخلع
نفسہ فنہاہ الثانی فرجع اسامہ و وقف بباب المسجد و صاح یا
معشر المسلمین عجبا لرجال ستعملنی رسول اللہ فعزلنی و تامر علی
انتہی خلاصہ یہ کہ ایک دن اسامہ اور پسر عثمان سے بابت ایک دیوار کے منازعت
و تکرار ہوئی پسر عثمان نے فرزندی عثمان کا افتخار اور مباہات و تعلی کا اظہار کیا اسامہ بن زید
نے کہا کہ ہم تیرے باپ اور اسکے مصاحب یعنی ابوبکر و عمر کے امیر و حاکم ہین پس ہمپر تیرا تفخر
و تفاخر بیکار بلکہ موجب ننگ و عار ہی اور یہ بھی منقول ہی کہ جب ابوبکر نے اسامہ بن زید سے اپنی
خلافت نشینی کی خبر کہلا بھیجی تو اسامہ نے کہا کہ ہمنے اور ہمارے ساتھیون نے تمکو تولیت
یا اپنی حکومت و امارت تفویض نہین کی ہی اور نہ ہمکو رسول خدا نے اس منصب سے معزول فرمایا ہے
پس تم اور تمہارا مصاحب یعنی عمر بن خطاب بلا اجازت ہمارے کیون چلے گئے حالانکہ
رسول خدا پر ہمارا اور تمہارا مقام و مرتبہ پوشیدہ نتھا اور حضرت نے خوب سمجھکر ہمکو تمہارا حاکم و متولی

وامیر بنایا اور تمکو ہمپر حاکم نہین کیا یہ سنکر خلیفہ اول نے چاہا کہ خلافت سے اتخلاع اور اس سلسلہ سے انقطاع اختیار کرین مگر ثانی سے جنکی ظل قرب سے شیطان بھی فرار کرتا تھا اس ارادہ سے ممانعت فرمائی پس لاچار ہو کر اسامہ واپس آسنے اور در مسجد پر آکر باواز بلند ندا کی کہ اے معاشر مسلمین تعجب ہے اس شخص سے کہ جناب رسول خدا نے ہمکو امارت لشکر عنایت کی اور اس شخص نے ہمکو معزول کیا اور آپ خود حاکم وامیر بن گیا فاعتبروا یا اولی الابصار

## توضیح دوازدہم ۱۲

کشف القناع عن وجہ الاجماع ہرگاہ سامعہ نواز ارباب حق طراز ہوا کہ باوصف حکم روانگی لشکر اسامہ کی صحابہ نے تعمیل ارشاد فیض بنیاد سے انحراف اور معیت اسامہ بن زید سے استنکاف کیا اور کلام امام علیہ السلام سے واضح ہوا کہ ابن ابی قحافہ نے جامہ مقدسہ خلافت سے تقمص اور بلا استحقاق کافی خلعت نیابت مصطفویہ سے تلبس کر لیا حالانکہ وہ جانتا تھا کہ یہ قبائے تقدس پیراقامت رعنائے سرور آل عبا کیواسطے زیبا اور جسم اطہر صاحب ردائی تطہیر کیواسطے سزا ہی تو اب یہ بھی خدمت ارباب دانش مین بالاجمال گذارش ہی کہ تقمص و تلبس کیونکر ہوا جسکا نام نامی اجماع اور معیت صحابہ بالاتفاق والاجتماع مشہور کیا گیا ہی چنانچہ خلاصہ مضمون سیر و تواریخ معتبرہ اہلسنت یہ ہی کہ صحابہ کبار نے بدون تجہیز و تکفین حضرت رسول مختار صلعم کی جانب سقیفہ بنی ساعدہ نہضت اور تحصیل خلافت نبویہ مین مسابقت و مبادرت فرمائی اور خاندان ہاشمیہ دودمان علویہ و فاطمیہ اور بعضی صحابہ کبار باوقار مانند سلمان و ابوذر و مقداد و عمار کے نوبت شارکت نہ آئی مہاجرین و انصار مین تنازع و تکرار سے غوغا ہوا اور دار و گیر شورش منا امیر و منکم امیر پیدا ہوا جناب عمر بن خطاب نے بمفاد زورت فی نفسی مقالۃ دلمین بات بنانی کی تدبیر اور حصول بیعت کی تزویر سوچی اور فرمایا ایک نسل مین


چون صحابہ حب دنیا داشتند * مصطفےٰ را بیکفن بگذاشتند

دو تلوار اور ایک ملک مین دو شہریار نہین رہ سکتے ہین جناب ابی بکر نے فرمایا حضرت رسالتمآب
صلی اللہ علیہ و آلہ نے فرمایا ہی الائمۃ من قریش یہ سنکر انصار نے سکوت کیا اور جناب عمر
بن خطاب نے اپنا ہاتھ ابوبکر کے ہاتھ پر مارا بعد اسکے ابو عبیدہ جراح و بشر و قبیلہ اوس نے بیعت
اور دیگر صحابہ نے اُنکی موافقت و مرافقت کی سعد بن عبادہ منجملہ اصحاب کبار کی نہایت بیمار
اور ضعف و ناتوانی سے ازبس نحیف و زار تھے وہ ہجوم و اژدہام عام سے کچل گئی سعد بن عبادہ
انصاری نے کہا کہ تو نے مجکو قتل کیا ای عمر بجواب اُسکی عمر ابن خطاب نے کہا قتلک اللہ
سعد نے کہا کہ اگر اسوقت مجکو طاقت ہوتی تو شمشیر آبدار کے جوہر دکھادیتا اور لاف و گزاف
ارباب خلاف کو انکار کردیتا چنانچہ قیس بن سعد اُنکو اُٹھا کر مجمع سے لیگئے ابن ابی الحدید عالم
اہلسنت نے لکھا ہی کہ بیعت ابوبکر کو مستحکم کیا عمر بن خطاب نے کہ شمشیر زبیر کو شکستہ کیا اور بنی
حباب بن منذر کو خستہ کیا اور مقداد کے سینہ پر گھونسا مارا اور سعد بن عبادہ کو کچل ڈالا اور
بنی ہاشم کو احراق بیت الشرف جناب سیدہ سے دھمکایا انتہی پس ایسی اجماع امت پر مباہات
حجیت و افتخار جمعیت یا اطلاق رضا و رغبت کمال تعجب ہے ۵ اینکہ بیعت نشد قیامت شد
چنانچہ ابن عبد ربہ نے کتاب عقد مین اور احمد بن عبد العزیز جوہری نے کتاب
سقیفہ مین و دیگر کتب معتبرہ مثل محاسن و النفائس وغیرہ مین لکھا ہی کہ عمر بن خطاب بجمعیت کثیر آتش
سوزان و ہیزم فروزان لیکر بیت الشرف جناب سیدہ معصومہ صلوات اللہ علیہا پر آیا بصدائی بلند انتما
خطاب کیا کہ جو جو اس گھر مین ہو نکلکر بیعت کرے ورنہ اس گھر کو جلادونگا جناب معصومہ نے فرمایا
تو میرے گھر کو جلادیوےگا عمر نے کہا کہ ہان واللہ جلادونگا اُسوقت اُس بیت الشرف مین حضرت
عباس نامدار و حضرت حیدر کرار و حضرت حسنین علیہم السلام و زبیر بن العوام و سلمان و مقداد تشریف

متعلق صفحہ ۳۷ طبری و کامل ص ۱۱۷ ص ۱۳۵ فقالت بعض الانصار لا نبایع الا علیا ۱۲ منہ فی تاریخ الطبری
فقال عمر البسط یدک لا بایعک فقال ابوبکر بل انت یا عمر فانت اقوی بہا منی و کان عمر اشد الرجلین
قال و کان کل واحد منہما یرید صاحبہ یفتح یدہ لیضرب علیہا ففتح عمر ید ابی بکر و قال ان لک قوتی مع قوتک ۱۲ منہ
فی تاریخ الطبری فقال عمر قتلہ اللہ انہ منافق حالانکہ سعد بن عبادہ رئیس و نقیب انصار تھے اور اونکی شان مین
جناب رسالتمآب نے فرمایا تھا اللہم اجعل صلواتک و رحمتک علی آل سعد بن عبادہ کما رواہ ابن حجر فی الاصابۃ لمعرفۃ الصحابہ ۱۲

رکھتے تھے واقدی نے روایت کی ہے کہ ہمراہ عمر بن خطاب کے اسید بن حضرمی
اور بروایت جوہری عبداللہ بن عوف سلمہ بن سلامہ اور بقول ابن خنزابہ کے زید بن اسلم بھی واسطے
آتش افروزی کے خانہ عصمت و طہارت پر گیا تھا اور شہرستانی نے ملل و نحل میں
نظام معتزلی سے نقل کیا ہی کہ عمر بن خطاب نے ارادہ آتش زنی کیا اور جناب سیدہ صلوات اللہ
علیہا کو ایسا صدمہ پہنچا کہ حمل فرزند ساقط ہو گیا جسکا نام محسن تھا

## حکایہ فیہا لطافۃ وغرابۃ

فاضل سدید ابن ابی الحدید نے تحریر کیا ہو کہ مینے ایکدن اپنے استاد ابو جعفر نقیب کے
سامنے یہ روایت پڑہی کہ زینب بنت رسول اللہ مکہ معظمہ سے جانب مدینہ منورہ تشریف لیچلین
اثنائے راہ مین ہبار بن اسود نے اُنکو نیزہ دکھا کر دھمکایا اور تخویف و ترہیب انکو
قتل سے ڈرایا چنانچہ اُن معظمہ کو ایسا خوف لاحق ہوا کہ حمل ساقط ہو گیا جب یہ خبر ملال اثر
سمع شریف جناب ختمی مآب مین پہنچی تو حضرت نے خون ابن اسود ہدر فرمایا ابو جعفر نے کہا
کہ ہرگاہ جناب رسالت مآب نے خون ابن اسود ہدر فرمایا تو ظاہر ہی کہ اگر جناب رسول مختار زندہ و برقرار
ہوتے تو خون اُس شخص کا بھی ہدر فرماتے جسکے ڈرانے اور صدمہ پہنچانی سے حمل جناب سیدہ
ساقط ہوا ابن ابی الحدید نے پوچھا کہ اس واقعہ کو تم سے روایت کرون اُستے جواب دیا
نہ مجکو اس روایت کا اقرار ہے نہ انکار۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔

## توضیح سیزدہم ۱۳

کشف اللثام عن حجیۃ اجماع الانام ہرگاہ حال اجماع سقیفہ و بعیت جناب خلیفہ
گوش گذار ہو چکا تو اب دلائل لطیفہ نسبت حجیت اجماع و قطعیت اجتماع کی قابل اصغا
و استماع اور لائق قرع سماع ارباب سماع ہین خلاصہ یہ ہے کہ محققین اہلسنت نے تصریح فرمائی

کہ عمدہ ادلہ صحت خلافت انعقاد اجماع امت ہی اور مراد اجماع امت سے یہ ہی کہ جملہ صاحبان
حل وعقد اہل اسلام وتمامی مجتہدین امت خیر الانام ایک وقت مین ایک امر پر اجماع بالتمام کرین پھر
اختلاف کیا ہی کہ ایسا اجماع حین من الاحیان ممکن ہی یا نہین در صورت امکان پھر اختلاف
کیا ہی کہ علم وادراک باعتقاد جمیع علماے امصار واقطار تمامی بلاد وامصار مین ممکن ہی یا نہین
فلہذا احمد بن حنبل امام اہلسنت نے بتصریح مختصر عضدی اعتراف کیا ہی کہ جو شخص دعوی
اجماع کرے وہ کاذب ہی بعد اسکے پھر محققین مین اختلاف ہی کہ تحقق اجماع مذکور خبر و
روایت سے معلوم ہوسکتا ہی یا نہین اور اگر ہوسکتا ہی تو خبر واحد سے یا متواتر سے اور جوکہ
خبر واحد کا اعتبار نہین اور خبر متواتر موقوف ہے اس امر پر کہ ایک جم غفیر وجمع کثیر کو عقائد علماے
مشارق ومغارب کا علم حاصل ہو تو پھر اختلاف کیا ہی کہ اگر روایت مختلف الالفاظ متقارب المعنی
سے علم اجماع حاصل ہوجے ہو تو بقا واستمرار اجماع کا تا مدت العمر مشروط ہی یا نہین امام احمد
بن حنبل وابن فورک کے نزدیک مشروط ہی پس اگر کوئی مجتہد اپنی رائے سے پھر جاوے تو
اجماع صادق نہوگا بعد اسکے پھر اختلاف کیا ہی کہ آیا حقیت اجماع مذکور کیواسطے کوئی
دلیل وسند حجیت درکار ہی یا نہین اور اگر درکار ہی تو واسطے تحقق اجماع کی قیاس مستند ہی یا نہین
امدی نے احکام مین لکھا ہی کہ اگر اکثر لوگ ایکطرف ہون اور اقل دوسری طرف ہون
تو مذہب اکثر علما یہ ہے کہ اجماع منعقد نہوگا اور فخر الدین رازی نے تفسیر آیہ اطیعوا اللہ
واطیعوا الرسول مین لکھا ہی کہ جو اجماع بعد اختلاف حاصل ہو جسطرح سے خلافت
ابی بکر مین بعد اختلاف شدید اور مشاجرات مزید حاصل ہوا تو بعض علما کے نزدیک لائق حجیت
واستدلال نہین ہی ہرگاہ شرائط اجماع معلوم اور طرق تحقق اجماع مفہوم ہوچکے تو واضح
ہوگیا کہ خلافت خلیفہ اول مین شرائط اجماع بالکلیہ مفقود اور ابواب حجیت وقطعیت بالمرہ مسدود
تھی خصوصا جبکہ سعد بن عبادہ وقوم خزرج اور ایک فرقہ قریش نے بیعت سے انکار کیا
کما صرح بہ فی الاستیعاب تا آنکہ سعد بن عبادہ نے مع قوم اپنی تا زمان خلیفہ دوم

بیعت سے انکار کیا کما صرح بہ ابن حجر فی الاصابہ اور بلادری نے لکھا ہی کہ سعد بن عبادہ صحابی کو
عہد خلیفہ دوم مین خالد بن ولید و محمد بن سلمہ انصاری نے تیر سے مارا اور مشہور ہوا کہ جن نے
مارا اور شہرستانی نے کتاب ملل و نحل مین لکھا ہی کہ تمام بنی ہاشم اور ابو سفیان نے
بیعت نہین کی اور بموجب روایت ابن قتیبہ حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا انا احق
بہذا الامر منکم لا ابایعکم وانتم اولی بالبیعۃ لی الی قولہ وتاخذونہ منا
اہل البیت غصبا یعنے ہم بیعت نکرینگے بلکہ ہم واسطے خلافت کے احق اور بیعت لینے
کے مستحق ہین اور تم لوگ ہم اہلبیت سے خلافت غصب کرتے ہو اور بروایت صحیح بخاری
و مسلم چہ مہینہ تک حضرت امام عالم و حضرت عباس و تمام بنی ہاشم نے بیعت سے انکار کیا
اور جن لوگون نے لکھا ہی کہ بعد چہ مہینہ کے حضرت نے بیعت کی تو فرمایا بارک اللہ
فیما ساءنی وسرکم یعنے مبارک ہو ایسی بیعت کہ ہم رنجور ہوئے و تم مسرور ہوئے
بہر حال عدم وقوع بیعت اکثر صحابہ و اہلبیت سے یا وقوع بیعت بجبر و اکراہ موجب فقدان
شرایط اجماع و عدم تحقق اجماع و سلب حجیت اجماع ہی اور خود حضرت امام عالیمقام نے
اس جمعیت سقیفہ و حجیت سخیفہ کو بحجت لطیفہ و فقرات نظیفہ منتقض فرمایا ہی ابن ابی الحدید
معتزلی نے روایت کی ہی کہ قال علی علیہ السلام اما احتجاجک
علی الانصار بانک من بیضۃ رسول اللہ و قومہ فغیرک اقرب
نسبا منک الیہ و اما احتجاجک بالاختیار والجماعۃ بک فقد کان
قوم من الصحابۃ غائبین لم یحضروا العقد فکیف تثبت یعنے
حضرت امام نے ابو بکر سے ارشاد فرمایا کہ تو نے انصار سے یہ حجت پیش کی کہ ہم قریش اور
قوم و قبیلہ جناب رسالتمآب صلعم سے ہین تو ہم زیادہ تر احق ہین پس ہم تجھسے یہ حجت پیش کرتے
ہین کہ ہم تجھسے زیادہ تر عزیز و قریب جناب رسالتمآب کے ہین تو ہم تجھسے زیادہ تر مستحق ہین
اور تو یہ حجت پیش کرتا ہی کہ اجماع امت ہوا اور بالاتفاق ہم سے بیعت کی تو یہ حجت بھی نادرست

ہے کیونکہ وقت بیعت اکثر صحابہ کبار اور اہلبیت رسول مختار غیر موجود تھے تو اجماع و استدلال ساتھ اجماع امت کے مفقود ہے۔

## توضیح چہاردہم

تماشائے عجیب ماجرائے غریب ہے کہ یا تو یہ غلغلہ ارباب شقاق و نفاق ہمہمۂ ادعائے اجماع و وفاق امت بالاتفاق اور غرۂ حجیت اجماع بصد غرہ و ہزار طمطراق تھا کہ زور و شور اسکا مشہور فی الآفاق اور شور نشور اسکا تا گنبد سبع طباق بلند تھا یا یہ تذلل و افتقار و اظہار عجز و انکسار اور اجہار اقتصار و اختصار کہ اگر اجماع امت نہو تو ایک ہی شخص کی بیعت کافی ہے اگر یہ بھی نہو تو وصیت جانشینی کافی ہے اگر یہ بھی نہو تو تسلط کافی ہے فاسق ہو تب بھی کچھ ضرر نہین فاجر ہو تب بھی کچھ خطر نہین قال شارح المقاصد و تنعقد الامامۃ بطرق احدھا بیعۃ اہل الحل والعقد الی ان قال لو تعلق الحل والعقد لواحد مطاع کفت بیعتہ قال شارح المواقف کعقد عمر لابی بکر و عقد عبد الرحمان لعثمان الثانی استخلاف الامام و عہدہ و جعلہ الامر شوریٰ الثالث القہر والاستیلاء الی ان قال و ان کان فاسقا او جاھلا انتہی موضع الحاجۃ پس خلاصہ اس اصول ثلثہ قواعد مثلثہ سے یہ ہے کہ خلافت موضوعہ مقررہ سے غرض اصلی مقصود اور چارہ مطلب دلی مسدود ہونے پاوے اسواسطے کہ خلافت خلیفہ اول مین شرائط اجماع جمیع اصحاب نایاب تھی لہذا خلافت اولی تو بیعت عمر بن خطاب سے مستحکم اور خلافت ثالثہ صرف بیعت عبد الرحمان سے قایم کردی گئی خلیفہ ثانی نے مقولہ کانت بیعۃ ابی بکر فلتۃ وقی اللہ شرھا فمن عاد الی مثلھا فاقتلوہ سے صحت خلافت کا جلوہ دکھادیا و فقدان حجیت اجماع پر اسطرح تنبیہ بنیہ سے ہر غافل و سفیہ کو ہوشیار کردیا بعد اسکے خلیفہ اول نے واسطے خلیفہ ثانی کے وصیت فرمائی ناچار اہلسنت نے استخلاف کی بھی شرط مقرر

فرمائی ہر چند وصیت جناب رسالتمآب مین غوغائے اِنَّ الرجل لیھجر و غلغلہ حسبنا کتاب اللہ
برپا ہوا لیکن وصیت خلیفہ اول مین کچھ بھی چون و چرا نہوا بعد اسکے خلیفہ ثانی نے شورہ و
پنچائت پر محول کیا لیکن اس شرط نامرلوط سے اسکو مربوط و مضبوط کیا کہ جو شخص عبد الرحمان کی
مخالفت و انکار کرے وہ مقتول شمشیر ابدار کیا جاوے **فلہذا** خلافت خلیفہ ثالث اس حکمت
عملی سے پائدار کی گئی اور بعد اُسکے معاویہ اور خلافت یزید بسبب تسلط و اقتدار اور تحکم و اجبار اور
اجماع بیعت صغار و کبار اور قتل نفوس بیشمار کے مستحکم و استوار کی گئی اور چونکہ یزید اور دیگر خلفاے
جور سے ظلم و جور موفور و ارتکاب فسق و فجور اور اکثر امور باعث کفر و لغور کا ظہور ہوا تو اہلسنت
نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ و لا ینعزل الامام بالفسق والجور چنانچہ صحت خلافت
مین نہ شرط اسلام ہی نہ فسق و فجور قادح مرام ہی پس گویا بیضہ خلافت وہ سد سکندری ہے
کہ یاجوج و ماجوج فسق و فجور سے بھی کوئی رخنہ و فتور نہین اور وہ حصن حصین خیبری ہے
کہ لغماے جہالت موفور سے بھی کوئی خطرہ خطور یا فتور و قصور نہین۔

## توضیح پانزدہم ۱۵ فی تقضیح

واضح ہو کہ استدلال ارباب قیل و قال حدیث لا تجتمع امتی علی الضلال
سے کمال توزع و بلبال اور نہایت انتشار و تشتت بال اور انجرار بحث و جدال و تناقض
اقوال پیدا ہوتا ہی کیونکہ اگر اجماع کل امت مقصود ہی تو خلافت اولی مین اجماع تمامی امت
مقصود ہی لتخلف سعد بن عبادہ و بنی ہاشم و وقوع بیعۃ بعضہم بالاکراہ
والاجبار کما ہو لایخ عند اولی الابصار اور اگر بیعت بعض دون البعض کافی ہی
کما صرح بہ شارح المقاصد لو تعلق الحل والعقد بواحد مطاع
کفت بیعتہ و قال فی شرح المواقف کعقد عمر لابی بکر و عقد عبد الرحمان
لعثمان تو حدیث لا تجتمع امتی بیکار ہی اور واحد کے ساتھ شرط مطاع منضم

لیجاوے تو حدیث اصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھتدیتم پر عمل کرنا ناروا ہی کیونکہ اسمین شرط مطاع وغیر مطاع نہین ہی اور اگر اقتدا ے ہر صحابی واجب العمل سمجھا جاوے تو اختلاف رائے اصحاب درباب خلافت اور منع زکوۃ اور جمع واحراق قران وقتل عثمان موجب تشتت خواطر اصحاب اور نہافت اقدام اولی الباب ہی فلہذا ابن تیمیہ کا یہ قول ہی ھذا الحدیث ضعیف ضعفہ ائمۃ الحدیث قال البزاز لا یصح عن رسول اللہ وقال ملا علی فی شرح المشکوٰۃ ان ابن حجر قد ذکر انہ ضعیف واہٍ بل ذکر عن ابن حزم انہ موضوع باطل علاوہ اسکے مخالف احادیث مذکورہ کی حدیث اقتدوا بالذین بعدی ابی بکر وعمر ہی کیونکہ اگر صحیح سمجھی جاوے تو تخلف اصحاب عن البیعۃ اور غلغلہ منا امیر ومنکم امیر اور تخالف وتناقض جناب شیخین درباب حج وتعزیر خالد بن ولید وغیرہ موجب توسع بلبال وتوفر اختلال وتضیق مجال وانجرار ملال وکلال ہی فلہذا علمائی نامدار اہلسنت نے چارنا چار اس حدیث کو مخصوص مقلدین خلیفتین نامدار کیا ہی قال المولوی عبد الحی فی تحفۃ الاخیار قلنا فی الجواب ھو خطاب للمقلدین لان المجتہدین یخالفونہم والمقلدون تقلدون غیرھم ولم ینکرہ الشیخان ولا الخلفاء الاربعۃ ولا احد من الصحابۃ علی ذلک علاوہ اسکے بقیہ حدیث مذکور خود مناقض فقرہ اول ہی اھتدوا بھدی عمار وما حدثکم ابن مسعود فصدقوہ کما رواہ الترمذی عن حذیفۃ فی الجامع فی کتاب المناقب اور چونکہ تناقض احادیث شریف سامعہ نواز ارباب خواطر منیف وطباع لطیف ہو چکا تو چارنا چار احادیث اہتدا واقتدا کو ترک کرکے سیرت سابقین اور طرز وطریقہ متقدمین پر عمل کیا قال شارح المقاصد قد ظہر الفسق وانتشر الجور من الائمۃ والامراء بعد الخلفاء الراشدین والسلف کانوا ینقادون لہم

ویقیمون الجمع والاعیاد باذنہم ولا یرون الخروج علیہم یعنے بعیت کیواسطے ظہور فسق و فجور باعث کراہت و لغوز موجب خطور و فتور نہین ہی کیونکہ متقدمین نے باوصف فسق و فجور امراے سالفین وائمہ سابقین کے براہ درد دین اُنکی اطاعت و فرمان برداری قبول کرکے ربقہ متابعت سے نکول حلقہ انقیاد سے عدول نار و القصور کیا چنانچہ اُنکی طرف سے مناصب عظیمہ مراتب جسیمہ سے ممتاز اور خلعت قضا و افتا و امامت جمعہ و جماعت سے سرفراز رہے انتہی پس خلاصہ مطالب اصحاب اور لب لباب مقصود ذوی الالباب یہی تھا کیونکہ ہر کس و ناکس کو مناصب جلیلہ کا اصحاب زہد و تقوی سے حاصل ہونا نایاب تھا فاعتبروا یا اولی الالباب فانہ غایۃ مافی اللباب

## توضیح شانزدہم ۱۶

بیان و تبیان سابقا بیان متذکرہ عنوان سے بکمال توضیح ایراد ہوا کہ لفظ عتیق و صدیق کا اطلاق ابی بکر پر کیونکر ہوا تو اب یہ بھی ملحوظ نظر ارباب نظر و پیش نہاد ناظرین تواریخ و سیر رہی کہ اطلاق خلیفہ رسول اللہ کا ابی بکر پر کسیطرح سے روا نہین ہو سکتا کیونکہ اہلسنت نے صاف صاف اقرار و اعتراف کیا ہی کہ جناب رسالتمآب نے بتصریح خلافت کسیکا استخلاف نہین کیا اور خلیفہ ثانی نے خود اقرار کیا ہی ان لم استخلف فان رسول اللہ لم یستخلف وان استخلف فان ابا بکر استخلف یعنی مین اپنی بعد کسیکو خلیفہ نہ بناون تو بجا ہی کیونکہ رسولخدا نے کسیکو خلیفہ نہین بنایا اور کسیکو بناون تو بھی زیبا ہی کیونکہ ابوبکر نے مجھکو خلیفہ بنایا تھا اس قول سے ثابت ہے کہ جناب رسالتمآب نے کسیکو خلیفہ نہین بنایا پس خلیفہ رسول کہنا اس شخص کو جسکی نسبت رسولخدا نے خلیفہ نہین فرمایا عین بدعت ہی اور جناب رسولخدا پر محض افترا و تہمت ہی اور ابن قتیبہ عالم اہلسنت نے کتاب الامامۃ والسیاسۃ مین لکھا ہی کہ ابوبکر نے قنفذ اپنے غلام کو واسطے طلب حضرت امام علیہ السلام کے بغرض بیعت کی بھیجا تو حضرت نے فرمایا وما حاجتک قال یدعوک خلیفہ رسول اللہ قال علی السریع ما کذبتم علی رسول اللہ یعنی تو کیون آیا ہی اُسنے عرض کیا کہ خلیفہ

رسول اللہ نے بلایا ہی آپنے فرمایا کہ جناب رسالتمآب کی وفات ہی کی بعد کسقدر تمنے جھوٹ بنالیا
اور بکذب وزور اسکو خلیفہ رسول ٹھرالیا حالانکہ حضرت نے اسکو خلیفہ نہین فرمایا پس اس کلام
ہدایت نظام سے ظاہر ہوگیا کہ خلیفہ رسول کا کہنا محض اختراع وابداع اور خلاف ارشاد حضرت
رسول مطاع تھا اور اگر محض اختیار وبعیت امت پر لحاظ کیا جاوے تو خلیفہ امت وخلیفہ جماعت
کہنا بجا تھا اور اگر شرایط اجماع مفقود سمجھے جاوین اور بمصداق اکتفوا بذلک کعقد عمر
لابی بکر وعقد عبد الرحمان بن عوف لعثمان بیعت عمریہ واسطے صحت
خلافت بکریہ کی کافی سمجھی جاوے تو خلیفہ عمر کہنا زیبا تھا معہذا خود خلیفہ اول نے اپنی زبان
صدق بیان سے خلیفہ ہونے سے انکار کیا ہی ففی کنز العمال روی ان اعرابیا
جاء الی ابی بکر فقال انت خلیفۃ رسول اللہ قال لا قال فما انت
قال الخالفۃ اور ابن اثیر نے نہایہ مین لکھا ہی الخالفۃ ھو الذی
لا غنی عندہ ولا خیر فیہ وقیل ھو کثیر الخلاف اور فیروزآبادی نے
قاموس مین لکھا ہی الخالفۃ الاحمق اور جب یہ امر ذہن نشین خاطر ہوگیا کہ اہلسنت والجماعت
نے اعتراف کیا ہی کہ جناب رسالتمآب نے کسیکو خلیفہ نہین مقرر فرمایا اور خود خلیفہ ثالث نے اقرار و
اظہار فرمایا کہ اگر مین کسیکو خلیفہ اپنا نہ چھوڑون تو بجا ہی کہ جناب رسولخدا نے خلیفہ اپنا کسیکو نہ چھوڑا
اور کسیکو چھوڑون تو بجا ہے کیونکہ ابوبکر نے مجکو خلیفہ بنا چھوڑا اس سے واضح ہوا کہ خلیفہ اول
نے یہ بدعت کیا کم فرمای ہتی کہ اپنے تئین خلیفہ رسول بنا کر مشہور کیا اسیطرح یہ ہے کہ خلاف
سیرت جناب رسالتمآب کے وصیت فرما کر خلیفہ دوم کو خلیفہ وجانشین مقرر فرمایا اور حضرت امام
ہمام علیہ السلام نے عمر بن خطاب سے خطاب فرمایا تھا واللہ ما حرصک علی امارتہ
الیوم الا لیوثرک غدا صح بہ البلاذری یعنی قسم بخدا کہ تو نے امارت وحکومت
ابوبکر کی صرف اس امید وتمنا پر قایم کی ہی کہ آج تو اسکو امیر بناوے اور کل وہ تجھکو امیر بناوے
چنانچہ بموجب فرمان حضرت امام زمان ایسا ہی ظہور پذیر ہوا کہ آج عمر بن خطاب نے ابوبکر کے

ہاتھ پر بیعت کی اور ابو بکر نے دوسرے دن یعنی روز وفات اپنے خلافت عمر کی وصیت کی ؎
من ترا قاضی بگویم تو مرا حاجی بگو۔ فلہذا ابو بکر نے اپنے تئین خلیفہ رسول اللہ لکھا اور عمر نے
اپنے تئین خلیفہ ابی بکر لکھا قال ابن عبد البر فی الاستیعاب ان ابابکر
کان یکتب من خلیفۃ رسول اللہ وکان عمر یکتب من خلیفۃ ابی بکر
بعد اسکے عمر بن خطاب نے لقب اپنا امیر المومنین تبدیل کر دیا اور سبب یہ ہوا کہ عمر بن خطاب نے
عامل عراق کو لکھا کہ دو شخص اصیل عراقی ہمارے پاس بھیجو اُسنے ولید بن ربیعہ عامری و عدی
بن حاتم طائی کو بھیجا انھون نے عمرو عاص سے کہا کہ ہماری اطلاع امیر المومنین سے کردو
عمرو عاص نے کہا کہ واللہ اجتمانحن المومنون وھوا میرنا یعنے خوب نام
رکھا ہم مومن ہین وہ ہمارا امیر ہے پس عمر بن خطاب نے یہ خطاب پسند فرما کر کتب و دفاتر مین مسطور
اور اقطار عالم مین مشہور کیا حالانکہ اگر بنظر چشم دور بین و بصیر معدلت آئین ملاحظہ کیا جاوے
تو خلیفہ رسول اللہ و امیر المومنین لقب خاص حضرت امام علیہ السلام کے مخصوص اور روز ازل سے
حضرت کے واسطے منصوص ہی چنانچہ حموینی نے کتاب فراید السمطین مین ذیل حدیث
نور مین روایت کی ہی کہ جناب رسالتمآب نے فرمایا وکان اسمی فی الرسالۃ والنبوۃ
وکان اسمہ فی الخلافۃ والشجاعۃ اور ابن مغازلی شافعی نے
کتاب مناقب مین ذیل حدیث نور مین روایت کی ہی کہ حتے افترقنا فی صلب عبد المطلب
ففی النبوۃ وفی علی الخلافۃ اور ابن مردویہ نے انس بن مالک سے
روایت کی ہی کہ حضرت نے فرمایا ان وصیی وخلیفتی ووزیری وخیر من اخلفہ
علی ابن ابیطالب اور امام احمد بن حنبل نے مسند مین اور ابن معازلی نے
کتاب مناقب مین اور ثعلبی نے تفسیر آیہ وانذر عشیرتک الاقربین
مین لکھا ہی کہ جناب رسالتمآب نے فرمایا من یواخینی ویوازرنی علی ان یکون ولیی
ووصیی بعدی وخلیفتی فی اھلی ویقضی دینی یعنے کون شخص مجھسے مواخات

وموالات اور دعوت اسلام وایمان پر سبقت اور سب سے پیشتر مبادرت کرتا ہی
تاکہ وہی میرا وصی وجانشین اور بعد میرے خلیفہ اہلبیت طاہرین اور قاضی دنیا و دین ہو
حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا انا یا رسول اللہ ابن ابی الحدید روایت کرتا ہی
کہ حضرت نے فرمایا ھذا اخی ووصیی وخلیفتی فاسمعوا لہ واطیعوہ پس واضح
ہوا کہ خلافت جناب نبوی حضرت امام علیہ السلام کی مخصوص اور عالم نور سے علی الاتصال منصوص
تھی اور اسیطرح سے امیر المومنین لقب خاص حضرت کا تھا چنانچہ اخطب خوارزمی نے حضرت امیر علیہ السلام سے
روایت معراج مین لکھا ہی کہ جناب رب العزت نے جناب رسالتماب سے فرمایا قد اخترت لك
علیا فاتخذہ لنفسك خلیفۃ ووصیا نحلتہ علمی وحلمی وھو امیر المومنین
حقًا اور ابن عباس سے روایت ہی کہ ایکدن دحیہ کلبی نے حضرت کو امیر المومنین
وسید ولد آدم کہا حضرت رسالتمآب نے بعد بیدار ہونے خواب سے فرمایا کہ کان جبرئیل
سماك باسم سماك اللہ بہ اور یہ بھی روایت لکھی ہی کہ آفتاب نے حضرت سے کہا کہ السلام
علیك یا امیر المومنین وامام المتقین وقائد الغر المحجلین یا علی
انت وشیعتك فی الجنۃ اور شیرویہ نے کتاب فردوس الاخبار مین حذیفہ بن الیمان
سے روایت کی ہی کہ حضرت نے فرمایا لو یعلم الناس متی سمی امیر المومنین
ما انکروا فضیلتہ سمی بذلك وادم بین الروح والجسد

## توضیح ہفدہم

واضح ہو کہ تہافت اقدام وتناقض افہام ومزلت اقلام اس مقام پر لائق تماشائے خاص
وعام ہی کہ صحت خلافت خلفائے ثلثہ پر حدیث الخلافۃ بعدی ثلثون سنۃ سے استدلال
کیجاتی ہی اور کبھی حدیث قد یدور رحی الاسلام خمسًا وثلثین او ستًا
وثلثین او سبعا وثلثین سنۃ پیش کیجاتی ہی حالانکہ کوئی حساب درست نہین آتا کیونکہ

غوث الاعظم نے کتاب غنیۃ الطالبین مین لکھا ہی لان الثلثین کملت بعلی اور
شارح مقاصد نے لکھا ہی کہ خلیفہ اول ۲ برس دوم ۱۰ برس - وسیوم ۱۲ برس - وچہارم
۶ برس خلیفہ رہے - پس بدین حساب ۳۰ برس کامل ہوگئے - اب جو علمای اہلسنت نے لکھا ہی
کہ چھ مہینہ خلافت حضرت امام حسن علیہ السلام ملا کر ۳۰ برس ہوتے ہین وہ درست نہین ہوتا حالانکہ
وفات حضرت سرور کائنات علیہ وآلہ الصلوات ۱۲ ربیع الاول سنہ ۱۱ھ ہی - اور وفات جناب
ولایت مآب ۲۱ - رمضان سنہ ۴۰ھ ہی - تو اس حساب سے ۲۹ سال ۶ ماہ - ۹ یوم - ہوتے ہین
پس یہ قول علمای اہلسنت کا کہ ۳۰ برس حضرت تک ختم ہوگئے غلط ہوا جاتا ہے اگر بلحاظ
زمان مصالحت حضرت امام حسن علیہ السلام تو بنا بر روایت ابو الفدا بنا بر قولی ۵ ماہ - ۱۵ یوم
وبقولی ۶ ماہ کسری وبقولی ۷ - ماہ کسری وکان اخر الثلثین یوم خلع الحسن غلط ہوا جاتا ہی
سیرت محمدیہ مین زمان مصالحہ جمادی الاول سنہ ۴۱ھ اور دیگر اہلسنت نے ربیع الاول سنہ ۴۱ھ
وجمادی الاولی سنہ ۴۱ھ وربیع الاخری سنہ ۴۱ھ لکھا ہی اس حساب سے بھی کوئی قول صحیح نہین معلوم
ہوتا ہی اور اگر حدیث تدور رحی الاسلام صحیح سمجھی جاوے تو تلثون سنۃ غیر صحیح متصور
ہونگے کیونکہ غوث الاعظم نے غنیۃ الطالبین مین لکھا ہی کہ المراد بالرحی فی ھذا الحدیث
القوۃ فی الدین والخمس سنین الفاضلۃ عن الثلثین فہی من جملۃ
خلافۃ معویۃ الی تمام تسعۃ عشر شہور لان الثلثین کملت بعلی
یعنی مراد اسیای اسلام سے شوکت وقوت دین مبین ہی پس جو پانچ برس خلافت خلفای
اربعہ سے فاضل ہین وہ منجملہ خلافت معویہ کے منجملہ ۱۹ - سال چند ماہ کے ہین کیونکہ تیس برس بوقت
حضرت علی علیہ السلام تک کامل ہوگئی پس بنا بر اس حدیث کی خلافت بیستی سالہ خلافت راشدہ نہین
بلکہ خلافت سی وپنجسالہ وخلافت سی وشش سالہ وخلافت سی وہفت سالہ بھی داخل خلافت راشدہ
ہی اس حساب سے منجملہ خلافت معاویہ کے چند سال تو خلافت راشدہ مین شمار ہوئے اور باقی ایام
خلافت غیر راشدہ یک بام ودو ہوا اور منجملہ خواب کے سینے راست وسینے دروغ لائق

تماشا ہی حالانکہ پیر دستگیر اہلسنت صحت خلافت معاویہ کے قائل ہین کما قال واما خلافۃ معاویۃ فثابتۃ صحیحۃ بعد موت علی وخلع الحسن بن علی نفسہ عن الخلافۃ اور شاہ عبد العزیز دہلوی اُسکی بغاوت کے قائل ہین کما سیجی فی حال معاویۃ۔

## توضیح ہجدہم

واضح ہو کہ اکثر روایات اہلسنت سے معلوم ہوتا ہی کہ حضرت امام علیہ السلام نے اور نیز حضرت عباس و تمام بنی ہاشم نے اور بعض اصحاب اخیار مثل سلمان و ابوذر و مقداد و عمار و حذیفہ۔ و سعد بن عبادہ نے مع اپنی قوم کے اور بریدہ اسلمی وغیرہ نے بعیت سے انکار کیا چنانچہ سعد بن عبادہ نے نہ خلیفہ اوّل کی بعیت کی نہ دوم کی بعیت کی اور بعد اسکے اکثر صحابہ سے بعیت باکراہ و اجبار لی گئی اور احراق بیت الشرف جناب سیدہ سے بنی ہاشم کی تخویف کی گئی اور بموجب روایت ابن قتیبہ حضرت نے فرمایا واللہ یا عمر لا اقبل قولک ولا ابایعہ فقال لہ ابو بکر فان لم تبایعنی فلا اکرھک اور دوسری روایت مین ہی کہ ابو بکر نے کہا لا اکرھہ ما کانت فاطمۃ الی جنبہ وروی البلاذری باسنادہ عن الزہری قال ما بایع علی الا بعد ستۃ اشھر وما اجترء علیہ الا بعد موت فاطمۃ اور بروایت صحیح بخاری و مسلم بعد وفات جناب سیدہ علیہا السلام کے بعیت اور بنابر افادہ تفتازانی شرح مقاصد مین فرمایا بارک اللہ فیما ساءنی وسرکم بہرحال اب محل استدلال اور موجب انجرار قال و مقال یہ ہی کہ انکار حضرت حیدر کرار و دیگر صحابہ اخیار و اہلبیت اطہار بانقضاے چندین لیل و نہار و تمادی روزگار حق تھا یا باطل در صورت اوّل خلافت ابی بکر باطل ہی وہو المراد اور اگر خلافت ابو بکر حق تھی تو انکار حضرات باطل ہی لامتناع اجتماع النقیضین در صورت دوم یعنے انکار کرنا

بیعت سے باطل تھا تو یہ ممنوع ہی چند وجوہ سی اولاً اسو جہ سے کہ حدیث من مات و
لم یعرف امام زمانہ مات میتۃ جاھلیۃ متفق علیہ بین الفریقین اور مسلم الثبوت
بین الجمہور بین ہی یہ کیونکر ممکن تھا کہ حضرت امام علیہ السلام معہ تمامی بنی ہاشم و بعضی صحابہ کرام امام زمان
کی بیعت سے انکار فرماوین حالانکہ عبداللہ بن عمر نے ایک شب کا سونا بغیر بیعت کے کفر و حرام
تصور فرمایا قال ابن الحدید ان عبد اللہ بن عمر طرق علی الحجاج بابہ
لیبایع بعبد الملک کیلا یبیت تلک اللیلۃ بلا امام لانہ روی عن النبی
انہ قال من مات ولا امام لہ مات میتۃ جاھلیۃ پس یہ امر بعید از قیاس ہی
کہ اہلبیت اطہار و بنی ہاشم و دیگر صحابہ اخیار و ابرار عرصہ دراز تک بے خلیفہ و امام رہی اور کچھ خوف
جہالت اندیشہ کفر و ضلالت نفرمایا ان ھذا الشی عجاب ثانیاً اگر سہو و ذہول یا جہل و غفول
تصور کیا جاوے تو عرصہ دراز تک اس انکار پر اصرار اور تقاعد و تعلل بیشمار منجانب حضرت حیدر کرار
افضل اہلبیت اطہار و دیگر صحابہ اخیار بعید از قیاس اور تاویل سخیف الاساس ہے ثالثاً
اگر انکار طلحہ و زبیر اور سعد بن عبادہ و مقداد و سلمان و ابوذر و عمار سے قطع نظر کیجاوے تو صرف انکار
حیدر کرار واسطے بطلان خلافت اول کی دلیل کافی و حجت وافی ہی اسواسطیکہ انکار انکا حق تھا
تو خلافت باطل ہی اور اگر باطل تھا تو قول جناب نبوی الحق مع علی و علی مع الحق بیحاصل
ہی رابعاً اگر خطا فی الاجتہاد کہا جاوے تو اجتہاد مقابل نص کے جائز نہین کیونکہ من مات
ولم یعرف امام زمانہ نص صریح ہی خامساً جبکہ مجتہد مخطی فی الاجتہاد معذور بلکہ
ماجور ہی تو تخصیص الحق مع علی و علی مع الحق بیکار ہی بلکہ حضرت ایزد قدیر کا آیہ تطہیر
نازل فرمانا اور ہر رجس کا حضرت امام علیہ السلام سے زائل فرمانا بیحاصل ہی سادساً اگر خلافت
خلیفہ اول حق ہوتی تو حضرت امام علیہ السلام بحسب روایات اہلسنت چھ مہینہ تک انکار نفرماتی کیونکہ
اجماع اہل جماعت سی مفارقت اور امام وقت سے مخالفت کرنا بنا بر قواعد اہلسنت جائز نہین تھا
ففی جامع الاصول عن النبی من فارق الجماعۃ او یرید ان یفرق فاقتلوہ

پس کیونکر جائز ہو سکتا ہے کہ باوصف مراسلات و مشاجرات و تشددات کے حضرت امام رفیع الدرجات نے اس عرصہ دراز تک بیعت سے انکار فرمایا اور پھر بقول اہلسنت بیعت فرمائی تو بکراہ و اجبار فرمائی روی البلادری عن عدی بن حاتم ما رحمت احد اکرحمتی علیا حین اتی به ملبیاً فقیل له بایع قال فان لم افعل قالوا اذا نقتلك قال اذا تقتلون عبد الله واخا رسول الله وقال بروایة اخری فرفع راسه الی السماء وقال اللهم اشهد ثم مد یده اور تخویف و تہدید باحراق بیت الشرف اہلبیت رسول مجید کتب فریقین میں مسطور و بین الخاص و العام مشہور ہیں پس خلافت خلیفہ اول کیونکر صحیح سمجھی جاوے سابعاً اگر وجوہ متذکرہ سابق سے اطمینان اور بطلان خلافت کا یقین نہ حاصل ہو تو قول صادق امام بحق ناطق سے اطمینان خاطر سکون وافر و تسلاے متکاثر حاصل کرنا چاہیے کہ نسبت اجماع مخالفین کے کیا ارشاد فرماتے تھے۔ ففی کنز العمال عن سلیم القیر العامری انه قام رجل فقال یا امیر المومنین اخبرنی عن اہل الجماعة واہل الفرقة واہل السنة واہل البدعة فقال ویحك اما اذا سئلتنی فافہم عنی ولا علیك ان لا یسئل عنہا احدا بعدی فاما اہل الجماعة فانا ومن اتبعنی وان قلوا وذلك الحق عن امر الله وامر رسوله واما اہل الفرقة فالمخالفون لی ولمن اتبعنی وان کثروا واما اہل السنة فالمتمسکون بما سنه الله ورسوله وان قلوا واما اہل البدعة فالمخالفون لامر الله وکتابه ورسوله العاملون بآرائہم واہوائہم وان کثروا یعنے ایک شخص نے سوال کیا کہ اہل جماعت و اہل فرقت و اہل سنت و اہل بدعت سے کیا مراد ہیں حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ ہرگاہ سوال کیا ہے تو خوب سمجھ لے کہ پھر دوسرے کو پوچھنے کی حاجت نہ رہے پس آگاہ ہو کہ اہل جماعت ہم اور تابعین ہمارے ہیں اگرچہ قلیل التعداد ہوں کیونکہ بموجب فرمودہ خدا و رسول کے یہی امر حق ہے اور لیکن اہل فرقت پس وہ مخالفین

ہمارے اور ہمارے تابعین کے ہین جنھون نے امر حق سے عدول کیا اگرچہ جمع کثیر و جم غفیر ہون اور لیکن اہلسنت پس وہ لوگ ہین جو سنت خدا و رسول پر عمل کرین اگرچہ قلیل ہون اور اہل بدعت وہ ہین جو اپنی آراے ناقصہ ہواہاے نفسیہ پر عمل کرین اگرچہ بکثرت ہون اور جناب رسالتمآب نے عمار سے فرمایا ہی - وان سلك الناس كلهم واديا فاسلك وادي الذي فيه علي وخل الناس طرا يا عمار ان عليا لا يزال على هدى يا عمار طاعة علي طاعتي وطاعتي من طاعة الله رواه اسبحانی والخوارزمی عن ابی ایوب الانصاری اور کتاب کفایۃ الطالب مین محمد بن یوسف شافعی نے روایت کی ہے کہ جناب رسالتمآب نے فرمایا سيكون بعدي فتنة فاذا كان ذلك فالتزموا علي بن ابيطالب والزموه فانه اول من يراني واول من يصافحني يوم القيمة وهو الصديق الاكبر وهو فاروق هذه الامة يفرق بين الحق والباطل وهو يعسوب المومنين وامام المتقين.

## توضیح نوزدہم ۱۹

واضح ہو کہ اہلسنت نے صحت خلافت کی شورش جمعیت و یورش پر منحصر کی تھی اور جبکہ اجماع اسکا بحسب شرائط صحت پایا نگیا تو اجماع کو بدلیل مختصر اختصار و بیعت واحد و اثنین پر اقتصار کیا كما صرح به في شرح المقاصد والمواقف بل الواحد والاثنين من اهل الحل والعقد كاف في ثبوت الامامة ثم قال كعقد عمر لابي بكر وعقد عبد الرحمان لعثمان پس دار و مدار صحت خلافت اور انعقاد بیعت کا عمر بن خطاب پر ہوا اب لائق لحاظ اولی الابصار قابل اعتبار اولی الاعتبار یہ ہے کہ عمر بن خطاب بہ ندا ے بلند ارشاد فرماتے ہین كانت بيعة ابي بكر فلتة

وقی اللہ شرہا فمن عاد الی مثلہا فاقتلوہ یعنے بیعت ابی بکر بطور جہل
ونادانی ایک امر دفع الوقتی وناگہانی تھی خدا نے اُسکے شر سے بچایا اور اسکے ضرر سے
محفوظ رکھا پس اگر کوئی اسطرح کی بیعت کرے اور ایسی خلافت پر سبقت یا مبادرت کرے
تو قتل اسکا لازم اور استیصال اُسکا متحتم ہی اور اس گفتار صدق آثار سے دلیل کلے
صحت اجماع کی بہی مغشوش اور حجیت جزئی بہی مخدوش ہوگئی کیونکہ بیعت عمری پر اجماع
کلی کا انحصار تہا اور صحت خلافت کا بیعت عمری پر مدار تہا اور ہرگاہ حضرت عمر نے اُسکے
ناگہانی ہونیکا اقرار کیا اور اُسکے اجتناب و احتراز کا اظہار کیا تو نہ اجماع کلی کا اُس پر اطلاق رہا
نہ صحت بیعت جزئی کا مصداق رہا چنانچہ اسی مقام پر چند وجوہ لائق لحاظ ہین اولا یہ کہ
صحیح بخاری مین حدیث طولانی زبانی خلیفہ ثانی نقل کی ہے اور اُسمین یہ بہی بیان کیا ہی
کہ ان الانصار خالفونا واجتمعوا باسرہم فی سقیفہ بنی ساعدہ و
خالف عنا علی والزبیر ومن معہما پس جبکہ حضرت امام علیہ السلام نے مخالفت
فرمائی تو بیعت کیونکر صحیح قرار پاسکے ابن مغازلی عن ابی ذر من ناصب علیًا
الخلافۃ فہو کافر وقد حارب اللہ ورسولہ پس منازعت و مخالفت
حضرت شاہ ولایت کے موجب کفر ہی اور حدیث ثقلین اور حدیث سفینہ و حدیث علی مع الحق
سے بہی مخالفت اُن حضرت کی باعث ضلالت ابدی و ہلاکت سرمدی ثابت ہی ثانیًا
فلتۃ بمعنے ناگاہ و نادانی موجب خجالت و پشیمانی ہی اگرچہ اشہب نے پشیمانی سے انکار کیا ہی
اور فلتہ بالفتح کو فلتہ بالضم پڑہا ہے لیکن مقیاد اس سے وہی ندامت و خجالت ہی عن اشہب
انہ کان یقولہا بضم الفاء وہو انفلات الشئی من الشئی و
لایجوز الفتح لان معناہ ماندم علیہ ولم یکن بیعۃ ابی بکر مما
یندم علیہ ہرچند اشہب نے واسطے حفظ ناموس خلافت کے معنی ندامت سے انکار کیا
لیکن خود خلیفہ ثانی نے ندامت کا اظہار فرمایا حیث قال وقی اللہ شرہا فمن

عاد الی مثلها فاقتلوه پھر اس سے زیادہ کیا ندامت ہوگی کہ آیندہ کیواسطے قتل
تجویز فرمایا اور گذشتہ پر حفاظت شر کا اظہار فرمایا جسکا حاصل یہ ہی کہ خدا نے اُسکے شر سے
بچالیا حالانکہ یہ نہ سمجھے کہ شر و فساد دنیوی سے بچالیا اور شر عقبا سے نہ بچ سکے علاوہ یہ ہے
کہ طبری عالم اہلسنت نے ظاہر کردیا کہ یہ فلتہ مثل فلتہ جاہلیت کے تھا حیث قال
وکانت فلتة كفلتة الجاهلية فقام ابو بكر دونها اور زرکشی نے
تنقیح شرح صحیح مین لکھا ہی فلتة ای فجاة وقی الله شرها ای مثل هذه
البيعة جديرة بان تكون مهيجة للشر والفتنة فعصم الله من ذلك
ثالثا صحیح بخاری مین اُسی حدیث طولانی کے ذیل مین زبانی خلیفہ ثانی روایت
کی ہی کہ ابوبکر نے کہا قد رضيت لكم احد هذين الرجلين فبايعوا ايهما
شئتم فاخذ بيدي وبيد ابي عبيدة بن الجراح پس اگر ابوبکر کو اپنی خلافت کا
ایقان اور اپنی حقیت کا اذعان ہوتا تو خلافت عمر یا ابو عبیدہ پر کیون رضامندی ظاہر
فرمائی بلکہ یہ فرمانا بجا ہوتا کہ سوائے ہمارے کوئی مستحق خلافت نہین ہی رابعاً مقولہ فلتہ
سے ظاہر ہوگیا کہ بدون مشورہ مسلمین و اجماع جمیع اہل حل و عقد کے بیعت جائز نہین ہی چنانچہ
خلیفہ ثانی فرماتے ہین فمن بايع رجلا على غير مشورة من المسلمين فلا
يبايع هو ولا الذي تابعه تغرة ان يقتلا كما في صحيح البخاري
پس جبکہ بقول جناب خلیفہ ثانی بدون مشورہ مسلمین بیعت ناگہانی غیر جائز و موجب گردن زنی ہی
تو پھر جو بیعت اسطرح کی ہوگئی وہ کیونکر مرفوع القلم ہوگئے خامساً خلیفہ ثانی نے صرف
اپنی بیعت کرنا واسطے تحقق اجماع کے کافی نہ سمجھا بلکہ اُسکو فلتہ و ناگہانی اور موجب ندامت
و پشیمانی اور منبع شرور و فتنہ انتہائی سمجھکر مشورہ مسلمین پر محول فرمایا پھر اہلسنت نے بیعت واحد
و اثنین پر کیون قناعت فرماکر داخل اصول خلافت فرمایا کما قال شارح المقاصد
بل الواحد والاثنين كاف كبيعة عمر لابي بكر وعبد الرحمن لعثمان

# فقرہ ۲

## ینحدر عنی السیل ولا یرقی الی الطیر

**حاصل کلام بلاغت نظام** حضرت امام ہمام علیہ الصلوۃ والسلام یہ ہے کہ سیلاب فیوض علم ہمسے منحدر و سایل اور آب سحاب حکم ہمسے مترشح و نازل ہی اور طائر بلند پرواز کو ہم تک صعود و عروج مشکل ہی یعنی ہم ایسے آسمان علم و اسرار و آفتاب جہانتاب فیوض و انوار ہین کہ ہمسے تجلیات علم و عرفان اور انوار دین و ایمان کا تمام عالم و عالمیان پر فیضان ہوتا ہی اور ہم سحاب فیض و نوال اور ابر گوہر بار مکرمت و افضال ہین کہ رشحات علم و کمال کا ہمسے باران ہوتا ہے اور ہم قلہ کوہسار رفعت و جلال اور ذروہ طور مجد و کمال ہین کہ سیلاب علوم و حکم اور ابشار جوامع کلم کا تمامی بنی آدم پر سیلان ہوتا ہی کوئی طائر وہم و خیال بادجا ہمارے فضل و کمال ہمارے درجہ رفیعہ منزلت علیا تک پرواز نہین کرسکتا اور توسن رشک حساد و سمند حسد اہل عناد ہمارے قلہ کوہ مرتبہ ارجمند ذروہ ہمت بلند تک تگ و تاز نہین کرسکتا۔

# توضیح فیہ تشریح

**واضح ہو** کہ اس کلام فصاحت نظام مین حضرت امام علیہ السلام نے اپنی ذات رفیع الدرجات کو نسبت دی ہی ساتھ کوہ بلند کے اور علوم و حکم و فیوض و نعم کو ساتھ سیلاب کے اور تمام عالم کو زمین سے کیونکہ ینحدر عنی السیل سے مراد علوم و نعم دینی و دنیوی ہی اور انحدار کا اطلاق اس چیز پر کیا جاتا ہی کہ بالا سے پائین کو ہبوط کرے اور سیل کا اطلاق آب باران اور آب نثار پر کیا جاتا ہے جو کوہسار سے زمین پر گرے اور معنے حقیقی یہان مراد نہین ہوسکتے بجز اسکے کہ تشبیہ آب کے ساتھ علوم و نعمات دینی و دنیوی کی دیجاوے پس تشبیہ علوم دینی و دنیوی کی اسواسطے دی کہ جسطرح بقا و ثبات کائنات اور نشو و نماے اشیا کا مقتضا اور وجعلنا

من الماء کل شیء حی پانی سے ہے اور تمامی زمین وزمانیان کو افتقار و احتیاج پانی کی
ہے اسیطرح سے سب زمین واہل زمین اور زمان وزمانیان کو افتقار و احتیاج طرف علوم وحکم
کی ہے اور جسطرح سے پانیکا مقام رفیع ومحل منیع ہی یعنے ابر بہار و قلہ کوہسار سے نزول کرتا ہے
کما قال اللہ تعالی وانزلنا من السماء ماء طهورا اسیطرح سے علوم وحکم کا
سیلان وفضل وکرم کا جریان ہماری ذات الرحمت اور ہماری ہمت بلند سے ہوتا ہی اور جو کہ سیلان
سیلاب اور نزول آب اعلا سے جانب اسفل ہوتا ہی اور اہل زمین بمنزلہ زمین اور علوم ونعم بمنزلہ آب ہین
لہذا مقابل اُس ہبوط ونزول کے اپنی ذات عالیہ کو رفیع اور مرتبہ عالیہ کو منیع قرار دیکر ارشاد فرماتی ہین
کہ ولا یرقی الی الطیر یعنے جسطرح سے تم لوگ بمرتبہ حضیض او رمحتاج آب مطیر ہو مقابل اُسکے
ہمارا مرتبہ الیسا رفیع ہی کہ کوئی طائر بلند پرواز کو وہان تک اعتلا و ارتقا نصیب نہین ہوسکتا اور کمال
بلاغت وفصاحت ہی جو اس فقرہ مختصر مین حضرت نے ارشاد فرمایا کہ جس سے واضح ہوجاوی
کہ مرتبہ اجانب واغیار الیسا پست وپائین تر ہی جس سے زیادہ کوئی پائین تر نہین اور ہمارا وقار
واقتدار الیسا بلند تر ہے کہ جس سے زیادہ کوئی بلند تر نہین جو کہ مرتبہ ادون واعلے اور سافل و
عالی اور ہابط وسامی مین تضاد ہی پس یہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ جسکا مرتبہ ادون ہو امیر وحاکم کیا جاوے
اور جسکا مرتبہ اعلی وارفع ہو وہ مامور ومحکوم کیا جاوے حالانکہ ترجیح مرجوح وتفضیل مفضول عقلاً
ونقلاً محظور ومذموم اور مقبوح وملوم ہی قال اللہ تعالی هل یستوی الذین یعلمون
والذین لا یعلمون وقوله تعالی هل یستوی الاعمی والبصیر ولا الظلمات
والنور ولا الظل والحرور وقوله تعالی افمن یهدی الی الحق احق
ان یتبع امن لا یهدی الا ان یهدی فما لکم کیف تحکمون پس
خلاصہ یہ ہے کہ حضرت نے ہرگاہ ارشاد فرمایا کہ ابن ابی قحافہ نے جامۂ خلافت کو بتصنع وتدویر
پہن لیا حالانکہ وہ یقیناً جانتا تھا کہ ہمارا استحقاق خلافت سے مثل قطب کے ہی آسیا سے تو آپنے اپنا مرتبہ
اور غیرون کا مرتبہ بھی ظاہر فرماکر بیان کردیا کہ ہم آسمان وقار اور کوہ علم واقتدار ہین جس سے علوم وحکم کا

فیضان اور سیلاب فضل وکرم کا سیلان ہوتا ہی ہم سے کوئی شخص برابری یا رتبہ رفیع مین ہمسری
نہین کرسکتا اور تم سب مثل زمین کے محتاج آب حاجتمند سیلاب ہو کہ تمہارا طائر وہم وخیال بھی ہم تک پرواز
یا توسن تصور وتفکر بھی ہم تک تک وتاز نہین کرسکتا چنانچہ بعض خطب مین ارشاد فرماتے ہین
این الذین زعموا انہم الراسخون فی العلم دوننا کذبا وبغیا ان رفعنا
اللہ ووضعہم واعطانا وحرمہم یعنے جو لوگ بوہم فاسد وزعم کاسد گمان
کرتے ہین کہ سوا ہمارے وہ لوگ عارف ومعارف ربانی واقف معالم ایمانی ہین یہ سب کذب
فضیح وبغاوت صریح انکی ہے کیونکہ حق تعالے نے ہمکو علوم وحکم مین مرتبہ رفیع منصب منیع
عطا کیا ہے اور انکے مرتبہ حضیض ودرجہ سافل کو اس رفعت مین سے بے بہرہ وبے نصیب کیا ہے
بنا یستعطے الہدی ویستجلی العمی یعنے ہمین سے ظلمت ضلالت اور سواد غوایت مین شمع
ہدایت کی خواستگاری اور ہمین سے لیالی دیجور جہالت مین شمع دلالت کی طلبگاری کی جاتی
ہے الا ان الائمۃ غرسوا فی ہذا البطن من بنی ہاشم لا تصلح الامامۃ
علی سواہم ولا تصلح الولاۃ من غیرہم یعنے وجود فائض الجود ائمہ انام اوصیائے خیر الانام
خاندان ہاشمی نسل علوی وفاطمی کے مخصوص اور علم نبوت وامامت اور منصب ولایت وخلافت
واسطے انھین کے مخصوص ومنصوص ہے واسطے اغیار کے ناجائز اور ناسزاوار ہی ابن ابی الحدید
معتزلی نے لکھا ہی قلت ہذا الموضع مشکل ولی فیہ نظر وان صح ان علیا
قالہ قلت کما قال لانہ ثبت عندی ان النبی ؐ قال انہ مع الحق
وان الحق یدور معہ حیث دار یعنی یہ مقام سخت دشوار گذار ہی کیونکہ اگر قول مذکور حضرت
امام نے فرمایا ہی تو ایسا ہی ہے یعنے کوئی امام وولی اور متولی شریعت کا بجز انکی نسل کے نہین
ہوسکتا کیونکہ حضرت نے فرمایا ہی کہ حق علی کے ساتھ دائر ہے جسطرف ہون پس فرمان انکا
لائق تسلیم ہے پھر حضرت نے ایک خطبہ مین فرمایا لا یقاس بآل محمد من ہذہ
الامۃ احد ولا یسوی بہم من جرت نعمتہم علیہ ابدا ہم اساس الدین

وعملا الیقین یعنے کسی شخص امتی کو آل نبوی سے موازنت اور مساہمت اور معادلت نہین ہوسکتی کیونکہ آل اطہار محسن ومنعم تمام بنی آدم اور ہادی و رہنمائے تمام عالم ہین بسبب تصدق جناب رسالتمآب اور آل اطیاب کے مملکہ فقر وذلت اور ورطہ غربت ومسکنت سے انکے غنائم واموال اور زکوٰۃ و صدقات پاکر مالا مال ہوگئے اقوام وادیان دیگر پر حکومت اور فوقیت پائی تہذیب اخلاق وصفات اور علوم وکمالات اور ترقی درجات کو حاصل کیا پس جنکی بدولت نعمہائے دینی و دنیوی حاصل کئے انہین سے ہمسری اور جنکی تصدق سے نیکی دنیوی واخروی پائی انھین پر دعوی برتری وافسری سے چہ نسبت خاک را با عالم پاک چنانچہ متفق علیہ بین الفریقین ہی قال النبی انا وعلی من نور واحد اور سابقا بیان ہوچکا کہ خلیفہ ثانی نے حضرت امام حسین علیہ السلام سے عرض کیا کہ ھل انبت الشعر علی روسنا الا ابوک ابن حجر نے لکھا ہے المراد منہ الجاہ والرفعۃ اور یہ امر ظاہر وآشکار ہی کہ اگر ذو الفقار حیدر کرار نہو تو دین نبوی کا قیام اور ظہور وشیوع اسلام نہوتا فلہذا جنگ خندق مین جناب رسالتمآب نے شاہ ولایت کو مقابل عمرو بن عبدود بھیجکر ارشاد فرمایا کہ برز الایمان کلہ الی الکفر کلہ اور جب حضرت امام علیہ السلام نے عمرو بن عبدود کو معہ دیگر کفار داخل دار البوار کیا تو جناب رسولمختار نے فرمایا ضربۃ علی یوم الخندق افضل من عبادۃ الثقلین پس جنکی ایک ضرب روز خندق عبادت جن وانس سے افضل ہو تو دعوی عمرو بکر کی کیا حقیقت ہے فقد روی ابن مردویہ قال علی خیر البشر من ابی فقد کفر پس بعد جناب رسالتمآب کے جن لوگون نے افضلیت حضرت امام علیہ السلام سے انکار کیا اور کرتے ہین انکے نسبت کیا گذارش ہو علی ہذا القیاس فضائل اہلبیت اطہار بیحد وبیشمار ہین جنکا احصاء واستقصا نہایت دشوار ہی اور مجملا اسیقدر ملحوظ رکھنا چاہیئے کہ جسقدر معارف ربانی وعقائد ایمانی وشرائع دینی وسعادات دنیوی واخروی حاصل ہوے ہین سب بطفیل جناب مصطفوی وجناب مرتضوی اور ائمہ معصومین کے حاصل ہوئے ہین پس انکی برابری جانب واغیار کا کیونکر شمار ہوسکتا ہی اولیائے نعمت محسنان امت خداوندان نعمت کا مرتبہ سازند ریزہ خواران نعمت واولیش خوران مائدہ نعمت اور

صدقہ خوران امت کے کیونکر برابر ہوسکتا ہے مگر جن لوگون نے کفران نعمت کیا اور طمع مال و دولت سے
ادعاے مساوات و افضلیت کیا وہ ہمیشہ خسران ابدی اور خذلان سرمدی مین رہینگی اولئک
یلعنہم اللہ ویلعنہم اللاعنون اور جبکہ امام علیہ السلام ارشاد فرما چکے کہ یہ امر بعید از قیاس
دور از وہم وسواس ہی کہ جن لوگون کو ہماری بدولت مال و دولت اور علم و حکمت اور دین و شریعت سے
کامیابی ہوئی وہ لوگ ہمسری برابری یا ادعاے خودسری یا دعوی برتری کرین حالانکہ ہم اہلبیت اطہار
ارکان دین و ایمان عماد علم و عرفان اساس صدق و ایقان ہین تو پھر فرماتے ہین کہ ہم موضع
سرہ ولجاء امرہ و عیبۃ علمہ وموئل حکمہ وکہوف کتبہ وجبال دینہ
یہم اقام انحناء ظہرہ یعنے اہلبیت رسالت خانوادہ عصمت و طہارت گنجینہ اسرار الہی
خزینہ آثار شریعت پناہی ملجاء احکام شرعی مجمع علوم و حکم سماوی منبع اسرار نبوی مخزن انوار ولایت
حامل اسرار کتب ربانی عارف رموز قرآنی کوہسار دین مبین حبل المتین شرع متین پشت پناہ دین حضرت
خیر المرسلین ہین اور پھر فرماتے ہین نحن شجرۃ النبوۃ ومہبط الرسالۃ ومختلف الملئکۃ
معادن العلم وینابع الحکم ناصرنا ومحبنا ینتظر الرحمۃ ومبغضنا ینتظر
النقمۃ والسطوۃ یعنے ہم اہلبیت اطہار نونہال گلستان نبوت و گلبن بوستان رسالت
چمنستان امامت و سرو بستان ولایت و وصایت ہین ہمارے آستان پر ملیکہ کرام کا نزول کروبیان
با احترام کا ورود و حلول اور اسرار رسالت کا وصول ہوتا ہی ہمارا سفینہ معرفت گنجینہ خزینہ علم و عرفان
اور منبع دین و ایمان اور منہل حکمت ہائی فراوان ہی دوست و مددگار ہمارا رحمت و غفران غفار کا
امیدوار اور دشمن نابکار ہمارا مستوجب عقاب قہار مستحق عقوبات دار البوار ہی اور یہ بھی ارشاد فرمایا ہی
کہ ولہم خصائص حق الولایۃ وفیہم الوصیۃ والوراثۃ یعنے اہلبیت
طہارت و عصمت کے واسطے چند خصائص کریمہ ہین کہ وہ غیر کیواسطے نہین ہین چنانچہ ایک امامت و
ولایت ہے جسکی تحت مین علم و حکمت عصمت طہارت زہد و قناعت سخاوت و شجاعت و مروت و
فتوت انصاف و عدالت ہی اور دوسرا خاصہ وصیت ہی یعنے جناب رسالتمآب نے حضرت سے

وصیت کی اور بعد اُنکے تا امام ثانی عشر وصیت چلی آئی یس اوصیاء برحق اور جانشین مطلق یہی حضرات ہین بعد اسکے فرماتے ہین کہ انھین مین انحصار وراثت ہے یعنی خلافت اور اسرار علم وحکمت اور انوار امامت ونبوت اور تبرکات جناب رسالت کو بوراثت پایا ہی بدین صورت نیابت جناب رسالت کہ جوتالی مرتبہ نبوت ورد لیف مرتبہ رسالت ہی ہمارے ذات خاص کیواسطے مخصوص اور شل بنیان مرصوص کے ہمارے واسطے منصوص تھا مگر دیدہ ودانستہ ابن ابی قحافہ نے جامہ خلافت بلا استحقاق پہن لیا اور باوصف استحقاق کامل کے ہمکو محروم کردیا اس کلام ہدایت نظام سے آشکار ہی کہ حق ولایت حق وصایت حق وراثت جناب رسولمختار کا مخصوص اہلبیت اطہار ہی لہذا وہی حضرات خلفا واوصیاء رسول مختار ہین سوا اونکے اجانب واغیار کسیطرح سے والیان رسالت نبوی حاکمان شریعت محمدی ہادیان امت مصطفوی نہین ہوسکتے فتدبر وتبصر

## توضیح لبست وبکم

## فقرہ

## فسدلت دونہا ثوباً وطویت عنہا کشحا

یعنے جب ہمنے دیکھا کہ ابن ابی قحافہ نے جامہ خلافت ناحق پہن لیا اور اسکو یہ بھی معلوم تھا کہ ہم قطب دائرہ ولایت و امامت محور کرہ خلافت و ریاست ہین اور یہ بھی روشن ہی کہ ہم ظلکو ہسار فضل وافضال سحاب مطیر جود ونوال سپہر مکرمت وجمال ماہتاب عز وجلال افتاب علم وکمال ہین باوصف اسکے ابن قحافہ نے خلافت حقہ کا ناحق استیلاب و استجلاب کیا اور دیگر اصحاب نے بھی بلا لحاظ قبح تفضیل مفضول وترجیح مرجوح کے بطور ناصواب اُسکو انتخاب کیا تو ہمنے اُسکے تعرض واعتراض سے پہلوتہی واعراض اور مزاحمت ومجادلے سے چشم پوشی واغماض کو اختیار کیا اور حجاب ذیل بلقاب غفول و پردہ خمول اپنے اور خلافت کے درمیان مین حائل کردیا۔

## توضیح ۲۲ فیہ تشریح وتصریح

اسکلام معجز نظام مین **سدل** بمعنے فروہشتن وگذاشتن یعنے ڈالنا ولٹکانا پردہ وغیرہ کا اور ثوب بمعنے جامہ اور **سُدل** بضم وکسر سین بمعنے پردہ کی ہی اور دونہا مین ضمیر جانب خلافت ہی جیسا کہ تقمصہا مین مذکور ہوا پس بموجب **شرح عزالدین** یہ معنے ہین کہ ارخیت وضربت بینی وبینہا حجابا مستورا یعنے ڈالدیا درمیان اپنے وخلافت کے پردہ مستور کو یعنے پردہ ساتر کو اور بعض حواشی مین ہے الفیت بینی وبینہا حجابا و **دون** بمعنے بالا وپیش وپس کے آیا ہی کما صرح بہ **القاموس** لیکن یہان مقصود پیش کے معنی ہین اپنے اور خلافت کے سامنے پردہ ڈالدیا اور سدلے بمعنی نوردیدن اور کشتے بمعنے پہلوتہی گاہ جسکا مطلب یہ ہوا کہ تجاوز اور پہلوتہی کی سے خلافت ہی اور دونون جملہ کا حاصل یہ ہے کہ ہمنے کچھ التفات واہتمام اُسکے اکتساب مین نہ کیا بلکہ اعراض واغماض اختیار کیا چنانچہ بعض **شراح** نے لکھا ہی کہ یہ اعراض بسبب مصلحت فقدان اعوان وانصار کے حضرت نے فرمایا اور بنا برینکے جو شبہہ بعض معاندین ومخالفین کو حادث ہوا تھا کہ حضرت نے صحابہ ثلثہ سے جدال وقتال کیون نہ کیا جسطرح سے معاویہ سے کیا تو اسکا جواب ہوگیا کہ اقتضائے مصلحت وقت یہی تھا کہ پہلوتہی واعراض وکنارہ کشی واغماض کو بغنے از خود اختیار کیا کیونکہ وجوب شے موقوف ہے تحقق مقدمات پر اور جب تحقق مقدمات از قبیل وجود اعوان وانصار وغیرہ مفقود تھا تو وجوب جدال وقتال بھی ساقط ہوگیا بخلاف جنگ وجدال معاویہ کے کہ بسبب ظاہر یہ خلافت کی اعوان وانصار موجود تھے اور جدال وقتال واجب تھا اور بحالت خلافت بھی جبکہ جنگ صفین مین معاویہ واہل شام نے بکید وتزویر قران مجید نیزون پر آویزان کرکے پیش کئے تو اصحاب حضرت نے محاربہ سے انکار اور ممانعت قتال ومزاحمت جدال مین اصرار کیا ہر چند حضرت نے فرمایا کہ مین کلام ناطق ہون اور یہ کلام صامت ہی اور بمکر وزور پیش کرتے ہین مگر کسینے نہ منظور کیا اور کہا کہ اگر آپ نہ مانینگے تو ہم آپکو قتل کرینگے ناچار حضرت نے جدال وقتال سے اعراض واغماض کیا کیونکہ وجوب ساقط ہوگیا اور یہ کلیہ اصول شرعیہ سے ہے کہ وجوب شے موقوف ہے وجود مقدمات پر واذ لیس فلیس تصریح اسکی توضیحات آئندہ مین مذکور ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ

# فقرہ

## وطفقت ارتای بین ان اصول بیدٍ جذاء او اصبر علی طخیۃ عمیاء

## توضیح بست و سوم

جب حضرت امام عالیمقام علیہ السلام فرما چکے کہ ہمنے اپنے اور خلافت کے سامنے حجاب پہلوتہی و بی اعتنائی اور نقاب چشم پوشی و بی پروائی کو حائل کر دیا تو اب بیان وجوہ ارشاد فرماتے ہین جسکا حاصل مطلب یہ ہی کہ پردہ و حجاب اسواسطے ڈالا کہ ہمنے غور و تفکر اور تامل و تدبر سے ملاحظہ کیا کہ آیا ہم اپنے دست بریدہ و کوتاہ سے حرب و قتال اور بے معین و مددگار کے جنگ و جدال کرین یا اس ظلمت رنج و محن اور تیرگی مفاسد و فتن مین سکوت و صموت اختیار کرین ہر طرف سواد لیالی مصیبت ظلمت سحاب بلا و محنت کا و نور تمام عالم شمل شہہا سے دیجور کی ظلمت ہائی بدعت سے معمور ہی چراغ ہدایت منطفی و مشعل ارشاد منتفی و نور صلاح مختفی ہوگیا ہی ہر شخص خواب غفلت سی بیہوش ردائی ضلالت سے ہدوش ہی کوئی شخص حق کا طلبگار و معصیت مین مددگار ہدایت کا خواستگار مرضی حق کا امیدوار نہین ہی کسیوقت بھی خواب غفلت سے بیدار نشہ جہالت سے ہوشیار نہین تو ناچار ہمنے خلافت کے سامنی حجاب چشم پوشی ڈالدیا اور سکوت و صموت سے اسکو ٹال دیا۔

## توضیح فیہ تشریح

ابن ابی الحدید معتزلی نے لکھا ہی کہ اس کلام اعجاز نظام مین تقدیم و تاخیر واقع ہوئی ہے جیساکہ محاورہ اہل ادب ہی قال اللہ تعالی سبحان الذی انزل علی عبدہ

الکتاب ولم یجعل له عوجا قیما ای انزل علی عبده الکتاب قیما
ولم یجعل له عوجا اسیطرح سے تقدیم و تاخیر کلام حضرت مین واقع ہی فطفقت
ارتای بین ان اصول بید جذاء او اصبر علی طخیه عمیاء فرایت ان الصبر
علی هاتا احجی فصبرت دونهاقت بالیکن یہ قول خالی از تکلف و تصلف نہین ہی
کیونکہ مقتضائے بشریت واقتضائے طبیعت انسانی یہ تھا کہ جسوقت حق خلافت غصب ہوا تو فورا
بلا تفکر و تدبر انتزاع خلافت کا اہتمام کیا جاتا لیکن مقتضائے عقل و حکمت اور شایان حلم امامت و ولایت
یہ ہوا کہ پہلے اُسپر پردہ اعراض ڈالدیا جاوے اور اسکے مطالبہ و مواخذہ سے اغماض کیا جاوے
بعد اسکے غور و فکر کیجاوے کہ حملہ کیا جاوے یا اس ظلمت مصیبت پر صبر کیا جاوے اس صورت مین
کوئی ضرورت تقدیم و تاخیر نہین ہی اور بعض نسخ مین فاے تعقیب ہی فطفقت اس صورت مین
معنی یہ ہین کہ پہلے پردہ ڈالدیا اور فی الفور مواخذہ نکیا بعد اُسکے غور و فکر کیا اور اگر فاے تعلیل
ہو تو وجہ پردہ ڈال لینے کی یہ ہی کہ ہمنے غور و فکر شروع کیا اسیوجہ سے طفقت فرمایا یعنی فکر
کرنا شروع کیا قوله تعالی طفقا یخصفان علیهما من ورق الجنة طفق ای
اخذ و شرع فی فعل یعنے شروع کیا کسی کام مین ارتای باب افتعل سی بمعنی فکر و غور کرنیکی
ہے یقال فلان ارتای فی الامر اذا فکر فی طلب الاصلح اور اصول صولة
بمعنے حملہ کردن بید جذاء بجیم مفتوحہ و ذال معجمہ مشددہ با ہمزہ ممدودہ جذ مشدد سے
ماخوذ ہی یعنے دست بریدہ اور جذاء مونث فعل غیب ہے مانند احمر و حمراء و اعور
و عوراء و اعمی و عمیا قال الجوهری بالجیم و ذال المعجمة المقطوعة
والمکسورة اور ابن اثیر صاحب جامع الاصول نے نہایہ مین لکھا ہی
فی حدیث علی اصول بید جذاء ای مقطوعة کنی به عن قصور اصحابه
وتقاعدهم عن الغزو فان الجند للامیر کالید ویروی بالحاء المهملة
وفسره فی موضعه بالید القصیرة التی لا تمتد الی ما یراد فکانها

بالجیم اشبہہ یعنی حدیث علی مین ہی اصول ل بید جذا یعنے حملہ کردن دست
بریدہ سے اور یہ کنایہ ہی کہ اعوان و انصار نے نصرت و یاری سے انکار اور اعانت
جہاد سے تقاعد کا اظہار کیا کیونکہ واسطے حاکم و سلطان کے فوج و لشکر بمنزلہ دست و
پا کے ہی اور جبکہ لشکر نہین تو دست و پا بریدہ ہین او بعضی روایت مین ہی حل اجائی
معاینے دست کوتاہ جو مطلوب تک نہ پہنچے لیکن جیم سے یعنی دست بریدہ اشبہہ بصواب
ہی الطخیۃ بالضم الظلمۃ او الغیم کما ذکرہ الجوہری و بالفتح
الظلمۃ کما فی القاموس اور ابن ابی الحدید معتزلی لکھتا ہی الطخیۃ من الغیم
السحاب عمیاء تاکید لظلام الحال و اسودادھا اور یہان مراد
حضرت کی طخیہ عمیاء سے ظلمت ضلالت اور تاریکی غوایت و جہالت ہی حدیث
مین ہے ینزو الشیطان بین الناس فیکونون فی عمیاء قال فی النہایۃ
عمیا تانیث العمی یرید بہا الضلالۃ والجہالۃ

## توضیح اعلان و بیان فیہ برہان و تبیان

واضح ہو کہ جب یہ امر واضح ہو گیا کہ حضرت نے زمانہ خلافت اغیار کو طخیہ عمیا فرمایا اور بموجب
تصریح ابن اثیر عمیا سے جہالت و ضلالت مراد ہی توضیح اُسکی خود کلام حضرت امام علیہ السلام
سے جا بجا مستفاد ہوتی ہی چنانچہ بعضی خطبہ مین فرماتے ہین قد خاضوا بحار الفتن
واخذوا بالبدع دون السنن وارز المومنون ونطق الضالون المکذبون
یعنے بعد جناب رسالتمآب کے یہ لوگ بحار فتنہ و فساد و قلزم بغض و عناد مین غوطہ زن اور
خلاف سنت سنیہ نبویہ کے بادیہ بدعت و جہالت اور دیہ غوایت و ضلالت مین
قدم زن ہوئے پس اہل ایمان و صاحبان ایقان نے سکون و سکوت اور صبر و صموت
اختیار کیا اور ارباب کذب و ضلالت و اصحاب بطالت و غوایت نے سخن سازی و زبان

درازی و مفسدہ پردازی اختیار کی اور بعض خطب مین ارشاد فرمایا ہی حتی اذا قبض
اللہ رسولہ رجع قوم علی الاعقاب وغالتهم السبل یعنی جب حضرت رسالتمآب نے
اس دار فانی سے رحلت فرمائی تو لوگون نے اپنی جہالت و جاہلیت اور سابق کی بدعت
و ضلالت کیطرف رجعت اختیار کی اور حضرت کا یہ ارشاد مطابق ہی آیہ کریمہ کے وما محمد
الا رسول قد خلت من قبله الرسل افان مات او قتل انقلبتم علی اعقابکم
یعنی نہین ہین حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ مگر ایک رسول مقبول مانند ان پیغمبران گذشتہ
کے کہ جو دنیا سے گذر گئے پس اگر یہ حضرت بھی رحلت فرماوین یا شہادت پاوین تو کیا
تم پھر جاؤ گے پچھلی پاؤن دین قویم و صراط مستقیم سے ہر چند حضرت کردگار حمید نے فرقان مجید
مین اس امر شدنی کی تنبیہ و ممانعت شدید فرمائی تھی لیکن اُسپر عمل نہ کیا اور اسیوجہ سے حضرت
امام علیہ السلام نے اُسی حال ضلالت مآل کو اپنے کلام معجز نظام مین ظاہر فرمایا کہ رجع قوم
علی الاعقاب اور یہ ارشاد مرتضوی مطابق ہی ارشاد مصطفوی کے الا انہ سیجاء
رجال من امتی فیوخذ بهم ذات الشمال فاقول یا رب اصحابی فیقال
انک لا تدری ما احدثوا بعدک فاقول کما قال العبد الصالح
وکنت علیهم شهیدا ما دمت فیهم فلما توفیتنی کنت انت الرقیب
علیهم وانت علی کل شیء شهید ان تعذبهم فانهم عبادک قال فیقال
لی فانهم لم یزالوا مرتدین علی اعقابهم عن جمع بین الصحیحین یعنی عنقریب
کچھ لوگون کو میری امت سے شمال اصحاب شمال داخل عذاب و نکال کرینگے مین عرض کرونگا
کہ خداوندا یہ میرے اصحاب ہین ملائکہ عذاب جواب دینگے کہ آپ نہین جانتے کہ بعد آپکے
کیا کیا دین مین بدعت و احداث کی تھی اُسوقت مین عرض کرونگا جسطرح سے حضرت
عیسیٰ نے عرض کیا کہ خداوندا مین اپنی حیات مین اُنکا شاہد و خبیر تھا بعد ممات

اونکا تو عالم و بصیر تھا اگر تو عذاب کریگا تو تجکو اختیار ہی کہ وہ بندہ ہین تو قادر و مختار ہے
پس ملائکہ جواب دینگے کہ جسوقت سے آپ انسے جدا ہوی اسیوقت سے وہ پچھلے پانون دین سے
برگشتہ اور بدعت و ضلالت مین سرگشتہ ہوگئے پس جناب ولایت مآب نے اسیطرف اشارہ
فرمایا ہی کہ ورجع قوم علی الاعقاب اور پھر اسکی تصریح فرماتے ہین واتکلوا علی
الولائج ووصلوا غیر الرحم یعنی اپنے رائی ناصواب تجویز لازم الاجتناب پر اعتماد کیا
اور خاندان رسالت و دودمان نبوت کو چھوڑ کر اغیار و اجانب سے اتفاق و اتحاد کیا وھجروا السبب الذی
امروا بمودته اور جس وسیلہ قویم و ذریعہ مستقیم کی محبت و مودت کا حکم دیا گیا تھا یعنے حقتعالی
نے فرمایا تھا قل لا اسئلکم علیہ اجرا الا المودۃ فی القربی اور جناب رسالتمآب نے
فرمایا تھا لو ان امتی صاموا حتی یکونوا کالحنایا وصلوا حتی یکونوا
کالاوتار ثم ابغضوک لاکبهم اللہ فی النار رواہ السمعانی فی کتاب
مناقب الصحابہ عن جابر بن عبد اللہ الانصاری لیکن ایسے وسیلہ کو چھوڑ دیا۔
کہ جسکی محبت کا حکم دیا گیا تھا اور یہ بھی فرمایا تھا کہ انی تارک فیکم الثقلین کتاب اللہ
وعترتی اہلبیتی ما ان تمسکتم بهما لن تضلوا بعدی لیکن اون لوگون نے
اسکے خلاف کیا پھر فرماتے ہین ونقلوا البناء عن رص اساسه فبنوه فی غیر موضعه
یعنے بنیان مرصوص خلافت اور ایوان منصوص ریاست کو مقام لائق سے منقلع اور محل
فائق سے مندفع کرکے محل بیموقع پر قائم کردیا چنانچہ حضرت نے وقت بیعت خلافت ابی بکر
بھی فرمایا تھا کہ یا معاشر العرب لا تخرجوا سلطان محمد من قعر بیته الی بیوتکم
بعد اسکی پھر فرماتے ہین معادن کل خطیئة و ابواب کل ضارب بغمرۃ یعنے جن

مسند احمد بن حنبل و صحیح مسلم قال لیردن علی ناس من اصحابی فیحلون علی الحوض فاقول یارب اصحابی فیقال انک لا تدری ما احدثوا بعدک ۱۲ صحیح مسلم قال یرد امتی علی
الحوض وانا اذود الناس عنه کما یذود الرجل ابل الرجل عن ابله قالوا یا نبی اللہ اتعرفنا قال نعم لکم سیما لیست لاحد غیرکم تردون علی غرا محجلین من آثار الوضوء ولیصدن عنی طائفة
منکم فلا یصلون فاقول یارب هولاء اصحابی فیجیبنی ملک فیقول هل تدری ما احدثوا بعدک ۱۲ منه جامع الاصول ستحرصون علی الامارة وتکون لکم ندامة ۱۲
فی جامع الاصول قال رسول اللہ لشهداء احد هولاء اشهد علیهم فقال ابوبکر السنا یا رسول اللہ باخوانهم اسلمنا کما اسلموا وجاهدنا کما جاهدوا فقال بلی ولکن لا ادری
ما تحدثون بعدی فبکی ابوبکر ثم بکی ثم قال وانا لکائنون بعدک ۱۲ منه

لوگون نے ایسا کیا وہ معدن ماہی سیئات و مخزن ہائے خطیات ہین اور دروازہ ہای ضلالت و بدعات ہین کہ جسمین ہر سالک گمراہی و سرگشتہ دین رسالت پناہی آمد و رفت رکھتا ہی قد باد وا فی الحیرۃ وذھبوا فی السکرۃ علے سنۃ من ال فرعون یعنے وہ لوگ اودیہ حیرت و جہالت اور بادیہ غوایت و ضلالت مین سرگردان و پریشان ہوگئے ہین نشہ جہالت سے مخمور و ضلالت و ابطال سے معمور ہوگئے ہین سالکان سنت آل فرعون بدنہاد اور راہیان بدعت نمرود و شداد ہوگئے ہین۔

# فقرہ ۵

## یشیب فیھا الصغیر و یھرم فیھا الکبیر و یکدح فیھا مومن حتے یلقی ربہ

**خلاصہ** یہ کہ حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ ہمنے رای زنی کی اس امر مین کہ دست بریدہ و کوتاہ سے حملہ کرین یا اس ظلمت رنج و مصیبت اور تاریکی غوایت و ضلالت ارباب جہالت پر صبر کرین تو اب اوس ظلمت رنج و محن کی صفت بیان فرماتی ہین کہ وہ ایسے سواد لیالی الآم ہموم اور تاریکی آفات و غموم ہی کہ اوسکی شدت آلام یا طول مدت ایام سے جو صغیر ہین وہ پیر ہوجاوین اور جو پیر ہین وہ شیخ فانی و زمین گیر ہوجاوین اور کوئی چارہ کار نہین بجز اسکے کہ ہر مومن دیندار اس مصیبت و ہراس کی ساتھ قطع مراحل اور حسرت و یاس سے طے منازل کرے تا اینکہ شرف لقای رحمت ایزدی تک واصل اور اس دار و گیر مصیبت و کشاکش بلا و محن سے نجات حاصل ہو۔

## توضیح و تشریح

الشیب سفید شدن موی کقولہ تعالیٰ اشتعل الراس شیبا اور ہرم بالتحریک افضای کبر

قال فی النہایہ ان اللہ لم یضع داء الا وضع لہ دواء الا الہرم ای اقصی الکبر
فجعل داء تشبیہا بہ لان الموت یتعقبہ کالادواء اور عین مین لکھا ہی شاب الرجل
شیبا و شیبۃ ولا ینعت بہ المراۃ بل یقال شاب راسہا پس حضرت کا فرمانا کہ
صغیر پیر ہو جاوے اور پیر عمر کبیر ہو جاوے اسواسطے فر کہ شدائد رنج و محن یا طول مدت آلام و فتن
دونون باعث پیری و ناتوانی ہو جاتے ہین قال اللہ تعالی یوم یجعل الولدان شیبا اور
ظاہرا حضرت کی مراد یہ تھی کہ شدت مصیبت بھی تھی اور طول مدت بھی تھی چنانچہ جناب سیدہ معصومہ
صلوات اللہ علیہا نے فرمایا ہی صبت علی مصائب لو انہا ؎ صبت علی الایام صرن لیالیا
پس حضرت کا فرمانا کہ سواد ظلمت آلام شدائد طول ایام ایسے تھے کہ جس سے صغیر بسن شیخوخت اور کبیر قریب
زمان رحلت پہنچے بہت درست تھا شدائد محنت و ملال اور تراکم بلا و بلبال تو ظاہر ہے کہ حضرت
رسالت پناہ نے وفات پائی اس صدمہ جانفگار اور اندوہ دل آزار سے جان و دل خستہ آلام و آزار تھا
علاوہ اسکے پھر منصب خلافت سے مایوس و محروم کیا مقدمہ فدک مین رنجور و مہموم کیا اخذ بیعت مین
اکراہ و اجبار کیا جناب سیدہ کو ہر طرح سے آزار دیگر مکروہات و ناگوار شدائد آلام و آزار کا کچھ شمار نہین حضرت
امام علیہ السلام فرماتے ہین فواللہ ما زلت مظلوما مذ قبض رسول اللہ اور فرماتے ہین
ظلمت عدد المدر والوبر اور ظاہر ہے کہ اس شدائد مصائب و محن و مکارہ و مفاسد و فتن کو
اشتداد و بامتداد عرصہ دراز امتداد رہا چنانچہ سنہ گیارہ ہجری مین ابوبکر کو خلافت ہوئی دو برس تین مہینہ
آٹھ دن حکومت کی سنہ ١٣ تیرہ ہجری مین عمر بن الخطاب کو خلافت ہوئی دس برس چھ مہینہ آٹھ روز
خلافت رہی سنہ ٢٤ چوبیس ہجری مین عثمان بن عفان کو خلافت ہوئی گیارہ سال گیارہ مہینہ چودہ دن
و بقولی بارہ سال خلافت رہی سنہ ٣٥ مین حضرت شاہ ولایت رونق افروز سریر خلافت و جلوہ انداز
مسند حکومت و امامت ہوئی چار برس نو مہینہ رونق افروز رہی پس زمانہ حرمان خلافت اور ایام مکارہ
و کربت بحساب اہلسنت قریب پچیس ٢٥ سال کے تھا اور یہ زمانہ ایسا طولانی ہے کہ اوسمین اشخاص صغیر سال
پیران شکستہ بال اور اشخاص کبیر السال پیران خستہ احوال قرین زوال و ہین ارتحال ہو جاتے ہین

فلہذا حضرت امام نے ارشاد فرمایا کہ تشیب فیہ الصغیر ویہرم فیہ الکبیر بعد اسکے واسطے مومن دیندار وصاحب تقوی شعار کی ہابت فرماتے ہین ویکدح فیہا مومن حتی یلقی ربہ کدح بمعنی تعب وزحمت کے ہین وفی الصراح رنج کشیدن قال بعض الشارحین فی العین الکدح العمل والسعی والکد پس مراد اس ارشاد ہدایت بنیاد سے یہ ہی کہ ایسے حال پر اختلال مین مومن دیندار واسطے طلب حق کی جد وجہد تمام وسعی وکوشش مالا کلام ومقاسات شدائد وآلام اختیار کرے تا آنکہ ایام زندگانی منقضے وشعلہ چراغ حیات منطفی ہوجای پس اس مضمون ہدایت مشحون سے تین امر مستفاد ہوتے ہین ایک یہ کہ حتی الوسع مطالبہ حق اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر مین جد وجہد واجب ہے دوسرے وقت حصول شرائط کی جہاد وعمل بالید واجراے احکام تعزیر وحد واجب ہے جیساکہ وقت خلافت ظاہری کی فرماتی رہی تیسرے بدون استطاعت وفقدان شرائط کے کوی اختیار وبجز صبر وشکیبائے کچھ چارہ کار نہین ہے جیساکہ عہد خلفاے ثلثہ مین اختیار فرمایا۔

## فقرہ

## قرائیت ان الصبر علی ہاتا احجے فصبرت وفی العین قذی وفی الحلق شجی اری تراثی نہبا

## توضیح فیہ تشریح

قذی بمعنی خس وخاشاک شجی سے مراد وہ گرفتگی کہ جو شدت گریہ وبکا یا شدت غم وغصہ مین گلوگیر ہوجائے قال فی النہایۃ القذی جمع قذاۃ وہو ما یسقط فی العین من طین او تراب او وسخ والشجی ما اعترض فی الحلق ونشب من عظم

ونحوہ ما تا ہا ی تانیث کلمۃ تنبیہ ہی جسمین جانب ظلم خیبہ عمیا اشارہ ہی وقال ابن اثیر
احجی اے احلا ر والیق واحق وتراث بمعنی میراث وستروکات کی ہی و تا ے
تراث واو سے بدل ہے والنہب الغارۃ۔

## توضیح ۲۸ و تصریح

یعنی حضرت نے فرمایا کہ جب ہمنے تفکر و تامل کیا کہ دست بریدہ کو تاہ سی حملہ کرین یا اس ظلمت کرب و
محنت پر صبر کرین تو بالہام غیبی و تائید لاریبی اور وصیت جناب نبوی پر ضرور ہوا کہ ان بلایا و محن اور
مصائب جان شکن اور نوائب پر فتن پر صبر کرنا قرین مصلحت اور اقتضای عقل و حکمت اور باعث
رضائے جناب احدیت اور موجب ازدیاد رحمت ہی پس صبر شکیب کو ہمنے اختیار و سکوت و صموت کا
شعار و دثار کیا مگر ایسے حال مین صبر کیا کہ دیدہ دلمین خار رہای تالم و تکدر خاشاک تاسف و تحسر غبار تحیر و تاثر
کی خلش تھی اور حلق ہمت مین و گلوی نہمت مین غم و غصہ گلوگیری کی کاہش تھی اسواسطے کہ انکھونسی
مشاہدہ کرتے تھی کہ استحقاق خلافت کو ہمسے سلوب اور باغ فدک کو ہمسی مغصوب اور وراثت
نبوت سے ہمکو محروم و محجوب کیا ہے۔

## توضیح ۲۹ بست و نہم

کشف اللثام عن وجوہ الشکوک والاوہام واضح ہو کہ اکثر اوقات التباس و ابہام
اور وسواس و اوہام لاحق خواطر انام اور طبائع عوام ہوتا ہی کہ ہر گاہ امام علیہ السلام کو اپنے حق کا جزم
و یقین حاصل تھا اور اجماع صحابہ و تسلط خلفا باطل تھا تو حضرت نے اشتعال نایرہ حرب و قتال
و التہاب آتش جنگ و جدال سے اہل ضلال کا استیصال کیون نفرمایا ضرب ذوالفقار سی اعادی
اشرار کو واصل دار البوار کیون نفرمایا تو جواب باصواب اُسکا اقوال جناب ولایت مآب سی جو
خطبہ ہلہ ۵ دیگر مین بطور خطاب و جواب ارشاد فرمایا ہی دلیل کافی و برہان شافی ہی ومن کلا

علیہ السلام فلما مضیٰ تنازع المسلمون الامر من بعدہ یعنی جب حضرت رسالتمآب نے
اس جہان فانی سے طرف ملک جاودانی رحلت فرمائی تو اہل اسلام نے امر امامت میں
منازعت اور منصب خلافت میں مخاصمت آغاز کی فواللہ ما کان یلقی فی روعی ولا یخطر
علی بالی ان العرب ترجع ہذا الامر من بعدہ عن اہلبیتہ ولا انہم منحوہ عنی
یعنی بخداے رب غفور کہ کبھی میرے دلمیں خطور خاطر میں مرور ہوا تھا کہ عرب لوگ بعد جناب رسالتمآب کے
منصب خلافت کو اہلبیت طہارت سے دور اور ہمکو اس استحقاق سے محروم و مہجور کرینگے فما راعنی
الا انثیال الناس علی فلان یبایعونہ پس مجھے کوی امر سبب عجب نہوا بجز اسکے کہ
بیعت فلان شخص پر ابنای انام اور ہجوم عام عوام ہوگیا فامسکت بیدی حتی رایت
راجعۃ الناس قد رجعت عن الاسلام یدعون الی محق دین محمد پس
ہمنے دست ہمت کو کھینچ لیا اور مداخلت جمیع امور سے اعراض کیا یہانتک کہ ہمنے دیکھا کہ
لوگوں نے دین اسلام سے انحراف و ارتداد اور واسطے زوال دین محمد کے انواع فتنہ و
فساد کو برپا کیا فخشیت ان لم انصر الاسلام واہلہ ان اری فیہ ثلما او ہدما
تکون المصیبۃ بہ علی اعظم من فوت ولایتکم پس مجکو اندیشہ اس امر کا ہوا کہ اگر میں اسلام
کی مداخلت و مشاورت میں نصرت و یاری اور ہدایت و ارشاد میں مددگاری نکرونگا تو ایک
رخنہ عظیم اس دین قویم میں واقع ہوجائیگا جس سے بنیاد اسلام کا انہدام اور دین محمدی کا بالکل
انعدام ہوجاوے گا تو اسوقت یہ مصیبت مجھپر مزید تر اور فوت امور خلافت اور ولایت سے
زیادہ شدید تر ہوجاوی گی ومن کلامہ علیہ السلام فنظرت فاذا لیس لی رافد
ولا ذاب ولا ساعد الا اہلبیتی فضننت بہم عن المنیۃ یعنی ہمنے بہ نگاہ یاس و حسرت
نظر فرمائی تو دیکھا کہ کوئی یار و مددگار مونس و غمخوار نہیں ہے جو مصیبت میں نصرت یا کسی
زحمت میں اعانت یا کسی آفت میں حفاظت یا رنج و غم میں مشارکت کرے بجز خیل اہلبیت کے
تو انکو ہمنے قتال و جدال سے بچایا اور انقطاع نسل ہاشمیہ اور انقراض نسل فاطمیہ نجایا ومن کلامہ

علیہ السلام فاذا لیس لی معین الا اھل بیتی فضننت بھم عن الموت پھر ایک
خطبہ مین فرماتے ہین کہ اس ہنگام نافرجام مین کوئی معین و مددگار ہمارا نتھا بجز چند اہلبیت کے تو انہی
نفوس کو ہمنے قتل و موت سے محفوظ رکھا ومن کلامہ علیہ السلام شحت علیہا
نفوس قوم وسخت عنہا نفوس اخرین والحکم اللہ والمعاد الیہ
یوم القیمۃ یعنے بعض اصحاب نے اس جناب سے پوچھا کہ آپ باوصف استحقاق خلافت کے
اور شرف فضیلت و کرامت کے کسواسطے محروم رہی تو حضرت نے جواب دیا کہ بعض نفوس خسیسہ نی ہمسے
حسد و عناد تنازع و فساد کیا پس بعض نفوس قدسیہ زکیہ نے از راہ ہمت جوانانہ و سخاوت مردانہ
درگذر کیا اب ہمارے انکے درمیان مین حاکم عادل احکم الحاکمین ہی کہ ہم سب روز قیامت اسکے روبرو
حاضر ہونگے اور وہ ہمارا انصاف فرمائیگا روایت منقول ہی کہ باہم چند اصحاب کے یہ تذکرہ
پیش ہوا کہ کیا سبب ہے کہ جناب ولایتمآب نے طلحہ و زبیر و عائشہ سے محاربت و مقاتلت فرمائی اور ابوبکر
و عمر سے مخاصمت نہین فرمائی حضرت ولایتمآب نے فرمایا کہ مجکو اس امر مین ساتھ پیغمبران برحق کی ساتھ
مشابہت ہی اول حضرت نوح علیہ السلام سے کہ جناب احدیت مین عرض کیا رب انی مغلوب
فانتصر یعنے پروردگارا مجکو قوم کفار و اشرار نے مغلوب ظلم و آزار کیا ہے پس میری نصرت دے پس اگر
اگر تم لوگ کہو کہ مغلوب و ناچار اور بے یار و مددگار نہ تھے تو تمنے تکذیب کلام ربانی مخالفت آیات
قرانی اختیار کی اور اگر کہو کہ مغلوب و مجبور تھے تو پھر وصی پیغمبر بھی معذور ہی دوم حضرت ابراہیم
علیہ السلام نے قوم کفار سے فرمایا واعتزلکم وما تدعون من دون اللہ یعنے تمسے اور
تمہارے دین ضلالت آئین سے عزلت گزینی گوشہ نشینی اختیار کی پس اگر کہو کہ اعراض و
اعتزال نہین کیا تو تکذیب کلام ذوالجلال کیا اور اگر کہو کہ اعراض و اعتزال کیا تو وصی پیغمبر نے بھی
اعتزال کیا سیوم حضرت لوط پیغمبر علیہ السلام نے قوم کفار سے فرمایا لو ان لی قوۃ یعنے کاش
کہ مجکو قوت مقابلہ طاقت مقاتلہ ہوتی تو تم سبکو مندفع اور تمہاری سرکشی کو منقطع کرتا پس اگر کہو کہ اس
پیغمبر کو طاقت دفع کفار قلع غلبہ اشرار حاصل تھی تو مفاد آیہ قرانی بیحاصل ہی اور اگر کہو کہ مجبور و ناچار تھی

تو وصی پیغمبر بھی مغلوب اشرار ہی چہارم حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا رب السجن
احب الی مما یدعوننی الیہ یعنے خداوندا مجکو زندان مصیبت اور قید خانہ رنج و محنت بہتر ہو
اُس سے کہ جن امور ناصواب خلاف رضای رب الارباب پر مجکو دعوت کرتے ہین پس اگر
کہو کہ اُنکو دفع اشرار کا اختیار تھا تو تکذیب کلام پروردگار ہی اور اگر کہو کہ مجبوراً قید مصیبت کو اختیار کیا
تو وصی پیغمبر نے بھی گوشہ عزلت اختیار کیا پنجم حضرت موسی بن عمران علیہ السلام نے فرمایا ففررت
منکم لما خفتکم یعنے ہمنے غلبہ قوم کفار اور قوت دفع اشرار سے اعتزال و فرار اختیار کیا
پس اگر کہو کہ بخوف انھون نے فرار کیا تو تمنے تکذیب قرآن کو اختیار کیا اور اگر بخوف و خشیت
فرار کیا تو وصی پیغمبر نے بھی اعتزال و اصطبار بخوف اشرار اختیار کیا ششم حضرت ہارون علیہ السلام نے
فرمایا یا ابن ام ان القوم استضعفونی وکادوا یقتلوننی یعنے ای بھای اس قوم
جفا شعار نے مجکو مجبور و ناچار اور ارادہ ایذا و اضرار عزم قتل و آزار کیا ہی پس اگر وہ حضرت باوصف
نبوت کے مغلوب اہل ضلال تھے تو وصی جناب رسالتمآب بھی مجبور اہل شرارت ہی ہفتم
جناب رسولمختار نے ہجرت اور اختفای غار بخوف کفار غلبہ اشرار اختیار کیا پس اگر کہو کہ بخوف کفار
اختفا کو اختیار کیا تو تمنے کفر اختیار کیا اور اگر کہو کہ خوف اشرار سے اختیار کیا تو وصی پیغمبر نے بھی گوشہ خفا
زاویہ اختفا اختیار کیا علاوہ اسکے امام علیہ السلام نے اپنی حال کو حضرت موسی سے تشبیہ دیکر فرمایا ہی
ولم یوجس موسی خیفة علی نفسه بل اشفق من غلبة الجهال واهل الضلال
یعنے حضرت موسیٰ کو خوف جان و مال نہ تھا بلکہ یہ خوف تھا کہ غلبہ جہال تسلط کفار بدمآل و طغیان کفر
و ضلال نہو جاوے اسیطرح سے مینے بھی بخوف جان و مال مطالبہ حق سے اعتزال نہین کیا بلکہ خوف ہوا
کہ اشتداد و تسلط جہال طغیان بدع و ضلال دین اسلام کو اضمحلال و اختلال بنیاد اسلام کو بالکلیہ
انعدام و زوال نہو جاوے لاجرم مینے عزلت گزینی زاویہ نشینی اختیار کی پس ان کلمات

شیخ عبد الحق دہلوی نے تکمیل الایمان مین لکھا ہی از امام شافعی پرسیدند کہ علت نفرت خلائق از حضرت امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ چہ باشد گفت آنکہ وی در زمان
حق بروی کسی نمیدید از ہیچ احدی مبالاتی نداشت و در ہمت و بیکر زیرا کہ وی زاہد بود و زاہد را بدنیا و اہل دنیا مبالاتی نباشد و عالم بود و عالم را مداہنت نبود
و شجاع بود و شجاع را ترس از کسی نبود و شریف بود و شریف را پروای کسی نباشد ۱۲

ہدایت سمات سے خطرات وسواس ارباب وسواس کا انقلاع اور ہواجس التباس عامۃ الناس کا اندفاع
ہوگیا معہذا دیگر فقرات سعادت کہ افضل البرکات اکثر علمای اعلام وفضلای فخام اہلسنت نے نقل کیے ہین کہ جس سے
قلع وقمع شبہات واوہام دعاع امام بالتمام ہوجاتی ہین روی الخوان ذمی فی کتاب المناقب
عن حا حربن ابی اثلۃ قال سمعت علیا یقول بایع الناس ابابکر وانا
واللہ اولی بالامر منہم واحق بہ منہم فسمعت واطعت مخافۃ ان یرجع
القوم کفارا یضرب بعضہم بالسیف رقاب بعضہم ثم بایع ابی بکر لعمر وانا اولی بالامر
منہم فسمعت واطعت مخافۃ ان یرجع الناس کفارا یعنے حضرت امام علیہ السلام
نے فرمایا کہ لوگون نے ابوبکر سے بعیت کی حالانکہ ہم اولی اور احق اور افضل والیق تھی ولایت
امور مسلمین کے لیکن ہمنے سنا اور اطاعت کی اس خوف سے کہ مبادا قوم عرب کافر ہوجاوے
اور ایک دوسری سے جنگ وجدال اور حرب وقتال کرین بعد اسکے ابوبکر نے عمر کو متولی کیا
حالانکہ مین ان سب سے اولی وافضل اور احق اکمل تھا لیکن مینے سماعت واطاعت کو قبول کیا
تاکہ یہ لوگ اپنی کفر وجہالت اور ضلالت وجاہلیت قدیم پر نہ رجعت کرین وروی الشارح ابن
ابی الحدید ان فاطمۃ حرضتہ یوما علی النہوض والوثوب فسمع صوت
المؤذن اشہد ان محمدا رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ فقال لہا ایسرک
زوال ہذا النداء من الارض قالت لا قال فانہ ما اقول لک
یعنے ایکدن جناب معصومہ صلوات اللہ علیہا نے واسطے محاربہ ومقاتلہ کے حضرت شاہ ولایت سے
تحریک وتحریص فرمائی کہ اس عرصہ مین آواز اذان آئی اور موذن نے کہا اَشْہَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا
رَسُولُ اللہ پس حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ کیا تمکو گوارا ہی کہ یہ آواز روے زمین سے
معدوم ہوجاوے حضرت معصومہ نے فرمایا کہ نہین حضرت نے فرمایا کہ اگر ایسا کرون تو یہی ہوگا
قال البلادری وروی ابراہیم الشقفی عن موسی بن عبد اللہ بن
حسن قال ابیت اسلم ان یبایع وقالوا ما کنا نبایع حتی یبایع بریدۃ لقول

البنی لبریدہ علی ولیکم من بعدی فقال علی یا ہولاء ان ہولاء
خیرونی ان یظلمونی حقی وابایعہم وارتد الناس حتی بلغت الردۃ
حد افاخترت ان اظلم حقی وان فعلوا ما فعلوا یعنے قوم اسلم نے بعیت
ابی بکر سے انکار کیا اور کہا جبتک بریدہ نہ بعیت کرینگے ہم بھی بعیت نکرینگے کیونکہ بریدہ نے
جناب رسالتؐ سے سنا تھا کہ علی ولیکم من بعدی پس حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ ان لوگون نے
ہمارے واسطے یہ ہی پسند کیا ہی کہ ہم ظلم پر ظلم کرین وحق تلف کرین اور ہم بعیت کرین اور لوگ دین
حق سے برگشتہ ہوگئے پس مینے بھی اپنی حق تلفی ومظلومی گوارا کی ان لوگون نے جو کچھ کیا وہ کیا
روی الشارح ابن ابی الحدید عن الکلبیے قال علی علیہ السلام ان اللہ لما قبض
نبیہ استاثرت علینا قریش بالامر ودفعتنا عن حق نحن احق بہ من الناس
کافۃ فرایت ان الصبر علی ذلک افضل من تفریق کلمۃ المسلمین وسفک
دمائہم والناس حدیثوا عہد بالاسلام والدین یمخض مخض الوطب
یفسدہ ادنی وہن ویعکسہ اقل خلف فولی الامر قوم لم یالوا فی امرہم
اجتہادا یعنے جب حضرت رسالتؐ نے رحلت فرمائی تو قریش نے اپنی خود رای وکار پردازی
ہمپر سبقت کی اور ہمکو ہماری حق سے محروم کیا حالانکہ ہم تمامی نوع انسان سے احق اور بہمہ وجوہ
مستحق تھے پس ہمنے دیکھا کہ صبر وشکیب کرنا بہتر ہی اسبات سے کہ باعث مسلمین مین تفرقہ اور
درمیان مین اُنکے خونریزی واقع ہووے کیونکہ یہ لوگ تازہ تازہ مشرف باسلام ہوئے
تھے اور ہنوز دین اسلام مثل تازہ مسکہ کے شکیزہ مین بھرا ہوا تھا کہ ادنا فساد سے فاسد اور ادنا
تحریک سے باطل وکاسد ہوجاتا پس ہمنے سکوت کیا اور متولیان ریاست وہ لوگ ہوگئے کہ
جنہون نے اپنی نیابت مین کوئی کوشش اُٹھا نرکھی ونیز ہمارا راوہ باسنادہ عن
عبد اللہ بن جنادہ قال فی خطبۃ لما قضے اللہ نبیہ فقلنا نحن اہلہ
وورثتہ واولیائہ دون الناس لاینازعنا سلطانہ احد ولا یطمع فی حقنا

طامع اذا انتشر سے قومنا فغصبونا سلطان نبینا فصارت الامرة لغیرنا وصرنا
سوقة یطمع فینا الضعیف ویتغیر علینا الذلیل فبکت الاعین منا لذلک و
خشنت الصدور وجزعت النفوس وایم اللہ لولا مخافة الفرقة بین المسلمین
وان یعود الکفر ویبور الدین لکنا علی غیر ما کنا لهم علیه فولی الامر ولاة
لم یالوا الناس خیرا یعنی حضرت نے فرمایا کہ بعد رحلت جناب رسالتمآب کے ہمنے کہا کہ ہم اہلبیت
نبوت وارثان رسالت صاحبان ولایت ہیں اغیار واجانب سے افضل ہیں کوئی شخص ہمارے
مقابل دعوی سلطنت نبوی اور طمع نیابت مصطفوی نہین کرسکتا ہی نہ ہمارے حق کا خواہان ہوسکتا ہی
لیکن قوم عرب نے دفعتہً اٹھکر سلطنت نبویہ کو ہم سے غصب وانتزاع اور حق واجب کا انقلاع کیا
والیان ریاست ومالکان خلافت اجانب واغیار ہو گئے اور ہم مثل رعایا ملازم اغیار کے تابعدار
وفرمان بردار ہو گئے تا انیکہ ہمارے امور مین ادنا ادنا لوگ دست انداز اور ہماری حقوق مین
آمادہ حرص وآز ہو گئے اور جو لوگ ذلیل وخوار تھے وہ بھی ہمسے سرکشی وغرور واستکبار کرنے لگے
پس اس حال زار پر ہماری چشم ہائے اشکبار زار زار رونے لگین اور سینہ ہائے مصیبت خزینہ جوشش
غم سے بھر آیا اور غصہ غم سے دل الجھنے لگا قسم خدا کی اگر یہ خوف نہوتا کہ مجمع اسلام پراگندہ وپریشان ہوجائیگا
اور کفر بضلالت پھر از سر نو بازگشت کریگا اور زین نبوی مضمحل ومختل بذبر ہوجاویگا تو ہم اپنا رنگ بدل دیتے
یعنی جس حال خستہ واحوال شکستہ سے بسر کرتے ہین اُس حال کو بدل دیتے اور جوہر شمشیر آبدار
وحربہ ذوالفقار دکھا دیتے مگر بعد ہمارے سکوت کے ایسے لوگ والی ہوئے جنہون نے اپنی آدمیونکو
بہتری پہچانی مین کوتاہی نہی اور ہمارے حق پر قابض رہی وقال علی علیہ السلام فی کتاب له
وقد کان رسول اللہ عهد الی عهدا فقال یا ابن ابیطالب لک ولاء امتی فان
ولوک فی عافیة ورجعوا علیک بالرضا فقم بامرهم وان اختلفوا علیک
فدعهم وما هم فیه فان اللہ سیجعل لک مخرجا یعنی حضرت امام علیہ السلام
نے فرمایا کہ جناب رسالتمآب نے مجھسے عہد فرمایا ہی کہ اے علی تمہارے واسطے اس امت کے ولایت

وامارت ہی اگر بخیر وخوبی تمکو والی وحاکم اپنا کرین اور برضا ورغبت تمہاری اطاعت کرین تو نظم ونسق
امور خلافت رتق وفتق نظام ولایت کرنا اور اگر تم سے مخالفت وانحراف یا اختلاف واستنکاف کرین
تو انکو اُنکے حال پر چھوڑ دینا حق تعالی عنقریب تمہارے واسطے صورت نجاح اور طریقہ فلاح ظاہر فرماویگا
اور اس کلام ہدایت نظام سے ظاہر ہی کہ بدون استطاعت حصول شرائطکی جنگ وجدال اور حرب وقتال
واجب نہین ہی اور جبکہ وجوب قتال نہین ہی تو صبر وصموت وسکون وسکوت مین کوی محل طعن وملام
یا جای اعتراض والزام نہین ہی چنانچہ حضرت امام علیہ السلام فرماتے ہین فان احسنوا وعجلوا اله
حقه قبله حامد اوان اخروه الی اجله اخذه غیر حامد ولیس یعاب المرء
بتاخیر حقه انما یعاب من اجذ ما لیس له یعنے اگر یہ لوگ براہ نیکو کاری وخوش کرداری
کے ہمارا حق ہمکو جلد پہنچادین گے تو ہم اُسکو شکر گذاری وثناخوانی کے ساتھ قبول کرین گے اور
اگر حق رسانیمین تساہل وتعلل اور تسویف وتماہل کرینگے تو ہم وقت مناسب پر اپنا حق بلا امتنان
وشکر گذاری کے لی لینگے اسواسطیکہ انسان کو کوی عیب ومذلت نہین ہی اگر اُسکی حق رسانیمین
تعلل وتامل کرین ہان یہ امر البتہ مذموم وملوم ہی کہ دوسرے کا حق غصبًا وجبرًا لے لیوی یعنے
واسطے غاصب وظالم کے وبال دنیوی ونکال اخروی ہی اور واسطے مغصوب عنہ ومظلوم کے
کوی قباحت دینی ودنیوی نہین ہی پس جو اعتراض نافہمان ناتوان بین اور ناواقفان امور
دین وشرع متین کا یہہ تھا کہ حضرت حیدر کرار امام الابرار واخیار نے بزور شمشیر ابدار ومقاتلہ اشرار
خلافت کا انتزاع اور استرداد واسترجاع کیون نفرمایا سراسر باطل وحیز اعتبار سے عاطل ہی

ابن مردویہ ذکر تا بنا قب میں روایت لکھی ہی جسمین حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا ضغائن فی صدور قوم لایبدو نہا لک حتی تفقدونی ۱۲ - صحیح مسلم مین حذیفہ سے
روایت ہی کہ حضرت رسالتماب نے فرمایا یکون بعدی ائمہ لا یہتدون بہدای ولا یستنون بسنتی وسیقوم فیہم رجال قلوبہم قلوب الشیاطین فی جثمان الانس قال قلت کیف
اصنع یا رسول اللہ ان ادرکت ذلک قال تسمع وتطیع وان ضرب ظہرک واخذ مالک ۱۲ - فی الریاض النضرہ قال رسول اللہ یا علی کیف انت اذا زہدالناس
فی الاخرۃ ورغبوا فی الدنیا واکلوا تراث اکلا لما واحبوا المال حبا جما واتخذوا دین اللہ دغلا ومال اللہ دولا قلت اترکہم وما اختاروا واختار اللہ ورسولہ والدار
الاخرۃ واصبر علی مصیبات الدنیا ولاوہا حتی الحق بک انشاء اللہ قال صدقت اللہم افعل ذلک بہ اخرجہ الحافظ الثقفی فی الاربعین ۱۲ -
فی انسان العیون فکان من اسلم اذا اراد الصلوۃ یذہب الی بعض الشعاب یستخفی بصلوتہ من المشرکین وہذا یدل علی انہ صلعم مستخفیا ہو واصحابہ
فی دار الارقم اسلے ان اظہار الدعوۃ اور تاریخ خمیس مین معالم التنزیل سے روایت کی ہی ولما کثر اذاء الاذی من المشرکین استتر رسول اللہ مع
اصحابہ فی دار الارقم ۱۲ - فی المواہب اللدنیہ ما زال النبی مستخفیا حتی نزل فاصدع بما تؤمر قالوا وکان ذلک بعد ثلث سنین من النبوۃ وحین النبی اخفی امرہ
رسول اللہ امرہ لما ان امرہ اللہ باظہارہ قنادہ قومہ بالاسلام وصدع بہ ۱۲ -

کیونکہ واسطے امر بالمعروف و نہی عن المنکر و انفاذ و امر شرعی و اجراے احکام دینی کے شرائط و اسباب
درکار ہین اور ہرگاہ شرائط مفقود ہون تو وجوب جہاد و انفاذ احکام شریعت کا سقوط ہو جاتا ہی چنانچہ
جناب رسالتمآب نے بعد بعثت کے تین برس تک اخفا و کتمان نبوت فرمایا اور جب آیہ فاصدع بما تؤمر
نازل ہوی تو آپ نے دعوت اسلام مین اعلان و اجہار فرمایا اور پھر جب شرائط جہاد نپای گئے تو تین
دن غار مین استتار فرمایا علے ہذا القیاس تمامی انبیا و اوصیا و علما و مجتہدین و اولیاے کاملین
و حکما و عقلاے دین ہر وقت و ہر حال مین مناسب احوال و مصالح حال بمتابعت احکام حضرت
ذو الجلال عمل فرماتے رہی ہم بندگان خاکی و جافی کو کیا منصب کا نے اس اعتراض کا ہی کہ حضرت امیر علیہ السلام
نے خلفای ثلثہ سے کیون نہ مقابلہ فرمایا اسواسطیکہ دو حال سے خالی نہین یا یہ کہ انکو غاصب
و ظالم جانتے تھے یا ذی حق و مستحق اگر غاصب و ظالم جانتے تھے تو سکوت و صموت فرمانا حضرت کا
جائز تھا یا نہین اگر جائز تھا اور بموجب احکام شرع کے پابندی واجب تھی تو عین صواب فرمایا کیونکہ
واسطے جہاد کے شرائط و اسباب لازم ہین اور اگر اسباب و شرائط تھی تو خالی دو حال سے نہین
یا یہ کہ شرع کی پابندی معاذ اللہ نفرماتے تھی یا احکام شرع سے واقف نتھی تو یہ دونون امر محال
ہین اور قائل اسکا خارج از اسلام ہے کیونکہ کوی مسلمان نہین کہہ سکتا کہ وہ عالم احکام شرع نہ تھے
یا پابند شرع نہ تھے معاذ اللہ من ذلک اب رہی دوسری صورت کہ اپنا حق بجانتے تھی یا اپنے
نظر کی شکایت نفرماتی تھے تو کتب و خطب و کلمات شکایات بکثرت موجود ہین اگر بنظر انصاف
بدون تعصب و اعتساف ملاحظہ فرمای جاوین تو ظاہر ہو جاوے کہ کسقدر شکایات فرماتے رہی
سب سے زیادہ شہادت کاملہ بینہ عادلہ تحریر معاویہ باغی ہے جسکو اہلسنت خلیفہ پنجم بھی جانتے
ہین اور صحابی عادل بھی جانتے ہین چنانچہ جو نامہ استملہ رفعت نشانہ بارگاہ علویہ جتیگاہ مرتضویہ
مین بیباکانہ و گستاخانہ بھیجا ہی اسمین لکھتا ہی فان الحسد عشرۃ اجزاء تسعۃ منہا
فیك و واحد منہا فی سائر الناس و ذلك انہ لم یل امور ہذہ الامۃ
احد بعد النبی الا و کلہم حسدت و علی کلہم بغیت و عرفنا ذلك

منك فی المنظر المنسر و قولك الهجر و تنفسك الصعداء و ابطائك عن الخلفاء
پس ان تمامی اور بیباکی کو ملاحظہ فرمایئے کہ نفس رسول زوج بتول ابو الحسنین باب مدینۃ العلم
وصی جناب رسول الثقلین خلیفہ زمان و امام جہان کو یہ لکھتا ہی کہ دنیا مین جسقدر حسد ہی وہ دس
حصہ مین منقسم ہی نو حصہ خاص تمکو اور ایک حصہ تمام عالم کو تقسیم ہوا اسواسطیکہ جو شخص بعد پیغمبر کے
والی امت ہوا ہر ایک پر تم نے حسد و عناد اور ہر ہر پر خارش و فساد کی اور ہمنے خوب پہچان لیا کہ تم
سبکو ترچھی نگاہون سے اور تند نظرون سے دیکھتے رہے اور اقوال ناسزا انکو لکھتے رہے
اور آہ سرد دل پُر درد سے بھرتے رہی اور ہر ایک کی بیعت مین تاخیر و تسویف کرتے رہے
پس اس قول فضول صحابی عدول سے یہ امر ضرور لائق قبول ہی کہ حضرت امام علیہ السلام ہمیشہ
ناراض و ناخوش رہی اور کبھی بطیب خاطر و صمیم فواد سے کسی خلیفہ کی بیعت نہین فرمائی اب باقی
رہا حال قلت اعوان و انصار و فقدان یاران مددگار تو وہ بھی نامہ معاویہ افسر فرقہ غاویہ سے ظاہر و
آشکار ہی جسکو ابن ابی الحدید معتزلی نے نقل کیا ہی بنظر انصاف ملاحظہ ہو کہ اسمین معاویہ سرگروہ
قوم باغیہ نے کسقدر الفاظ گستاخانہ کلمات بیباکانہ لکھے ہین تحمل قعیدک بیتک لیلا
علی حمار و یداک فی یدی ابنیک الحسن والحسین یوم بویع ابوبکر
فلم تدع احدا من اهل البدر والسوابق الا دعوتهم الی نفسك ومشيت
اليهم بامرأتك وادليت اليهم بابنيك واستنصرتهم على صاحب
رسول الله فلم يجبك منهم الا اربعة او خمسة ولعمری لو كنت محقا
لاجابوك ولكنك ادعيت باطلا ولا انسى قولك لابی سفيان لما
حركك وهمك لو وجدت اربعين ذوی عزم لناهضت القوم
یعنے جبروز ابوبکر سے بیعت ہوے اسی شب تم اپنی زوجہ کو سوار کرکے لے گئے
اور دونو طرف ہاتھ مین ہاتھ حسنین کا لیا پس مہاجرین و انصار مین کسیکو نچھوڑا ہر ایک سے
استمداد و استعانت اور معاونت و استمالت چاہی اور اپنے فرزندون کے ذریعہ سے

ترغیب و تحریص کرکے نصرت چاہی کہ صاحب رسول پر خروج کرین لیکن سوائے چار پانچ شخصون کے کسینے قبول نکیا قسم مجکو اپنی جان کی اگر تم ذی حق ہوتے تو سب قبول کرتے ولیکن تمنے دعوی باطل کیا اسوجہ سے کسینے جواب ندیا قبول نہ کیا مین نہین بھولا تمھارا وہ کلام جبکہ ابو سفیان نے تمکو جنگ و جدال کے تحریک کی تو تمنے یہ جواب مین کہا کہ اگر چالیس آدمی بھی پاتا تو اس قوم سے مقابلہ کرتا انتہی موضع الحاجۃ پس اس نامہ غوایت ختامہ سے علاوہ گستاخیہائی جاہلانہ و بی ادبیہائے بی باکانہ کی ظاہر ہو گیا کہ حضرت امام علیہ السلام نے دعوی خلافت کیا تھا جسکا اہل سنت انکار کرتے ہین دوسرے یہ کہ ہر ایک سے نصرت چاہی اور چالیس آدمی بھی اعوان و انصار اور معین و مددگار نہ پائی تیسرے یہ کہ خلافت ثلثہ سے ناراض و بیزار تھے پس اگر خلافت حقہ تھی تو کیا حضرت کو معلوم تھا کہ بغاوت خلفاء راشدین کی شرعا جائز نہین یا حضرت کو معلوم نہ تھا بغاوۃ من مات ولم یعرف امام زمانہ میتۃ جاھلیۃ تاخیر و تعلل و تسویف و تامل جائز نہین پس وجوہ مذکورہ بالا سے بالانصاف ظاہر ہو گیا کہ حضرت امام علیہ السلام ہرگز خلافت ثلثہ کو برحق نجانتے تھے ہمیشہ شکایت تظلم فرماتے تھے اور لوگونکو اپنے حق سے آگاہ فرماتے تھے اور نصرت چاہتے تھے۔

## توضیح ۱۳ بیان جدید و تبیان سدید

ہرگاہ علمائے عظام و فضلائے فخام اہلسنت نے دیکھا کہ کلام حضرت امام علیہ السلام مشعر شکایات گوناگون اور اظہار استحقاق خلافت سے مملو و مشحون ہین تو ناچار یہ اعتذار پیش کیا کہ صرف اولویت و احقیت اوس سے ثابت ہوتی ہے استحقاق علی الاطلاق دوسرے سے مسلوب نہین ہو سکتا چنانچہ عبد الحمید ابن ابی الحدید فاضل اہلسنت نے شرح اکثر کلمات مین یہ تاویل علیل کی ہے کہ مراد حضرت کی یہ ہے کہ ہمکو اولویت و افضلیت بہ نسبت اوروں کے ہے اور یہ مراد نہین ہے کہ خلافت ثلثہ باطل ہے اور قاضی القضاۃ اہلسنت نے بھی مغنی مین اسیطرح کی تاویلات باردہ و تعلیلات کاسدہ کو اختیار کیا ہے لہذا بنظر رفع اوہام و کشف ظلام خدمت ارباب دانش و اصحاب بینش مین گذارش ہے کہ بعض

کلمات مین حضرت نے انا احق اور بعضے مین اولی منکم فرمایا ہی حالانکہ دونون لفظون سے
بوجوہ ذیل استحقاق حیدر کرار اور بے استحقاقی اغیار ثابت ہے، اولاً اسوجہ سے کہ عقلاً ترجیح مرجوح
وتفضیل مفضول نزدیک تمامی ارباب عدل وانصاف تارکان جدل واعتساف کے مذموم مقبوح
وملوم ہی پس ہرگاہ حضرت امیر علیہ السلام بہ نسبت اغیار کے افضل واولی تھے تو بیعت اونکے عقلاً
واجب ولازم اور ترک بیعت اجانب واغیار متحتم تھی کیونکہ وضع الشی علی غیر محلہ ظلم صریح اور بطلان
فضیح ہی پس عدم استحقاق اغیار عقلاً ثابت ہے، ثانیاً احقیت واولویت سے نقلاً بھی عدم استحقاق
اغیار ثابت وآشکار ہی چنانچہ بموجب روایت ابن قتیبہ حضرت نے فرمایا ہی انا احق بهذا الامر
منکم لا ابایعکم اور اس کلام سے ظاہر ہی کہ اگر صرف اولویت وعدم استحقاق غیر مراد نہوتا
تو حضرت کیون فرماتی لا ابایعکم کیونکہ اولویت مع وجود استحقاق غیر باعث انکار بیعت
نہین ہوسکتا ثالثاً اگر ایسے اولویت سالب غیر نہوتی تو حضرت امام علیہ السلام بموجب روایت مذکورہ
یہ نہ فرماتے کہ تاخذونا اهل البیت غصبًا کیونکہ اطلاق غصب کا انتزاع حق پر ہوتا ہے
نہ صرف اولویت پر جس سے استحقاق اغیار مسلوب ومعدوم متصور نہووے حالانکہ ہرگاہ اپنے
حقکو مغصوب فرمایا تو استحقاق اغیار بالکلیہ مسلوب ہوگیا اور اغیار پر اطلاق غاصب فرمایا تو
احقیت اغیار کا سالب ہوگیا رابعاً حضرت نے فرمایا ہی انا احق بهذا الامر منکم اور یہ اشارہ
ہے جانب آیہ وافی ہدایہ افمن یهدی الی الحق احق ان یتبع امن لا یهدی
الا ان یهدی فما لکم کیف تحکمون پس اگر حق سے صرف اولویت بمعنے
بقاے استحقاق غیر تسلیم کیا جاوے تو چاہیئے کہ غیر ہادی بلکہ ضالین بھی لائق اتباع ہون شاید
اسیوجہ سے خلاف آیات قرانیہ واحادیث نبویہ اہلسنت نے بیعت فساق وفجار اور خلافت جبار
وکفار جائز فرمائی ہے قال النسفی فی العقائد ولا ینعزل الامام بالفسق والفجور پس جبکہ اہلسنت کے
نزدیک فاسق وفاجر اور ظالم وجابر بھی واجب الاطاعت مفترض الطاعت ہے تو یہان استحقاق
وعدم استحقاق کا تذکرہ فضول سا ہے ملا سعد الدین تفتازانی نے لکھا ہی کہ بعد خلفاے راشدین کے

اماماں وقت سے فسق و فجور مشتہر اور ظلم و جور منتشر ہوا لیکن اسلاف نے انکی بیعت و اعتقاد اور طاعت
و انقیاد سے انحراف نہین کیا اور خواجہ محمد پارسا نے فصل الخطاب مین لکھا ہو کہ ہمارے نزدیک
سلطان جابر مانند سلطان عادل ہے او سپر خسموج جائز نہین اور اسکے پیچھے نماز جائز ہے
پس بنظر انصاف ملاحظہ ہو کہ اہلسنت خلفای ثلثہ کو معصوم نہین جانتے اور خلفاے بنی امیہ و بنی عباس
کے فسق و فجور اور ظلم و جور کے بھی قائل ہین بہمہذا صحت خلافت و بیعت اور استحقاق و افضلیت
کے بھی قائل ہین ان ھذا الشئ عجاب قال اللہ تعالی واما الذین فسقوا
فماوٰیھم النار وقوله تعالی واللہ لایھدی القوم الفاسقین یعنی فساق اشرار
ہدایت حضرت کردگار سے محروم و برکنار ہین وقال اللہ تعالی وان الفجار لفی جحیم
یعنے فاجران لئیم بدکاران ذمیم مستوجب نار جحیم مورد عقوبات الیم ہون گے پس جبکہ اہلسنت
نے فساق و فجار کو اپنا امام و پیشواے ایمان رہنماے دو جہان قرار دیا تو پھر فرمانا حضرت کا کہ
انا احق بہذا الامر منکم کون سماعت کرتا بجز اسکے کہ آیہ وافی ہدایہ وجعلناھم آئمۃ یھدون بامرنا ملاوت
کیجیے وجعلناھم آئمۃ یدعون الی النار سماعت فرما کر امتیاز حق و باطل کیجیے خامسًا جناب
والدی ماجد سلطان العلما و المتکلمین رضوان مآب اعلی اللہ مقامہ فی اعلی علیین بعنوان جدید
وبیان سدید ارشاد فرماتے ہین کہ ظاہر است کہ در آیہ افمن یھدی الی الحق احق
ان یتبع امن لا یھدی الا ان یھدی فما لکم کیف تحکمون
مفرد محلی باللام اعنے الحق دال بر عموم ست کما قیل فی احل اللہ البیع وحرم الربٰو
وتخصیص بلا مخصص غیر جائز کیف ولو ارید بہ الخاص لزم ان لا یکون
من لا یھدی الیہ فی احقیۃ الاتباع الا ان یھدی کمن یھدی الیہ
وقد قال اللہ تعالی ھل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون والذی
یھدی لا ریب فی انہ اعلم ممن لا یھدی الا ان یھدی و شکی نیست
کہ جناب امیر علیہ السلام اعلم و افقہ از جمیع صحابہ بودہ اند لقول النبی اقضاکم علی

وانا مدینة العلم وعلی بابها الی غیرهما من الاخبار المتواترة
معنے وہم جہل خالفہ معنے کلالہ وابا وحکم جد وجدہ وغیران ازاحکام مما لا یکاد یحصی کثرة مستغنی
عن البیان است وآیہ مذکورہ نص صریح است در قبح تقدیم مفضول بر فاضل وجاہل بر عالم
وفضلاے سنیہ کہ مجوز تقدیم مفضول اند مخاطب بخطاب فما لکم کیف تحکمون میباشند وتحریر
کلام برین نہج در افادہ مرام از سوانح وقت است ولعلہ لم یسبقنے الیہ سابق فی بیان
قبح تقدیم المفضول علے الفاضل سادساً قول امام علیہ السلام انا احق
بھذا الامر منکم سے یہ امر ثابت نہین ہوتا کہ حضرت امام علیہ السلام اپنے حق کو
مقدم وحق اغیار کو متاخر سمجھے تھے اسواسطے کہ خلفاے ثلثہ بعد حضرت امام علیہ السلام کے
زندہ نہین رہے پس اگر حق جناب ولایتمآب وفات جناب رسالتمآب سے تا حیات جناب
ولایتمآب بر سبیل اولویت بھی سمجھا جاوے تو کوئی حق ولو فی الجملہ اغیار کا متصور نہین
ہوسکتا سابعاً حضرت امام علیہ السلام کا فرمانا انا احق بھذا الامر منکم دلیل صریح
ہے اس امر کی کہ بجز حضرت کے اور ونکا استحقاق تھا چنانچہ صاحب مدارک التنزیل نے تفسیر آیہ نحن
احق بالملک منہ مین لکھا ہے ای کیف یملک علینا والحال انہ لا یستحق التملک
لوجود من ھو احق بالملک اور تفسیر آیہ وانی ہدایہ ای الفریقین احق بالامن
ان کنتم تعلمون مین بھی احقیت سے مراد سلب حقیت غیر مراد لی ہے چنانچہ لکھا ہے ای الفریقین
ای الموحدین والمشرکین احق بالامن من العذاب پس اگر طرف ثانی کا
استحقاق ثابت کیا جاوے تو مشرکین بھی قابل امن من العذاب متصور ہونگے اور قاضی بیضاوی نے
تفسیر بیضاوی مین ذیل تفسیر آیہ اتخشونھم فاللہ احق ان تخشوہ ان کنتم مومنین
لکھا ہے فان قضیة الایمان ان لا یخشی الا منہ اور صاحب مدارک التنزیل نے
لکھا ہے ان قضیة الایمان الکامل ان لا یخشی المومن الا ربہ
ولا یبالی عمن سواہ پس ملاحظہ ہو کہ علماے اہلسنت احق سے مراد آیات مذکورہ مین

نفی استحقاق غیر مراد لیتے ہین اور کلام امام علیہ السلام مین حق اولیت و لعبدیت حالانکہ کلام مفسرین اہلسنت سے ثابت ہو گیا کہ اطلاق احق سے نفی حق غیر ہو جاتا ہے ان ھذا الشیٔ عجاب فاعتبروا یا اولی الالباب

## توضیح ۳۲ سی و دوم

کشف اللثام لایضاح المرام ہرگاہ بیان متذکرہ عنوان سے ثابت و آشکار ہو گیا کہ احق بالامر سے نفی استحقاق اجانب و سلب حقیت اغیار مراد ہے تو اب لفظ اولے بھی لائق مطارحہ افکار قابل ملاحظہ اصحاب ذوی الابصار ہے چنانچہ حضرت امام علیہ السلام نے بعض کلمات بلاغت سمات مین ارشاد فرمایا ہی کہ یا ایہا الناس بایعکم وانا واللہ اولی بالامر منہ واحق بہ منہ رواہ الخوارزمی فی المناقب عن عامر بن واثلہ پس قطع نظر اسکے کہ اکثر کلمات ہدایت آیات مین تصریح عدم استحقاق اغیار و حق تلفی حق اہلبیت اطہار فرمائے ہی لفظ اولی سے بھی آپکے حقیت اور اغیار کی عدم حقیت ثابت ہوتی ہے اسواسطیکہ حضرت نی فرمایا ہے انا واللہ اولی بالامر منہ اور یہ اشارہ جانب حدیث غدیر ہی جسمین جناب رسالتمآب نے فرمایا ہی الست اولی بکم من انفسکم قالوا بلے قال من کنت مولاہ فعلی مولاہ اب حضرات اہلسنت کی تعصب نا انصافی ملاحظہ ہو فرماتے ہین کہ اولی بکم من انفسکم مین اولی بالتصرف مراد ہی اور علی مولاہ سے دوست و ناصر مراد ہے پس معنے یہ ہین کہ جناب رسالتمآب نے فرمایا کہ آیا ہم اولی بالتصرف یعنے مالک و متولی امور مومنین ہین سب نے عرض کیا کہ آپ مالک و متولی امور ہین حضرت نے فرمایا کہ جسکے ہم مولی ہین اوسکے علی مولا ہین یہان کہتے ہین کہ معنے یہ ہین کہ یعنے جسکو ہم دوست و ناصر ہین اوسکے علے دوست و ناصر ہین نہ یہ کہ متولی و حاکم ہین چنانچہ شاہ عبد العزیز دہلوی نے

قطعاً انکار کیا ہے کہ مولی بمعنے اولی بالتصرف نہیں آیا ہو حیث قال اول غلط درین استدلال آنکہ اہل عربیۃ قاطبۃ انکار کردہ اند کہ مولے بمعنے اولی آمدہ باشد بلکہ گفتہ اند کہ مفعل بمعنے افعل در ہیچ جا و ہیچ مادہ نیامدہ چہ جاے این مادہ علی الخصوص الا ابو زید لغوی کہ این را تجویز نمودہ پس واضح ہو کہ اس کلام غرابت نظام سے ثابت ہوتا ہے کہ شاہ صاحب موصوف کو کلام ربانی اور تفسیر آیات قرانی سے اجنبیت تام نابلدیت تمام ہے اور بحمد اللہ المفضل المنعام اس مقام پر باحسن وجوہ تفاسیر مفسرین نحاریر سے ثابت کیا جاتا ہے کہ مولے بمعنی مالک و سید و اولی بالتصرف کلام حضرت رب العلام مین موجود ہے (۱) سیپارہ ۳ رکوع ۸ قال اللہ تعالی واعف عنا واغفر لنا وارحمنا انت مولینا فانصرنا علی القوم الکافرین صاحب تفسیر بیضاوی لکھتے ہین مولینا ای سیدنا (۲) سیپارہ ۱۰ رکوع ۱۳ قال اللہ تعالے هو مولینا و علی اللہ فلیتوکل المومنون قاضی بیضاوی لکھتے ہین مولینا اے ناصرنا و متولے امرنا (۳) سیپارہ ۱۷ رکوع ۱۷ واعتصموا باللہ ہو مولیکم نعم المولی و نعم النصیر صاحب تفسیر مدارک التنزیل فرماتے ہین ای مالککم و ناصرکم پارہ ۷ رکوع ۱۴ ثم ردوا الی اللہ مولٰہم الحق الا لہ الحکم و هو اسرع الحاسبین مفسر جلیل اہلسنت مدارک التنزیل مین لکھتے ہین مولیہم اے مالکہم الذی یلے علیہم امورہم (۵) پارہ ۱۱ رکوع ۸ وردوا الی اللہ مولٰہم الحق وضل عنہم ما کانوا یفترون قال فی المدارک ای ربہم الصادق ربوبیتہ انہم کانوا یتولون لیس لربوبیتہ حقیقۃ والذی یتولی حسابہم وثوابہم والعدل الذی لا یظلم احدا (۶) قولہ تعالی و لکل جعلنا موالے مما ترک الوالدان والاقربون باتفاق تمامی مفسرین اس آیہ مین مولی سے مراد احق و اولی بمیراث ہے پس جو دعوی شاہ صاحب نے فرمایا تھا کہ مولا بمعنے دوست و ناصر ہے

اور معنے اولی بتصرف خلاف محاورۂ عرب ہے باطل ہوگیا کیونکہ شاہ صاحب سے زیادہ قاضی بیضاوی
وصاحب مدارک التنزیل و دیگر مفسرین فخام اہلسنت محاورۂ اہل عربیت سے واقف اور تفسیر و تعبیر
آیات قرانی کے عارف ہین پس ثابت ہوگیا کہ حضرت امام علیہ الصلوة والسلام کا فرمانا کہ انا
اولی بامر منہ وہی ہے جو حضرت رسالتمآب کا مقصد الست اولی بکم مین تھا
اور وہی مقصود من کنت مولاہ فعلی مولاہ مین تھا یعنی جس معنی سے حضرت رسالت
صلی اللہ علیہ وآلہ اولی بالتصرف تھی اسی معنے سے حضرت شاہ ولایت بھی اولی بالتصرف
تھے اور جو معنے شارح سدید ابن ابی الحدید نے لکھے ہین کہ اولی یہ تھا کہ پہلے حضرت امام
علیہ السلام کو خلافت ہوتی اور اسکے خلاف ہوا تو ترک اولی ہوا نہ یہ کہ باطل ہوا پس محض باطل
غیر اعتبار کے قابل ہی اسواسطیکہ اولویت کا اطلاق اُس مقام پر ہوتا ہی کہ جہان دونون طرف حقیت
و فضلیت ہو اور ایک جانب استحقاق مزید ولو فی الجملہ پایا جاوی نہ اُس مقام پر کہ استحقاق بالکلیہ مفقود ہو
چنانچہ ہر گاہ حضرت نے فرمایا کہ تاخذون ہذا الامر منا غصبا تو کوئی استحقاق ابی بکر کو فی الجملہ
بھی ثابت نہین تھا اور فرماتے ہین مازلت مظلوما صدفوا عنی حقی اور فرماتی
ہین ظلمت عدد المدر والوبر و فرماتے ہین انما طلبت حقا لی وانتم
تحولون بینی وبین حقی اور یہ بھی تصریح فرماتے ہین کہ ان الائمۃ غرسوا
فی ہذا البطن من ہاشم لا تصلح علی سواہم ولا تصلح الولاۃ من غیرہم
و قس علی ہذا اکثر کلمات حجیت سمات سی ہویدا ہی کہ استحقاق ولایت و امامت بجز حضرت
شاہ ولایت کے اور اولاد امجاد حضرت کے کسیکو نتھا پس ایسے مقام پر ترک اولی کا اطلاق نہین
ہو سکتا چنانچہ ابن ابی الحدید معتزلی نے باوصف تاویل ترک اولی کی شرح ان الائمۃ
غرسوا فی ہذا البطن مین لکھا ہے کہ اگر یہ امر صحیح ہے کہ حضرت نے یہ قول ارشاد فرمایا ہی
تو پھر سواے سادات ہاشمی کی کسیکو استحقاق خلافت نہین ہی کیونکہ حدیث صحیح ہی کہ علی
مع الحق والحق مع علی پس قول حضرت کا حق ہی حالانکہ فاضل موصوف نے دیدہ و دانستہ

تجاہل عارفانہ کیاہی کیونکہ صحت روایت مین کسی نے کلام نہین کیا علاوہ اسکی اکثر کلمات رشادت سمات جو توضیحات سابقہ مین مذکور ہوچکے اور آیندہ بھی بعض احادیث نبویہ و کلمات مرتضویہ توضیحات آیندہ مین مسطور ہونگے جس سے انحصار ولایت وامامت حضرت اہلبیت عصمت و طہارت مین ثابت ہوتاہی پس تاویل ترک اولی سراسر باطل و درجہ التفات سے عاطل ہے واللہ یھدی من یشاء الے صراط مستقیم

## توضیح ۳۲ وسیوم

تحقیق انیق و تدقیق دقیق حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ اری تراثی نہبا یعنے ہم دیکھ رہے ہین کہ میراث ہماری لٹی جاتی ہے مراد میراث سے خلافت ہے یا فدک یا مفہوم عام شامل ہر استحقاق علے الاطلاق لیکن اس مقام پر مفہوم عام مراد ہے جو ہر استحقاق کو عام اور شمول ہر منفعت کو تمام ہو قال فی مجمع البحرین التراث ما یخلفہ الرجل لورثتہ اور اطلاق وراثت جسطرح سے مال پر ہوتاہی اسیطرح سے اطلاق وراثت اخلاق و عادات و مناصب و غیرہ پر بھی ہوتا ہے قال فی الصراح علے ارث من کذا ای علی امر قد یوتوارثہ الاخر عن الاول پس جسطرح سے استحقاق وراثت مالی یعنے باغ فدک کا بذریعہ جناب سیدہ کی حاصل تھا اسیطرح سے استحقاق وراثت علمی و اخلاقی و منصبی حضرت کو ذاتی حاصل تھا اور اسیواسطے وراثت انبیاء و اوصیا مین استحقاق عام مراد لیا جاتا ہے تاکہ شامل منافع دینی و دنیوی ہو اور استحقاق مجازی و حقیقی سے محروم نہو جاوین چنانچہ فخرالدین رازی نے تفسیر کبیر مین ذیل تفسیر یرثنے ویرث من ال یعقوب مین لکھا ہی کہ قول ابن عباس و ضحاک و حسن یہ ہی کہ وراثت مالی مراد ہو اور قول ابی صالح یہ ہی کہ وراثت نبوت مراد ہی اور قول سدی و مجاہد و شعبی اور نیز روایتی قول ابن عباس و حسن ضحاک یہ ہی کہ یرثنے المال ویرث من ال یعقوب النبوۃ بعد اسکے پھر اپنا قول بیان کیا ہی

والاولی ان یحمل ذلک علی کل نفع وصلاح فی الدین وذلک
یتناول النبوۃ والعلم والسیرۃ الحسنۃ والمنصب النافع فی الدین
والمال الصالح فان کل هذہ الامور مما یجوز ان یتوفر الداعی
علی بقائها لیکون ذلک النفع دائما مستقرا پس ہرگاہ یہ معلوم ہوگیا کہ وراثت کا
اطلاق عام ہی مال و دیگر منافع و مصالح عام پر تو خلافت کو بھی شامل ہی کیونکہ اہلسنت نے خلافت
سے مراد ریاست عامہ لی ہی جو ہدایت وارشاد وتجہیز جیوش واحکام جہاد واصلاح امور معاش
ومعاد اور اجرای حدود وتعزیرات وفصل حقوق وخصومات ورفع تنازعات وتقسیم زکوۃ وغنایم
وصدقات وغیرہ کو شامل ہی اور بسبب شمول اموال مسلمین وعقارات ارضین کے وراثت مالی
بھی اطلاق ہو سکتا ہے گو تصرفات بحسب مقامات مختلفہ وانحای مختلفہ جداگانہ ہوتا ہے
جسطرح جیسے متروکات مین ورثہ کو استحقاق تصرف ذاتی ہے اور اوصیا کو مال موصی بہا مین
بحسب وصیت موصی ہے اور موقوفات مین متولیون کو بحسب نیت واقف کی ہے
یا تقسیم غنایم واموال مسلمین اور اخذ خراج ارضین وغیرہ مین حاکمان شرع متین وعالمان
دین مبین کو استحقاق ہے پس ہرگاہ اطلاق وراثت عام ہی تو ہر استحقاق کو شامل ہی اور جو کہ
بالمعنے الاعم شامل وراثت مالی اور خلافتی اور منصبی ہے تو حضرت امام علیہ السلام باستحقاق
تام وارث وخلیفہ وجانشین حضرت خیر الانام ہین اور استحقاق خلافت سے اجانب واغیار محروم
و ناکام ہین چنانچہ استحقاق واختصاص حضرت امام الاخیار بوجوہ ذیل ثابت وآشکار ہی اولا
وراثت علمی اسوجہ سے کہ حضرت امام علیہ السلام بحسب تصریح حضرت سید الانام وارث
ہین چنانچہ امام احمد حنبل نے مسند مین روایت کی ہی کہ حضرت رسالت نے سلمان فارسی سی
ارشاد فرمایا کہ ان وصی ووارثی ومن یقضی دینی وینجز موعدی علی
بن ابیطالب اور ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرت امام علیہ السلام فرماتے تھے
واللہ انی لاخوہ وولیہ وابن عمہ ووارثہ ومن احق بہ منی

اور زید بن ابی اوفی سے روایت ہی کہ جناب رسالت نے روز مواخات فرمایا لکل نبی وصی
ووارث وان وصی ووارثی علی بن ابیطالب اور ابن ابی الحدید معتزلی نے
شرح نہج البلاغہ مین حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی ہی کہ حضرت نے
فرمایا لولا انی خاتم الانبیاء لکنت شریکاً فی النبوۃ فانک وصی نبی
ووارثہ بل انت سید الاوصیاء وامام الاتقیاء پس ہرگاہ یہ امر ثابت ہوگیا
کہ خلافت شامل میراث اور حضرت امام علیہ السلام بنصوص واضحہ وارث نبوی ہین توبیشک
کہ وہ حضرت مستحق میراث خلافت ہین ثانیاً بحسب نص قرانی وارث روی زمین ہین قال اللہ
تعالی فی سورۃ الانبیاء ولقد کتبنا فی الزبور ان الارض یرثہا
عبادی الصالحون یعنی ہمنے زبور داؤد علیہ السلام مین لکھدیا ہے کہ وارث روی زمین بندگان
صالحین ہونگے اور ظاہر ہے کہ حضرت امیر المومنین اور آئمہ معصومین علیہم السلام صالحین
بلکہ افضل صالحین بلکہ معصومین وطاہرین ہین تو مستحق وراثت زمین وہی حضرات معصومین
ہین نہ فاسقین وفاجرین وغاصبین وظالمین چنانچہ اہل تشیع انکو معصوم سمجھتے ہین اور اہلسنت
انکو محفوظ عن الخطا سمجھتے ہین اور خلفاے ثلثہ کو نہ معصوم سمجھتے ہین نہ محفوظ عن الخطا جانتے ہین
اور فسق وفجور بنی امیہ وبنی عباس کے قائل ہین اور وراثت زمین منحصر ہے صالحین پر تو سوائے
حضرات علیہم السلام کے جو مسلط علی الارض ہوے غاصب اور ظالم تہے اور کلیہ موضوعہ
اہلسنت کہ ولاینعزل الامام بالفسق والفجور اور یہ قول علماے اہلسنت کہ
ولو کان فاسقا او فاجراً باطل ہوگیا اور سوائے صالحین کے استحقاق وراثت
زمین غیر صالحین کو نرہا اور صالحین ہونا حضرات ائمہ طاہرین کا ایہ تطہیر ودیگر احادیث سے
ثابت ہے علاوہ اوسکے کتب حلیۃ الاولیا تصنیف حافظ ابونعیم وتفسیر کواشی وسدی وثعلبی
وغیرہ کتب اہلسنت سے ثابت ہے کہ آیہ فان اللہ ہو مولیہ وجبرئیل وصالح المومنین
مین صالح مومنین حضرت علی علیہ السلام ہین پس اب کوئی محل اشتباہ وارتیاب نہین رہا کہ

وارث روے زمین بعد حضرت ختمی مآب حضرت ابوتراب اور حضرت اطیاب ہین نہ دیگر
شیخ وشاب اوالنمل والذبابست باقی رہا یہ شبہہ کہ سواے حضرت امیرالمومنین علیہ السلام کی
دیگر آئمہ معصومین علیہم السلام کو تسلط فی الارض نہین ہوا تو بدینوجہ وہ وارث روی زمین نہین
ہین تو جواب اسکا یہ ہے کہ اگر وراثت سے تسلط زمین بالفعل مراد ہو تو خود حضرت سید المرسلین
صلوات اللہ علیہ وآلہ کو عرصہ دراز تک تسلط نہین ہوا اور پھر ہوا تو بتدریج ہوا اور کسیوقت
بھی تمام روے زمین پر تسلط نہین ہوا تو کیا وہ بشارت حضرت رسالت وصالحین امت
کیواسطے نہین ہی یا صرف خلفا سے مراد ہی حالانکہ اوس ایت سراسر بشارمین مخصوص
عہد خلافت نہین ہی علاوہ یہ کہ ایام خلافت مین بھی تسلط مسلمین علے الارضین تبدریج
ہوتا گیا تا اینکہ عہد معاویہ ویزید ودیگر سلاطین مابعد مین خصوصا عہد محمود وتیمورشاہ غزوی
ونادرشاہ وغیرہ مین عرب وعجم وہند وسندہ تک تسلط مسلمین ہوا لیکن تاہم کسی عہد مین
تمامی روے زمین پر تسلط مسلمین نہین ہوا بلکہ اقوام نصاریٰ کو بہ نسبت دیگر اقوام مسلمین کے
وہنود اہل ہند وچین وغیرہ کو بہ نسبت سب کے زیادہ تسلط زمین حاصل ہی پس کیا یرثہا
عبادی الصالحون صلحاے مسلمین پر صادق نہین یا صالحین سے مراد غیر مسلمین یا کافرین
وفاسقین ہین فحاشا عن ذلک پس اب متعین ہوگیا کہ یرثہا عبادے
الصالحون سے مراد یہ ہے کہ استحقاق وراثت زمین صالحین کو ہے نہ فاسقین و
فاجرین وظالمین وغاصبین وکافرین کو پس اگر بندگان اشرار خلاف رضاے
حضرت کردگار حق تلفی صلحاے ابرار وغصب حقوق اخیار کرین گے تو مورد عقوبات
ازدمار مستوجب نار دارالبوار ہونگے اور اگر مطیع وفرمانبردار متقا وجانثار ہونگے
تو مستوجب نعمات دارالقرار وغفران حضرت کردگار ہونگے چنانچہ حضرت موسیٰ وحضرت
یوشع وحضرت داؤد وحضرت سلیمان علیہم السلام کے اطاعت وفرمانبرداری
اختیار کی تو اُن حضرات کو تسلط علی العباد حاصل رہا بتجہیز جیوش و احکام جہاد واجرا

حدود و تعزیرات و تقسیم صدقات و غنایم و خیرات و میراث وغیرہ فرماتے رہے دیگر انبیا
علیہم السلام کی اطاعت سے انحراف ہدایت سے استنکاف کیا تو تسلط انکو حاصل ہوا
جان بری بھی مشکل ہو گئی حضرت ذکریا و حضرت یحیی و حضرت شعیا و حضرت
حضرت جرجیس و دیگر انبیا علیہم السلام کوہ گردی بادیہ نوردی کرتے رہی کسطرح سے شہید
ہوئے ہدایت و ارشاد بھی بطور کامل نکرنے پائے علی ہذا حضرت رسالت نے عرصہ دراز
تک اظہار دعوت و اجراے شریعت مین تامل فرمایا اور ہدایت و ارشاد سے بھی بعد عرصہ
کے بتدریج ظہور اسلام ہوتا گیا حضرت امیر علیہ السلام سے جب تک لوگون نے بیعت نہ کی
سکوت فرمایا بعد اسکے جب اطاعت قبول کی تو اپنے ارشاد و ہدایت و اجراے احکام
شریعت پر اقدام فرمایا دیگر حضرات کی اطاعت سی عدول کیا تو حضرات نے بھی ذہول و خمول
پسند فرمایا لیکن ہر وقت و ہر حال مین وہ حضرات وارث روی زمین تھے خواہ فی الحال تسلط
تمامی روے زمین اونکو حاصل ہو خواہ نہو اور اگر استحقاق تمامی روے زمین نسمجھا جاوے
تو یہ نہین ہوسکتا کہ جسپر تسلط صالحین ہو اوسیقدر زمین رب العالمین ہی باقی زمین شیاطین
کافرین کی ہے یا یہ کہ جو مسلط علے الارض ہین وہی صالحین ہین اور غیر مسلط زمرہ صالحین
سے خارج ہین اور یہ دونون امر بالبداہۃ باطل ہین پس ثابت ہوگیا کہ خلافت نبوی میراث
نبوی تھے اور حضرت امیر علیہ السلام وارث نبوی تھے اور وہی حضرت وارث خلافت و
مالک روی زمین تھے او ہر گاہ میراث خلافت سی محروم کیا تو حضرت نے فرمایا اری تراثی نہبا

## توضیح سی و چہارم

ہر گاہ حال میراث خلافت قرع صماخ ارباب خبرت ہو چکا تو اب حال پر اختلال فدک
گذارش ارباب بصیرت کیا جاتا ہی چنانچہ مجمل قصہ غصہ پر غصہ باغ فدک یہ ہی کہ باتفاق فریقین بعد

فتح خیبر کے جب آیہ وآت ذا القربی حقہ نازل ہوئے تو حضرت رسالت نے
حضرت فاطمہ زہرا صلوات اللہ علیہا کو طلب فرماکر باغ فدک عطا فرمایا فی کنز العمال
فی صلۃ الرحم عن ابی سعید قال لما نزلت وآت ذا القربی حقہ
قال النبی یا فاطمۃ لک فدک و فی الدر المنثور وابو یعلی اخرج البزار
وابو یعلی وابن ابی حاتم وابن مردویہ عن ابی سعید الخدری
لما نزلت وآت ذا القربی حقہ دعا رسول اللہ فاطمہ فاعطاہا
فدک اور مقصد اقصی و معارج النبوۃ وغیرہ مین حال ہبہ فدک مذکور ہی لیکن ہر گاہ جناب
رسالت نے دنیا سے رحلت کی تو خلیفہ اول نے تصرف باغ سے ممانعت و مزاحمت
کی جناب سیدہ نے دعوی ہبہ مع القبض اظہار فرمایا خلیفہ اول نے شہادت حضرت امیر و
حسنین و اسما بنت عمیس و ام ایمن کو رد فرمایا شارح مواقف نے لکھا ہی کہ شہادت حسنین
اسوجہ سے رد فرمائی کہ شہادت فرزندان قابل اعتبار نہین اور شہادت حضرت علی اسوجہ
سے کہ شہادت شوہر کا کچھ وقار نہین اور شہادت ام ایمن یا اسما بنت عمیس اسوجہ سے
کہ شہادت یکمرد و دو زن کچھ کافی و پائیدار نہین تصریح اس دعوی کی ابو بکر جوہری نے
کتاب سقیفہ مین و یاقوت حموی شافعی نے کتاب معجم البلدان مین و ابن حجر نے صواعق محرقہ
مین و دیگر علماے اہلسنت نی بھی فرمائی ہے مگر بنا بر توضیح مرام مناسب مقام فیصلہ مامون
رشید لائق ارقام ہی جو السنہ انام پر مشہور اور کتاب تاریخ آل عباس مین مذکور ہی خلاصہ یہ ہے
کہ زمانہ خلافت مامون رشید مین سادات فاطمیہ نے دعوی فدک کیا اور خلیفہ موصوف نے
علماے حجاز و عراق و فضلاے مشہور فی الآفاق کو جمع کیا اور علما نے اعتراف بالاتفاق کیا کہ
وقت نزول آیہ وآت ذی القربی حقہ جناب سید المرسلین نے جناب سیدہ نساء العالمین کو
فدک عطا فرمایا بعد رحلت جناب رسالت کی خلیفہ اول نے جناب سیدہ کو دخل فدک سے
ممانعت تصرف سے مزاحمت فرمائی جناب سیدہ نے دعوی ہبہ کیا اور بعد سماعت شہادت

حضرت علی وام ایمن واسماء کے ابوبکر نے کچھ لکھکر چاہا کہ واپس کرین مگر عمر ابن خطاب نے کہا کہ
فاطمہ ایک عورت ہی اور علی کو علاقہ شوہری وتعلق زوجیت ہی پس اونکی شہادت بطمع
نفسانی وجلب منفعت ہی اور دو عورت کے گواہی ناکافی وبے وقعت ہی ناچار خلیفہ اول
نے جناب سیدہ کو اس دادرسی سے محروم اور اس فیصلہ سے مغموم فرمایا جناب سیدہ نے
فرمایا کہ تمنے فرمان جناب رسول زمان نہین سنا کہ ام ایمن واسما اہل جنان کا ہل الایمان ہساد والسلام
ہین مگر خلیفہ اول نے اسیر اعتنا قول جناب سیدہ کو مطلقا اصغا نفرمایا حضرت سیدہ علیہما السلام
غضبناک وسینہ چاک بادل تفتان وجگر بریان مہموم ونالان ومہموم وگریان واپس آئین اور تا وقت
ممات خلیفہ اول وثانی سے بات نفرمائی کما فی صحیح البخاری فوجدت
فاطمة علی ابی بکر فی ذلک فلم تکلمہ حتی توفیت تا انیکہ بعد
انقضاے چھ ماہ دنیاے فانی سے انتقال اور جانب بہشت جاودانی وعالم قدس
ربانی ارتحال فرمایا اور وصیت فرمائی کہ شیخین میرے جنازہ پر نہ آنے پاوین تجہیز وتکفین
مین شارکت وجنازہ کی مشایعت نکرنے پاوین مامون رشید نے دوسرے دن مجمع علماے
کبار وفقہاے نامدار مین فضائل جناب حیدر کرار وفضائل جناب سیدہ واسما بنت عمیس
وام ایمن کا استفسار کیا تا انیکہ سب نے بالاتفاق فضائل جلیلہ ومدارج نبیلہ حضرات کا اقرار کیا
مامون رشید نے کہا کہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ علی بن ابیطالب نے باین فضائل وملکات قدسیہ
اور فواضل وکمالات انسیہ ومدارج علیا ومراتب قصوی وکمال زہد وورع وتقوی کی گواہی
ناحق دی اور شہادت زور وباطل ادا کی یا اسیقدر حکم شریعت سے جاہل اور رام حق سے
غافل تھے کہ شہادت شوہر حق زوجہ مین ناکافی وباطل ہی اور شہادت حسنین یا شہادت
ام ایمن حد اعتبار سے عاطل ہی اور پھر کیونکر جائز ہے کہ جناب سیدہ نساء العالمین
جگر گوشہ جناب سید المرسلین صلعم باوصف طہارت ومکارم اوصاف اور شرف عصمت و
عفاف کے دعوی کاذبہ شہادت باطلہ کو پیش فرمایا مال مسلمین مین بلا استحقاق دست طمع

ورانہ فرمایا حاشا وکلا عن ذلک پس ماموں رشید نے باغ فدک سادات فاطمیہ کو واپس دیا اور ایک
نامہ لکھکر حکم دیا کہ ایام حج مین لوگون کو سنایا جاوے **دوسرا** دعوی جناب سیدہ نے
میراث کا فرمایا صحیح بخاری و صحیح مسلم و کنز العمال مین باختلاف الفاظ و مضامین وارد ہے
کہ جناب سیدہ نے دعوی میراث فرمایا اور فرمایا اترث اباک ولا ترث ابی یعنی اے
ابو قحافہ تو اپنے باپ کی میراث پاوے اور ہم اپنے باپ کی میراث نپاوین ابو بکر نے کہا کہ جناب
رسولخدا نے فرمایا ہے انا معاشر الانبیاء لا نورث ما ترکناہ صدقہ
یعنے ہم گروہ انبیا وارث نہین کرتے کسیکو جو کچھ ہم چھوڑکر جاتے ہین وہ صدقہ ہے پس جناب
امیر المومنین علیہ السلام نے آیات قرآنی شعر میراث انبیا تلاوت فرمائی اور آیہ وافی ہدایہ یعنے
وورث سلیمان داود و آیہ یرثنی ویرث من ال یعقوب سے استدلال
فرمائی مگر کچھ سماعت نہوی آخر وہ معصومہ مظلومہ محرومہ غضبناک ہوئین اور تا وقت وفات
کلام نکیا اور اجازت شارکت شیخین اپنے دفن وکفن مین نہ دی **واضح** ہو کہ اس قضیہ فدک
مین چند امور حیرت انگیز و تعجب خیز ہین **اولاً** یہ کہ جناب فاطمہ زہرا بموجب ارشاد رسولخدا کے
صدیقہ و زکیہ اور عدیل مریم بنت عمران اور سیدہ زنان اہل جنان ہین پھر باوصف اسکے
دعوی کاذبہ ہبہ یا میراث کا فرمایا و حق مسلمین پر تصرف ناجائز کرنا چاہا یہ امر بالکل خلاف قیاس
منہدم الاساس ہے اعاذنا اللہ والمومنین عن اساءۃ الظن باھلبیۃ المعصومین
**ثانیاً** حضرت امیر علیہ السلام بموجب ارشاد رسولمختار علی مع الحق والحق مع
علی یدور معہ حیثما دار حق کا انپر مدار تھا اور بموجب آیہ مباہلہ کے نفس رسولمختار
تھے اور بموجب آیہ تطہیر کے ہر کذب و تزویر سے پرہیزگار شہادت زور و اقوال باطل سے
بیزار تھے پھر کیونکر شریک دعوی باطلہ اور مرتکب شہادت کاذبہ ہوے فانہ امر محال
لا یقول بہ الا اہل الضلال **ثالثاً** حسنین علیہما السلام سیدی شباب
اہل الجنۃ تھے وہ کیونکر اس دعوی ناصواب مین خلاف شریعت رسالتماب مخالف رضائے

سب الارباب شریک شہادت ناصواب معین دعوی واجب الاجتناب ہوی ان ھذا لشیء
عجاب لایقوله الا مفتر کذاب **رابعاً** ام ایمن و اسماء بنت عمیس کو
جناب رسولمختار نے منجملہ زنان نیکو سرشت نسوان اہل بہشت شمار فرمایا تھا مگر افسوس
کہ اونھون نے بھی بطمع عاجل و نفع اجل کی شہادت زور و باطل دی ان سب خرابیونے
جناب رسول کریم پر بخوف و بیم انتقام جسیم بہتان عظیم کیا سبحانک ھذا بھتان عظیم
**خامساً** دعوی ہبہ کیا اور اسپر بھی قناعت نکی بلکہ دعوی میراث بھی پیش کیا اور جناب
سیدہ علیہا السلام کو فیض صحبت و قرابت جناب نبوت سے اسقدر بھی علم شریعت
حاصل نہوا کہ ہبہ مین قبضہ شرط و دعوی ہبہ بلا قبضہ نامربوط اور انبیا مین باب وراثت
مسدود و سلسلہ میراث مفقود ہی **سادساً** حضرت امام علیہ السلام باوصف حدیث
انا مدینة العلم و علی بابها و حدیث اقضاکم علیؑ اسقدر مسئلہ
ضروریہ شرعیہ سے ناواقف حدیث شریف نبویہ سے غیر عارف تھے کہ یہ بھی نجانا
کہ جناب رسالتمآب نے فرمایا کہ نحن معاشر الانبیاء لانرث و لا نورث
ما ترکناہ صدقة **سابعاً** اگر فرض کیا جاوے کہ حضرات اہلبیت نے
یہ حدیث سماعت نفرمائی تھی یا بعد سماعت کے معاذ اللہ حکم شرعی سے ذہول و غفول فرمایا
تھا تو بعد سماعت اس حدیث کے بھی حضرت امیر المومنین نے جناب سیدہ کو نہ سمجھایا کہ اتلاف
حق مسلمین ناروا ہے یا دعوی کاذب نا سزا یا شہادت باطل بیجا ہی تا انیکہ دم مرگ غضبناک
رہین اور وصیت فرمائی کہ شیخین میرے جنازہ پر نہ آوین اور ویسا ہی انفاذ وصیت کیا
**ثامناً** اگر جناب سیدہ حدیث ابوبکر کو صحیح تصور فرماتین تو بعد سماعت حدیث کے
دعوی پر اصرار کیون فرماتین اور آیات قرانی سے استدلال کیون فرماتین کہ خلاف تری
حدیث کے حق تعالی فرماتا ہی واولوا الارحام بعضهم اولی ببعض فی کتاب اللہ
اور فرماتا ہی وورث سلیمان داود اور فرماتا ہی فهب لی من لدنک ولیا

وَرِثنی ویرث آل یعقوب **تاسعاً** جناب ولایت مآب نے بھی جناب سیدہؑ کو آگاہ نفرمایا کہ ترکہ
پیغمبران صدقہ ہے اور صدقہ اہل بیت پر حرام ہے **عاشراً** خود جناب رسالتمآب ص نے اہلبیت اطہار
اور جناب حیدر کرارؑ کو اس مسئلہ سے آگاہ نفرمایا کہ بعد اونکے ایسا دعوے بیجا اصل دعاوے باطل نکرین
حالانکہ بموجب آیہ فانذر عشیرتک الاقربین واجب تھا کہ اہلبیت علیہم السلام کو احکام میراث
و فرائض شرعی سے آگاہ فرماوین پس اگر آگاہ نفرمایا تو تبلیغ رسالت واکمال شریعت نفرمائی اور
آگاہ فرمایا اور حضرت اہلبیت علیہم السلام نے اوسپر عمل نفرمایا تو وہ حضرات معاذ اللہ واجب
الاطاعت واجب المودت نتھے جو بالکل نصوص قرآنی واحادیث رسول ربانی کے خلاف ہے
**حادیاعشر** حضرت ولایت مآب ص کو اپنے عہد خلافت مہد تک حق تلفی فدک کی
شکایت تھی چنانچہ جو نامہ عثمان بن حنیف والی بصرہ کو لکھا اوسمین فرمایا ہے کانت فی
ایدینا فدک من کل ما اظلتہ السماء فشحت علیہا نفوس قوم وسخت عنہا
نفوس آخرین فنعم الحکم اللہ یعنے تمام روے زمین اور قلمرو ممالک مسلمین مین صرف
باغ فدک ہمارے قبض و تصرف مین تھا کہ جس سے بعض لوگون کو بسبب بخل اشتعال نائرہ
حسد وعناد وہیجان ہوا و حقد ولداد ہوا اور بعض لوگون نے ہمت آزادانہ سخاوت مردانہ
و جوانمردانہ اختیار کی اور اوس سے دست بردار ہوگئے مگر خدا احکم الحاکمین عادل
یوم الدین فریادرس مظلومین ہے **ثانیاعشر** مولوی علیہم اللہ صاحب نے شرح
تنقیحہ مین لکھا ہے کہ راقم اثم صحت این اصل موضوع مخالفین کا بدلیل تخلف باطل کردہ
و منفرد شدہ ام درین باب بعمدہ دلیل مذکور بطرح بیان کی ہے جسکا خلاصہ یہ ہے
کہ حدیث نحن معاشر الانبیا صحیح ہو تو لازم آتا ہے کہ تمام بنی آدم پر عموماً اور تمامی معاشر الانبیا
پر خصوصاً تصرف مالکانہ حرام ہو اسواسطے کہ حضرت آدم ابو البشر علیہ السلام بمصداق
انی جاعل فی الارض خلیفۃ مالک و خلیفہ تمام روے زمین تھے اور بعد اپنے تمام
روے زمین کو بطور صدقہ متروکہ چھوڑا پس تمام روے زمین صدقہ ہے اور صدقہ

معاشر انبیا پر حرام ہو تو تمامی وے زمین تمامی انبیا و اہل بیت علیہم السلام پر حرام ہے وھو باطل بالبداہۃ فثبت انہ حدیث موضوع باطل **ثالثاً عشر** حدیث نحن معاشر الانبیا خلاف نص قرآنی و حکم فرقانی ہے اور اخبار احاد سے نص قرآنی سے تخصیص و احکام یزدانی کی مخالفت نہیں ہو سکتی اور اسی وجہ جناب معصومہ ع نے ابوبکر کے سامنے آیہ وراثت سے استدلال کیا فخر الدین راضی نے تفسیر کبیر میں لکھا ہے کہ روی ان فاطمہ لما طلبت المیراث منعوھا منہ واحتجوا علیہا بقولہ نحن معاشر الانبیا لا نرث ولا نورث ما ترکناہ صدقہ فعندھا احتجت فاطمۃ ع بعموم قولہ للذکر مثل حظ الانثیین کانہا اشارت الی ان عموم القران لا یجوز تخصیصہ بخبر الواحد **رابعاً عشر** قرآن مجید و فرقان حمید میں تصریح ہے کہ پیغمبران سابق میں میراث جاری تھی اور اس حدیث میں نفی مطلق میراث ہے قال اللہ تعالی وورث سلیمان داود و یرثنی و یرث من آل یعقوب فخر الدین رازی نے تفسیر کبیر میں لکھا کہ بقول ابن عباس و ضحاک و حسن وراثت مالی مراد ہے وقال البغوی فی معالم والزمخشری فی ربیع الابرار عن مقاتل انہ ورث سلیمان من ابیہ الف فرس پس حدیث مذکور باطل و موضوع نامقبول و نامسموع ہے **خامساً عشر** حدیث لا نرث ولا نورث مخالف ہے آیہ ان الارض یرثھا عبادی الصالحون کے جسمیں معاشر انبیا بھی شامل زمرہ صالحین میں داخل ہیں اور وراثت عام ہے واسطے ملک و مال کے تو لا نرث ولا نورث مکذوب ہے **سادساً عشر** جناب سیدہ علیہا السلام نے اور خود حضرات امیر علیہ السلام نے معین فرمایا تھا کہ یہ حدیث خلاف نص قرآنی ہے کنز العمال میں ذیل روایت میراث میں لکھا ہے کہ وقت دعوے جناب سیدہ ابوبکر نے کہا کہ قال رسول اللہ لا نورث ما ترکناہ صدقہ فقال علی وورث سلیمان داود وقال زکریا یرثنی و یرث من آل یعقوب قال ابوبکر ھو ہکذا و انت واللہ تعلم

...اعلم فقال علی ہذا کتاب اللہ فسکتوا والقصر فوا انتہی سابعاً [illegible] بلیغہ
اول نے خود تکذیب حدیث نحن معاشر الانبیا فرمائے بقول شخصے حق بر زبان
جاری فی کنز العمال عن ابی الطفیل قال جاءت فاطمہ الی ابی بکر فقالت یا خلیفہ رسول اللہ
انت ورثت رسول اللہ ام اہلہ قال لا بل اہلہ قالت فما بال الخمس فقال انی سمعت
رسول یقول اذا اطعم اللہ نبیا طعمۃ ثم قبضہ کانت للذی یلی بعدہ فلما ولیت رأیت ان
اردہ علی المسلمین قالت فانت وما سمعت من رسول اللہ اعلم ثم رجعت اس
حدیث میں خلیفہ صاحب نے اعتراف کیا ہے کہ ہم وارث نہیں بلکہ اہل بیت
وارث ہیں یہاں حدیث لا نرث ولا نورث یاد نہ آئی جسمیں وراثت کی نفی مطلق
ہو چکی ہے لیکن اقرار وراثت واہل بیت یہاں تازہ تازہ حدیث طعمہ [illegible]
ہنیئاً مریاً کہنا چاہیے پس حدیث عدم توریث باطل ہوگئی ثامناً
عشر حدیث لا نورث میں ما ترکناہ صدقۃ خبر ہے بالرفع یا تمیز ہے بالنصب یا
یعنی یہ ہیں کہ جو کچھ ہمنے چھوڑا وہ صدقہ ہے یا یہ کہ جو بطور صدقہ چھوڑیں ان میں
میراث نہیں ہے کیونکہ الصدقۃ علینا حرام مسلم الثبوت ہے فاذا جاء الاحتمال بطل
الاستدلال تاسعاً عشر طلب بینہ وشہود جناب سیدہ سے دعوے
میں خلاف اصول شرع تھا سو سطے کہ جناب سیدہ ع حیات جناب رسالتمآب میں
قابض ومتصرف تھیں کیونکہ وقوع ہبہ بعد فتح خیبر کے تھا اور جناب رسالتمآب نے
فرماکر بتعمیل آیۂ شریفہ قبضہ بھی دیدیا تھا چنانچہ بتصریح واقدی و ابن ابی الحدید
ابوبکر جوہری و دیگر علمائے اہل سنت سے وقوع عطیہ وقبضہ ثابت ہے
قابض سے شہود طلب کرنا امر عجیب ہے چنانچہ حضرت امام علیہ السلام نے
فرمایا کہ یا ابابکر تحکم فینا بخلاف حکم اللہ فی المسلمین
قال لا قال فان کان فی ید المسلمین شیء یملکون وانا ادعیت فیہ

من تسئل البینۃ قال ایاک کنت اسئل البینۃ علی ما تدعیہ علی المسلمین
قال واذا کان فی یدی شئ فادعی فیہ المسلمون فتسألنی البینۃ
علی ما فی یدی وقد ملکتہ فی حیات رسول اللہ ص وبعدہ ولا
تسئل المسلمین علی ما ادعوا علی شہودا کما سألتنی علی ما ادعیت
علیہم فسکت ابو بکر قال عمر دعنا یا علی من کلامک فانا لا نقوی علی حججک
فان اتیت بشہود اعدولا والا فہو للمسلمین لاحق لک ولا لفاطمۃ ع فیہ الحدیث
عن تفسیر علی ابن ابراہیم یعنے اے ابو بکر تو خلاف حکم خدا کے حکم دیتا ہے
اسواسطے اگر مسلمین کسی چیز پر قابض ہوں اور ہم دعوے کریں تو کس سے
شہادت طلب کرے گا ابو بکر نے کہا کہ تمسے حضرت ع نے فرمایا کہ ہر گاہ ہم جناب
رسول خدا ص کے حیات سے قابض ہیں تو مسلمین سے کیوں نہیں شہادت طلب کرتا ہے
پس ابو بکر نے سکوت کیا اور عمر نے کہا کہ ہم تمہاری دلیل و حجت سے عہدہ
برا نہیں ہو سکتے لیکن اگر شہود لاؤ تو خیر ورنہ تمہارا یا فاطمہ ع کا کچھ حق نہیں ہے
عشر ف ن حاکم شرع کو بمقتضاے علم اپنے عمل کرنا جائز ہے جیسا کہ
اہل سنت کہتے ہیں کہ ابو بکر نے صرف بمقتضاے علم اپنے حدیث نحن معاشر الانبیا
پر عمل فرما کر میراث سے محروم فرمایا تو جناب سیدہ کو دعوے ہبہ فدک میں
کیوں نہ صادق تصور فرما کر قبول فرمایا چنانچہ صحیح بخاری میں روایت ہے کہ بنی
صہیب نے دعوے کیا کہ جناب رسالتمآب ص نے دو مکان اور ایک حجرہ
صہیب کو دیا تھا مروان بن حکم نے گواہ طلب کئے صرف عبداللہ بن عمر نے
گواہی دی مروان نے قبول کیا سبحان اللہ فرزند خلیفہ دوم کی شہادت مقبول
اور صدق بیان جناب سیدہ ع و شہادت جناب امیر علیہ السلام و ام ایمن و
اسما بنت عمیس و حسنین علیہم السلام نا مقبول سبحان اللہ این کار از تو آید و مردان

چنین کنند **الحادی والعشرون** صحیح بخاری مین روایت ہے کہ بعد
جناب رسول خداؐ کے مال بحرین آیا جابر بن عبد اللہ انصاری نے دعوے
کیا کہ جناب رسول خداؐ نے اسقدر دینے کا وعدہ فرمایا تھا ابو بکر نے حوالہ کیا۔ کرمانی نے
اپنی شرح مین طحاوی سے نقل کرکے لکھا ہے کہ اسواسطے ابو بکر نے جابر کے
تصدیق دعوے کی کہ حدیث رسولؐ ہے کہ جو شخص مجھ پر عمداً جھوٹ کہے
وہ مستحق جہنم ہوگا پس بعید تھا کہ جابر صحابی جناب رسولؐ پر افترا کرے مگر سبحان اللہ
کہ ابو بکر کے نزدیک جناب سیدہ ع وجناب امیر وحسنین علیہم السلام سے یہ افترا
بعید نہ تھا ان ہذا الشیٔ عجاب فاعتبروا یا اولی الالباب **الثانی**
**والعشرون** اگر خلیفہ اول کے نزدیک جناب سیدہ وحضرت امیر وحسنین
علیہم السلام صادق نہ تھے تو کذب خدا ورسولؐ لازم آتا ہے کیونکہ حق تعالے
نے آیۂ تطہیر اور آیہ مباہلہ نازل فرمائی اور جناب رسول خداؐ نے سیدۃ نساء
العالمین وانہا عدیلہ مریم بنت عمران وسیدۃ نساء اہل الجنۃ
وفاطمۃ بضعۃ منی من اذی ہا فقد اذانی ومن اذانی فقد اذی اللہ
ومن اذی اللہ فقد کفر فرمایا وحضرت امیر علیہ السلام کو انت منی بمنزلۃ
ہارون من موسی اور علی مع الحق والحق مع علی ومثل اہلبیتی کمثل
سفینۃ نوح من رکبہا نجی ومن تخلف عنہا غرق وہوے اور دیگر
فضائل عظیمہ آنحضرت کی شان مین ارشاد فرمائے پس کون شخص باور کرسکتا ہے
کہ ایسے حضرات بھی دعوے کا ذبہ کرین اور شہادت کاذبہ دیوین اور حق مسلمین
کھانے پر آمادہ ہون اور رسول خداؐ پر تہمت کرین جو ادنے مسلمین نہین کرتے
ان ہذا الشیٔ عجاب ولا یقول بہ الا مرتد مرتاب **الثالث والعشرون**
سبط ابن جوزی نے حدیث مین لکھا ہے عن علی ابن الحسین رضی اللہ عنہما جات

فاطمہ بنت رسول اللہ الی ابی بکر وہو علی المنبر فقالت یا ابا بکر افی کتاب اللہ ان ترثک
ابنک ولا ارث ابی فاستعبر باکیا ثم قال بابائی ابوک وبابائی انت ثم نزل فکتب لہا
بفدک ودخل علیہ عمر فقال ما ہذا فقال کتاب کتبتہ لفاطمہ میراثہا من ابیہا قال فما ذا تنفق
علی المسلمین وقد حاربتک العرب کما تری ثم اخذ عمر منہ الکتاب فشقہ۔ اب یہ غور طلب ہے
کہ اگر حدیث مین معاشر الانبیا صحیح تھے تو خلیفہ اول نے کیون دستاویز فدک لکھدی
اور میراث کو تسلیم کرلیا اور خلیفہ ثانی نے کیون چاک فرمائی اور یہ عذر کیا کہ
مسلمانون کو کہان سے دوگے اے سبحان اللہ **الرابع والعشرون** حضرت
امیر و حضرت عباس عم رسول خدا علیہم السلام اس معاملہ مین خلیفہ اول و دوم کو
کاذب واثم وخائن وغادر جانتے تھے چنانچہ صحیح مسلم مین ہے کہ عمر ابن الخطاب
نے حضرت امیر اور حضرت عباس سے کہا فلما توفی رسول اللہ ص قال
ابوبکر انا ولی رسول اللہ ص فجئتما تطلب میراثک من ابن اخیک
ویطلب ہذا میراث امراتہ من ابیہا یعنے جب ابوبکر خلیفہ ہوا تو تم دونو
اوسکے پاس آئے تمنے دعوے میراث کیا اپنے برادر زادہ یعنے علی سے اور علی نے
دعوے میراث اپنی عورت کی طرف سے کیا اوسکے باپ کے متروکہ کا ابوبکر نے کہا
کہ رسول خدا ص نے کہا ہے کہ انا معاشر الانبیاء لا نورث ما ترکناہ صدقہ
فرایتماہ کاذبا غادرا آثما خائنا یعنے تم دونون اوسکو کاذب و غدار و گناہگار
اور خائن و مکار سمجھتے رہے حالانکہ وہ صادق و تابع حق تھا پس بعد اوسکے
مین خلیفہ وقت ہوا تو پھر تم دونون آئے اور وہی دعوے میراث کیا فرایتمانی
کاذبا غادرا آثما خائنا یعنے تم دونون ہمکو بھی کاذب و غدار و خائن و مکار
سمجھتے ہو حالانکہ ہم صادق اور تابع حق ہین قال ابن ابی الحدید وہذا
عمر یزعم علیا والعباس فی قصۃ المیراث زعماہما کاذبین ظالمین فاجرین

ومارأینا علیا والعباس عتذر ولم ینقل احد من اصحاب الحدیث
ذلک ولا رأینا اصحاب رسول اللہ صـ انکروا علیہما ما حکی عمر عنہما
ونسبہ الیہما یعنے ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ اس عمر نے اپنے زعم مین
خیال کیا کہ علی وعباس قضیہ میراث مین ابو بکر وعمر کو اپنے زعم مین دروغ گفتار فاجر
وستمگار سمجھتے تھے مگر کسی کتاب مین نہین دیکھا کہ علی وعباس نے اس قول پر عمر کی
کچھ معذرت پیش کی ہو نہ کسی اصحاب حدیث نے اونکا عذر کرنا نقل کیا نہ ہمنے
کہین دیکھا کہ اصحاب رسول صـ نے انکار کیا کہ جو گمان نسبت عباس وعلی ع کے
کیا ہے وہ غلط ہے یا جو گمان کذب وغدر واثم وخیانت کا جانب ابو بکر وعمر کے
علی وعباس نے کیا ہے وہ غلط ہے انتہی پس ثابت ہو گیا کہ حضرات اہلبیت ع
وتمامی بنی ہاشم ابو بکر وعمر کو غاصب وظالم سمجھتے اور ہمیشہ اپنی حق تلفی کی شکایت
فرماتے تھے **الخامس والعشرون** افضل المتکلمین جناب مولوی سید
محمد علی صاحب اعلی اللہ مقامہ نے تحریر فرمایا ہے کہ باعتراف خلیفہ ثانی کے
حضرت عباس و حضرت امیر علیہ السلام خلیفہ اول وثانی کو چار صفت سے
موصوف جانتے تھے کاذب غادر آثم خائن اور یہ صفات منافق ہین کما فے
صحیح البخاری ومسلم عن عبد اللہ بن عمر قال قال رسول اللہ صـ اربع من کن فیہ
کان منافقا خالصا ومن کانت فیہ خصلۃ منہن کانت فیہ خصلۃ من النفاق حتے
یدعہا اذا ائتمن خان واذا حدث کذب واذا عاہد غدر واذا خاصم فجر پس صغرا
وکبرے بلانے سے نتیجہ نفاق پیدا ہوتا ہے کما صرح بہ فی رسالۃ نفاق الشیخین **السادس
والعشرون** معلوم ہوتا ہے کہ ازواج جناب رسالتمآب صـ اور نیز عثمان
بن عفان بھی حدیث نحن معاشر الانبیاء سے ناواقف یا اوس کے کذب وزور کے
معترف تھے کیونکہ بروایت صحیح بخاری فی حدیث بنی نضیر ہے کہ ازواج حضرت

عثمان کے ذریعہ سی ابوبکر کے پاس پیغام بھیجا کہ خالصتہ آنحضرتؐ سے ثمن ازواج دیدین پس
بی بی عائشہ ؓ نے رد فرماکر کہا الاتیقین اللہ ولا لمسلمین ان النبی کان یقول لا نورث
ماترکناہ صدقۃ پس معلوم ہوا کہ جناب عثمان وازواج حضرت بھی اس حدیث کو نجانتے
تھے یا بے اصل جانتے تھے اور تائید اوسکی یہ ہی کہ جناب عثمان نے فدک حوالہ کردیا
اور مال مسلمین نجانا **السابع والعشرون** معلوم نہین ہوتا کہ بیت الشرف
جناب رسالتمآبؐ مین دعوے ہبہ یا میراث کیونکر بلا دلیل ثابت ہوگیا کہ ام المومنین عائشہ ؓ نے
دخل وتصرف فرمایا اور پھر لاش خلیفہ اول ودوم کو بھی دفن فرمایا چنانچہ حکایت لطیف
روایت ظریف یہ ہے کہ حسین بن فضال نے ابوحنیفہ امام اہل سنت سے کہا کہ ایک بھائی
میرا رافضی ہے خلفائے ثلثہ سے باغی ہی وہ کہتا ہی کہ بعد حضرت کے افضل خلائق جناب
حیدر صفدر ہین اور مین کہتا ہون خلیفہ اول بہمہ وجوہ افضل ہین ابوحنیفہ نے کہا وقت
جہاد کے علیؓ دور دور جہاد کیا کرتے تھے اور ابوبکر قریب جناب رسالتمآبؐ بیٹھے رہا کرتے
تھے حسین بن فضال نے کہا کہ مینے اپنے بھائی سے کہا تھا اوسنے کہا کہ حق تعالے فرماتا ہے
فضل اللہ المجاھدین علی القاعدین اجرا عظیماً یعنے حق تعالے نے مجاہدان
غازی وبہادران معرکہ جانبازی کو قاعدین کم ہمت پر نہایت فضیلت اور اجرہائے
عظیم وحسنات جسیم ودرجات فخیم سے افضلیت دی ہی پس بدینوجہ علی علیہ السلام
افضل ٹھہرے ابوحنیفہ نے کہا کہ ابوبکر وعمر ہم پہلوے جناب رسول مختارؐ مدفون
مزار فائض الانوار ہین حسین بن فضال نے کہا کہ مین نے اپنے بھائی سے کہا تھا
اوسنے کہا اگر وہ مکان فیض نشان شیخین کا تھا اور شیخین نے رسولؐ کو نین کو
بخشا تھا تو پھر شیخین نے کیونکر اپنے ہبہ سے مراجعت اور شئے موہوبہ مین مداخلت کی
اور اگر وہ مکان قدس آستان جناب رسالت کا تھا تو بلا اجازت رسول خداؐ اکا دفن
کرنا لاش کا بیجا ودخل وتصرف ناسزا ہے چنانچہ حق تعالے فرماتا ہے لاتدخلو

بیوت النبی حتی یوذن لکو ابو حنیفہ نے کہا کہ ام المومنین عائشہ نے اپنے دین
مہر مین پایا تھا اور اونھون نے دونون کو دفن فرمایا تھا حسین بن فضال نے کہا کہ ہمنے
اپنے بھائی سے کہا تھا اوسنے کہا کہ حق تعالے فرماتا ہے یا ایھا النبی انا احللنالک
ازواجک اللاتی اتیتھن اجورھن یعنے اے پیغمبر ہمنے تمہارے واسطے وہ عورتین
حلال کین جنکا تمنے دین مہر ادا کیا ہے پس اگر ام المومنین عائشہ کو خدمت مین لاتے تھے
تو دین مہر دیدیا تھا پھر کونسا دین مہر باقی تھا ابو حنیفہ نے کہا کہ عائشہ وحفصہ نے میراث
مین تھا حسین بن فضال نے کہا کہ تم تو کہتے ہو کہ پیغمبر خدا نے فرمایا ہے کہ نحن معاشر
الانبیاء لا نورث ما ترکناہ صدقۃ اور اسی حدیث سے شیخین نے جناب سیدہ ع کو
میراث نبوی سے محروم اور اوس معصومہ کو باغ فدک کے واسطے محزون ومغموم فرمایا
پھر عائشہ وحفصہ نے کیونکر میراث پائی اور یہ حدیث وقت دفن خلیفتین یاد نہ آئی
علاوہ اسکے نوبے بیان جناب رسالتمآب ص کے تھین اور ازواج کا ہشتم حصہ ہے
پس اگر ہشتم حصہ نو ازواج پر تقسیم کیا جاوے تو ہر زوجہ کے حصہ مین ایک ایک
بالشت آوے پس اسقدر کہان سے جگہہ پائی جو دولاشہائے طول وطویل دفن فرمایا
اور دفن حضرت امام حسن علیہ السلام کے واسطے ممانعت فرمائی امام ابو حنیفہ نے
غضبناک ہو کر فرمایا کہ نکال دو اسکو کہ بھائی اسکا رافضی نہین ہے بلکہ خود رافضی کمینی
باغی ہے فاعتبروا یا اولی الابصار

## الثامن والعشرون

ابن ابی الحدید معتزلی نے روایت کی ہے کہ ابو العاص شوہر زینب یعنے دختر حضرت
خدیجہ کبرے رض کو جنگ بدر مین اسیر کیا زینب نے واسطے رہائی شوہر کی اپنا گردن بند
بطور فدیہ بھیجدیا جو حضرت خدیجہ کبرے رض نے جہیز مین دیا تھا جناب رسالتمآب
اوس گردن بند کو ملاحظہ فرما کر آب دیدہ وگریان ہوئی اور حضرت خدیجہ کو یاد کرکے
پریشان ہوئی اور اہل اسلام سے بمہربانی یہ ارشاد فرمایا کہ ابو العاص کو رہا کردو اور

یہ قلادہ اپنی طرف سے زینبؑ کو بخش دو چنانچہ سب اہل اسلام راضی ہوگئے ابوالعاص کو رہا کردیا اور گردن بند زینب کو عطا کیا ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ جب یہ روایت میں نے اپنے استاد ابوجعفر نقیب کے سامنے پڑھی تو اونھوں نے فرمایا کہ تم نے دیکھا کہ ابوبکر و عمر کو اس مقام جلیل تک عبور اور اس شرف جمیل تک عثور نہو گیا خلاف شریعت بعید از حلم و مروت منافی عدالت و فتوت تھا کہ اوس معصومہؑ کو فدک دیکر رضامند و مسرور بالحال منشرح الخاطر و منفرغ البال فرماتے اور اگر بالفرض و التسلیم حق زہراؑ نہ بھی ہوتا تاہم اہل اسلام سے دلاکر پیشکش اور جناب زہراؑ کو دل خوش فرماتے کیا مرتبہ حضرت فاطمہ علیہا السلام زینبؑ سے کمتر تھا بلکہ ہرگاہ وہ حضرت سیدہ نساء العالمین تھیں تو اونکا مرتبہ عالی تر اور حقوق احسان و ایمان سبکے گردن پر عظیم تر تھا اور قاضی عبد الجبار نے لکھا ہے کہ حق جناب رسالتؐ اور پاس قرابت و حفظ مراتب جناب نبوت یہ تھا کہ دختر رسول خداؐ کو باغ فدک دیکر بشاش کیا جاتا یا اوسکے عوض دوسری شے دیکر خورسند کیا جاتا الثاسع والعشرون کنز الاعمال میں زید بن ارقم سے روایت کی ہے کہ انحضرتؐ نے فرمایا انی لکم فرط و انکم واردون علی الحوض عرضه ما بين صنعا الى بصرى فيه عدد الكواكب من قدحان الذهب والفضة فانظروا كيف تخلفونی فی الثقلین قیل وما الثقلان یا رسول اللهؐ قال الاکبر کتاب الله سبب طرفه بید الله وطرفه بایدیکم فتمسکوا به لن تزلوا ولا تضلوا والاصغر عترتی وانهما لن یفترقا حتی یردا علی الحوض وسألت ذالک ربی فلا تقدموهما فتهلکوا ولا تعلموهما فانهما اعلم منکم اور بروایت طبرانی ولا تقصروا عنهما فتهلکوا بھی فرمایا ہے پس اب یہ بھی احتمال نرہا کہ ابوبکر کو حدیث لا نورث معلوم تھی اہل بیت کو نہ معلوم تھی انہیں معلوم تھا کہ یہ بلا قبض جائز نہیں اور

جب ناقص جناب رسالتمآب نے کیا اور شہادت بلا نصاب نامقبول ہے اور
اہل بیت علیہم السلام کو کوئی مسئلہ معلوم نہ تھا اور ابوبکر نے معلمی و اتالیقی فرمائی
کیونکہ جناب رسالتمآب صلعم نے فرمایا ہے ولا تعلموہم فانہم اعلم منکم
الثلثون کابلی نے صواعق محرقہ مین لکھا ہے کہ حدیث مثل اہل بیتی کمثل سفینة
نوح امامت پر دلالت نہین کرتی ہے لیکن ولا شک ان الفلاح منوط بولائہم
وہدیہم والہلاک فی التخلف ومن ثمہ کان الخلفاء والصحابة یرجعون
الی افضلہم فیما اشکل علیہم من المسائل وذلک لان ولائہم واجب
وہدیہم ہدی النبی صلعم پس جبکہ باعتراف ابن حجر عالم اہل سنت کے مسائل مشکلہ
مین خلفا وصحابہ خدمت اہل بیت علیہم السلام مین رجوع کرتے تھے کیونکہ اونکی ولا
ومحبت واجب ہے اور اونکی روش روش رسول خدا ہے تو ابوبکر نے میراث
نبوی مین کیون مخالفت حضرت امیر و جناب سیدہ و حسنین علیہم السلام کی
فغضبت فاطمة ولم یتکلم حتی ماتت کما صرح بہ البخاری الحادی
والثلثون شاہ ولی اللہ محدث نے لکھا ہے کہ عصمت واسطے جناب
شاہ ولایت کے تمام ہو گئی اور افعال آن جناب سب حق تھے نہ یہ کہ
افعال اونکے مطابق حق تھے بلکہ حق ایک ایسا امر تھا کہ افعال آنحضرت کے عکس
ہوتا تھا مثل ضوء شمس کے اور اسی سبب سے حضرت نبوی نے فرمایا بار الہا
گردش دے حق کو ساتھ علی کے جہان وہ گردش کرین نہ یہ کہ گردش دے علی کو ساتھ
حق کے جہان وہ گردش کرین اور طیبی نے شرح حدیث ان اللہ سیہدی قلبک
ویثبت لسانک مین لکھا ہے کہ خدا تیرے دل کو ہدایت سے معمور کریگا
اور زبان کو ثابت کرے گا پس سوائے حق کے کچھ حکم نکروگے اور شیخ نورالدین
شرابی نے لکھا ہے کہ معنے یہ ہین کہ بار الہا زبان کو مستقر و دائم گویا بحق کرا ہی

پس ہرگاہ حضرت امیر علیہ السلام نے شہادت فدک علی سبیل النحل اور نیز استحقاق فدک علی طریق الارث شہادت دے تو ابوبکر نے خلافت حق کیون کیا الثانی والثلثون ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ مین نے سوال کیا علی بن علی فارقی شافعی سے جو مدرس مدرسہ بغداد تھے کہ آیا فاطمہ زہرا دعوے فدک مین صادق تھین یا کاذب انھون نے جواب دیا صادق تھین مین نے کہا کہ پھر ابوبکر نے فدک کیون نہ دے دیا انھون نے تبسم کیا اور کلام بلیغ و لطیف مستحسن و ظریف با وصف جلالت قدر و درایت طبع شریف کے ارشاد فرمایا کہ اگر آج انکو بمجرد دعوے کے باغ فدک دے دیا جاتا تو دوسرے دن دعوے خلافت مین تصدیق قول کر لیا جاتا اور تحت خلافت پر انکے شوہر کو بٹھا دینا اور ابوبکر کو ہٹا دینا پڑتا کیونکہ اگر دعوے فدک صادق و بے ارتیاب تھا تو دعوے خلافت بھی عین صدق صواب تھا فلہذا حضرت زہراء کو فدک سے ممنوع اور حضرت علیؑ کو خلافت سے مدفوع کیا ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ یہ کلام بر لطافت مقرون بصحت ہے اگرچہ برسبیل مزاح و ظرافت ہے فاعتبروا یا اولی الابصار پس واضح خواطر ارباب بصائر ہو کہ ہرگاہ حضرت امام علیہ السلام نے ملاحظہ فرمایا کہ حق خلافت سے بھی حرمان و انقطاع اور باغ فدک کا بھی انتزاع ہو گیا تو حضرت نے فرمایا کہ ہمنے ایسے حال مین صبر کیا کہ آنکھون مین خار الم اور خاشاک رنج و غم کھٹکتا ہے اور حلق مین حلقہ کمند تاسف و قلادہ غصہ و تلہف سے دم الجھتا ہے کیونکہ ہمارے آنکھون کے سامنے میراث ہماری منہوب و استحقاق ہمارا مغصوب کیا جاتا ہے

## توضیح سی و پنجم تبیین مبین و تقریر جدید متین للمستبصر الفطین

واضح ہو کہ مقدمہ فدک مین ہنگامہ موفور بکمال دبدبہ و شور اور غلغلہ نا محصور مانند یوم ینفخ فی الصور

اس امر کا مشہور ہے کہ حضرت امام علیہ السلام نے ایام خلافت مین باغ فدک پر
قبض و تصرف مالکانہ کیون نفرمایا ہرچند جواب اسکا بدلائل قاہرہ و براہین باہرہ کتب
کلامیہ مین مسطور اور دفاتر سابقین و لاحقین مین مذکور ہے لیکن احقر الناس بنا بر دفع
وسواس عوام الناس چند وجوہ بذریعہ التماس مندرج صفحہ قرطاس کرتا ہے واللہ
ولی التوفیق پس صاحبان عقل و شعور پر کالنور علے شاہق الطور روشن و منجلی
ہوکہ دو حال سے خالی نہین یا یہ کہ عہد عدالت مہد حضرت امام علیہ السلام مین
تھا یا نہین اور تھا تو قبضہ مالکانہ تھا یا متولیانہ تھا یا حاکمانہ تھا اور تصرف و اسمین
کسطرح کا تھا چنانچہ بسبب اختلاف روایات کے چند شقوق مستنبط ہوتے ہین
بہر صورت کوئی صورت الزام یا جرح و ابرام نہین پائی جاتی اولاً صحیح بخاری مین
عائشہ سے روایت ہے کہ جناب سیدہ ع نے متروکہ نبوی و خیبر و فدک و صدقہ
مدینہ مین طلب فرمایا ابو بکر نے انکار فرمایا واما صدقۃ بالمدینۃ فدفعھا
عمر الے علی و عباس واما خیبر و فدک فامسکھما عمر وقال ھما صدقۃ
رسول اللہ ص کانت لحقوقہ التی تعروہ ونوائبہ وامرھما الی من ولی الامر
اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ابو بکر کا اجتہاد یہ تھا کہ مسلمین کے کام مین آوے
اور اجتہاد عمری یہ تھا کہ صدقات مدینہ یعنے اراضی بنی النضیر وغیرہ حوالہ حضرت
امام علیہ السلام و حضرت عباس ع کردے اور خیبر و فدک مخصوص والیان امر رکھا اور
دونون صورتون مین قبضہ متولیان ملک ہا پس معلوم ہوا کہ قبضہ خلفا مین تھا موافق
انکے اجتہاد کے ہر ایک خلیفہ وقت کو اختیار تھا پس یہ اعتراض کہ حضرت امام ع نے
قبضہ و تصرف کیون نہ فرمایا باقی نرہا کیونکہ حضرت کے قبض و تصرف و اختیار مین آیا تھا
اور جبکہ والیان ملک کو بحسب اجتہاد و اختیار اپنے اختیار تھا کہ جسطرح سے چاہین اختیار کرین
تو کوئی امر مانع نہین ہے کہ مصارف بنی فاطمہ و بنی ہاشمی مین آتا تھا ثانیاً بعضے علما کے

اہل سنت نے لکھا ہے کہ خلیفہ ثانی نے باغ فدک اپنی حیات مین حضرت امام علیہ السلام
کو حوالہ کر دیا تھا چنانچہ وفاء الوفا فی اخبار دار المصطفے مین بعد تذکرہ دعوے فاطمہ زہرا علیہا
صلوات اللہ علیہا ورد شہادت کرنا ابو بکر کا لکھکر یہ لکھتا ہے فادی اجتہاد عمر الی
ردہا لما ولی و فتح الفتوح وکان علی یقول ان النبی جعلہا فی حیاتہ لفاطمۃ
وکان العباس یابی ذلک فکان یختصمان الی عمر فیابی ان یحکم فیہما فیقول انتما
اعرف بشانکما اس سے ثابت ہوتا ہے کہ قبضہ حضرت امام علیہ السلام مین عہد
خلیفہ ثانی سے آگیا اور اوسوقت بھی آپکا اصرار تھا کہ حیات جناب سرورکائنات
سے جناب سیدہ کا ہے ثالثا شاہ عبد العزیز دہلوی نے طعن دوازدہم مین لکھا ہے
زیراکہ باجماع اہل سیر و تواریخ و علماے حدیث ثابت و مقرر است کہ متروکہ آنحضرت
از خیبر و فدک وغیرہ در عہد عمر بن خطاب بدست علی و عباس بود و علی بر عباس غلبہ
کردہ و بعد از علی مرتضے بدست حسن بن علی و بعد او بدست حسین بن علی و بعد از او بدست
علی بن الحسین و حسن بن حسن بود و ہر دو تناول میکردند انتہی پس اگر یہ قول صحیح سمجھا جاوے
تو پھر یہ اعتراض کہ حضرت امیر علیہ السلام نے کیون نہ تصرف فرمایا باقی نرہا علاوہ بریں
اگر حدیث نحن معاشر الانبیا صحیح ہوتی تو خلیفہ ثانی کیون رد فدک فرماتے اور اگر یہ
سمجھا جاوے کہ تبرعاً عنایت فرمایا تو خلیفہ اول نے جناب سیدہ ع کو کیون نہ عطا فرمایا
کہ وہ ناراض ہوئین اور خلیفہ صاحب مورد من اغضبہا فقد اغضبنی و من اغضبنی فقد
اغضب اللہ ہوئے رابعاً فخر الدین رازی امام اہل سنت نے لکھا ہے فاجری ابو بکر
علی ذلک ما کان یجریہ رسول اللہ ص ینفق علی من کان ینفق علیہ و یجعل ما یبقے
فی السلاح والکراع وکذلک عمر جعلہ فی ید علی لیجریہ علی ہذا المجری ورد
ذلک فی اخر عہد عمر وقال ان بنا غنی و بالمسلمین الیہ حاجۃ وکان
عثمان یجریہ کذلک ثم صار الی علی فکان یجریہ ہذا المجری اس عبارت سے

واضح ہوتا ہے کہ عہد ابی بکر مین جسکا انفاق رسول خدا صلعم فرماتے تھے اوسیکا انفاق کیا جاتا تھا اور مابقی سلاح وکراع کے واسطے رہتا تھا آخر عہد عمر مین واپس کیا اور کہا کہ ہمکو اب غنا حاصل ہے مسلمین کو حاجت ہی چنانچہ عہد عثمان وعہد حضرت مین اسیطرح رہا تھا مسنگا شرح مقاصد مین لکھا ہے والمذکور فی کتب التواریخ ان فدک کانت علی ما قررہ ابوبکر الی زمن معاویہ ثم اقطعہا مروان بن الحکم ووہبہا مروان لابنیہ عبد العزیز وعبد الملک اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ جس حال پر ابوبکر نے چھوڑا تھا اوسی حال پر قبض وتصرف خلفاے مابعد مین تا زمان معاویہ رہا کوئی تغیر وتبدل نہین ہوا اسا دیہا ملا علی قاری نے شرح موطا مالک مین لکھا ہے ولیہا ابوبکر ثم عمر کذلک فلما صارت الی عثمان استغنی عنہا بمالہ فاقطعہا مروان وغیرہ من اقاربہ فلم یزل فی ایدیہم حتے رد ہا عمر بن العزیز اس عبارت سے ظاہر ہے کہ خلیفہ سویم اہل سنت نے فدک کو مروان ودیگر اقارب کو دیدیا اور تا زمان عمر بن عبد العزیز قبضہ بنی امیہ وبنی مروان مین رہا حضرت امام علیہ السلام کو کچھ تسلط نہین ہوا اور کتاب مفاتیح شرح مصابیح شمس الدین محمد وفتح الباری شرح صحیح بخاری ودیگر کتب معتبرہ اہلسنت مین بھی بتصریح نام وتوضیح تمام مرقوم ہے کہ عثمان خلیفہ سیوم نے باغ فدک مروان کو دیدیا تھا اوسیکے قبضہ مین رہا سابقاً شارح مقاصد نے لکھا ہے والمذکور فی کتب التواریخ ان فدک کانت علی ما قررہ ابوبکر الی زمن معاویہ ثم اقطعہا مروان بن الحکم ووہبہا لابنیہ عبد العزیز وعبد الملک ثم لما ولی الولید بن عبد الملک وہب عمر بن عبد العزیز نصیبہ الولید وکذا سلیمان بن عبد الملک فصار کلہا للولید ثم ردہا عمر بن عبد العزیز ایام خلافتہ الی ما کانت علیہ ثم کانت سنۃ عشرین ومائتین کتب المامون الی عاملہ قاسم بن جعفر

ان یرد فدک الی اولاد فاطمہ فدفعھا ابی محمد بن الحسن بن یزید و محمد بن عبد اللہ بن زید انتہی ثانیاً پس باین اختلاف کیونکر ختم ہوسکتا ہی کہ قبضہ حضرت امام ع ہوا یا نہین اور ہوا تو قبضہ متولیانہ تھا جسمین اپنا ذاتی اختیار تھا یا بطور حاکمانہ و متولیانہ تھا جسمین ہر خلیفہ کو اختیار مجتہدانہ تھا یا عہد خلیفہ دویم مین بطور حقیت جناب سیدہ ع کے قبضہ مالکانہ امام علیہ السلام ہوگیا تھا جیسا کہ وفاء الوفا مین لکھا ہے یا قبضہ مروان و بنی مروان مین رہا اور جبکہ تسلط حضرت کا بنی امیہ و بنی مروان پر نہین ہوا اور نائرہ حرب و قتال آتش جنگ و جدال کو اشتعال رہا تو آپکا قبضہ باغ فدک پر نہونا واضح ہے تاسعاً فتح الباری شرح صحیح بخاری مین لکھا ہے کہ قال الخطابی انما اقطع عثمان فدک لمروان لانہ تاول ان الذی یختص بالنبی یکون للخلیفۃ بعدہ فاستغنی عثمان عنھا باموالہ فوصل بھا بعض قرابتہ یعنے خطابی نے کہا ہے کہ عثمان نے باغ فدک مروان کو بدین تاویل دیا کہ جو چیز مخصوص پیغمبر کی تھی وہ چیز بعد اونکے خلیفہ وقت کے مخصوص ہونا چاہیے چونکہ خلیفہ سیوم کو بسبب مالداری کے استغنا حاصل ہوگئی تھی بدینوجہ اپنے اقارب کو دیدیا انتہی اب ملاحظہ ہو کہ یہان چند فائدہ مستفاد ہوے ایک یہ کہ خلیفہ سیوم کے نزدیک بھی حدیث نحن معاشر الانبیاء صحیح نہین تھی کیونکہ خلاف حدیث مذکور اور خلاف عمل شیخین کے خلیفہ سیوم نے مخصوص اولے الامر قرار دیا اور خلیفہ اول نے مال مسلمین قرار دیکر جناب سیدہ ع کو محروم کیا اور خلیفہ دوم نے بنا بر بعض روایات کے اوسی حال پر رکھا جیسا کہ خلیفہ اول کے عہد مین تھا اور بنا بر بعض روایات کے حوالہ حضرت علی و عباس علیہما السلام کے کر دیا اور خلیفہ سیوم نے اجتہاد فرما کر حوالہ مروان کر دیا دوسرے یہ فائدہ مستفاد ہوا کہ قبضہ حضرت امام علیہ السلام نہین ہوا جیسا کہ شرح موطا مین

نیز یہ فائدہ کہ ہر خلیفہ وقت کو بحسب اجتہاد اپنے اختیار حاصل تھا پس
بہر صورت دو امر مین دائر رہا یا یہ کہ قبضہ مروان وبنی مروان مین تا زمان عمر بن
عبد العزیز رہا اور اس صورت مین قبضہ امام علیہ السلام نہ تھا اور یا یہ کہ قبضہ حضرت ائمہ
آیا اور مال مسلمین تصور کیا یا مال خلیفہ وقت تصور فرمایا یا مال بنی فاطمہ تصور
فرمایا اور ان صورتون مین آپکو قبضہ واقتدار اور تسلط واختیار بوجہ کلی حاصل تھا
پس یہ امر کہ اوس مین تصرف ذاتی یا مصارف بنی فاطمہ بطور استحقاق نفرماتے تھے
بالکلیہ لائق لحاظ نہین نہ کوئی دلیل قطعی ہے نہ یہ ثابت ہے کہ وہ حضرت بنی
بنی فاطمہ مجاز نہ تھے حالانکہ بوجہ زوجیت اشتراک شرعی بھی تھا اور ظاہر ہے کہ یہ
بنی ہاشم وبنی فاطمہ آپ کے مطیع وفرمان بردار جان ودل سے تابعدار تھے پس
آپنے جسطرح چاہا تصرف کیا ہوگا کوئی امر باعث اعتراض نہ تھا غایت اگر بنظر
حقیقت بین ونگاہ عبرت آگین ملاحظہ کیا جاوے تو ظاہر ہو جاوے کہ حضرت
ائمہ علیہم السلام کو کوئی طمع ذاتی یا آسایش ذاتی مطلوب نہین تھی بلکہ اگر فدک
قبضہ مین تھا یا غیر فدک تھا سب غربا کو دیتے تھے اور آپ فاقہ کشی فرماتے تھے
چنانچہ آپکے زہد وتقوے اور جود وسخا اور ہمت عالیہ اور ہمت سامیہ صفت
باذلانہ خصلت فیاضانہ کے سامنے مال ذاتی ومال صدقات سب برابر تھا
کیونکہ اپنا مال ذاتی مومنین ومسلمین سے دریغ نفرماتے تھے نہ مال مسلمین
کو عزیز رکھتے تھے خود فاقہ کرتے تھے محتاجون کو کھلاتے تھے تین روزے پے در پے
روزہ رکھتے تھے نان جو مسکین ویتیم واسیر کو عطا فرماتے تھے چنانچہ ہر روز
اپنے معہ جناب سیدہ وحسنین علیہم السلام کے پانی سے افطار کیا اور
مدح وثنا مین اونکے سورہ ہل اتے نازل ہوا تفسیر آیہ الذین ینفقون
اموالھم باللیل والنھار سرا وعلانیۃ مین لکھا ہے کہ حضرت

امام علیہ السلام کے پاس چار درہم کے سوا کچھ نہ تھا ایک درم خفیہ ایکدرم علانیہ دنکو ایک درم خفیہ ایک علانیہ شبکو خیرات فرمایا شان نزول آیہ انما ولیکم اللہ ورسولہ والذین امنوا الذین یقیمون الصلوۃ ویؤتون الزکوۃ وھم راکعون ملاحظہ ہو کہ اثناے نماز مین بحالت رکوع آپنی انگشتری بے بہا سائل کو عطا فرمائی اور یہ امر خیر آپ سے بحالت نماز ایسا وقوع مین آیا کہ جناب باری نے مقبول فرماکر تعریف فرمائی اور مثل ذات خاص اپنے اور رسول مقبول صلعم کی اونکو بھی ولی مومنان قرار دیا علاوہ اسکے ملاحظہ کتب سیر سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت نے نخلستان ثمردار باغچہ ہاے پر بہار زراعات واشجار دراہم ودنانیر بیشمار راہ خدا مین نثار فرمائے غلامان وکنیزان بیشمار آزاد فرمائے اور یہی حال آپکا ایام خلافت مین رہا کبھی اپنے نان جو بھی شکم سیر ہوکر نہین کہایا ہے اور فاقہ کشی کے ساتھ بسر فرمائے چنانچہ یہ ارشاد آپکا مشہور ہے کہ ابیت مبطانا وحولی بطون غرثی واکباد حری یعنے ہم رات کو شکم سیر ہوکر آرام کرین اور قرب وجوار مین ہمارے شکمہاے گرسنہ وجگرہاے تفتان وتشنہ ہون اور یہ بھی مشہور انام ہے کہ حضرت امام علیہ السلام بیت المال تقسیم فرماکر کہتے تھے یا دنیا یا دنیا غری غیری فانی طلقتک ثلثا لا رجعۃ فیہا اے دنیاے مکارہ عجوزہ غدارہ ہمارے سوا کسی اور کو جاکر فریب دے کہ ہمنے تجکو تین طلاق ایسے دیئے ہین کہ جسمین رجعت جائز نہین منقول ہے کہ ایک شب کو آپ حساب مسلمین لکھ رہے تھے طلحہ وزبیر واسطے ملازمت فیض موہبت کے حاضر ہوے آپنے چراغ خاموش کر دیا پوچھا اسکا کیا سبب ہے فرمایا فتیلہ وروغن مال مسلمین سے تھا مین جسقدر اپنے صرف مین لاتا اوسکا حساب خدا کو کیونکر دیتا اور حال لباس درشت وکہنہ ودیرینہ وپارینہ یہ تھا کہ آپنے سر منبر فرمایا واللہ لقد

[س]ملا رحتی حتے استحییت عن راقعھا وکان راقعھا الحسن یعنے پیراہن مین
[ا]سقدر پیوند لگائے گئے ہین کہ مجکو پیوند لگانے والے سے شرم آتی ہے حالانکہ پیوند
[ل]گانے والے امام حسن تھے پس جبکہ حضرت کی سخاوت وہمت اور زہد وقناعت
[ک]ا یہ حال تھا تو آپکے نزدیک فدک وغیر فدک اپنا مال اور خیرات وصدقات کا مال
[ا]یک برابر تھا آپکو سوائے نان جو اور نان خشک کی زیادہ سد رمق سے کوئی چیز
[د]رکار نہ تھی پس کوئی صاحب عقل سلیم راستقیم یہ امر تجویز نہین کرسکتا کہ وہ حضرت مصطفے
لذائذ جانی ذائقہ زبانی خطوط نفسانی لذات فانی حلاوت مانی کے واسطے باغ
[ف]دک کے طلبگار یا نفس پروری وتنہا خوری وتعیش جسمانی کے خواستگار تھے
معاذاللہ من ذلک منقول ہے کہ ایک دن ایک مزبلہ پر حضرت ع کا گذر ہوا
حضرت نے حضار سے فرمایا کہ کل تم اسی کے واسطے لڑتے جھگڑتے تھے یعنے
[ک]ل حسن طعام کو من وسلوے اور نعمت عظمے غذائے لطیف اور حلویات لذیذ
سمجھکر باہم منازعت ومخاصمت اور ایک دوسرے پر سبقت ومبادرت کرتے
تھے وہی بعد ایک شب کے دیکھو کیا فضلہ کثیف متعفن وخبیث ہو گیا ہے
جس سے طبع لطیف وخاطر منیف ونفس نفیس کو تنفر کلی ہوتا ہے پس ایسے
[چی]ز کے واسطے جسکا ایک شب مین یہ انجام ہوا رغبت ومیلان نفسانی یا تنازع
وتحاسد انسانی یا تناغض وتعاند بشرے باہمی بیجا ہے اور ہرگاہ حضرت ع کا
یہ حال تھا تو اگر باغ فدک قبضہ ذاتی مین تھا تب بھی غربا ومحتاجین پر لٹاتے تھے
اور قبضہ متولیانہ یا حاکمانہ ومجتہدانہ تھا تب بھی فقرا ومستحقین کو دیتے تھے آپکی علو ہمت و
سمو ہمت کے سامنے فدک وغیر فدک کیا چیز تھا چنانچہ تائید اس کلام کی وس نامہ سے ہوتی ہے کہ
جو حضرت امام ع نے عثمان بن حنیف کے نام ایام خلافت مین لکھا او سمین ارشاد فرماتے
[ہین] بلی قد کانت فی ایدینا فدک من کل ما اظلتہ السماء فشحت علیھا نفوس

قوم وسخت عنہا نفوس قوم آخرین فنعم الحکم اللہ والیہ المعود یعنی
تمام روے زمین زیر سایہ چرخ برین ایک یہی فدک ہمارے ہاتھہ مین تھا جسکو
لوگون نے براہ بخل وخست ہمسے لے لیا اور ہمنے بھی براہ سخاوت ومردانگی کے
اوس سے درگذر کیا اور خدا پر چھوڑ دیا کہ وہی احکم الحاکمین ہے اور اوسکے
طرف بازگشت عالمین ہے وما اصنع بفدک وغیر فدک والنفس مظانہا
جدث اور ہم فدک وغیر فدک لیکر کیا کرتے اور ہمارے کس کام کا تھا کیونکہ
منزل نفس انسانی قبر تیرہ وتار اور مقام قالب جسمانی محل خاک وغبار ہے
ینقطع فی ظلمتہا آثارہا ویغیب اخبارہا اور وہ ایسا مقام ہے کہ بسبب
ظلمت نامحدود کے آثار جسمانی مفقود اور اخبار نفسانی مسدود ہو جاتے ہین
وحفرۃ لو زید فی فسحتہا واوسعت یدا حافرہا لاضغطہا الحجر والمدر
وسد فرجہا التراب المتراکم اور وہ ایسا حفرۃ تنگ وتاریک ہے کہ اگر
گورکن اپنی دستکاری سے اوسکی وسعت زیادہ کرے یا اطراف وجوانب سے
کشادہ کرے تب بھی سنگ وکلوخ اوسکو تنگ کر دینگی اور روزن ومنافذ ہوا کو بھی
خاک وگل سے بند کر دینگے انتہی موضع الحاجۃ پس اب کوئی انصاف گستر عدالت
پرور کہہ سکتا ہے کہ اگر قبضہ ذاتی ہوتا تو حضرت اوسمین الوان موائد نعمات وانعام
اور اصناف حلویات وطعام استعمال فرماتے اور اگر قبضہ نہوتا تو آپ فاقہ فرماتے
یا آپکا باورچیخانہ خاص واسطے خوانہاے نعمت ذاتی کے بالاختصاص علیحدہ
تھا اور خزانہ مال ذاتی سے علیحدہ تھا اور خزانہ بیت المال مسلمین علیحدہ تھا
اور افراد حساب ہر ایک کا علیحدہ تھا جس سے امتیاز ہو سکتا کہ آپکے
عہد عدالت مہد مین فدک پر قبضہ تھا تو کس طرح کا تھا حالانکہ بحسب اقوال علماے
اہلسنت والیان امر کو اختیار تھا اور اجتہاد بھی فرما سکتے تھے چنانچہ خلیفہ اول نے حضرت

سیدہ ع کو ندیا سلمین کو دیدیا اور خلیفہ سیم نے مروان کو عطا فرمایا اور لکھو کھا روپیہ
بیت المال سے اقربا کو دیدیا پس آپکو لے لینا بھی اختیار کلی تھا مگر آپکے نزدیک
مال دنیا کیا چیز تھا خصوصًا ایسی چیز کہ اوس سے حیات سیدہ علیہا السلام کو محروم
کیا اور ایسا مغموم کیا کہ تا زیست آپنے ابوبکر سے کلام نکیا پس جبکہ ایسی محبوبہ بضعہ
معصومہ نے آپکی آنکھون کے سامنے محروم ومغموم رحلت فرمائی تو اقتضائے ہمت
مردانہ فتوت جوانانہ یہ نہ تھی کہ ایسی چیز کو آپ عزیز ومحبوب کرین جس سے ایسا محبوب
محروم ومایوس دنیا سے رحلت کر گیا ہو نہ آپکے ہمت ومروت ایسی تھی نہ زہد وقناعت
ایسی تھی نہ جود وسخاوت ایسی تھی کہ اوس سے تعیش والتذاذ حاصل فرماتے بلکہ صرف آپکو یہ ظاہر فرمانا تھا
کہ لوگون نے دعوے ہبہ مین بھی ہماری تکذیب کی اور جناب سیدہ نساء العالمین کی
تکذیب کی اور سیدے شباب اہل الجنۃ کی تکذیب کی اور ہماری راست بازی و
راست طرازی اور راست گفتاری وراست گزاری پر لحاظ نکیا اور دعوے
میراث مین بھی تکذیب کی ہمارے علم وکمال فضل وجلال پر کچھ التفات نکیا صراحۃ
آیہ یوصیکم اللہ وآیہ ورث سلیمان وآیہ یرثنی سے انحراف کیا اور آیہ تطہیر وآیہ
مباہلہ وآیہ مودت وآیہ وآت ذا القربی سے استنکاف کیا اور حدیث سفینہ وحدیث
ثقلین وحدیث علی مع الحق وحدیث من اغضبہا ودیگر نصوص نبویہ کے خلاف
کیا فانہا تذکرۃ لمن اذکر وعبرۃ لمن اعتبر وتبصرۃ لمن استبصر واللہ یعلم
بالصواب والیہ المرجع والمآب

## توضیح سی وششم ۳۶

بیان جدید وتبنیان سدید لمن القی السمع وہو شہید واضح ہو کہ ہر گاہ آویزہ
گوش ارباب عقل وہوش وقرع سماع حق نیوش اصحاب مرکوز طبائع نصفت
کوش ہو چکا کہ حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ ہمنے اپنی آنکھون سے دیکھا کہ ہماری

میراث کو منہوب اور ہمارے استحقاق کو مغصوب کیا اور با اینہمہ ہمنے صبر و صموت
اور اعراض و سکوت اختیار کیا اور یہ بھی بیان ہو چکا کہ عدم محاربت و ترک مخالفت
بسبب عدم شرائط اجتہاد و فقدان آثار غلبہ و نصرت تھی تو اب یہ بھی لائق نگارش
قابل گذارش ہے کہ حضرت امام علیہ السلام خلفائے ثلثہ سے حین من الاحیان
خوشنود و خورسند راضی و رضامند ہو گئے جیسا کہ اہلسنت ادعائے وفاق و اتفاق و عدم شقاق
و نفاق اظہار کرتے ہیں یا ہمیشہ آزردہ و ناراض رہے پس واضح ہو کہ خیال
وفاق و اتفاق بالکلیہ ظن فاسد وہم کاسد اور دعوے بے ثبوت مانند نسیج
عنکبوت محض نامربوط و نامضبوط ہے اگرچہ کتب کلام میں بطرز شایستہ و طور بایستہ
وجوہ جرح و ابرام و براہین تبکیت و افحام مندرج ہیں لیکن اس مقام پر بعنوان
جدید و تبیان سدید بعون اللہ المجید وجوہات چند مفید و سودمند حوالہ قلم بدایع
رقم کیے جاتے ہیں جس سے بتوضیح تمام و تصریح تام روشن اور بدلائل عقلیہ و نقلیہ
مبرہن ہو جاوے کہ وقت من الاوقات و حالۃ من الحالات صورت تسلیم و رضا
و مصادقت و صفا مابین حضرت سید الاوصیا و دیگر خلفا نہیں ہوئے اور نہ ہو سکتے تھے
کیونکہ باہم تباین کلی و تنافر طبعی و جبلی و تباعد عقلی و تغایر عادی شرعا و عقلا خاجب
مصافات و عائق موالات نسبت خلافت کے بوجوہ ذیل تھا (ا) یہ کہ حضرت
امام علیہ السلام کو حضرت سید الانام سے بموجب حدیث انا و علی من نور واحد
شرف اتحاد نورانی اور بموجب آیۂ انفسنا و انفسکم شرف اتحاد روحانی تھا
اور بالغرض بقول اہل سنت ابناءنا و ابناءکم سے شرف بنوت بھی ہوتا
تاہم اتحاد روحانی تھا اور بموجب حدیث لحمک لحمی و دمک دمی شرف
اتحاد جسمانی بھی حاصل تھا اور یہ شرف حقیقی فی الحقیقہ دیگر خلفا کو نہیں تھا و حضرت
امام علیہ السلام واقعی قایم مقام روحانی و جسمانی و نورانی حضرت سید الانام

لی تھی پس حضرت امام علیہ السلام کیونکر رضامند ہو سکتے تھے کہ یہ شرف قایم مقامی
آپکی ذات فائض البرکات سے منتزع و منقلع ہوکر ذات اغیار اوس سے متحلی و متخلع
ہو جاوے (ب) یہ کہ بتصریح و تنصیص جناب نبوی صلعم انت وصی و خلیفتی
ووارثی من بعدی حضرت مرتضوی قایم مقام و وصی خلیفہ و نائب حضرت
نبی عربی ستھے پس کسی طرح سے جناب مرتضوی شرف وصایت و شرف خلافت و
شرف وراثت کو خلاف ارشاد حضرت رسالتؐ منسوخ و یا ملتوی یا معطل یا منتقل
اپنی حیات میں نہیں فرما سکتے تھے کیونکہ کسی وصی کو خلاف مرضی موصی بالاتفاق
ہر مذہب و ملت کے عقلاً و نقلاً جائز نہیں ہے بجز اسکے کہ مجبوراً امور موصی بہا سے
محروم کیا جاوے چنانچہ بدیں وجہ حضرت امام ابرار نے بطور اتمام حجت مہاجرین و انصار سے
بتکرار فرمایا کہ انا احق بھذا الامر اور فرمایا کہ تاخذون منا اہل البیت غصبا
پس جو شرف وصایت و خلافت حضرت امام علیہ السلام سے خلاف ارشاد جناب
رسالتؐ باکراہ و اجبار منہوب و مغصوب کیا گیا اوس سے حضرتؑ برضا و رغبت
شرعاً و عقلاً کیونکر برأت فرما سکتے تھے (ج) یہ کہ ابتدائے طفولیت سے حضرت
امام علیہ السلام ہم پیالہ و ہم نوالہ حضرت خیر الانام ع رہے بلکہ ہم طعام و محبوب ترین
حضرت مالک العلام و حضرت سید الانام تھے چنانچہ حدیث اللھم ائتنی باحب
خلقک الیک یاکل معی ھذا الطیر سے ظاہر ہے اور جو غنائم و اموال الطفیل و خمس
حضرت شیر ذوالجلال جہاد کفار بدخصال سے حاصل ہوتا تھا اوسکو مہاجرین و انصار پر
خود جناب رسالتمآب تقسیم فرماتے تھے یا جناب ولایتمآب تقسیم فرماتے تھے اموال خمس
مخصوص جناب رسالت و اہلبیت عصمت و طہارت تھا پس طبع سلیم و خاطر مستقیم کیونکر
گوارا کر سکتی ہے کہ جو دستنگر و صدقہ خوران امت و ریزہ خواران دسترخوان نعمت خاندان
رسالت تھی قاسم اموال اور متکفل احوال اور صاحب ملک و مال بجاوین اور منعمان امت

محتاجان رعیت قاسمان غنیمت دست نگر و محتاج رعیت ہو جاوین پس ایسے امر فضیح اور مذموم و قبیح سے کوئی صاحب طبع حق پسند خورسند و رضامند نہین ہو سکتا (د) یہ کہ تقسیم اموال مین حقوق عباد تھی یا حقوق رب العباد اور ادائے حقوق مذکور جو آپکے ذات قدسکی صفات پر نظر بعہدا واجب تھے اونکا اپنی ذات سے انخلاع اور اپنے تعلق سے انقطاع کیونکر گوارا فرماتے مگر جبکہ کوئی اختیار نہ تھا تو مجبور و ناچار تھے (ہ) یہ کہ حضرت امام علیہ السلام پر جسقدر ہدایت وارشاد انام افتائے احکام مسائل حلال و حرام واجب تھا اور حضرت امام علیہ السلام بموجب حدیث انا مدینۃ العلم و علی بابہا واقضاکم علی جمیع صحابہ سے اعلم واکمل تھے اور معارف دینی و معالم یقینی مین اعرف وافضل تھے چنانچہ کسی صحابی نے سلونی عما دون العرش نہین کہا اور کوئی صحابی لو ثنیت لی الوسادہ زبان پر نہین لایا پس وہ حضرت ع کیونکر رضامند ہو سکتے تھے کہ جو لوگ معنی کلالہ و آب سے جاہل اور حتے المخدرات فی الحجال کے قائل اور مسئلہ تیمم سے بھی غافل ہون وہ مسند قضا اور کرسی افتا پر جلوہ افروز ہون اور متکیان اریکہ علوم لدنی متوسدان مرسلہ سلونی ہدایت وارشاد سے ممنوع اور افتا و تعلیم عباد سے مدفوع کیے جاوین اور پھر رضامند بھی ہو جاوین کہ تم لوگ بے سمجھے بوجھے کو جو چاہو احکام شرعی جاری کرو افمن یہدی الی الحق احق ان یتبع امن لا یہدی الا ان یہدی فما لکم کیف تحکمون (و) حضرت امام علیہ السلام بموجب حدیث اقضاکم علی صاحب قضا و افتا اور حاکم فصل خصومات تھے چنانچہ اکثر قضایا و فتاوے مین حضرت نے متنبہ و ہوشیار کیا تا آنکہ خلیفہ ثانی نے مقولہ لولا علی لہلک عمر ستر بار کہا اور بموجب مقولہ کان یتعوذ من معضلۃ لا ابا حسن لہا حضرت کے اعلم و اقضا ہونیکا اقرار کیا پس وہ حضرت کیونکر رضامند ہو سکتے تھے کہ باوجود

عدم لیاقت کے فصل خصومات واجراے حدود وتعزیرات کریں بجز اسکے کہ جس امر میں
حضرت سے رجوع کیے جاتے تھے اوس میں آپ ہدایت فرماتے تھے اور جسمیں کوی
رجوع نکرتا تھا اوسمیں آپ مجبوراً سکوت فرماتے تھے شرعاً رضامند نہو سکتے تھے (ز)
یہ کہ حضرت امام عم ہمیشہ افسر وسالار لشکر ظفر پیکر رہے حاکم یمن رہے اور حاکم مدینہ
بھی رہے اور متولی سورہ برات رہے اور حیات جناب سید کائنات امیر المومنین عم
خطاب ہوا تمامی مہاجر وانصار ماتحت وفرمان بردار تھے تا اینکہ صحابہ کبار بزرگ
صحابی نامدار یعنے خلفاء باوقار زید اور اسامہ بن زید کے تابعدار فرمائے گئے
مگر یہ انقلاب لیل ونہار اور گردش فلک کج رفتار دیکھیے کہ بعد ارتحال جناب
رسول مختار صلعم کے اہلبیت اطہار امیر صغار وکبار یعنے حضرت حیدر کرار محکوم
وتابعدار بنائے گئے اور جو ماموروں محکوم باطاعت تھے وہ حاکم باوقار امیر
باقتدار بنائے گئے پس صاحب طبع انصاف پسند اس جور صریح سے کیونکر خوشنود
ورضامند ہو سکتا ہے (ح) حضرت امام علیہ السلام شجاع وکرار تھے اور خلفاے
ثلثہ جبان وفرار پس دونوں میں تباین کلی وتنافر طبعی ہے چنانچہ خلیفہ ثانی نے
اعتراف کیا ہے تفسیر درمنثور میں ہے عن عمر قال لما کان یوم احد ھزمنا
ففررت حتی صعدت الجبل ولقد رایتنی انزو کانی اروی یعنے عمر نے کہا
روز جنگ احد ہم سب بھاگ گئے یہانتک کہ میں بھی بھاگ کر پہاڑ پر چڑہ گیا اگر تم مجھکو بھاگتے
ہوئے دیکھتے تو مانند بز کوہی کے جست وخیز کو دیکھا کرتا جاتا تھا اور تفسیر کبیر میں ہے
وکان المنہزمین عمر الا انہ لم یکن من اوائل المنہزمین کیا خوب حفظ اداب ولحاظ
اوراب فرمایا ہے کہ بھگوڑوں میں سے عمر بھی تھے لیکن پہلے بھاگنے والوں سے نہ تھے
بلکہ پیچھے بھاگنے والوں سے تھے اور تفسیر نیشاپوری میں ہے ومنہم عثمان ہرم مع نفر
من الانصار اور نسبت حضرت امیر علیہ السلام کے خود خلیفہ ثانی فرماتے ہیں لولا سیفہ لما قام

عمود الاسلام اور ندائے لافتی الا علی لا سیف الا ذوالفقار اور حدیث
کرار غیر فرار وغیرہ سے اونکی شجاعت آشکار ہے اور فرار صحابہ کبار معرکہ حنین واحد
وخیبر سے نمودار ہے پس عقل سلیم کیونکر باور کر سکتی ہے کہ کوئی صاحب شجاعت
وشمشیر گداز کسی صاحب جبن وفرار بے ننگ وعار سے برضا ورغبت اظہار کرے
کہ تم ہمارے حاکم وسردار ہو اور ہم تمہارے فرمان بردار ببین تفاوت رہ از کجاست
تابکجا (ط) حضرت امام علیہ السلام ازہد ناس تھے اور اسخی الناس واعرف بحقوق
ناس تھے بیت المال مین کوئی درہم ودینار باقی نرکھتے تھے اور فرماتے تھے یا دنیا
غری غیری فانی طلقتک ثلثا اور حیات جناب سرور کائنات مین آپنے چار
ہزار درہم کو ایک باغ فروخت کیا اور ریسنکر سائلین نے مجمع کیا حضرت نے سب
تقسیم کردیا اور جب دولت سرا مین تشریف لائے تو حسنین علیہما السلام فاقہ سے تھے
اور مشہور ہے کہ کبھی نان جو سے بھی شکم سیر نفرماتے تھے اور ارشاد کرتے تھے
ابیت مبطانا وحولی بطون غرثی واکباد حری جب حضرت کا یہ حال تھا
تو کیونکر رضامند ہوتے کہ ایسے لوگ قابض ومتصرف اموال مسلمین مالک خزانہ
رب العالمین ہون کہ جنہون نے مال مسلمین مین اسراف بیجا تغلب وتصرف ناروا
اختیار کیا چنانچہ خلیفہ ثالث نے اپنی چارون دخترون کو چار لاکھ دینار سرخ
دیئے اور بروایت کلینی وشہرستانی دو لاکھ دینار سرخ مروان کو دیئے اور حکم بن عاص کو
تین لاکھ دینار دیئے باقی حالات آیندہ مذکور ہونگے وقال ابن حجر فی صواعقہ
کان ابوبکر وعمر یعطیان عائشہ فی کل سنۃ عشرۃ الاف درہم پس بلحاظ طریقہ
حیدری ہی کے لحاظ طریقہ بکری وعمری کے لحاظ طریقہ مروانیہ وعثمانیہ وبنی امیہ کے لحاظ طریقہ ہاشمیہ ومرتضویہ پس
کون کہہ سکتا ہے کہ حضرت امام علیہ السلام باین مباینت جبلی ومخالفت طبعی
اون لوگون کے خلافت سے رضامند تھے تا اینکہ اکثر اصحاب نبوی نے نسبت تصرفات

بیت المال کے عثمان بن عفان پر اعتراض والزام وزجر و توبیخ تمام سے افہام
وافحام کیا چنانچہ حضرت ابوذر غفاری صحابی حضرت رسول باری نے بکرر آیہ
والذین یکنزون الذهب والفضة ولا ینفقونها فی سبیل الله فبشرهم
بعذاب الیم تلاوت فرماکر تنبیہ فرمائی لیکن کچھ موثر نہوا تا آنکہ جو کچھ ہوا وہ ہوا
پس ایسی دست درازی ہاے بیجا و دست اندازی ہاے ناروا اور تضییع اموال
بندگان خدا سے کیونکر حضرت رضامند ہوسکتے تھے (ی) واضح ہو کہ امر بالمعروف
ونہی عن المنکر واجب ہے قال الله تعالے ولتکن منکم امة یدعون الی الخیر
ویامرون بالمعروف وینھون عن المنکر فخر الدین رازی امام اہل سنت نے
لکھا ہے کہ امر ونہی خواہ بالید ہو خواہ باللسان خواہ بالقلب اور یہ امر بین العلما
مختلف فیہ ہے کہ واجب عینی ہے یا واجب کفائی اور جب یہ امر واضح ہوا تو
یہ سمجھنا چاہیئے کہ در صورت وجوب عینی حضرت امام علیہ السلام امر ونہی سے اعراض
اور حسبہ افعال امت سے اغماض فرماکر دوسرون کے امر ونہی پہ کیونکر رضامند
ہوسکتے تھے بجز اسکے کہ باکراہ و اجبار اجراے احکام شریعت سے ناچار و
مجبور فرمای جاوین کہ ایسی صورت مین وجوب ساقط ہوجاتا ہے امام غزالی عالم
اہل سنت نے احیاء العلوم مین لکھا ہے الشرط الخامس کونہ قادرا ولا
یخفی ان العاجز لیس علیہ حسبة اور بعد اوسکے صور تہاے سقوط وجوب مین
لکھا ہے لا یقف سقوط الوجوب علی العجز الحسی بل یلتحق به ما یخاف
علیه مکروها ینا له ثم قال وکذلک اذا لم یخف مکروها ولکن علم ان
انکاره لا ینفع بعد اوسکے تصریح کی ہے کہ خوف مکروہ چار طرح سے ہوتا ہے
خوف لحوق مکروہ علوم نفسانی مین ہو یا صحت و سلامت جسمانی مین ہو یا خوف
زوال مال و ثروت ہو یا خوف زوال جاہ و عزت ہو اور سب صورتون مین وجوب حسبہ

ساقط ہو جاتا ہے اس کلام امام غزالی ہین سے صورت جواز تقیہ ثابت ہوگئی کیونکہ
بجز امور مذکورہ کی کوئی مراد اہل تشیع کے تقیہ سے نہین ہے پس شاید لفظ تقیہ
سے علمائے اہل سنت پرہیز فرماتے ہین مگر دوسرے پیرایہ مین صور تمہارے
تقیہ کو جائز فرماتے ہین بہرحال جبکہ حضرت امام علیہ السلام کو خوف جان و مال
وعزت تھا تو بجز اسکے کہ حضرت امام علیہ السلام جہر بالید واللسان سے سکوت
فرماوین کسیطرح سے قلبا رضامند نہین ہوسکتے تھے اور سقوط وجوب بصورت
خوف بالاتفاق ثابت ہے اور حال طغیان شرور وطوفان مکروہات موفور وخطرات
نامحصور کتب ودفاتر مین مسطور زبان خاص وعام پر مذکور ہے قال ابن قتیبہ
وفی روایۃ اخری اخرجوا علیا فمضوا بہ الی ابی بکر فقالوا لہ بایع فقال ان
انا لم افعل فمہ قالوا اذن واللہ الذی لا الہ الا ہو نضرب عنقک قال اذن
تقتلون عبد اللہ واخا رسولہ فقال عمر اما عبد اللہ فنعم واما اخو رسولہ
فلا ودیگر روایات تہدیدات قتل واحراق دار اور مخاویف اکراہ واجبار ناظرین
کتب پر ظاہر وآشکار ہین پس بدین صورت وجوب حسبہ ساقط ہوگیا اور در صورت
وجوب کفائی حضرت کی رضامندی اوسوقت ہوسکتی کہ طرف مقابل کو معالم شریعت
واحکام دین وملت سے واقفیت تام ومعرفت تمام حاصل ہوتی کیونکہ علم ہونا شرط
ہے چنانچہ فخر الدین رازی نے تفسیر کبیر مین لکھا ہے کہ ومعلوم ان الدعوۃ الی الخیر
مشروطۃ بالعلم بالخیر وبالمعروف وبالمنکر فان الجاہل ربما دعا الی الباطل وامر بالمنکر
ونہی عن المعروف وربما عرف الحکم بمذہبہ وجہلہ بمذہب صاحبہ
فنہاہ عن غیر منکر وقد یغلظ فی موضع اللین ویلین فی موضع الغلظۃ وینکر
علی من لا یزیدہ انکارہ الا تمادیا پس کیونکر حضرت رضامند ہو سکتے تھے کہ جو لوگ
مسائل دینی سے جاہل یعنی کلالہ واب ومیراث جدہ ومسئلہ تیمم ورجم زن حاملہ وولد طفل

شش ماہ سے غافل تھے وہ امر بالمعروف و نہی عن المنکر کریں اور آپ باوصف
علم و کمال ممنوع رہیں مگر مجبوری و ناچاری (دیا) اہل سنت نے احتجاج کیا ہے
کہ حضرت امام علیہ السلام نے جنگ فارس و دیگر محاربات میں خلفا کو مشورہ دیا اور
یہ دلیل مصادقت و مصافات علامت محبت و موالات ہے جواب اوسکا یہ ہے
کہ ہر پیغمبر و امام زمان اور ہر عالم دین و ایمان پر ہدایت و ارشاد و تعلیم امور صلاح
و سداد واجب ہے پس ہرگاہ حضرت علیہ السلام سے معارک عظیمہ مہمات جسیمہ میں
استشارہ کرتے تھے یا مسائل دقیقہ و معالم لطیفہ میں استفتا و استمداد چاہتے تھے یا قضایا
و احکام حدود و تعزیرات میں رجوع کرتے تھے اور اوسکے اظہار و اعلام و ہدایت
میں کوئی محذور یا خوف و فتور نہیں تھا تو حضرت پر واجب تھا کہ مطابق دین مبین
و قواعد شرع متین اور مصالح دنیاوی و عقباوی کے ہدایت فرماویں اور امر
بالمعروف و نہی عن المنکر اور مراعات حفظ حوزہ اسلام و وقایہ بیضہ شریعت
خیر الانام و مصالح معاش و معاد انام ارشاد فرماویں کوئی عالم دین امور نیک سے
بخل و ضنت نہیں کر سکتا چہ جائے کہ پشت پناہ امت امام دین و ملت پس حضرت کا
مشورہ نیک دینا احکام شرع بیان فرمانا قضایاے مشکلہ کا حل فرمانا خاص کام
حضرت کا تھا جس سے قابلیت و حقیت ہمارے امام کی اور بے استحقاقی و ناقابلیت
اغیار کی ثابت ہوتی ہے نہ رضامندی و موافقت والسلام علی من اتبع الہدی

فقرہ ۸ حتی اذا مضی الاول لسبیلہ فادلی بہا الی
فلان بعدہ * ثم تمثل علیہ السلام بقول الاعشی
شعر شتان ما یومی علی کورہا * و یوم حیان اخی جابر یعنے

ہمنی وہ زمانہ اسی رنج و مصیبت اور ابتلا و کربت مین بسر کیا تا اینکہ خلیفہ اول دنیا سے
گذر گیا مگر اوسنے بعد اپنے بھی منصب خلافت کو حوالہ عمر کیا یہان بقول شاعر
وہی مثل ہوئی کہ کسقدر فرق ہے اس حال مین کہ ایک دن تو پشت شتر پر تعب
سفر اوٹھاتے تھے اور ایک دن جابر کے بھائی حیان کے پاس لذت عیش و عشرت
پاتی تھے یعنے اکثر اصحاب کا ایک زمانہ تو وہ تھا کہ ایام جاہلیت اور ہنگام کفر و
ضلالت مین بذلت و نکبت اصناف رنج و محنت و انواع فقر و کلفت بسر کرتے تھے
اور پھر بعد حصول دولت اسلام مال غنیمت کے امیدوار اور فضل و احسان اہل بیت
نبوت کے طلبگار اور مائدہ و نعمت کے خواستگار رہا کرتے تھے یا دفعۃ ایسا
انقلاب روزگار ہوا کہ تاج حکومت و امارت سے کامگار مال و ثروت سے
صاحب اقتدار ہو گئے ہم محتاج و ناچار زیردست و بے اختیار ہو گئے

## توضیح و تصریح فیہ تشریح صریح

اس کلام بلاغت نظام مین حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا حتیٰ مضی الاول
بسبیلہ یعنے ابوبکر اپنی راہ گذر گیا اس سے کوئی تصریح ثابت نہین کہ جانب بہشت
گیا یا دوزخ گیا تا کہ اہل عقل و انصاف خود امتیاز کرین گے کہ اوسکی راہ کیا تھی وہ اپنی راہ گیا
اور لام لسبیلہ مین بمعنی علی ہے جیسا کہ فخر ضربعیا للمیدین والفم اور ادلا بمعنی
اندا ختن ابن ابی الحدید معتزلی نے لکھا ہے کہ یہ کلام آنحضرت کا ماخوذ ہے قول
حق تعالے ولا تاکلوا اموالکم بالباطل و تدلوا بہا الی الحکام سے اور مراد
یہ ہے کہ لا ترفعوہا الیہم رشوۃ واصلہ من ادلیت الحبل فی البیر
اذا ارسلتہا تا اینکہ لکھا ہے شبہ ذلک بادلاء الانسان بمالہ الی
الحاکم فانہ اخراج للمال الی غیر وجہہ یعنے جسطرح سے مال اپنا حاکم کو

بطور رشوت دینا اور کھاری کیونمین ڈالنا ناجائز و قبیح ہے کیونکہ وضع الشئے علے غیر محلہ ظلم ہے اوسی طرح سے اس منصب خلافت کا بھی حال ہوا چنانچہ کلام امام علیہ السلام مین یہ اشعار ہے کہ وقت بیعت ابی بکر کے حضرت نے عمر سے فرمایا کہ اس حرص و طمع پر تو نے ابی بکر سے بیعت کی ہے کہ آج تو اوسکو امیر بناوے اور کل تجھکو وہ امیر بناوے پس تصدیق تدلوا بہا الی الحکام ہو گئے اور بطور رشوت معاملہ باہمی ہو گیا اور جمرہ مین لکھا ہے ولا یدلو دلوا اذا دلاہا فی البئر و اولی یدلی ادلاء اذا انتزعہا من البئر و فی التنزیل قولہ تعالے فادلی دلوہ ای انتزعہا پس واضح ہو کہ رسن دولاب کے واسطے دو حرکت ہین ایک حرکت ہابطہ جو بسمت چاہ جانب پائین ہے اوسکو ارسال کہتے ہین اور ایک جانب اعلے ہے جسکو انتزاع کہتے ہین اوس صورت مین حاصل معنے حرکت سافلہ یعنے پائین یہ ہے کہ ڈول رسی خلافت کا دوسرے کے واسطے ڈال دیا اور چھوڑ دیا کہ لو اب تمہارا جسقدر جی چاہے بھر بھر کے پی لو اور بحسب حرکت صاعدہ مراد یہ ہے کہ ہمنے بھر کے اور کھینچکے ڈول تمہارے حوالہ کر دیا کہ بھرا ہوا ڈول پی لو یعنے اپنی ذات سے انتزاع کیا اور تمکو بخشدیا اور فلان سے مراد ثانی ہے اور روایت ابن ابی الحدید مین الی ابن الخطاب بالتصریح ہے و تمثیل یعنے بطور ضرب المثل کے حضرت ع نے شعر اعشے ارشاد فرمایا اور اعشے شاعر ماہر تھا جسکا نام میمون بن قیس بن جندل لکھا ہے شتان اسمای افعال سے شائل معنے تعجب بمعنی ہیہات ای مابعدہ و شتان ای ما اشد الافتراق و سرفی ای ما اسرعہ و بطان ای ما ابطاہ اور حیان سردار قوم بنی حنیفہ حاکم قلعہ یمامہ صاحب دولت و ثروت تھا اور جابر اوسکا چھوٹا بھائی تھا اور اعشے رفیق و ندیم حیان تھا اوسپر عتاب کیا کہ تو نے ہمکو چھوٹے بھائی سے نسبت دی اوسنے عذر

کیا کہ بسبب وزن و قافیہ کے مجبور ہو گیا لیکن اسنے یہ عذر نا منظور کیا والکور الرحل
البعیر والضمیر الی الناقہ پس معنے شعر یہ ہین کہ کیا یون بعید لایق تعجب ہے کہ ایکدن
وہ ہے کہ ہم پشت ناقہ پر رنج و تعب سفر مین بسر کرتے ہین اور ایک دن وہ تھا کہ
رفاقت حیان مین نعمت و راحت بسر کرتے تھے دونون دنون مین کسقدر فرق ہے اور
بعضے شارحین نے یہ معنے لکھے ہین کہ ہمارا دن یہ ہے کہ پشت ناقہ پر زحمت سفر اٹھاتے
اور حیان کا دن ہے کہ نعمت و راحت مین بسر کرتا ہے اسیطرح سے غرض حضرت
امام علیہ السلام یہ ہے کہ کیا تعجب خیز تفرقہ انگیز یہ بات ہے کہ ہمارا یہ دن ہے کہ ہم
زحمت رنج و الم مین گرفتار مثل مسافر تکلیف و محنت سے دل فگار ہین اور اجانب
و اغیار کا یہ دن ہے کہ نعمت و آسائش سے ہمکنار حکومت و دولت سے کامگار
ہین اور اسی مطلب کی تائید جناب سید رضی و ملا محمد بن ابی تراب گلستانہ نے فرمائی ہے
اور بعض شارحین نے یہ مراد لی ہے کہ ایک دن وہ ہے کہ ہم رنج و محنت مین ہین اور
ایک دن وہ تھا کہ ہم صحبت جناب رسالت مآب مین بفراغت و طمانیت تھے

ولكل وجهة هو موليها

## فقرہ ۹ فيا عجبا بينا هو يستقيلها في حياته اذ عقدها لآخر بعد وفاته لشد ما تشطرا ضرعيها

پس کیا تعجب خیز و حیرت انگیز ہے کہ خود ابوبکر اپنی حین حیات مین منصب خلافت سے
استعفا دیتا تھا اور ہمارے استحقاق و افضلیت کا اعتراف کرتا تھا لیکن وقت واپسین اپنا
اس عہدہ کو تفویض ثانی کر دیا اس منصب کا خود تو اسکو استحقاق تھا مگر دم آخرین دوسرے کے
گلے باندھ گیا الغرض پستان خلافت کا دودھ خوب چوس کر پی لیا اور اپنا پیٹ بھر کر دوسرے کے
حوالہ کیا یا یہ کہ دونون نے پستان خلافت باہم تقسیم کر لیا

## توضیح فیہ تشریح سی و ہشتم

یا عجبا در اصل یا عجبی تھا یاے متکلم الف کے ساتھ بدل گئے اور بینا بمعنی بین ظرف
ہے بسبب اشباع فتحہ کے الف ہو گیا اور ما بعد اسکے او مفاجات کا غالبا آتا ہے
جیسا کہ ابن ہشام نے مغنی مین لکھا ہے اور یستقیلہا بمعنی طلب اقالہ ہے یعنی فسخ
بیع کرنا اور مبیع کا بجانب بایع اور ثمن کا جانب مشتری واپس ہونا اور یہان مراد ہے
فسخ عہد ہونا حاصل اس کلام کا یہ ہی کہ کمال تعجب ہے کہ اپنی حیات مین تو فسخ عہدہ کرتا تھا
خلافت سے استعفا دیتا تھا اور ندامت کا اظہار کرتا تھا اور حالت زندگانی مین
اوس سے منتفع ہوتا تھا لیکن بعد وقت ممات زمان انقطاع لذات اور حلول زمان
مواخذہ سیئات پھر دوسرے کے ساتھ عقد معاہدہ خلافت قلادہ و حمایت
باندہ دیا جس سے مراد اس تعجب ہے کہ شدید تحیر ہے عزیز ہوتا ہے لتشطرا
یعنی بالمناصفہ تقسیم کر لینا باہم یقال احلب حلبا لک شطرہ ای نصفہ
دو دو پستان مثبتہ یا پس از چہار پستان شتر و گاو دو دوشیدن دو پستان و ماندن دو دیگر
مشاطرہ یک نیمہ پستان در شیدن و دال را بدو نیمہ کردن ضرع پستان شتر و گاو و گوسپند
و مانند آن و شدا از شدت بمعنی سختی و قوت بعضے نسخون مین لتشطرا صیغہ تثنیہ ہے اور
بعض مین صیغہ واحد پس حاصل معنے یہ ہین کہ بالمناصفہ دونون شخص نے دونون
پستان خلافت کا بشدت دودہ پی لیا اور بصیغہ واحد یہ معنے ہین کہ اوسنے
دو پستان کا دودہ بشدت یکے دوسرے کو آدہا بانٹ دیا

## توضیح ۳۹ فیہ تصریح و تلمیح ملیح

واضح ہو کہ ایراد کلام لائق جرح و ابرام یہ ہے کہ بتصریح علماے فریقین جب خلیفہ

اول کو مرض الموت لاحق ہوا اور انقطاع رشتہ حیات کا بالیقین واثق ہوا تو عثمان بن عفان کو
طلب کیا اور فرمایا کہ بعد بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھو کہ یہ عہد نامہ ہے بندہ خدا کا
جانب اہل اسلام بعد اسکے حالت بیہوشی طاری ہو گئی مگر خلیفہ سیوم نے نام
عمر بن خطاب تحریر فرما دیا جب خلیفہ اول کو ہوش آیا تو استفسار کیا خلیفہ موصوف نے
فرمایا کہ عمر بن خطاب کو خلیفہ بنایا جواب دیا کہ نہایت خوب بہت اچھا اور بہت
مرغوب کام کیا خدا تمکو اسلام و اہل اسلام کے جانب سے جزائے خیر دیوے۔
پس واضح ہو کہ حضرت مظہر العجائب نے استعجاب شدید اور استغراب مزید کے
ساتھ صورت وصایت و کیفیت خلافت کو بیان فرمایا ہے چنانچہ چند وجوہ
لائق استعجاب و استغراب تمہ ارباب الباب ہین اولاً باعتقاد اہل سنت جناب
رسالت مآب نے کسیکو خلیفہ و جانشین نہین فرمایا نہ خدا اور رسول نے کوئی حکم
تعین خلیفہ کا بنا بر اصلاح امت صادر فرمایا پس بموجب آیہ وافی ہذہ آیہ و لکم
فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ تاسی جناب رسول مقبول لازم تھے مگر چونکہ
ایسا نہوا تو معلوم ہوا کہ جناب رب الارباب و رسالت مآب کو تعین خلیفہ کی ضرورت
نتھی مگر خلیفہ اول کو تعین خلیفہ کی ضرورت تھی ان ہذا الشیء عجاب ثانیا
جناب رسالتمآب نے قریب رحلت دوات و قرطاس واسطے تحریر وصیت کے طلب
فرمایا جنکے ارشادات و احکام بوحی و الہام ملک العلام ہوتے تھے قال اللہ تعالیٰ
وما ینطق عن الھوی ان ھو الا وحی یوحی لیکن خلیفہ ثانی نے احضار قرطاس
مطلب اور تحریر وصیت مین مزاحمت کی اور کہا کہ ان الرجل لیہجر و بروایتہ قد غلب
علیہ الوجع یعنی یہ شخص ہذیان بکتا ہے اور بسبب غلبہ درد و شدت مرض الموت کے
یہ کلام کرتا ہی مگر خلیفہ اول کو تحریر وصیت بھی جائز ہوئی اور غلبہ درد بھی نہوا اور ہذیان
بھی لاحق نہوا اور وصیت عالم بیہوشی بھی نافذ ہو گئی ان ہذا الشیء عجاب ثالثا

وقت وصیت جناب رسالتمآب صلعم کے جناب خلافتمآب عمر بن الخطاب نے فرمایا
حسبنا کتاب اللہ بکر وقت وصیت بکر نہ یہ قول عمر کسی صحابی کے خاطر شریف میں
نہ آیا ان ہذا الشیٔ عجاب بڑا عجب خود خلیفہ اول نے اپنی حیات میں فرمایا اقیلونی
اقیلونی لست بخیر کم و علی فیکم یعنی مجھسے درگذر کرو اور میرا استعفا قبول
کرو کہ میں علی ابن ابی طالب علیہ السلام سے بہتر نہیں ہوں بلکہ کل تم میں بہتر مجھسے
افضل ہیں مگر جب مرض الموت ہوا تو خود اپنے تئیں خلافت کا مستحق اور دوسرے کو
خلافت کے لائق اور وصیت کرنے کے خلیفہ برحق قرار دیا ان ہذا الشیٔ عجاب
خاصکر عثمان نے ہنگام بیہوشی خلیفہ اول میں اپنی رائے سے عہدنامہ پر اپنے سے
خلیفہ ثانی کا نام ارقام فرمایا اور خلیفہ اول نے ہوش میں آکر اس القا و الہام پر تحسین
و آفرین فرمائی ان ہذا الشیٔ عجاب سا دعما خود خلیفہ ثانی نے فرمایا کانت
بیعة ابی بکر فلتة وقی اللہ شرہا فمن عاد الی مثلہا فاقتلوه یعنی
بیعت ابی بکر ناگہانی بطور دفع الوقت و اتفاقی تھی خدا اسکے شر و نکایت
اور عقوبت و سوء عاقبت سے محفوظ رکھے پس اگر کوئی شخص پھر اس طرح کی بیعت
ناصواب کا ارتکاب بلا مشورت اصحاب لیا انتخاب کرے تو اس کا ارتکاب واجب القتل
و لائق عقاب ہے مگر وصیت وہی صاحب بیعت ناگہانی کی خلیفہ ثانی نے اپنے
واسطے بدون مشاورت اصحاب و مشورہ اہلبیت علیہم السلام واجب النفاذ تصور
فرماے ان ہذا الشیٔ عجاب سماعیا یہ امر مذکور ہو چکا ہے کہ خلیفہ اول کو علم قطعی تھا
کہ وجناب قطب دائرہ خلافت محور کرہ امامت ہیں اور پھر اپنی حیات میں بھی اعتراف کیا
کہ لست بخیر کم و علی فیکم مگر باایں ہمہ وقت وفات و قرب ممات کہ جو ہر طلب
منقطع تمام لذات دنیاے فانی اور ہنگام انقطاع زندگانی اور آوان بازپرس
اعمال روحانی و محاسبہ افعال جسمانی اور زمان توبہ و استغفار درگاہ یزدانی تھا

جس رسن سے دولاب خلافت کو اپنی طرف کھینچکر زلال ریاست سے اپنے تئین سیراب کیا تھا اوسی رسن کو بحرکت دولابی کھینچکر حوالۂ ثانی کیا پس کہان وہ قول بحال حیات اور کہان یہ فعل بوقت ممات ان ھذا لشئ عجاب

## فقرہ ۱۰ ا قصیرھا فی حوذۃ خشناء یخشن مسھا ویغلظ کلمھا ویکثر العثار فیھا والاعتذار منھا فراکبھا کراکب الصعبۃ ان اشنق لھا خرم وان اسلس لھا تقحم

پس خلیفہ اول نے اوس خلافت کو ایسی وادی سنگلاخ و دشوار گزار اور شجرستان خارزار و پر آزار مین جگہہ دی جسکی ملامست دشوار و مجاورت ناگوار اور جسکے سبب زخمہائے دل آزار بلکہ جان و جگر فگار رہے اوس وادی سنگلاخ و پر خار مین ہر قدم ٹھوکرین کھائی جاتی ہین اور پھر ہر لغزش قدم پر عذر و معذرتین فرمائی جاتی ہین پس وہ شخص گویا سوار ناقہ سرکش راکب شتر بے مہار ناخوش ہے کہ اگر اوس ناقہ کی مہار کھینچی جاوے تو سر و بینی اوسکی زخمی و فگار ہوجاوے اور اگر اوسکی مہار نرم و سست کردیجائے تو قعر ہلاکت اور چاہ نکایت مین گرادیوے

## توضیح وتشریح

مناسب مقام تشریح بعض الفاظ ہیں حوذہ بمعنی ناحیہ خشنا مونث اخشن
بمعنی درشت قال اللہ تعالےٰ ونجیناھم من عذاب غلیظ ای مضاعف
والغلیظ الکثیف والکلم بمعنی جراحت جمع کلوم عثار و عثور مصدر بمعنی لغزش
پس حاصل معنے یہ ہیں کہ خلیفہ اول نے خلافت کو ایک ناحیہ سنگ لاخ انجنت
گذار صعب و دشوار میں ڈالدیا حالانکہ خلیفہ نبی میں وہی شروط و اوصاف
ہونا چاہیئے جو نبی میں ہونا چاہیے کیونکہ خلافت قایم مقامی و نیابت ہے
نہ جداگانہ بادشاہی و حکومت اور ظاہر ہے کہ ایک لعلی خلق عظیم صفت
خاصہ نبویؐ و رحمۃ للعالمین لقب خاص مصطفوی ہے جناب احدیت کے
حضرت رسالتؐ سے خطاب فرمایا ہے ولو کنت فظاً غلیظ القلب لانفضوا
من حولک مذمت قساوت نفسانی خشونت لسانی سے آگاہ فرمایا ہے
فلہذا حضرت امام علیہ السلام نے اوسکو زمین سنگ لاخ و سنگ زار سے تشبیہ
دے کیونکہ زمین سنگ لاخ کو زلال آب نصیحت و ہدایت سے تاثر نہیں ہوتا ہے
قال اللہ تعالےٰ فمثلہ کمثل صفوان علیہ تراب فاصابہ وابل
فترکہ صلداً اور قساوت قلبی کا سنگ لاخ سے ہم سنگ ہونا ظاہر ہے
قال اللہ تعالےٰ ثم قست قلوبھم من بعد ذالک فھی کالحجارۃ
او اشد قسوۃ جو کہ سنگدلی اور درشت زبانی با اعتراف جہل و نادانی
مخلوط تھی تو لمس ایسے سنگ لاخ کا دشوار تھا کیونکہ اگر کوئی شخص نصیحت
یا ملامت کرتا تو درشتی و زبان درازی سے جواب پاتا اور درشتی زبان سے
وہ زخمہائے کاری ہوتی ہیں کہ جنکا التیام دشوار ہوتا ہے ولنعم ما قیل
جراحات السنان لہا التیام و لا یلتام ما جرح اللسان چنانچہ اگر
افعی زہر دار یا کژدم نیش دار کو بشفقت مس کیا جاوے تو بھی آزار پہنچاتا ہے

اور اگر اوس سے کنارہ کشی کیجاوے تو بھی آزار پہنچتا ہے پس کلام زبان درازی
نیش گژدم بالفگار مار ہے جس سے ہر طرح کا آزار اور جان وجگر فگار ہے اگر یہ
شبہ کیا جاوے کہ ایک شخص ایسے امر پر مجبول و بالطبع مجبور ہے اور بدیں وجہ
وہ بیچارہ معذور ہے تو یہ صحیح نہیں ہے کیونکہ یہ شخص ہمیشہ اپنے کردار و خشونت
گفتار سے عذر و اعتذار کرتا ہے بدیں وجہ مجبور نہیں ہے اگر مجبور و معذور ہوتا
تو اعتذار کیوں کرتا حالانکہ اپنے جہل یا تجاہل یا تغافل و تساہل سے ایک وقت
لغزش کرتا ہے دوسرے وقت معذرت کرتا ہے چنانچہ بعض شارحین نے لکھا ہے
کما ذکر فی الحدیث ان عمر کثیرا ما کان یحکم بالامر ثم ینقضہ و یفتی
بالفتیا ثم یرجع عنہا و یعتذر عما افتی بہ کما اغضی ما قیل ہفوات
لسان عمر و خطئہ فیما نہی عنہ بامر اکثر من العدد و المروا وسع
من ہالۃ القمر حتی قال فی سبعین مسئلۃ علی ما اشتہر لولا علی
لہلک عمر شاہ ولی اللہ نے قرۃ العینین میں لکھا ہے کان عمر یتعوذ باللہ
من مسئلۃ لیس لہا ابو الحسن چنانچہ تفصیل و توضیح اسکی عنقریب بیان کیجاویگی
پس ایسے حالات عواقب آیات خلیفہ ثانی میں مجتمع ہوئے تھے کہ حضرت امام
علیہ السلام نے اس تشبیہ پر اقتصار و اختصار فرمایا فراکبہا کراکب الصعبۃ
ان اشنق لہا خرم وان اسلس لہا تقحم صعبہ بوزن شتر صعب سے
مراد وہ ناقہ سرکش ہے جو اپنے راکب کو سواری نہ دے اشناق بزور کشیدن
مہار و اسلاس سست و نرم گذاشتن مہار خرم خستہ کردن بینی شتر و تقحم
افتادن قال فی النہایۃ فی شنق فی حدیث علی ان اشنق لہا خرم
یقال شنقت البعیر اشنقہ شنقا و اشنقہ اشناقا اذا کففتہ
بزمامہ وانت راکبہ ای ان بالغ فی اشناقہا خرم انفہا و یق

شنق لها وان اشنق لها پس حاصل کلام معجز نظام یہ ہے کہ مثل اوسکے مثال ایک ناقہ سوار کی ہے جسکا ناقہ سخت طبع وبدلگام وبدمہار ہو کہ اگر ناقہ سوار اوسکی مہار سختگیری سے کھینچے تو بینی ناقہ مجروح ہو جاتی ہے اور اگر سست مہار کر دیجا دے تو مقر ہلاکت مین گرا دیتا ہے پس اسیطرح یہ بدخصلت وبدنہاد بھی مثال ہے کہ اگر اوسکو طریقہ قویم وصراط مستقیم کی طرف کھینچکر لاؤ تو بسبب سرکشی کے قبول نہین کرتا اور جسم وجان کو فگار کرتا ہے اور اگر بحسب خواہش اوسکے مطلق العنان یا سست مہار کردو تو چاہ ضلالت مین گرا دیتا ہے

## توضیح

واضح ہو کہ اس کلام فصاحت نظام مین حضرت امیر علیہ السلام کل امیر رعیتہ ہر صغیر وکبیر نے قساوت طبع تندی خشونت زبان درشتی تقریر کو زمین سنگزار وناہموار ودرخت خاردار سے اور اوسکو سوار ناقہ سرکش وبدمہار سے تشبیہ دی ہے چنانچہ بتائید اسکے چند حالات حوالہ قلم ضراعت رقم کی جاتی ہین

(۱) صحیح بخاری ونہایہ ابن اثیر وجامع الاصول مین لکھا ہے کہ جب حضرت رسول مقبول صلعم نے ارادہ نماز جنازہ عبداللہ سلول کا فرمایا تو خلیفہ ثانی نے گستاخانہ دامن مطہر جناب رسول صلعم کھینچ لیا اور کہا کہ یہ شخص منافق نماز کے لائق نہین ہے (۲) حضرت خاتم المرسلین نے قریب دم واپسین وقت آخر فرمایا دوات وقرطاس میرے پاس لاؤ تاکہ ہم تم سبکے واسطے ایسی وصیت تحریر کردین کہ لن تضلوا بعدی یعنی بعد میرے تم کبھی صراط مستقیم شاہ راہ قویم سے گمراہ نہو لیکن خلیفہ ثانی نے بجہل ونادانی کہا کہ کچھ ضرور نہین ان الرجل لیہجر یعنے یہ شخص ہذیان وکلمات بیہودہ کہتا ہے حسبنا کتاب اللہ رنج

چند عورات قریش حضرت خیر الانام سے باآواز بلند ہمکلام ہوئین خلیفہ ثانی نے
بسخت کلامی و درشت زبانی فرمایا کہ اے دشمنان خدا تم مجھسے ڈر تی ہو اور رسولخدا
سے نہین ڈر تی ہو انہون نے کہا کہ تو زیادہ تر درشت کلام اور غلیظ اللسان ہے
(د) جناب رسالت مآب ص نے ابوہریرہ کو حکم دیا کہ ہر کوچہ و برزن میں ہر مرد و زن کی
گوش گذاری کرے کہ جو شخص کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ کہیگا داخل بہشت ہوگا خلیفہ
ثانی نے اس ندائے جانفزا پر اوسکو مارا کہ وہ موہنہ کے بل گر پڑا (ھ)
بیعت خلیفہ اول کے اہتمام بلیغ مین شدت غیظ و غضب سے شمشیر زبیر
صحابی توڑ ڈالی حالانکہ وہ عشرہ مبشرہ اصحاب اور بزعم اہل سنت اونکا اہل
بہشت مین حساب ہے (و) بروز حدیبیہ حضرت خیر الانام سے بجرات تمام
و جسارت تام خلیفہ دوم نے فرمایا کہ الست رسول اللہ حقا (ز) ابن القیم
نے زاد المعاد مین لکھا ہے قال عمر بن الخطاب واللہ ما شککت منذ
اسلمت الا یومئذ اتیت النبی فقلت یا رسول اللہ الست نبی اللہ
حقا قال بلی اور مفتاح الفتوح مین لکھا ہے لقد ارتبت ارتیابا لم ارتبہ
منذ اسلمت الا یومئذ ولو وجدت ما یہ رجل وفی روایہ
سبعین لحاربت قریشا وافسدت الصلح ولقد اعتقت بعد ذلک
رقابا وصمت دہرا لما کان داخلنی یومئذ من الشک ح بروز خلافت
خلیفہ اول حضرت مقداد صحابی نیک نہاد کی سینہ معرفت گنجینہ پر از راہ عداوت
دیرینہ گھونسا مارا کہ طوعا و کرہا خلیفہ اول کی بیعت اور مجبور و ناچار اطاعت کریں
(ح) اوسی دن سعد بن عبادہ کو کچل ڈالا اور فرمایا اقتلوا سعدا قتل اللہ سعدا
(ط) بنی خباب بن منذر کو واسطے اخذ بیعت کے مرڈرا (ی) جناب سیدہ
نساء العالمین کو دہمکایا کہ ہم اس گھر کو آگ سے جلادینگے اور باکراہ و اجبار سب

بیت لینگے کتاب العقد لابن عبدربہ فاما علی والعباس فقعدا فی بیت فاطمہ حتی بعث الیہما ابوبکر عمر بن الخطاب لیخرجہما فی بیت فاطمہ وقال ان ابیا فقاتلہما فاقبل عمر بقبس من نار علی ان یضرم علیہما الدار فلقیتہ فاطمۃ فقالت یابن الخطاب جئت ولتحرق دارنا فقال نعم اور شہرستانی نے ملل ونحل مین نظام سے نقل کیا ہے ان عمر ضرب بطن فاطمہ حتے سقط المحسن من بطنہا وکان یصیح احرقوا الدار بمن فیہا وما کان فیہا غیر علی وفاطمہ والحسن والحسین (۲) طلحہ بن عبداللہ صحابی ودیگر اصحاب رسالت مآب ص نے وقت وفات خلیفہ اول سے کہا کہ تو نے لوگون پر عمر بن خطاب کو خلیفہ بنایا حالانکہ وہ فظ غلیظ لوگون سے بدرشتی تمام سختی کلام بدخوی تمام پیش آتا ہے آیندہ اوس سے کیا امید نیکو کاری توقع خوش کرداری ہوسکتی ہے شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے رسالہ تفضیل الشیخین مین روایت کی ہے فقال استخلف علینا فظا غلیظا ولو قد ولینا کان افظ واغلظ اور تاریخ خمیس وریاض البصرۃ ودیگر کتب اہل سنت مین بھی شکایت فظاظت وغلاظت خلیفہ موصوف مذکور ہے (۳) خلیفہ دوم کا درہ مہیب وتازیانہ تادیب مشہور تھا جسکے خوف سے اصحاب رسالتمآب ترسان اظہار حق سے بید وار لرزان رہا کرتی تھی تا اینکہ ابن عباس نے فرمایا کہ عہد عمر مین ہمنے بسبب خوف درہ عمر کے بطلان مسئلہ عول کو اظہار نہین کیا (۴) جناب سیدہ نساء العالمین ص نے دعوے فدک فرمایا اور حضرت امیر علیہ السلام نے شہادت دی تو خلیفہ اول نے ایک دستاویز تحریر کردی خلیفہ ثانی نے چاک کر ڈالی چنانچہ نورالدین وابن جوزی نے لکھا کہ ان ابابکر کتب لہا بفدک ودخل علیہ عمر فقال ما ھذا قال کتاب کتبتہ لفاطمۃ میراثہا من ابیہا فقال فماذا تنفق علی المسلمین و

حار بتاك العرب كما ترى ثم اخذ عمر الكتاب فشقه یعنے ابوبکر نے
ایک دستاویز بابتہ فدک کے لکھدی کہ حضرت عمر بن خطاب تشریف لائے فرمایا
کیا دستاویز ہے خلیفہ اول نے فرمایا کہ دستاویز میراث پدری کی لکھدی ہے
عمر نے فرمایا کہ بہتر تو مسلمانوں کو کہان سے دیگا حالانکہ قوم عرب تجھسے جنگ
اور جدال کرینگے پس عمر نے لیکر وہ دستاویز چاک کر ڈالی چونکہ قضیہ تحریر
وصیت اور قضیہ احراق بیت اہل بیت نبوت متضمن خشونت ہائے بے نہایت
وموروث مفاسد بے نہایت لہذا دونوں قضیہ کو جدا جدا توضیحات میں گذارش ہوگی
دیگر حالات خشونت طبع و درشتی کلام خلیفہ ثانی کتب علماء سے فریقین میں مسطور
دفاتر مورخین طرفین میں بکثرت مذکور ہیں پس حضرت امام علیہ السلام یہ فرماتے ہیں
کہ اس خلافت کو ایسی زمین سنگ زار خلستان خار دار میں ڈالا جسمین لغزش
دشوار اور جسکی ملامست ناگوار جسکا شجر بھی خار دار اور جسکا شگوفہ بھی دل آزار ہے
عجائب تشبیہات بلیغہ واستعارات بالغہ سے مالا مال ہے کہ اوسکی توصیف بیان
مین السنہ بلغاے عرب و عجم لال ہے

## توضیح ۴۳ و تفصیح

حضرت امام علیہ السلام نے ذکر عثار و اعتذار فرمایا ہے پس توضیح حال
و تصریح مقال اوسکی یہ ہے کہ خلیفہ دوم سے اکثر مسائل شرعیہ مین لغزش
و عثور خطا و قصور کا صدور ہوا کرتا تھا ناچار اوس سے اعتذار فرماتے تھے
شارح معتزلی نے تصریح کی ہے ان عمر کان کثیرا ما یحکم بالامر ثم
ینقضه ویفتی بالفتیا ثم یرجع عنها ویعتذر مما افتی به یعنے

خلیفہ ثانی اکثر مسائل شرعیہ میں ایک حکم صادر فرماتے تھے اور پھر اوسکو منسوخ فرماتے تھے اور ایک فتوی دیتے تھے اور پھر اوس سے رجوع فرماتے تھے اور خلفائے اول سے عذر و معذرت فرماتے تھے چنانچہ ستر مرتبہ صاحب خلافت ثانیہ نے فرمایا لولا علی لہلک عمر اور صاحب کتاب قرۃ العینین والد ماجد صاحب تحفہ اثنا عشریہ نے لکھا ہے کہ کان عمر یتعوذ باللہ من مسئلۃ لیس لہا علی یعنے ہر مسئلہ میں خدا سے پناہ مانگتے تھے کہ جسمیں حضرت امام عم کا فتوے نہ لیا جاوے (۱) عورت حاملہ کو حکم دیا کہ بجرم زنا سنگسار کیجاوے حضرت امیر علیہ السلام نے فرمایا کہ اگر عورت گناہگار ہے تو بچہ تو بیگناہ ہے تب عمر خطاوار ہوے صاحب خلافت نے فرمایا کہ لولا علی لہلک عمر کما فی شرح المواقف والفواتح (۲) ایک عورت کو حکم رجم دیا اس جرم پر کہ طفل ششماہہ پیدا ہوا تھا حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ ششماہہ پیدا ہونے سے تیقن زنا نہیں ہوسکتا ہے کیونکہ حق سبحانہ تعالے فرماتا ہے والوالدات یرضعن اولادھن حولین کاملین پس دو برس دودھ پلانا چاہیئے اور دوسری جگہ فرمایا ہے وحملہ وفصالہ ثلاثون شہرا یعنے ایام حمل و رضاعت تیس مہینہ ہیں اگر چوبیس مہینہ ایام رضاعت سے مہیا کیئے جاویں تو چھ مہینہ باقی رہ گئے پس خلیفہ ثانی نے اپنے حکم سے رجعت فرمائی کما فی الاستیعاب (۳) ایک دن خلافت مآب نے حکم دیا کہ جو کوئی مہر زیادہ قرار دیگا تو وہ مہر داخل بیت المال کردیا جائیگا ایک عورت نے جواب دیا کہ حق تعالے فرماتا ہے ان اتیتم احدٰھن قنطارا فلا تاخذوا منہ شیئا یعنے اگر مہر نسوان میں کسی عورت کو ایک قنطار سیم و زر دو تو اوس میں سے کچھ نہ لو خلافت مآب نے فرمایا کہ کل الناس افقہ من عمر حتے المخدرات فی الحجال (۴) جمع بین الصحیحین میں

ابی اوفے سے روایت ہے کہ خلیفہ ثانی نے مجھ سے استفسار کیا کہ جناب رسول خدا
نماز عیدین کیا تلاوت فرماتے تھے مین نے کہا اقتربت الساعۃ وق والقرآن
(۵) کتاب مذکور مین ابو واقد لیثی سے روایت کی ہے کہ مجھ سے پوچھا کہ جناب
رسالتمآب م نماز عیدین کیا تلاوت فرماتے تھے اوسنے جواب دیا کہ ق
والقرآن واقتربت الساعۃ (۶) جناب خلیفہ والا مقدار ایک شب بتر
و تبار تجسس و تفحص احوال ایک شخص کے مکان مین تشریف لائے اور اوسکے سامنے
شیشہ شراب اور ایک عورت حسینہ و بیحجاب کو دیکھکر غصہ و عتاب فرمایا اوسنے
بکمال تہذیب و آداب عرض کیا کہ اگر اس عاصی نے ایک امر ناصواب کیا تو
حضور نے چند امور فسق و فجور کا ارتکاب کیا چنانچہ ایک یہ کہ آپنے تجسس حال
مخفی و تفحص احوال مختفی فرمایا حالانکہ حق تعالے فرماتا ہے ولا تجسسوا دوسرا
یہ کہ آپ بالائے دیوار چڑھ کر داخل فقیر خانہ ہوئے حالانکہ حق تعالے فرماتا ہے
لیس البر بان تاتوا البیوت من ظہورہا ولکن البر [illegible] واتوا
البیوت من ابوابہا تیسرے نہ اجازت لی نہ سلام کیا حالانکہ حق تعالے فرماتا ہے
ولا تدخلوا بیوتا غیر بیوتکم حتے تستانسوا وتسلموا علے اہلہا
(۷) ابن ابی الحدید معتزلی نے روایت کی ہے کہ اتفاقا خلیفہ ثانی کا گذر ایک
جوان انصاری کے پاس ہوا وہ جوان نیک طینت برسم ضیافت از روے
مروت و فتوت کے ایک جام شربت حاضر لایا خلیفہ ثانی نے فرمایا اذہبتم
طیباتکم فی حیاتکم الدنیا پس اوس جوان فرخندہ فرجام نے بحسن
کلام عرض کیا کہ یہ آیہ کریمہ واسطے کفر لئام فجرہ بد انجام کے نازل ہوئی ہے
نہ واسطے اہل ایمان و اسلام کے چنانچہ پوری آیہ یہ ہے ویوم یعرض الذین
کفروا علے النار اذہبتم طیباتکم فی حیاتکم الدنیا پس خلیفہ

ثانی نے فرمایا کل الناس افقہ من عمر (۸) ایک شخص نے خدمت خلافت مآب
میں آکر کہا کہ میں جنب ہوا اور پانی بھی دستیاب نہوا خلیفہ ثانی نے فرمایا کہ نماز نہ پڑھی
عمار یاسر نے گوش گذار طبع جودت ینوش کیا کہ اپنے خاطر عالی سے وہ دن
فراموش فرمایا کہ ہم اور آپ رہ نورد وادی مسافرت جادہ پیمائے
دشت غربت تھے پس ہم جنب ہوئے اور ہمکو واسطے غسل جنابت کے پانی
دستیاب نہوا آپ نے نماز بھی نہ پڑھی اور میں نے تیمم کیا خلیفہ نے کہا عمار
خدا سے ڈرو عمار نے کہا اگر آپ کی مرضی ہو تو میں اس واقعہ کو کبھی بیان نکروں
(۹) بدعت عمر تراویح ماہ صیام میں مشہور دکتب و دفاتر میں مذکور ہے
عسکری عالم اہل سنت نے کتاب اوایل میں لکھا ہے اول من سن قیام رمضان
عمر سنۃ اربع عشر اور بیہقی نے لکھا ہے ان عمر بن الخطاب اول من جمع الناس
علے قیام رمضان الرجال والنساء علامہ سیوطی نے رسالہ مصابیح فی الصلوۃ
لتراویح میں لکھا ہے۔ چند مرتبہ جواب طویل میں ہمنے لکھدیا ہے کہ جناب رسالتمآب
نے شبکی نماز تراویح نہیں پڑھی اور جناب خلیفہ ثانی نے تراویح کو اپنے عہد
خلافت میں رواج دیا اور نعم البدعت بھی فرمایا علمائے اہلسنت نے تصریح فرمائی ہے
کہ خلیفہ ثانی اول وہ شخص ہیں کہ جنہوں نے سنت تراویح قرار دی (۱۰) ہرگاہ
حضرت سرور دو جہانی نے جانب دار فردوس جاودانی رحلت فرمائی تو خلیفہ ثانی نے فرمایا کہ
حضرت نے اس جہان فانی سے انتقال نہیں فرمایا جو شخص کہیگا کہ حضرت نے رحلت فرمائی تو تمشیر سے
اسکو قتل کرونگا خلیفہ اول نے یہ آیت پڑھی انک میت وانھم میتون خلیفہ ثانی نے فرمایا
گویا ہمنے کبھی اس آیت کی تلاوت یا کبھی اسکی سماعت نہیں کی تھی علے ہذا القیاس
اس قسم کے اطوار و کردار اور عذر و اعتذار جناب خلیفہ عالی وقار کتابہا
مندرج کتب علمائے نامدار ہیں من شاء فلیرجع الیہا

فرمانا جناب امام علیہ السلام کا ٹھوکریں بھی باکثار کہاتا ہے اور پھر معذرۂ اعتذار بھی کیا جاتا ہے قول صادق اور حال کے موافق ہے پس ہزار ہزار جان زار کلام جناب حیدر کرار پر نثار ہے کہ تشبیہات بلیغہ سے حال لغزش و عثار اور خشونت وادی سنگ زار و دل آزاری و جگر فگاری شجر خار دار و سرکشی ناقۂ سخت مہار کو ظاہر و آشکار فرمایا اور استعارات اور کنایات سے تمثل آئینۂ پر ضیا کے حسن معانی اور نقش تصویر بیانی اور حالات عیانی و نہانی خلافت ثانی کا جادہ دکھا

## توضیح و تفضیح و تلمیح و تقبیح ۴۳

منجملہ فظاظت غلاظ غلیظہ یہ ہے کہ قصد احراق بیت الشرف اہل بیت عصمت و طہارت ع کیا اور بدین الفاظ فظاظ و غلاظ جس سے اعتصاب و اغتیاظ ظاہر و ہویدا ہے باواز بلند ندا دی کما رواہ الطبری واللہ لاحرقن علیکم او لتخرجن للبیعۃ وذکر الواقدی جاء عمر الی علی فی عصابۃ فیہم اسید بن الحصین و سلمہ بن اسلم فقال اخرجوا ولنحرقنہا علیکم ونقل ابن حنزابہ فی غرزۃ قال زید بن اسلم کنت ممن حمل الحطب مع عمر الی باب فاطمہ حین امتنع علی و اصحابہ عن البیعۃ ولی علی و فاطمہ والحسن والحسین و جماعہ من اصحاب النبی ص

بروایت طبری عمر بن خطاب نے کہا کہ جلا دونگا اس گھر کو ورنہ بیعت کے واسطے نکلو اور واقدی نے روایت کی ہے کہ عمر معہ ایک جماعت کے جس میں اسید بن حصین و سلمہ بن اسلم تھا اور کہا کہ گھر سے نکلو ورنہ گھر جلا دینگے اور ابن حنزابہ نے لکھا ہے کہ زید بن اسلم کہتا ہے کہ جو لوگ ہیمہ

آتش زنی کے واسطے گئے تھے اون مین ایک مین بھی تھا اور دروازہ فاطمہ زہرا پر
آئے جبکہ حضرت علی مرتضے اور اونکے اصحاب نے بیعت سے انکار کیا اوس
گھر مین علی و فاطمہ و حسن و حسین ع اور کچھ اصحاب رسول الثقلین ع تھے
و ابن عبد ربہ نے لکھا ہے کہ ابوبکر نے عمر کو بھیجا کہ علی او عباس کو خانہ فاطمہ
سے لاوے فان ابیا فقاتلہما فاقبل بقبس من نار علی ان یضرم علیہا
النار یعنے اگر حضرت علی و عباس انکار کرین تو قتل کرو پس عمر آگ لیکر متوجہ
ہوا تاکہ آگ لگا دے اور طبری نے لکھا ہے کہ طلحہ و زبیر و چند مہاجر
اوس گھر مین تھے اور عمر ستمگر باہر آئے زبیر کے ٹھوکر لگی اور تلوار ہاتھ
سے گر پڑی اور سبنے اوسکو گرفتار کر لیا اور ابوبکر جوہری و مصنف محاسن
والنفاس الجواہر و بلاذری و ابن عبد البر و ابو الفدا و ابن قتیبہ و سیوطی و دیگر
علمائے اہل سنت نے اس قصہ پر غصہ کو بروایات متعددہ نقل کیا ہے
کتاب مختصر فی اخبار البشر مین علامہ اہل سنت ابو الفدا اسمٰعیل بن علی بن
... نے لکھا ہے کہ جب عشرہ اوسط ربیع الاول مین لوگون نے ابوبکر سے
بیعت کی تو جماعت بنی ہاشم و زبیر و عتبہ ابن ابی لہب و خالد بن سعید بن عاص
و مقداد بن عمرو و سلمان فارسی و ابوذر و عمار بن یاسر و براء بن عازب و ابی بن
کعب و ابو سفیان نے بیعت سے انکار اور جانب حضرت علی مرتضے میلان
و اصرار کیا چنانچہ عتبہ بن ابی لہب نے یہ اشعار پڑھے ما کنت احسب ان
الامر منصرف عن ہاشم منہا عن ابی حسن الیس اول ایمانا و سابقہ
و بروایت دیگر الیس اول من صلے القبلتکم و اعلم الناس بالقران والسنن
و اخر الناس عہدا بالنبی و من جبرئیل عونا لہ فی الغسل والکفن ما فیہ
ما فیہم لا یمترون بہ و لیس فی القوم ما فیہ من الحسن پس ابوبکر نے عمر

بن خطاب کو بھیجا کہ علی مرتضےٰ ع اور جو لوگ خانہ حضرت زہراؑ مین مجتمع ہون نکال لاؤ فان ابوا فقاتلهم فاقبل عمر بشیء من نار علی ان یضرم دار فاطمة وقالت یا ابن الخطاب اجئت لتحرق دارنا فقال نعم ہر گاہ بالاقتصار گوش گذار اولے الابصار ہو چکا تو وجوہ استدلال فوائد اشتمال سامعہ نواز ارباب مقال کیئے جاتے ہین (۱) حضرت امام علیہ السلام نے مع جماعت نفس بنی ہاشم و چند صحابہ رسول اکرم کی بیعت ابی بکر سے اعراض اور تخلف واغماض کیا جسپر نفاق و شقاق اور تخویف و تہدید ما لا یطاق بار ہا ق و احراق دار منجانب فاروق نامدار عمل مین آئے پس واضح ہوا کہ ان حضرات کے نزدیک بیعت ابی بکر علی الاطلاق باطل اور صحت سے عاطل تھے شاہ ولی اللہ صاحب محدث اہل سنت نے ازالۃ الخفا مین بروایت حاکم روایت کی ہے کہ قال النبی صلعم یا علی من فارقنی فقد فارق اللہ ومن فارقک فقد فارقنی اور بروایت دیگر علی مع القرآن والقرآن مع علی لن یفترقا حتی یردا علی الحوض اور بروایت دیگر رحم اللہ علیا اللہم ادر الحق معه حیث ما دار پس تقاعد و تخلف حضرت امام علیہ السلام بیعت ابی بکر سے بلا ارتیاب مقرون صدق و صواب اور ہجوم عام اصحاب بلا امتثال جناب ولایت مآب و اہل بیت اطیاب بعید از صواب واجب الاجتناب تھا چنانچہ اخطب خوارزمی نے ابو ایوب انصاری سے روایت کی ہے کہ جناب رسالت نے فرمایا یا عمار اذا رأیت علیا سلک وادیا وسلک الناس وادیا غیرہ فاسلک مع علی ودع الناس انہ لن یدلک فی ردی ولم یخرجک من هدی پس یہ حدیث شریف کیا اسیوقت خاص کے واسطے مخصوص تھی لیکن من لم یجعل اللہ له نورا فما له من نور (۲)

اشعار بلاغت آثار عتبہ بن ابی لہب یا حسان بن ثابت سے علے اختلاف الروایتین ثابت ہے کہ حضرت امام علیہ السلام سابق الایمان و سابق الصلوۃ تھے اور تمامی اصحاب سے افضل و جمیع فرائض و سنن مین اعلم و اکمل تھے اور خلافت نبوی ایک حق خاص حضرت سے بالاختصاص متعلق تھا جسکو تمامی بنی ہاشم و اصحاب خاص مثل سلمان و ابوذر و مقداد و عمار و عباس بن عبد المطلب عم رسول مختار صلعم و دیگر اخیار و ابرار بخوبی سمجھتے تھے چنانچہ حدیث صحیح ہے ما اظلت الخضراء وما اقلت الغبراء اصدق لہجۃ من ابی ذر اور شان عمار مین ہے ان عمار بن یاسر جلدۃ ما بین عینی والفی اور صواعق محرقہ مین روایت ہے اہتدوا ہدی عمار اور کنز العمال مین روایت ہے اذا اختلف الناس کان ابن سمیۃ مع الحق اور حضرت سلمان کی شان مین حدیث سلمان منا اہل البیت مشہور ہے اور انکار سعد بن عبادہ جلیل القدر کتب فریقین مین مسطور ہے پس بنا برین خلافت ابی بکر باطل اور اکراہ و اجبار اوس امر باطل پر بمصداق بنائے فاسد علی الفاسد حقیت سے عاطل تھا (۳) دار و مدار حقیت خلافت اولی کا اجماع اصحاب رسول مختار پر ہے اور حال انکا حضرت حیدر کرار و جماعت ہاشمیہ و بعض صحابہ کبار اور پھر وقوع بیعت بتہدید قتل و تخویف احراق وار ثابت و آشکار ہے پس جو اجماع بعد خوف و اضطرار و انواع اکراہ و اجبار واقع ہوا ہو نا قابل اعتبار و احتجاج و استدلال اوس سے بیکار ہے (۴) جو کہ اہل سنت حدیث اصحابی کالنجوم بایہم اقتدیتم اہتدیتم صحیح سمجھتے ہین اور موافق اسکے ہر صحابی مجتہد و عادل اور خود رائی مین مختار کامل تھا پس اگر حضرت امیر علیہ السلام و بنی ہاشم و دیگر اصحاب کرام نے بیعت ابی بکر سے انکار کیا تو کس سبب سے تقصیر وار لائق قتل و احراق دار ہوئے خصوصاً جبکہ مسئلہ خلافت

اصول دین سے نہین سمجھتے بلکہ فروع دین سے سمجھتے ہین اور مسائل فروعیہ مین ہمیشہ مجتہدین وائمہ اہل سنت مین اختلاف رہا کیا ہے اور ایک دوسرے کی تکفیر و تفسیق نہین کرتے نہ قابل قتل و احراق دار سمجھتے ہین چنانچہ اختلافات شافعیہ وحنفیہ اور مالکیہ و حنبلیہ کتب فقہیہ سے ثابت ہے پس اگر بعض صحابہ عدول نے بیعت خلیفہ اول سے عدول کیا تو کیا گناہ کیا اسواسطے کہ اگر اصول دین سے ہے جیسا کہ مذہب امامیہ ہے تو منکر فین امامت بیشک کافر ہین اور اگر فروع دین سے ہے تو اختلاف مجتہدین باعث کفر و قتل و حرق نہین اور اگر کل صحابہ مجتہدین وعادل نہین تو جب تک عدالت و اجتہاد بعض اصحاب دون البعض ثابت نہ کیجا دے حکم درائے بعض دون البعض واجب التعمیل والتقلید نہین ہے خصوصاً نظر بحدیث من ناصب علیا للخلافۃ بعدی فھو کافر وقد حارب اللہ ورسولہ ومن شک فی علی فھو کافر رواہ ابن المغاذلے الشافعی فی کتاب المناقب ور ہر گاہ خلافت ابی بکر منصوص نہین تو اختلاف رائے مجتہدین لنسبت تعیین خلیفہ کے ممنوع نہین (۵) ابو بکر نے حکم دیا کہ حضرت علی مرتضےٰ کو مع اصحاب جو بیت الشرف اہل بیت اطہار مین مجتمع ہین حاضر کرو اور اگر انکار کرین تو قتل کرو اور عمر بن خطاب بکمال غیظ و عتاب بنا بر تعمیل حکم با صواب تشریف لائے اور قتل نفوس و احراق بیت کا حکم سنا دیا جناب سیدہ علیہا السلام نے فرمایا کہ کیا تو مجکو اور میرے فرزندونکو جلا دیگا اوسنے کہا ہان قسم خدا کی جلا دونگا یا سبکو گھر سے نکال دو پس اب لایق لحاظ یہ ہے کہ جناب رسالتمآب صلعم نے کیا نہین فرمایا یا علی حربک حربی ولحمک لحمی ودمک دمی اور کیا قتل حضرت امیر شیخین کے نزدیک جائز تھا تو پھر معاذ اللہ ایسے مجرم و واجب القتل بمرتبہ چہارم مستحق خلافت کیونکر ہو سکتے ہین حالانکہ بموجب آیہ تطہیر کے معصوم یا محفوظ عن الخطا تھے اور حدیث یا علی حربک حربی ولحمک لحمی سے کسی شخص کو

ارادہ قتل بھی جائز نہ تھا بلکہ بغض و عناد بھی اونسے حرام تھا چنانچہ زمخشری نے
تفسیر کشاف مین حدیث طولانی مین روایت کی ہے جسکے بعض فقرات یہ ہین الا
ومن مات علی بغض آل محمد مات کافرا الا ومن مات علی بغض آل محمد
لم یشم رائحۃ الجنۃ اور پھر روایت کی ہے حرمت الجنۃ علی من ظلم
اہل بیتی واذانی فی عترتی اور اکثر روایات سے ظاہر ہے کہ جناب سیدہ
وجناب امام وجناب حسنین علیہما السلام کو ایسے الفاظ گستاخانہ کلمات بے ادبانہ
بے باکانہ نہایت رنج وملال اور تنغص وتالم بدرجہ کمال ہوا پس یہان حدیث
مشہور موجب تشتت موفور ہے کہ فاطمۃ بضعۃ منی من اغضبہا فقد
اغضبنی ومن اذاہا فقد اذانی ومن اذانی فقد اذی اللہ اور ساتھ ہی
اسکے آیہ وافی ہدایہ باعث انتشار نامحصور ہے الذین یؤذون اللہ ورسولہ
لعنہم اللہ فی الدنیا والاخرۃ (۶) آستانہ ہدایت نشانہ حضرت امام
وحضرت معصومہ علیہما السلام اشرف خانہائے عصمت وطہارت وافضل
قصرہائے قدس وبرکت تھا اوسکے نسبت قصد احراق اور الفاظ شقاق ونفاق
بصد طمطراق نازیبا تھا سیوطی نے تفسیر درمنثور مین تفسیر آیہ فی بیوت اذن اللہ
ان ترفع مین انس بن مالک وبریدہ سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے پوچھا
یارسول اللہ وہ کون بیوت ہین حضرت نے فرمایا بیوت الانبیاء فقام
الیہ ابو بکر فقال یا رسول اللہ ہذا البیت منہا بیت علی
وفاطمہ قال نعم من افاضلہا سبحان اللہ ایسے بیت اشرف کو جسکی مدح
وثنا جناب احدیت نے فرمائی ہو اور افضل بیوت انبیا جناب رسالتمآب نے
فرمایا ہو اوسکے نسبت قصد احراق کرنا اور ہیزم وآتش ہمراہ تا بجان حمالۃ الحطب
کے لانا این کار از تو آید ومردان چنین کنند اس روایت سے یہ معلوم ہوا کہ خلیفہ

اول کے دلمین پہلے سے خاش تھی کہ پونچہا ہذا البیت تاکہ شاید اس مدح سے مستثنا ہو تو اسیوقت سے فکر ہدم و احراق کیجاوے لیکن بسبب جواب یا بالغم من افاضلہا تو اوسوقت لاچار ہوے مگر جناب رسول مختار کے وہ غبار و بخار بعزیمت احراق نار نکالا گیا وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون

## توضیح ۴۴ در غلطی مسائل

فی سنن ابی داؤد عن ابن عباس اتی عمر بمجنونة قد زنت فاستشار فیہا اناسا فامر عمر ان یرجم فمر بہا علی ابن ابی طالب علیہ السلام فقال ما شان ہذہ فقالوا مجنونہ بنی فلان زنت فامر بہا ان ترجم فقال ارجعوا بہا ثم اتاہ فقال یا امیر المومنین علیہ السلام اما علمت ان القلم قد رفع عن ثلثہ عن المجنون حتی یبراء وعن الغلام حتی یدرک وعن النایم حتی یستقظ اس حدیث سے ثابت ہے کہ عمر بن خطاب کو علم جنون زانیہ تھا ورنہ ضرورت استشارہ اجراے حد کیا تھی اور اگر باوصف عدم علم جنون مشورہ کیا تو شاید حد زانیہ بھی معلوم نہ تھی اور علاوہ اسکے جب حضرت نے پونچہا ماشان ہذہ تو لوگون نے کہا کہ مجنونہ بنی فلان پس واضح ہوا کہ اون لوگون کو علم تھا کہ مجنونہ ہے اور اگر باوصف علم جنون کے حضرت امام علیہ السلام سے تو مجنونہ بیان کیا اور حاکم حد سے نہ بیان کیا تو وہ لوگ خود مجنون تھے یا بسبب اخفاے جنون کے قابل سزا تھے علاوہ اسکے حضرت امام علیہ السلام نے خلیفہ ثانی پر کیون اعتراض فرمایا کہ اما علمت ان العلم قد رفع عن ثلثہ اوسوقت عمر نے عذر نکیا کہ مجکو علم جنون نہ تھا بلکہ اعتراف کیا کہ لولا علی

لہلک عمر (۲) بموجب روایت کنز العمال و رجال مشکوۃ ترجمہ معاذ و شرح
فرائض سراجی تصنیف سید شریف ایک عورت کا شوہر دو برس سے سفر مین تھا
اور وہ عورت حاملہ تھی خلیفہ ثانی نے قیاس کیا کہ اوسنے زنا کیا ہے اور بے
تکلف حکم رجم دیدیا معاذ صحابی نے کہا کہ ان یکن علیہا سبیل فلا سبیل
لک علی ما فی بطنہا پس عمر نے کہا کہ اوسکو قید مین رکھو جب تک کہ وضع
حمل ہو جب وضع حمل ہوا تو مولود کے دو دانت نکلے اور باپ کے مشابہہ تھا اوسکے باپ نے
تسلیم کیا کہ میرا بچہ ہے عمر بن خطاب نے سنکر کہا کہ زنان روزگار عاجز ہین کہ معاذ صحابی
سا عالم پیدا کرین لولا معاذ لہلک عمر سبحان اللہ کیا خوب مسائل شرعی
جانتے تھے اور کیا جلد تبدل رائے ہوتا تھا (۳) جناب عمر بن خطاب نے
حد شرب شراب باستشارہ اصحاب جاری فرمائی آپکو کچھ ذاتی علم حکم شرعی نہ تھا
صحیح مسلم مین یہ روایت ہے عن انس ان النبی صلعم اتی برجل قد شرب الخمر
فجلدہ بجریدتین نحو اربعین وفعلہ ابو بکر فلما کان عمر استشار الناس
فقال عبد الرحمان اخف الحدود ثمانین فامر بہ عمر اور ابن تمیہ عالم
اہل سنت نے منہاج الکرامہ مین بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ قدامہ بن مظعون
نے شراب پی عمر نے پوچھا کہ ایسا کیون کیا اوسنے آیہ وافی ہدایہ تلاوت کے
لیس علی الذین امنوا وعملوا الصالحات جناح فیما طعموا اور مین
مہاجرین اولین و مجاہدین بدر واحد سے ہون یہ سنکر خلافت مآب نے اصحاب
سے فرمایا کہ کچھ جواب دو لیکن کسینے جواب ندیا ابن عباس سے کہا کہ تم جواب دو
اونھون نے فرمایا کہ یہ آیت قبل حرمت شراب کے نازل ہوئی تھی بعد اوسکے
آیہ انما الخمر والمیسر نازل ہوئی پھر عمر نے پوچھا کہ کیا حد جاری کرنا چاہیے
حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا جلدہ ثمانین فجلدہ ثمانین (۴)

محب طبری نے ذخائر العقبےٰ مین مسروق سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے ایام عدہ مین ایک عورت سے نکاح کیا عمر نے حکم دیا کہ مہر اسکا داخل بیت المال کیا جاوے دونون مین ہمیشہ کو جدائی کیجاوے حضرت امام علیہ السلام سے فرمایا کہ اگر دونون نادانستہ تھے تو عورت کو مہر دیا جاوے اور دون مین جدا کیجاوے بعد انقضائے عدہ کے اختیار خطبہ ہے پس عمر نے اپنے فتوا سے رجوع کی وقال ردّوا الجہالات الی السنتہ (۵) ایک عورت حاملہ کا حکم سنگساری دیا حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا کہ اسکو واپس لیجاؤ اور عمر سے ارشاد کیا کہ ان یکن سلطانک علیہا فما سلطانک علے ما فی بطنہا ولعلک انتہزتہا واخفتہا یعنے تیرا حکم عورت پر جاری ہو نہ بچہ شکم پر اور شاید کہ تو نے دہمکا کریا ڈرا کر اقرار لیا ہے عمر نے کہا ہان حضرت نے فرمایا کہ حدیث ہے کہ جو اعتراف بقید و حبس و تخویف ہو وہ لایق اعتبار نہین پس عمر نے اوسکو رہا کر دیا (۶) کنز العمال مین ام کلثوم بنت ابی بکر سے روایت ہے کہ عمر شب کو جاسوسی کیا کرتا تھا ایک شب کو عورت و مرد کو بحالت زنا مشاہدہ کیا صبح کو صحابہ سے پوچھا کہ ایک امام نے ایک عورت و مرد کو مرتکب امر فاحشہ دیکھا اور حد جاری کی تم اوسکے نسبت کیا کہتے ہو سب نے کہا تم امام ہو مختار ہو حضرت امیر علیہ السلام نے فرمایا تجھ پر حد جاری کیجاوے گی کیونکہ حق تعالے نے بجز چار شہادت کی حکم اجرائے حد نہین فرمایا ہے پس سب صحابہ نے قبول کیا (۷) بروایت کنز العمال عمر بن خطاب کے سامنے ایک قاتل کو لائے بعض اولیائے مقتول نے معاف کیا عمر نے حکم قتل دیا ابن مسعود نے کہا کہ اوسکے جان کا اختیار سب اولیا کو تھا نہ بعض کو جب بعضون نے معاف کیا تو اوسقدر اوسکی جان بری ہوی عمر نے کہا پھر کیا رائے

ابن مسعود نے کہا کہ اوسکے مال سے بقدر دیت لیکر جسقدر حصہ دارون نے معاف
نہین کیا ہے بقدر حصہ اونکو دیدو (۸) کنز العمال مین بروایت سعید بن مسیب
منقول ہے کہ عمر نے صحابہ سے کہا کہ فتوے دو کہ ایک امر مجھسے آج سرزد ہوگیا ہے
سب نے عرض کیا یا امیر المومنین فرمایئے عمر نے کہا کہ آج مین روزہ سے تھا ایک
کنیز مجھکو بہت پسند آئی اور مین اوسپر بیساختہ جا پڑا پس صحابہ کو تحیر عظیم ہوا حضرت
امام علیہ السلام خاموش بیٹھے تھے پس عمر نے کہا کہ آپ کیا فرماتے ہین حضرت نے
فرمایا تو نے اپنے کنیز سے مباشرت کی ہے نہ اجنبیہ سے یہ روزہ فاسد ہوا اور
دوسرا روزہ قضا رکھ لینا (۹) کتاب مودۃ القربے مین روایت ہے کہ دو شخص
عمر بن خطاب کے پاس آئے اور مسئلہ طلاق کنیز پوچھا عمر اوٹھکر ایک جوان کے پاس
آئے اور پوچھا طلاق کنیز کا کیا حکم ہے آپنے دو انگشت سے اشارہ فرمایا عمر بن
خطاب نے دونون سے کہا کہ دو طلاق ہین انھون نے کہا سبحان اللہ ہمنے تو
امیر المومنین سمجھکر تمسے پوچھا تمنے اور شخص سے پوچھا عمر بن خطاب نے کہا
تم جانتے بھی ہو کہ یہ کون ہین دونون نے کہا نہین اوسنے کہا علی ابن ابی طالب
ہین مین نے سُنا ہے رسول خدا سے لو ان ایمان اھل السموات والارض
وضع فی کفہ ووضع ایمان علی فی کفہ لرجح ایمان علی ابن ابیطالب
(۱۰) جمع الجوامع و کنز العمال مین روایت ہے کہ ایک قضیہ عمر بن خطاب کے
سامنے پیش ہوا جسمین ابن خطاب کو کمال تردد و اضطراب لاحق ہوا آخر کار
اصحاب کو جمع کرکے حال انتشار و اضطرار اظہار کیا اور کہین دولت سے مفوض ہے
کہ آپ خود ملجاے مہمات ما و اسے ملمات پشت پناہ آفات ہین یہ سنکر ہمت خواہ ہو
اور کہا کہ خدا سے ڈرو اور بصدق و سداد کلام کرو تاکہ اعمال درست ہون یعنی
خوش آمد در آمد نکرو امر حق کہو یہ سنکر اصحاب لاچار ہوئے اور دست بستہ عرض کیا

کہ ہم اس مسئلہ کے حل کرنے سے قاصر ہین عمر نے کہا کہ ہم جانتے ہین کہ جو عالم مسئلات
حلال مشکلات کشاف معضلات ملجی وماوا ے کائنات ہے سب نے عرض کیا شاید علی
بن ابی طالب علیہ السلام ہین عمر نے کہا ہان وہی ہین کوئی کسی شکم مادر سے اونکا عدیل
ونظیر پیدا نہین ہوا چلو اوسے جناب کے پاس پس سب نے عرض کیا کہ آپ
اونکے پاس جائے گا یا وہ آپکے پاس حاضر ہونگے عمر نے کہا ہیہات وہ اشرف
خاندان ہاشمیہ افضل دودمان مصطفویہ اعلم علوم نبویہ اعرف اسرار الہیہ ہین کہ واسطے
تحصیل اشرف علوم کے سب لوگ در دولت پر حاضر ہوتے ہین اور اونہین
در دولت سے احکام شریعت صادر ہوتے ہین پس عمر بن خطاب معہ اصحاب جانب
استانہ فلک جناب ہوے آپ ایک باغ مین تشریف فرما تھے اور آیہ ایحسب الانسان
ان یترک سدی بار بار تلاوت فرماتے تھے اور زار زار روتے تھے پس قاضی
شریح نے باجازت عمر بن خطاب عرض کیا کہ بالفعل یہ قضیہ درپیش ہے کہ ایک
شخص ایک زن منکوحہ وایک کنیز ایک شخص کے پاس چھوڑ کر سفر کو گیا آج رات کو یہ
دونون نے بچہ جنا ایک پسر ہے ایک دختر یہ کہتی ہے پسر میرا ہے وہ کہتی ہے
پسر میرا ہے حضرت نے فرمایا تو نے کیا حکم دیا اوسنے عرض کیا کہ کچھ نہین
حضرت نے پر کاہ اٹھا کر فرمایا کہ اسکا فیصلہ اس سے بھی آسان تر ہے بعد اسکے
اپنے دو پیالہ طلب فرما کر دونون عورتوں کا دودھ لیا اور وزن کیا تو ایک عورت
دودھ دوسری عورت کے دودھ سے نصف وزن ہوا اپنے فرمایا کہ دختر اس
عورت کی ہے اور پسر اوسکا ہے اور قاضی شریح سے ارشاد کیا تو نہین جانتا ہے
کہ عورت کا حصہ نصف ہے میراث مین اور نصف ہے شہادت مین اور نصف ہے
عقل مین اور نصف ہے دیت مین اور نصف ہے ہر شئے مین پس عمر بن خطاب کو
اس حکم عجیب و فیصلہ غریب سے کمال استعجاب ہوا اور کہا یا ابا الحسن لا ابقانی اللہ

شدیدۃ لست لہا ولا بلدا لست فیہ (۱۱) ذخائر العقبےٰ و ریاض النضرہ مین روایت ہے کہ دو شخصون نے ایک عورت کے پاس سو دینار سپرد کیے اور کہا جب تک ہم دونون نہ آوین نہ دینا بعد ایک سال کے ایک شخص آیا کہ دوسرا شخص مر گیا مال ہمارا مسترد کر دو اور نوبت باصرار و تکرار پہونچی ناچار اوس عورت نے سو دینار حوالہ کر دیئے دوسرے سال دوسرا شخص آیا اور تقاضائے مال کیا آخرکار یہ قصہ عمر بن خطاب تک پہنچا اور قصد فیصلہ کیا عورت نے کہا للہ واسطے فیصلہ کے حضرت امیر ع کی خدمت مین بھیجدو اور تذکرہ خواص الامامہ مین ہے فقال عمر ما اراک الا ضامنۃ فقالت انشدک اللہ ارفعنا الی علی ابن ابیطالب ع اور مطابق اسکے ازالۃ الخفا مین بھی روایت ہے الغرض جب خدمت بابرکت حضرت حلال مشکلات کشاف معضلات کے پہونچا تو آپ سمجھ گئے کہ مکر و فریب کیا ہے حضرت نے ارشاد فرمایا کہ تم دونون نے یہ معاہدہ کیا تھا کہ ہم دونون کو دینا نہ ایک کو اوسنے کہا کہ ہان آپ نے فرمایا کہ پھر تو جاکر دوسرے کو بھی لا تو مال ملے ورنہ نہین (۱۲) ابو محمد احمد بن محمد بن علی عاصمی نے کتاب زین الفتے مین بروایت زید بن اسلم نقل کیا ہے کہ جب عمر بن خطاب کو خلافت ہوی تو حارث بن سنان صحابی اور ایک انصاری سے منازعت واقع ہوی انصاری نے ایک طمانچہ مارا یہ قصہ عمر بن خطاب کے سامنے پیش ہوا عمر بن خطاب نے کہا کہ تو قصاص ایام جاہلیت چاہتا ہے یا بطریق اسلام کے حارث نے کہا بطریق جاہلیت عمر بن خطاب نے کہا پناہ بخدا جہل و جاہلیت سے حقتعالی نے بعد اسلام کے برکت محمد و برکت قرآن سے طریقہ جاہلیت کو مٹا دیا ہے طریقہ جاہلیت یہ تھا کہ ہاتھ قطع کیا جاتا تھا اب اسلام مین قطع ید سرقہ کے واسطے ہے مگر بحسب قواعد اسلام طمانچہ کے عوض طمانچہ مار سکتا ہے یہ سنکر حارث غضبناک ہوا چلا گیا اور قیصر روم کے پاس جاکر دین عیسائی اختیار کیا قیصر روم نے پادریونکو

جمع کیا اور حکم دیا کہ اوسکو سجدہ کریں اور حارث کے واسطے ایک تخت زرین نگار آراستہ کرایا
اور ہزار اشرفی مشاہرہ مقرر کیا اور تین سو مسلمان اسیر تھے اونکو یہ شان و شوکت اور عیش و
عشرت حارث سے دکھا کر حکم دیا کہ اگر نصرانی ہو جاوین تو اسیطرح سے اونکی بھی
توقیر و تعظیم ترفیہ و تکریم کیجاوے جب اسارائے اسلام نے یہ حال دیکھا تو اونھون نے
گریبان اپنے چاک کیے اور بال نوچے اور بہت شور و فغان کیا اور یہ آیت پڑھی لئن
لم یرحمنا ربنا و یغفر لنا لنکونن من الخاسرین اور حارث سے کہا اولے ہو تجھپر خدا
فرماتا ہے لئن اشرکت لیحبطن عملک ولتکونن من الخاسرین اور حال حارث پر بہت
تالم و تاسف اور تحسر و تلہف کیا کہ ایمان بجدلے حمید اور قرآن مجید حاصل ہوکر پھر راہ
باطل اور طریقہ لاطائل گمراہی و ضلالت پر مائل ہو گیا یہ حال دیکھکر حارث کو کمال خوف
طاری ہوا اور اوسنے کہا کہ مین نے سب قرآن فراموش کیا صرف اسیقدر یاد ہے کہ و من
یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منہ وھو فی الاخرۃ من الخاسرین قیصر روم سنکر
بہت غضبناک ہوا اور بکمال رنج و ملال ایک مجلس خاص آراستہ اور علمائے زمان اور
قسیسان و رہبانان سے پیراستہ کے اور اون سے کہا کہ معلوم نہین کہ حارث نے دین
عیسائی کسواسطے اختیار کیا ہے آیا طمع مال و دولت ہے یا کوئی مکر و خدیعت ہے یا دین
اسلام مین کوئی عیب و قباحت ہے علماء نصاریٰ نے کہا کہ چند مسائل غامضہ سوالات
مشکلہ لکھے جاوین اور بادشاہ اسلام کے پاس بھیجے جاوین اگر وہ جواب باصواب دیوے
تو بیشک صاحبان علم نبوت اور حاکمان شریعت والیان دین و ملت سے ہین اور
بقائے دین اونکا ممدود اور سلسلہ شریعت اونکا نا محدود ہے پس اسارائے اسلام کو بھی
رہا کرنا اور اونکے طریقہ سے اور دین و ملت سے کوئی تعرض اور مزاحمت نکرنا چاہیئے اور اگر
وہ جواب شافی بطور کافی نہ دیسکے تو اسیران اسلام کو دین عیسائی پر مجبور کرنا اور اگر انکار
کرین تو مقتول اور مقہور کرنا چاہیئے اور کچھ خوف نکرنا چاہیئے کیونکہ وہ صرف مکار ہین اور

ہان جبار ہین جنسے کوئی مضرت تیرے ملک و ملت کو نہین پہونچسکتی قیصر روم نے
کہاکہ کیا اونکا اختیار اور تسلط و اقتدار اس مرز بوم اور ممالک روم تک پہونچ سکتا ہے
علماء النصاریٰ نے کہاکہ ہان اگر وہی احمد ہین جنکی بشارت عیسے بن مریم نے حوارئین کو دیے
تھے اور اگر وہ نہین ہین تو اونکا دین و ملت اور اقتدار و سلطنت چندروز مین باطل اور
جلد تر زائل ہو جائیگا قیصر روم نے اس امر کو بہت پسند کیا حکم دیا کہ نامہ لکھا جاوے
اس مضمون سے کہ یہ نامہ قیصر روم کا ہے طرف عمر بن خطاب کے اما بعد معلوم ہو کہ حارث
بن سنان نے دین عیسائی اختیار کیا اور تمہارے دین و ملت سے پھر گیا ہمنے یہ گمان
کیا تھا کہ تمہارا دین و ملت دین حنیف و قویم اور طریق حق اور صراط مستقیم ہے اور
تمہارے احمد وہی ہین کہ جنکی بشارت حضرت عیسے نے ہمکو دی ہے اور حق تعالے نے
انجیل مین یہ خبر دی ہے کہ مذاہب کے اختلاف کو وہ بوجہ احسن صاف کرینگے پس تقوے
و پرہیزگاری اور اونکی اطاعت اور فرمانبرداری اختیار کرو اور اونکی مخالفت سے
اجتناب کرو ورنہ ہلاک ہوگے اور اون سے جدال و قتال نکرو ورنہ مورد عقوبت
دردناک ہوگی کیونکہ ہم اونکے ناصر و مددگار اور فرشتگان الٰہی اونکے انصار
ہونگے اور کوکبہ شاہی اور دبدبہ جہان پناہی اونکا قلوب خلائق مین مستولی ہوگا
پس خوشا حال اوس شخص کا کہ جو اونکے تصدیق اور تعظیم اور اعانت و تکریم کرے
اوس شخص پر کہ جو اوس سے انحراف اور اوسکے دین سے استنکاف کرے پس
اگر تم دین حق پر ہو تو مسائل مشکلہ اور سوالات مختلفہ و معضلہ کا جواب باصواب تحریر
کرو ہمکو توریت اور انجیل اور زبور سے معلوم ہوا ہے کہ وہ قرآن مین ہین وہ سوالات
حسب ذیل ہین (۱) یہ کیا قول ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم (۲) یہ کیا قول ہے الحمد للہ
رب العالمین (۳) مالک یوم الدین تعجب ہے کہ مالک آخرت ہی اور مالک دنیا نہین (۴)
ایاک نعبد و ایاک نستعین کس چیز مین خدا سے استعانت چاہتے ہو اگر خیر کی

اعانت درکار ہے تو کیون تم شرور کا ارتکاب کرتے ہو ملک و مال کی خواہش کرتے
ہو دنیا کے واسطے قتال وجدال کرتے ہو زہد و ترک دنیا نہین کرتے ہو اور اگر تم
شرور مین اعانت خدا چاہتے ہو تو تم کامیاب ہو چکے (۵) اھدنا الصراط
المستقیم شاید تم راہ راست پر نہین ہو جو راہ راست کے خواستگار ہو یا اپنے
دین مین شک رکھتے ہو یا اپنے پیغمبر کو کاذب جانتے ہو (۶) صراط الذین
انعمت علیھم کسی امت پر تم سے زیادہ نعمت نازل کی ہے حالانکہ خدا نے
انجیل مین فرمایا ہے کہ امت احمدی پر اتمام نعمت کرونگا (۷) غیر المغضوب
علیھم سے کیا مراد ہے کیا تم پر غضب الٰہی نازل ہوا تھا یا آیندہ نزول غضب کا
خوف ہے (۸) ولا الضالین کیا تم گمراہ ہو یا دین محمدی کو مشکوک جانتے
ہو پس یہ کلمات ہمنے نہ توریت مین دیکھے نہ انجیل مین نہ زبور مین دیکھے
(۹) توریت مین ہے کہ خدا کے واسطے رداوار ہے وہ کیا ہے (۱۰)
مقام خدا کیا ہے (۱۱) وہ کیا پانی ہے جو زمین و آسمان مین نہین ہے
(۱۲) وہ کون مبعوث ہے جو نہ انسان ہے نہ جن ہے نہ فرشتہ ہے (۱۳)
وہ کیا شے ہے جو تنفس کرتی ہے اور بیجان ہے (۱۴) وہ کون ہے کہ جسپر خدا نے
وحی بھیجی نہ وہ جن ہے نہ انسان نہ فرشتہ ہے (۱۵) عصائے موسیٰ کس چیز کا
تھا اور کیا نام تھا اور کس مقدار کا تھا (۱۶) وہ باکرہ عورت کون ہے جو دنیا مین
دو بھائیون کے واسطے ہے اور عقبے مین ایک بھائی کے واسطے (۱۷) اور وہ
کون سی قبر ہے جو اپنے صاحب کو لیکر سیر کرتے پھرے (۱۸) کون حد ہین
متصل واحد سے بیس تک اور بیس سے سو تک منفصل ہین بعد ختم نامہ کے
ایک عالم نصرانی کو حوالہ کیا تا کہ عمر بن خطاب پاس لیجاوے چنانچہ وہ قاصد
وارد مدینہ ہوا اور خانہ عمر بن خطاب پر آیا دیکھا کہ کوی دربان و پردہ نہین ہے

وہ متحیر ہوا اور زنجیر ہلائی ایک کنیز حبشیہ باہر آئی پوچھا کہ بادشاہ تمہارا کہان ہے اوسنے کہا کہ بادشاہ ہمارا آسمان پر ہی سوائے اوسکے کوئی خدا نہین اگر صاحب مکان کو پوچھو تو وہ فرد دور مسلمین وحاکم مومنین ہے وہ قضائے حوائج ارامل وایتام مین مشغول ہے اوسنے کہا کہ پھر کہان ملیگا اوسنے کہا کہ بازار مین جاکر دیکھو جو شخص طویل القامت لاغر ہے اور قبائے درشت وکہنہ ادیم کی پہنے ہے اور ہاتھ مین تازیانہ لیے ہے اعانت ضعفا کرتا ہے اور باربرداری کرتا ہے وہی ہے چنانچہ بازار مین جاکر عمر بن خطاب کو پایا اور نامہ قیصر روم حوالہ کیا جب نامہ چاک کیا اور حال نصرانیت حارث معلوم ہوا تو آب دیدہ ہوا اور مکان پر آکر قاصد روم کو ایک مکان مین فروکش کیا اور دوسرے روز جب صحابہ رسول خدا جمع ہوے اور حضرت امام علیہ السلام بھی تشریف لاے تو عمر بن خطاب نے نامہ قیصر روم حضرت کو دیا ملاحظہ فرما کر تبسم کیا اور حضرت نے فوراً جواب فی البدیہہ تحریر فرمایا کہ یہ نامہ عمر بن خطاب ہے بنام قیصر سلطنت عیسائیہ اما بعد واضح ہو کہ حال ضلالت حارث معلوم ہوا من یضلل اللہ فلا ھادی لہ وہ بطمع دنیا داخل اسلام ہوا تھا جب دنیا پائی تو برگشتہ ہوگیا قال اللہ تعالے ومن الناس من یعبد اللہ علے حرف جواب سوال (۱) یہ ہے کہ نام خدا ہر درد کی دوا اور ہر مرض کی شفا ہے رحمان وہ اسم ہے کہ سوائے خدا کے کسیکا نام نہین اور رحیم اسوجہہ سے ہے کہ جو گنہگار توبہ کرتا ہے اور ایمان وعمل صالح اختیار کرتا ہے اوسپر رحم کرتا ہے (۲) الحمد للہ رب العالمین یہ تعریف ہی کہ جناب احدیت نے ہمکو سکھائی ہے اور وہ لایق تعریف اسوجہ سے ہے کہ بندون پر نعمات دینی و دنیوی عطا فرمائی ہے (۳) ما لک یوم الدین سے جو

کہتے ہین کہ روز قیامت سواے اوسکے کوئی مالک نہین ہر روز قیامت بندونکا اختیار۔ اوسی کو ہے دنیا مین جو شک کرے گا یا شرک کرے گا اوسکو وہی داخل جہنم کرے گا اور جو ایمان لاے گا اور اطاعت کرے گا اوسی کو داخل بہشت کرے گا (۴) ایاک نعبد وایاک نستعین پس ہم خاص اوسکی عبادت کرتے ہین اور دیگر فرقہ اوسکے عبادت مین کچھ نہ کچھ شرک کرتے ہین اور اوسی سے استعانت کرتے ہین تاکہ شیطان ہمکو گمراہ نکرے جیسا کہ تمکو گمراہ کیا ہے (۵) اھدنا الصراط المستقیم وہ راہ راست ہے جو بہشت تک پہونچاتی ہے اور جو دنیا مین عمل صالح کرتا ہے وہی وہی وہان تک واصل ہوتا ہے ہم اوس سے توفیق عمل صالح طلب کرتے ہین جو صراط مستقیم ہے اور بہشت تک پہونچاویگی (۶) صراط الذین انعمت علیھم اس سے مراد وہ نعمتین ہین کہ انبیا و صدیقین پر نازل کین ہین وہی ہم بھی طلب کرتے ہین (۷) غیر المغضوب علیھم مراد یہود ہین کہ بسبب غضب الہی کی قرد و خنزیر ہوگئی تھی پس ہم سوال کرتے ہین کہ ہم پر غضب نازل نفرماوے (۸) ولا الضالین سے مراد عیسائی ہین کہ دین عیسائی ترک کرکے الوہیت عیسے و مریم کے قائل ہوگئے پس ہم سوال کرتے ہین کہ اوس طرح سے ہم گمراہ نہون (۹) اور یہ سوال کہ ازار وردائے خدا کیا ہے تو حق تعالے نے فرمایا ہے الکبریاء ردائے والعظمۃ ازاری (۱۰) مقام خدا قدرت ہے (۱۱) وہ پانی جو زمین سے نکلا نہ آسمان سے وہ عرق اسپان حضرت سلیمانؑ ہے جو حضرت سلیمان نے لیکر جمع کیا تھا (۱۲) اور جو مبعوث جن و انس و ملیکہ سے نہین ہے وہ کوا ہے جسکو خدا نے بھیجا تھا تاکہ قابیل کو دفن کرنا لاش ہابیل کا بتاوے (۱۳) اور جو شے بیجان ہے اور تنفس

کرتی ہے وہ صبح ہے قال اللہ تعالےٰ والصبح اذا تنفس (۱۴) اور جسپر وحی
نازل ہوئی اور وہ جن و ملیکہ و انسان سے نہین ہے وہ مگس عسل ہے قال اللہ
واوحے ربک الی النحل ان اتخذی من الجبال بیوتا و من الشجر و مما
یعرشون (۱۵) عصاے موسےٰ شاخ درخت عوسج کا تھا دس ہاتھ کا
طولانی تھا اور نام اوسکا زائدہ تھا کیونکہ جب روح اوسمین داخل ہوتی تھی تو
زیادہ ہوجاتا تھا جب نکل جاتی تھی پھر کم ہوجاتا تھا حضرت جبرئیل نے بہشت سے
لاکر حضرت شعیب کو دیا تھا (۱۶) اور باکرہ عورت جسکے گردن مین مروارید ہین وہ
نخل خرما ہے کہ دنیا مین ہم تم دونون کے واسطے اور عقبےٰ مین صرف مسلمین کے واسطے ہے
(۱۷) اور جو قبر اپنے صاحب کو لیکر پھرے وہ شکم ماہی ہے جو یونس کو لیکر پھری
(۱۸) بیس عدد متصل یہ ہین کہ ایک خدائے واحد اور دو آدم و حوا اور تین جبرئیل
و میکائیل و اسرافیل سرداران ملائکہ اور چار توریت و انجیل و زبور و فرقان اور پانچ نماز
پنجگانہ اور چھ ایام خلق ارض و سموات اور سات سبع سموات اور آٹھ حاملان عرش
الٰہی ویحمل عرش ربک فوقھم یومئذ ثمانیہ اور نو معجزات حضرت
موسےٰ ولقد اتینا موسےٰ تسع آیات بینات اور دس عشرہ ذی الحج ایام
حج کے مراد ہین فتلک عشرۃ کاملۃ اور گیارہ وہ ستارہ ہین جو
حضرت یوسف نے خواب مین دیکھے انی رایت احد عشر کوکبا اور
بارہ ماہ ہاے دوازدہ گانہ ہے اور تیرہ مین گیارہ ستارہ اور آفتاب و ماہتاب
ہین کہ جنکو حضرت یوسف نے خواب مین سجدہ کرتے دیکھا ہے اور چودہ
قنادیل نور ہین جو عرش اعظم پر معلق ہین توریت مین مذکور ہین نہ انجیل و
زبور و فرقان مین مسطور ہین اور پندرہ روز ماہ صیام کے ہین جس مین زبور
داؤد پر نازل ہوئی ہے اور سولہ صف ملائکہ کے ہین جنکا ذکر اجمالی قرآن مین ہے

الذین یحملون العرش ومن حولہ اور ذکر تفصیلی توریت مین ہے اور
سترہ وہ اسماء اعظم ہین کہ پیشانی جہنم پر نہ لکھی جاتی تو اوسکی زفیر و شہیق سے
جو کچھ مابین آسمان و زمین تھا سب جلکر خاک ہوجاتا اور اٹھارہ سراپردہ نور
جناب رب العزت ہین اگر نہوتے تو موجودات زمین و آسمان ضایع ہوجاتی اور
اونیس ملائکہ زبانیہ جہنم ہین ماتحت اونکے بقدر ریگ رو ان و قطرات باران فرشتے
ماہی ہولناک ہین اور بیس ایام رمضان ہین جنمین انجیل نازل ہوئی ہے اور تیس
ایام مناجات حضرت موسے ہین جنکی تکمیل چالیس سے ہوئی ہے اور پچاس عدد
شتر خون بہلے انسان ہے اور ساٹھ عدد کفارہ ہین قولہ تعالے او اطعام ستین مسکینا
اور ستر واختار موسے لقومہ سبعین رجلا اور اسی حد قذف ہے اور نوے زمان
نزول وحی ہین اور سو تازیانہ حد زانی بکر ہے بعد اوسکے نامہ ملفوف فرماکر حوالہ قاصد
روم فرمایا پس روایت مذکورہ سے علم جناب ولایت مآب اور جہل خلافت مآب
مثل آفتاب روشن ہوگیا (۱۳) ثعلبی اعاظم اہل سنت نے قصص الانبیا مین قصہ
اصحاب کہف کی یہ روایت لکھی ہے کہ ایام خلافت خلیفہ ثانی مین چند یہودا ئے
اور عمر سے پوچھا تمھین جانشین پیغمبر ہو کہا ہان یہود نے کہا کہ چند مسائل ہمکو
دریافت کرنا ہے اگر جواب باصواب دوگے تو تمہارا دین حق ہے پیغمبر برحق ہین ورنہ
باطل ہے عمر نے کہا سوالات پیش کرو اونہون نے کہا قفل آسمان کیا ہین اور کلید
آسمان کیا ہین اور جو قبر صاحب قبر کو لیکر سیر کرتے رہے وہ کیا ہے اور جسنے اپنی قوم
کی تخویف کی وہ کون ہے کہ نہ جن ہے نہ انسان اور وہ پانچ کون ہین کہ زمین پر
چلتے پھرتے تھے اور شکم مادر سے نہین پیدا ہوے اور کبک کیا کہتا ہے
اور مرغ کیا کہتا ہے اور اسپ کیا کہتا ہے اور خر کیا کہتا ہے مینڈک
کیا کہتا ہے قنبرہ کیا کہتا ہے یہ سنکر عمر نے سر جھکا لیا اور کہا کچھ عیب

نہیں ہے یہ بات ہمکو معلوم نہیں ہے وہ ہم بیان نہیں کر سکتے پس یہود خوش
ہو کر کہنے لگے کہ آنحضرت نہ پیغمبر تھے نہ دین اُنکا حق ہے پس سلمان فارسی گھبرا
گئے اور کہا کہ توقف کرو یہ کہکر حضور لامع النور حضرت امام علیہ السلام میں حاضر
ہوئے اور عرض کیا کہ دین اسلام کی فریادرسی فرمائے پس وہ حضرت ردائے
جناب رسالتمآب ہمزیب دوش فرماکر تشریف لائے پس عمر خطاب نے اٹھکر
معانقہ کیا اور کہا یا ابا الحسن انت لکل معضلة وشدة تدعی یعنی اے
ابوالحسن ع آپ سے ہر مشکل و مصیبت شدید میں التجا کی جاتی ہے پس علمائے
یہود کو طلب فرماکر ارشاد کیا کہ سوال کرو کہ جناب رسالتمآب نے مجکو ہزار باب علوم کے تعلیم فرمائے
ہیں کہ ہر بابسے ہزار باب علم مجھپر کشادہ ہوئے ہیں لیکن شرط یہ ہے کہ اگر جواب شافی پاؤگے تو دین اسلام
قبول کروگے علمائے یہود نے قبول کیا اور سوال کیا کہ قفل آسمان کیا ہے آپنے
فرمایا کہ شرک بخدا ہے کوئی عمل مشرک کا آسمان تک نہیں جانے پاتا کہا کہ
کلید آسمان کیا ہے فرمایا کلمہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پوچھا کہ قبر سیار
کیا ہے فرمایا شکم ماہی کہ یونس علیہ السلام کو لیکر ساتون دریا کی سیر کرتے پھرے
پوچھا کہ اپنے قوم کی تخویف کسنے کی اور نوع جن وانس سے نہ تھا فرمایا چیونٹی
سلیمان ہے ذالک یا ایھا النمل ادخلوا مساکنکم لا یحطمنکم سلیمان
وجنودہ وھم لا یشعرون پوچھا وہ پانچ جاندار کون ہیں جو شکم مادر سے
پیدا نہیں ہوئے اور زمین پر چلتے پھرتے رہے فرمایا حضرت آدم و حوا
ناقہ صالح اور گوسفند ابراہیم اور عصائے موسے پوچھا کہ کبک کیا کہتا ہے
فرمایا کہتا ہے الرحمن علی العرش استوی پوچھا مرغ کیا کہتا ہے فرمایا
اذکروا اللہ یا غافلین پوچھا اسپ کیا کہتا ہے فرمایا وقت جہاد کافرین
کے کہتا ہے کہ اللھم انصر عبادک المومنین علی الکافرین پوچھا

حمار کیا کہتا ہے فرمایا وہ ٹیکے لینے والے پر لعنت کرتا ہے اور شیاطین کو دیکھکر
صدا کرتا ہے پوچھا کہ مینڈک کیا کہتا ہے فرمایا سبحان ربی المعبود المسبح
فی لجج البحار پوچھا کہ قبرہ کیا کہتا ہے فرمایا اللہم العن مبغضی محمد وال محمد
چنانچہ یہ سنکر منجملہ تین علماے یہود کے دو شخص مسلمان ہوے اور کلمہ شہادت
ادا کیا اور ایک عالم نے یہ عرض کیا کہ میرا ایک سوال باقی ہے آپنے فرمایا کہ
بیان کر اوسنے عرض کیا کہ وہ کون لوگ تھے جو زمان سابق مین تین سو نو
برس تک مردہ رہے بعد اوسکے حق تعالے نے اونکو زندہ کیا حضرت نے فرمایا
کہ یہ اصحاب کہف ہین کہ جنکا قصہ خداوند حمید نے قرآن مجید مین نازل فرمایا ہے
یہودی نے کہا کہ ہمنے تمہارا قرآن سنا ہے لیکن مفصل بیان کیجیے کہ اونکے کیا نام
اور اونکے باپ کے کیا نام تھے اور شہر کون تھا اور ملک کون تھا اور کتے کا کیا
نام تھا اور پہاڑ کا کیا نام تھا اور کہف کا کیا نام تھا وقصہ اونکا من اولہ تا آخرہ
بیان کیجیے پس حضرت امام علیہ السلام نے ردائے رسول خدا دوش مبارک
سے اوتار کر لپیٹ لے اور آمادہ جواب ہوکر بیٹھے اور فرمایا کہ خبر دی ہے مجکو میرے
حبیب باصفا محمد مصطفے صلعم علیہ التحیۃ والثنا نے کہ ملک روم مین ایک شہر تھا
جسکو ایام جاہلیت مین افسوس اور اب اوسکو طرطوس کہتے ہین اوس شہر کا
ایک شہریار نیکوکار و نیکوکردار تھا بعد اوسکے وفات کے انتظام شاہی مین
اختلال اور قوام جہان پناہی مین زوال پیدا ہوگیا یہ حال سنکر بادشاہان عجم سے
ایک بادشاہ جبار جفاکار و ستمگار جسکا نام دقیانوس تھا معہ لشکر جرار و افسران
کفار کی تاخت لایا اور اس شہر پر مسلط ہوگیا اوسنے ایک قصر رفیع ایوان
بدیع بنایا عالم یہودی نے عرض کیا کہ اگر آپ عالم دین محمدی و واقف اسرار
احدی ہین تو اوسکی بھی کیفیت تفصیلی بیان کیجیے آپنے فرمایا کہ اوسنے وہ قصر زرنگار

سنگ سفید آبدار سے بنایا تھا عرض و طول اوسکا ایک فرسخ سے ایک فرسخ تھا جسمین
چہار ہزار ستون زرین کار جواہر نگار قائم کیے تھے ہزار قنادیل زرین قمقمہ ہای بیضا
زنجیر ہاے طلائی و نقرئی مین اوویزان کیے گئے تھے شمع ہاے مومی و کافوری اور
عطر ہاے مشکین و فتیلہ ہاے عنبرین سے روشن کی جاتی تھین ایوان شرقی
اور ایوان غربی مین آٹھ آٹھ کرہ نورانی بنائے تھے کہ جس طرف آفتاب عالمتاب روشن
کرتا تھا ہر کرہ سے نور آفتاب جلوہ افگن ہوکر تمام محفل کو روشن کرتا تھا اور
اور اوس مین ایک تخت مرصع کار جواہر نگار اسی ہاتھ طلائی اور چہالیس ہاتھ
عرضانی آراستہ کیا تھا اور اسی کرسی ہاے مذہب و مطلا مرصع بجواہر بے بہا
جانب راست اور اوسی قدر جانب چپ پیراستہ کی تھین جانب راست
علماے دین و حکماے حکمت آئین اور جانب چپ اراکین و اساطین جلوہ افروز
ہوتی تھی اور خود تاج جواہر نگار اکلیل مرصع کار اور خلعت زرتار سے مزین
ہوکر اوس سریر بے نظیر پر رونق افروز ہوتا تھا عالم یہودی نے عرض کیا کہ آپ
عالم دین محمدی ہین تو کیفیت تاج بیان فرمائی حضرت نے فرمایا کہ تاج ضیا
بار اوسکا بالکل زر نگار مرصع بجواہر ابدار مکلل بلاے شاہوار تھا جسمین نو رکن تھی
ہر رکن مین ایک گوہر شاہوار تھا جو شب تار مین مانند کوکب تابان کی ضیا بار
تھا اور پچاس نوجوان رعنا لالہ رخسار فرزندان دلاوران جرار باگرز ہاے
سیمین کار و زرین نگار پس پشت ایستادہ رہتے تھے جسکے کمر کو منطقہ ہاے احمر
کمر بند ہاے مرصع بجواہر آراستہ اور تمام پیکر خلعت ہاے پر زر و سراویل حریر اخضر اور
تاجہاے پر زر اور بازو بندہاے لعل و گوہر اور خلخالہاے سیم و زر سے پیراستہ
کیا تھا اور چھ نوجوان باعلم و کمال صاحبان جمال و اجلال کو انتخاب کرکے وزیر
باتدبیر و مشیر باتوقیر قرار دیا تھا منجملہ اونکے تین جوان خوش جمال باعلم کمال جانب

رہتے تھے جنکے نام تملیخا مکسلمینا اخشلمینا اور بجانب چپ مرطونس
کسطونس ساریونس جملہ امور مین مشیر و ندیم با توقیر و تعظیم رہا کرتے تھے اور جسوقت
بادشاہ گیتی افروز صحن ایوان مین جلوہ اندوز ہوتا تھا اوسیوقت ایک غلام مرصع کمر
ایک جام سیمین پر از مشک اذفر اور دوسرا غلام خوش منظر ایک جام زرین پر از گلاب
ورد ہاتھ اور ایک غلام سمن بر ایک طائر زرین پہ لیکر جا کھڑا ہوتا تھا اور وہ طائر خوش ساخت
ہوا ایسا تعلیم کیا تھا کہ پرواز کر کے جام مشک ناب مین غوطہ زن ہو کر جام گلاب مین
غوطہ زن ہوتا تھا اور ہر مرتبہ پرواز کر کے تاج نور فشان پر بال افشان ہوتا
اسیطرح سے تین سو برس اوسکی سلطنت کو گذرے کوئی مرض و کوئی آزار کوئی
درد و یا بخار عارض نہوا اوسوقت نفس امارہ نے اوسکے دلمین گھر کیا اور شیطان
غدار نے اوسکی طبیعت مین نخوت و غرور پیدا کیا فرعونیت کا سامان اور شدت
طغیان ہویدا کیا اوس ناشناس ناسپاس نے دعوے الوہیت اور ادعائے
ربوبیت کا آغاز کیا جو شخص اوسکے ربوبیت کا اقرار و اعتراف کرتا تھا اوسکو
خلعت و انعام سے سرفراز کرتا تھا اور جو شخص استنکاف کرتا تھا اوسکو انواع
عقوبت و اقسام ہلاکت سے دمساز کرتا تھا پس تمام خلائق نے ایک عرصہ دراز
تک اوسکی عبادت و بندگی اور پرستندگی و نیازمندی اختیار کی ایکدن روز عید تھا
اور بادشاہ زرین کلاہ اپنے تخت شاہی پر باشوکت جہانبانی برونق افروز تھا
کہ ایک سپہ سالار اوسکا بادشاہ کے حاضر ہو کر عرض کیا کہ ایک بادشاہ جبار نے
بالشکر جرار سرزمین فارس سے آکر شہر پناہ بادشاہ کے قلعہ کا محاصرہ کر لیا ہے
یہ سنکر بادشاہ کو ایسا تردد و انتشار تفکر و اضطرار طاری ہوا کہ تخت شاہی
گر پڑا اور سر سے تاج جہانپناہی گر گیا جب تینون وزیران عاقل مشیران کامل نے
اس حال پر اختلال اور شکست بال حشمت المآل کا مشاہدہ کیا تو وزیر ذی علم

تملیخا نے حیرت تفکر و تدبر کرنا شروع کیا کہ اگر یہ بادشاہ پروردگار حقیقی ہوتا تو بول و
غائط کی حاجت و خواب و خور کی ضرورت حزن و اضطرار کی کیفیت مستولی نہوتی
پس سبب صفات حادثہ شایان ممکنات ہیں نہ لائق صانع ممکنات خالق موجودات
پس وہ چپکا خاموش ہو رہا چونکہ اون چھ وزرکے عالی منش عقلاے بادانش و
بینش کا دستور تھا کہ ہر شب ایک دوسرے کے گھر بطور ضیافت مجتمع ہوکر دعوت
کھاتے تھے اوس روز بحسب اتفاق مکان تملیخا میں بزم عیش و شادمانی محفل
مہمانی و کامرانی واقع ہوئی سب وزراء بدستور مشغول عیش و سرور ہوئے لیکن تملیخا
شریک خورد و نوش نہوا اور رنجور و مہموم افسردہ و مغموم کنارہ گزین رہا دیگر وزراء نے
استفسار کیا اوسنے بیان کیا کہ میں اس فکر و فیق کے بحر عمیق میں غوطہ زن
ہوں کہ اس آسمان رفیع الوان بدیع کو بدون طناب و ستون کے کسنے
قایم و ہموار کیا ہے اور آفتاب تابان ماہ نور افشان و کواکب درخشان
ضیا بار کیا ہے اور کرہ زمین کو بالاے سطح آب ذخار اوتاد جبال کوہسار سے
سے کسنے محکم و پایدار کیا ہے اور کسنے ہمکو شکم مادر سے پیدا اور بطون عدم سے
ہویدا کیا ہے عمر طفولیت و شباب و کہولیت تک پرورش کی صحت و سلامت
اور عقل و فراست عنایت فرما کر نوازش کی یقیناً کوئی پروردگار عالم رزاق
بنی آدم اور شخص ہے اور یہ بادشاہ ایک مخلوق ضعیف البنیان مثل دیگر افراد
انسان کی ہے پس یہ تقریر سودمند دیگر وزیران ہوشمند نے بھی پسند فرمائی اوسکے
اقدام برکت اشتمام پر جبہہ فرسا ہوکر التماس کیا کہ فی الواقع تیرا عقیدہ لایق اذعان
و ایقان اور تیرا ارشاد قابل قبول اہل ایمان ہے بعد اوسکے مشورہ ہوکر یہ صلاح
قرار پائی کہ بدون مہاجرت اوطان و ترک خانمان اس بادشاہ بے ایمان سے نجات
مشکل ہے سبنے نقد و جنس و مال و زر اور لعل و گوہر کو چھوڑ دیا اور چند دانے خرما

لیکر کہاے بادپیما پر سوار ہوے جب حدود شہر سے باہر آئے تو تملیخا نے کہا کہ اب
حیط اختیار اور سرحد اقتدار شہریار سے باہر ہوگئے اب گھوڑونکو چھوڑکر پیادہ پا راہ
خدا مین مہاجرت اور گام فرسائے اور پیادہ پائی کی زحمت اختیار کرو چنانچہ سب
سبنے قبول کیا اور پیادہ پا آمادہ طے منازل اور قطع مراحل ہوے ساتھ فرسخ
طے ہوے تھے کہ پاے نازنین اونکی خارہاے مصیبت سے فگار ہوگئی اتفاقا
ایک سبزہ زار دلکش چراگاہ فرحت بخش مین ایک چرواہا گلہ گوسپند چراتا تھا
تملیخا نی استفسار کیا کہ تیرے پاس کوئی جام آب شیرین یا کاسہ شیر ہے اوسنے کہا کہ
ہے لیکن تمھارے پیشانی سے آثار شاہانہ صورت سے انوار خسروانہ پائی جاتی ہین
شاید تمنے کسی خوف عظیم سے فرار اور رغبت مسافرت کو اختیار کیا ہے مفصل اپنا
حال بیان کرو تملیخا نے کہا ہمنے ایسے دین صادق اور مذہب برحق کو اختیار
کیا کہ اوس مین کذب وزور موجب گناہ موفور اور وبال نامحصور ہے پس اگر ہم راستی
بے کم وکاست بیان کرین تو ہم مورد آفات مبتلاے مصیبات تو ہونگے اوسنے
کہا کہ بیان کرو پس تملیخا نے اپنا عقیدہ صالحہ طریقہ ناجحہ بیان کیا وہ راعی بھی ایمان لایا
اور ترک خانمان کرکے ہمراہ وزرا ہوا اور جو سگ نگہبان گلہ گوسپند تھا وہ بھی ہمراہ
ہوگیا یہودی نے عرض کیا کہ رنگ کیا تھا حضرت نے فرمایا کہ ابلق برنگ سپید
وسیاہ تھا اور نام اوسکا قطمیر تھا انتہی پس اب صاحبان انصاف بلا تعصب
اعتساف لحاظ فرماوین کہ مسند نشین چار بالش سلونی صدر آرای بزم علوم لدنی
تاجدار لوکشف الغطا شہریار سورہ ہل آتے کے سامنے کسی شخص کو دعوے
برتری یا خیال ہمسری اور حوصلہ برابری نہین ہوسکتا ہے این الثریا من الثرے
(۴۲) بالجملہ حالات جہالات وخطیات جناب خلافت مآب مبسوط وموفور نامی ودو
نامحصور کتب مبسوط مین مذکور ومسطور ہین چنانچہ معلوم نہ تھا کہ معاملات مہر جائز ہے

یا نہین رجم مجنونہ جائز ہے یا نہین رجم حاملہ جائز ہی یا نہین حد شراب خواری کیا ہے
حکم تصرف اموالی و خزاین کعبہ کیا ہی مہر زن صاحب عدہ کا کیا حکم ہے اور بعد عدہ کے
مباشرت جائز ہے یا نہین مسئلہ دیت اخلاص کیا ہے طلاق کنیز و مسئلہ اوس مال کا
جو تقسیم مسلمین سے فاضل ہوا ہو اور مسئلہ اوس شخص کا جسنے صوم مین مجامعت
کی اور یہ مسئلہ کہ قبر زینب دختر رسول خدا مین داخل ہونا جائز ہے یا نہین
اور پیغمبران کے نام پر کسی کا نام رکھنا جائز ہے یا نہین مسئلہ غسل جنابت کیا ہے
اور مسئلہ تیمم کیا ہے اور دیت زوج سے حصہ زوجہ اور مسئلہ کلالہ اور یہ کہ پالان
شتر معہ شتر ان مین لینا اور حالت احرام مین بیضہ توڑنا اور جس سارق کی دست
و پا مقطوع ہو چکی ہون اوسکی کیا سزا ہے اور بدون شہادت کے حد زنا بحسب علم
اپنے دے سکتا ہی یا نہین اور حکم ربا کیا ہے جس عورت نے تخویف اقرار زنا کیا ہو
اوس پر حد جاری ہو سکتی ہی یا نہین اگر خود حاکم نے ارتکاب زنا مشاہدہ کیا ہو تو
حد جاری کر سکتا ہی یا نہین اگر بوجہ اضطرار و ضرورت کے زنا پر رضامند ہو گئی ہو
تو لایق حد ہی یا نہین مسلم سے قصاص ذمی لینا جائز ہی یا نہین اور ماہین پدر و دیگر
قصاص ہی یا نہین قبر زینب بنت جحش مین داخل ہونا جائز ہی یا نہین اسمای انبیا پر
نام رکھنا جائز ہی یا نہین جو مال تقسیم مسلمین سے فاضل ہے اوسکا کیا کرنا چاہیے رکعات
رکعات نماز مین شک ہو تو کیا کرنا چاہیے بحالت صوم مجامعت کرے تو کیا کرنا چاہیے
بحالت احرام بیضہ ہاے شترمرغ شکستہ کرے تو کیا حکم ہی جس سارق کا دست و پا قطع ہو چکا
ہو اور پھر ارتکاب سرقہ کرے تو کیا سزا ہی طلاق کنیز کا کیا حکم ہی عورات مفارقت زوج
کب تک گوارا کر سکتی ہین چنانچہ آپنے حفصہ اپنی دختر گرامی سے جسکو بحیثیت ام المومنین
مادر گرامی کہنا جائز ہی پوچھا کہ کس مدت تک عورت اپنی شوہر کی جدائی پر صبر کر سکتی ہی
اونھون نے فرمایا منتہا چار مہینہ ہی حکم اپنے جاری فرمایا اگر مرد منزل نہو تو غسل

ہے یا نہیں اور جو عورت شش ماہہ بچہ جنتی تو اوسپر حد زنا ہے یا نہیں ایک عورت کو خلیفہ
ثانی نے طلاق دیا اور طفل خوردسال کا انتزاع چاہا خود نہ علم تھا کہ اوسکی حضانت ماں سے متعلق
ہے یا باپ سے ابوبکر نے فیصلہ کیا کہ ماں سے متعلق ہے دیت زوج سے زوجہ کو ملیگی
یا نہیں وہمت اسماع کیا ہے میراث عمہ کیا ہے میراث کلالہ کیا ہے ایک اسپ خیانت
خرید کیا اور ایک شخص کو سوار کیا تو وہ مرگیا اپنے قیمت دینے سے انکار کیا ثانی کا شریح
فیصلہ کیا کہ قیمت دینی پڑیگی بھیرہ بھی نجانتے تھے کہ اگر شتر بیع ہوسے ...
لینی چاہیے یا نہیں اونکے نزدیک حجر اسود سے کچھ نفع و ضرر مردم نہیں ... کسی
ایک شخص دو خلقت کا پیدا ہوا تھا اوسکا کیا حکم ہے مرد آزاد کی کنیزوں سے نکاح
کرسکتا ہے۔ مرد مملوک کی عورت اوسنے خلع کرسکتا ہے۔ ریاض ١٢ اعمرہ کہ ماں سے شروع
ہوگا قبل طواف کے استعمال خوشبو جائز ہے یا نہیں مسئلہ زنا کیا ہے کسی مسلمان کو
اپنے تئین مومن کہنا جائز ہے یا نہیں وقت سوال اویس قرنی سے آپ یہ نہ بتا سکے
کہ ابروئے جناب رسالت مآب پیوستہ تھیں یا کشادہ کسی شخص کے مکان میں
بدون اذن داخل ہوسکتی ہیں یا نہیں مگر بسبب شغل تجارت کے سنت رسول سے
غفول ہوگیا تھا آپکو معلوم نہ تھا کہ جناب رسول خدا نماز عید میں کیا سورہ پڑھتے تھے
الے ہذا القیاس اپنے جہالات وخیالات اور احکامات و فیصلہ جات جو کچھ کتب و دفاتر میں
مسطور ہیں وہ سب غیر محدود و نا محصور ہیں کہ استیعاب و استقصا اوسکا معرض تحریر میں
ولنعم ماقیل ھفوات لسان عمر وخبطہ فیما ہی عنہ وامر اکثر من العدد والمد
واوسع من ھالۃ القمر حتے قال فی سبعین مسئلۃ لولا علی لھلک عمر

## توضیح تلنیف تادیب

ہرگاہ حال جہالات ونادانی ہے حضرت خلیفہ ثانی سامعہ نواز احباب

روحانی و اخلاقی ایمانی ہو چکا تو غور طلب یہ ہی کہ اہلسنت جاہلان مسائل شرعیہ ناواقفان احکام دینیہ کو مجتہد علی الاطلاق اور واجب الانقیاد الفنس والآفاق تصور فرما کر تاج خلافت و خلعت امامت سے سرافراز کرتے ہیں حالانکہ خلیفہ ثانی نے استخلاف فرزندار جمند سعید دلبند یعنی عبداللہ بن عمر کے ولیعہدی وجانشینی سے بسبب جہل مسئلہ طلاق زن کے انکار کیا چنانچہ بحسب روایات تاریخ الخلفاء و کنز العمال و صواعق محرقہ ایک شخص نے پوچھا کہ آپ عبداللہ کو کیوں نہیں خلیفہ بناتے فرمایا قاتلك الله والله ما اردت الله بهذا استخلف رجلا لا يحسن ان يطلق امراته یعنی خدا کی مار تجہیر خدا لعنت کرے تجہیر تو نے قربۃ الی اللہ اُسکا نام نہیں لیا کیا ایسی شخص کو ولیعہد بناؤں کہ جو اپنی عورت کو طلاق شرعی نہ دے سکا یعنی نہایت سابق ہیں عبداللہ نے اپنی عورت کو بحالت حیض طلاق دیا تھا جناب رسالتمآب نے فرمایا کہ یہ جائز نہیں پھر رجوع کرو سبحان اللہ جہل مسئلہ طلاق مانع استحقاق خلافت ہو گیا اور جہل مسائل متکاثرہ و احکامات متظافرہ جو منجملہ صفات خاص خاص باختصاص خلافت مآب تھا وہ مانع استحقاق خلافت نہ ہوا تا آنکہ ایک مسئلہ جد میں ستر احکام مختلفہ آپ نے صادر فرمائے جیسا کہ ابن حجر و سیوطی و قسطلانی و مناوی و بیہقی نے روایت کیا ہی پس الیسا لکمال الاجتہاد لائق ملاحظہ ارباب ہدایت و ارشاد ہے ؎ این کار از تو آید و مردان چنین کنند پس اسکے خود رائے و اجتہاد فرسائے اور لغزشہائے راست نمائی اور درشت زبانی و تند خوئی و سخت گوئی ایسی ہے کہ حضرت امام علیہ السلام نے فرمایا فصيرها في حوزة خشناء يغلظ مسها و يغلظ كلمها و يكثر العثار فيها والاعتذار منها

# فقرہ ۱۲

## فمنی الناس لعمر اللہ لخبط و شماس وتلون واعتراض فصبرت علی طوال المدۃ وشدۃ المحنۃ

جب حضرت امام علیہ السلام حالات و جہالات صاحب سلطنت متولی امارت و ریاست بیان فرما چکے تو اب حالات اراکین دولت حاشیہ بوسان بساط خلافت زلہ ربایان مائدہ نعمت ارشاد فرماتے ہین کہ قسم بسر بتب جناب رب الناس وایدیت حضرت الہ الناس کہ اس عہد خلافت ثانی مین کافہ الناس مالوف الوف وہم و وسواس مشغوف صنوف اشتباہ والتباس ہوکر سرگشتہ ادویہ ضلالت وغوایت وارفتہ بادیہ جہالت وبطالت ہوگئی قواعد شرع متین آئین دین مبین سے غافل بدعت واعوجاج پر مائل مخارج لجاج مین داخل ہوگئے احکام شرعیہ اوامر و نواہی نبویہ کو تاویل تسویل بہ تبدیل و تعلیل علیل کرکے اساس شریعت لباس طریقت کو رنگ برنگ تبدیل کردیا راہ حق سے اعراض اہل حق پر اعتراض کرنے لگی ناچار ہمنے باوصف امتداد زمان اور استداد مصائب بے پایان اور دفور ظلم و طغیان و ہجوم جور و عدوان کے صبر و سکوت اور اعراض و سکوت اختیار کیا چنانچہ ابتدائے زمانہ خلیفہ اول سے تا انقراض عہد ثانی تقریباً چودہ سال چھ مہینے ہوئے

# توضیح ۴۶ فیہ تشریح

**فی الناس** در بلا افگندن لعمر اللہ لام مفتوح
واسطے تاکید کے ہے اور جب لفظ عمر آتا ہے کہ بضم عین بمعنے حیات
ہے قسم میں اسکا استعمال بفتحہ ہو جاتا ہے اور خبر اسکی محذوف ہوتی ہے ہمیشہ
یعنی لعمر اللہ قسمی یعنے ہر آئینہ حیات و دوام جناب احدیت کی قسم ہے
قال فی النہایۃ ھو قسم ببقاء اللہ ودوامہ ھو مرفوع
بالابتداء وتقدیر: لعمر اللہ قسمی او ما اقسم بہ
فان لم یکن باللام نصبتہ نصب المصادر فقلت
عمر اللہ وعمرک **بخبط و شماس** خبط یعنے بیراہ رفتن
وناگہان بر افتادن چنانچہ مشہور ہے خبط عشوا یعنے ناقہ شبکور کا بیراہ
چلنا قال فی النہایۃ فی حدیث علی یخبط و شماس وھو
المشی فی اللیل بلا مصباح فیتحیر ویضل وربما تردی
فی بئر او سقط علی سبع کقولھم یخبط عمیاء اذا رکب
امرا بجھالۃ یعنے حدیث علی میں یخبط و شماس آیا ہے جسکے معنے
یہ ہیں کہ شب تاریک میں بے چراغ کے راہ چلنا جس سے حیران رہے
کہ کدھر جاوے اور راہ بھٹک جاوے یا کسی چاہ میں گر پڑے یا شیر کے
منہ میں جا پڑے چنانچہ اگر کوئی امر جاہلانہ کر گذرتا ہے تو کہتے ہیں یخبط عمیاء
**شماس** بمعنے سرکشی فرس شموس یعنی اسپ سرکش جو بیراہ چلے **تلون**
رنگ برنگ شدن کعب بن زہیر کہتا ہے فما تدوم علی حال

**تکون لہا کما تلون فی اثوابہا الغول**

یعنی ایک حال پر قیام نہین ہے بلکہ رنگ برنگ لباس بدلتا ہے مانند غول بیابانی کے مراد حضرت کے تلون صحابہ سے ہے کہ بسبب فتاوی مختلف خلیفہ ثانی کے رنگ برنگ بدلتے ہین یا خود خلیفہ ثانی سے مراد ہے کہ بسبب جہل و نادانی کے احکام فتوے مین رنگ برنگ بدلتا رہتا ہی

**اعتراض** معنے عیب کرنا یا غیبت کرنا مراد حضرت کی یہ ہی کہ خلیفہ ثانی افعال و اقوال جناب رسالتمآب پر ہمیشہ اعتراض کرتا تھا چنانچہ بحسب روایت صحیح بخاری جب حضرت رسالتمآب نے قصد نماز جنازہ عبد اللہ بن ابی سلول کیا تو عمر نے دامن کھینچ لیا اور مخالفت کی حضرت نے فرمایا اخر عنی یعنی دست بردار ہوا سے عمر اور جنب ارادہ وصیت فرمایا تو عمر نے کہا ان الرجل لیہجر یعنی یہ شخص ہذیان بکتا ہے و اذا الجملہ ابن اثیر نے کتاب نہایہ مین لغت عرس مین لکھا ہے و منہ حدیث عمر انہ نہی عن متعۃ الحج و قال علمت ان رسول اللہ فعلہ لکنی کرہت ان یظلوا بہا معرسین اے ملمین بنسائہم یعنی عمر نے متعۃ الحج سے مخالفت کی اور کہا کہ یہ تو مین جانتا ہون کہ رسول خدا نے متعۃ الحج کیا ہے لیکن مجکو مکروہ و ناگوار معلوم ہوتا ہے کہ لوگ مکہ مین عورتون سے ہم صحبت ہون لہذا جناب عمر بن خطاب نے متعۃ الحج و متعۃ النسا دونون کو حرام فرمایا اور خلاف حکم جناب رب الارباب و جناب ختمی مآب کے حکم دیا کہ متعتان کانتا علی عہد رسول اللہ و انا احرمہما یہ زبردستی و چابکدستی شرع شریف مین قابل ملاحظہ ارباب طبع لطیف ہی اور تخویف جناب سیدہ معصومہ باحراق دار و احد بیعت

حضرت امام علیہ السلام باکراہ واجبار مشہور فی الآفاق والاقطار ہے علی ہذا القیاس
جنبت کو خلاف حکم خدا ورسول حکم دیا کہ اگر پانی نہو تو نماز نہ پڑھے فی صحیح مسلم
ان رجلا اتی عمر فقال انی اجنبت فلم اجد ماءً فقال
لا تصل وکذا فی کتاب البخاری وابن ماجه
والنسائی وابی داود وغیرهم من علماء اهل السنت
اور اسیطرح سے اذان مین حی علی خیر العمل جناب
خلیفہ ثانی نے موقوف کردیا اصفہانی نے تشئید القواعد مین
لکھا ہے منہا انہ حرم المتعتین فانہ صعد علی المنبر
وقال ایها الناس ثلث کن فی عهد رسول الله
وانا انهی عنهن واحرمهن واعاقب علیهن وهی
متعة النسا ومتعة الحج وحی علی خیر العمل پھر جواب
لکھتے ہین کہ انکے نزدیک بعد جواز کے حرمت ظاہر ہوی ہوگی
کیونکہ مجتہد کو اپنے ظن پر عمل کرنا جائز ہے اے سبحان اللہ کیا جواب
کافی توجیہہ شافی ہے اور منجملہ بدعات شریفہ احداثات لطیفہ کی یہ ہے
کہ الصلواۃ خیر من النوم کو داخل اذان فرمایا فی مشکوۃ
عن مالک بلغه ان المؤذن جاء عمر بن الخطاب
یوذنه لصلوة الصبح فوجده نائما فقال الصلوة
خیر من النوم فامره عمر ان یجعلها فی نداء الصبح
رواه فی الموطا اور ابن ابی شیبہ نے لکھا ہے فاعجب به
عمر وقال للموذن اقرها فی اذانک اور
علی ہذا القیاس تراویح ہے جو عہد حیات رسالت مآب وعہد خلیفہ اول

تک نہ تھے چنانچہ کامل ابن اثیر مین لکھا ہے کہ اول جس شخص نے حکم نماز
جماعت تراویح کے ساتھ جاری کیا عمر ہے اور جمع بین الصحیحین مین ہے
کہ عبد الرحمن بن عبد القار ی سے روایت ہے کہ جب حکم تراویح جاری
ہو چکا تو ایکدن عمر نے نماز تراویح کے جماعت دیکھکر فرمایا نعم البدعة
حالانکہ جناب رسالتمآب نے فرمایا ہے کل بدعة ضلالة
وکل ضلالة طریقها الی النار وجسارت حضرت
خلیفہ ثانی یہ بھی لائق ملاحظہ ہے جناب سیدہ کو فدک سے اور اہلبیت علیہم
السلام کو خمس سے محروم کیا اور خود اسی ہزار درہم بیت المال سے
لیکر صرف کرلئے اطمینان کنو تو فتح الباری ابن حجر عسقلانی ملاحظہ ہو
لطیفہ شریفہ سید نعمت اللہ جزائری نے فی زہر الربیع مین بعض فاضل سے
نقل کیا ہے کہ خطر لی شئ فی سبب تحریم عمر للمتعتین
وهو انه سمع من النبی لا یکرهك یا علی الا من
تولد من الزنا فحرم متعة الحج لیترك الناس
طواف النساء فتحرم علیهم نساءهم فتاتی منهم
اولاد الزنا وحرم متعة النسا لیقبل الناس
علی الفجور اذ لا یمکن کل احد من النکاح
الدائم فیکثر اولاد الزنا و شاع بینهم
بغض علی وکان غرضه من تحریمها ان تکثر
اولاد الزنا المبغضین له

**حکایة**

وفی الانوار النعمانیة ان ابن الخلیفة العباسی قال
یوما فی مجمع الناس انکم تروون

حدثنا عن النبی انہ لا یبغض علی بن ابیطالب الا ولد الزنا او ولد حیض وھذا انا اشد الناس بغضا لہ او ترون ان احدا یقدر علی نساء الخلیفۃ او انہ یاتی جاریہ فی الحیض فھذا الحدیث من الموضوعات وکان ابوہ یسمع کلامہ من وراء الحجاب فخرج الی المجلس وقال یا قوم ھذا حدیث صحیح واحکی لکم قصۃ ھذا الولد وھو انہ کان عندی اخی جاریہ ملیحۃ فعشقھا وتمنیت منھا فوقعت علیھا کانت حائضا فحملت فلما علم اخی انھا حامل فوھبھا لی فجائت بھذا الولد فھو قد تولد من الزنا والحیض فتعجب الحاضرون فصح الحدیث وھو صحیح

## توضیح ۷۴

## فی قصۃ القرطاس لدفع الوھم والوسواس عن ضلال الناس

حضرت سرور کائنات نے ارشاد فرمایا ایتونی بدواۃ وقرطاس اکتب لکم کتابا لن تضلوا بعدہ یعنے دوات وقرطاس ہمارے پاس لاؤ کہ ہم تمھارے واسطے وصیت نامہ تحریر وھدایت نامہ تسطیر کریں تاکہ بعد ہمارے تم لوگ کبھی طریقہ قویم سے گمراہ اور صراط مستقیم سے تباہ نہو عمر نے مخالفت و ممانعت کی شہرستانی کتاب ملل و نحل میں لکھتا ہے کہ اول مخالفت جو بدو فطرت میں ہوئے اور ابتدا خلقت میں ہویدا ہو وہ مخالفت شیطان رجیم

تھی ساتھ حکم خداوند کریم کے جس نے مقابل نص و برہان ایزد منان کے
اپنی راے بے اساس قیاس پر وسواس پر میلان کیا اور معارضہ حکم خداوند
عالمیان مین اپنے جہل و نادانی اور ہوا و ہوس نفسانی اور شرف خلقت
تلذذ کا طینت انسانی پر استکبار و استحسان کیا اور بسبب اسی شبہہ شیطانے
کے خاطر انسانے مین وساوس نفسانی اسباب جہل و نادانی ہوا جس سے
بدعت و حیرانی و خطرات ضلالت دینی ایمانی طاری ہو گئی اور اول مخالفت
جو درمیان اہل اسلام بحالت مرض خیر الانام علیہ الف سلام واقع ہوئی
وہ مخالفت حکم جناب اشرف الناس بوجہ منازعت دوات و قرطاس ہے
اگر بنظر تامل ملاحظہ ہو دونون مخالفت باعث ضلالت بلکہ اخر سے مخالفت
زیادہ تر موجب غوایت اہل جناب رسالت ہی پس حدیث ان الشیطان
یفتن بہت صحیح ہے تفصیل اسکی یہ ہے صحیح بخاری مین ابن عباس سے
روایت ہے کہ جناب رسالت نے دوات قرطاس واسطے تحریر وصیت
و تسطیر ہدایت کے طلب فرمایا پس عمر ابن خطاب نے کہا ان النبی قد
غلب علیہ الوجع یعنے شدت مرض و درد نے اس جناب کو بیتاب
کیا اور حالت اضطراب مین یہ خطاب کیا ہے حسبنا کتاب اللہ
ہمکو قران مجید کافی فرقان حمید وافی ہے پس ابن عباس کہتے تھے کہ
اعظم مصائب دین مبین اجل نوائب شرع متین اسیدن واقع ہوئی
کہ لوگ مانع تحریر وصیت حائل ارادہ جناب رسالت مزاحم وثیقہ ہدایت ہوئی
فی صحیح مسلم عن ابن عباس انہ قال یوم الخمیس و ما
یوم الخمیس ثم جعل تسیل دموعہ حتے رایت علے
خدیہ کانہا نظام اللؤلؤ قال قال رسول اللہ

ایتونی بالکتف والدواة او اللوح والدواة
اکتب لکم کتابا لن تضلوا بعدہ ابدا فقالوا
ان رسول اللہ یھجر صحیح مسلم مین روایت ہی کہ ابن عباس کہتے تھے
کہ روز پنجشنبہ کیا روز پنجشنبہ تھا جسمین مصیبت عظیم واقع ہوی اور اسقدر زار
زار روتے تھے کہ دیدہ ہاے اشکبار سے اشکہاے ابدار مانند لولوے
ناہموار اور سلک گوہر ابدار رخسارہاے ضیا بار پر جاری ہوتے تھے
اور کہتے تھے کہ جناب رسالتمآب نے فرمایا کہ دوات و قرطاس لاو کہ ہم تمھارے
واسطے وثیقہ ہدایت صحیفہ وصیت تحریر کرین جسکے سبب سے تم کبھی گمراہ
نہو پس لوگون نے جواب دیا ان رسول اللہ یھجر یعنے رسول
مقبول عالم بدحواسی مین ہذیان و فضول سخنان غیر معقول کہتے ہین نسخہ ابن اثیر
مین بحوالہ احادیث صحیحہ مرقوم ہے فقال عمر ان الرجل لیھجر
یعنے عمر نے کہا یہ شخص ہذیان و لاطائل سخنان بیہودہ و باطل کہتا ہی کتاب خدا ہمکو کافی ہی
پس نہایت شور و غوغا بین الاصحاب برپا اور تنازع باہمی پیدا ہوا پس جناب
رسول خدا پاک ازردہ و غضبناک ہوے اور فرمایا اٹھ جاو میرے پاس سے
کہ میرے سامنے ہنگامہ و فساد ناروا اور شور و غوغا ناسزا ہی صحیح بخاری مین
ایک روایت ہے فقالوا ھجر ھجر رسول اللہ اور دوسری مین فقالوا
ما لہ اھجر استفھموہ اور ایک اور روایت ہے فقال عمر ان
النبی قد غلب علیہ الوجع و عندکم القران حسبنا
کتاب اللہ اور قصہ قرطاس بخاری مین سات مقام پر مرقوم ہی
ابن اثیر جزری نے لکھا ہے قالوا ما شانہ اھجر یعنے سبیل
الاستفھام ولا یجعل جاریا فیکون من الفحش والھذیان

والقائل کان عمر ولا یظن به ذلک لیکن یہ ملمع کاری
ابن اثیر کی بیکار ہے جبکہ دیگر روایات صحیحہ میں بطور اخبار ہے یعنی
ان الرجل لیہجر اور ہجر ہجر علاوہ اسکے لغت میں فی اہجار
ہجر بمعنے واحد ہے سے نفی الفراح ہجر پریشان گفتن بیمار مہجور سخن پریشان
قال اللہ تعالے ان قومی اتخذوا ھذا القرآن
مہجورا ہے قالوا فیہ غیر الحق اہجار فحش وبیہودہ گفتن
اور اگر بسبیل استفہام بھی ہو تو دلیل اس امر کی ہے کہ خلیفہ صاحب کو یہ بھی
شک تھا کہ حضرت فحش وہذیان بھی کہسکتے ہیں یا نہیں پس یہ حالت بھی
قابل اعتراض ہے مع ہذا اکثر روایات سے اخبار ظاہر ہے
چنانچہ نسیم الریاض سے نقل ہوا اور حمیدی نے جمع بین الصحیحین میں روایت
کی ہے فقال عمر ان الرجل لیہجر اب یہاں امور ذیل لائق لحاظ
ہیں (۱) ہجر وہذیان حضرت رسول زمان سے منسوب کیا حالانکہ بتصریح
قاضی عیاض صاحب شفا وکرمانی شارح صحیح بخاری اور نووی شارح صحیح مسلم
نے تصریح کی ہے کہ کلام حضرت کا خلاف واقع نہ عمدا ہو سکتا ہے نہ سہوا نہ بصحت
نہ بمرض نہ برضا نہ بغضب نہ بطور مزاح قال اللہ تعالی وما ینطق عن
الھوی ان ھو الا وحی یوحی (۲) اسقدر بے ادبانہ وگستاخانہ
بلا لحاظ مراتب بے باکانہ یہ کہنا ان الرجل لیہجر یہ مرد ہذیان بکتا ہے
اور بر واسطے کیا ہذیان بکتا ہے پوچھو بر واسطے دعو الرجل
یعنے جانے دو کہ ہذیان کہتا ہے معاذ اللہ کسقدر پردہ شرم ونقاب آزرم
رخ سے ہٹا دیا تھا کہ مطلق لحاظ وپاس ادب وحفظ مراتب نہیں کیا اور
جلیل القدر جناب کو کہا کہ جسکو حق تعالے یا ایہا الرسول یا ایہا النبی

یا ایہا المزمل - یا ایہا المدثر - وطٰہٰ - ویٰسٓ و دیگر القاب شریفہ
سے یاد فرماتا ہے فاعتبروا یا اولی الابصار (۳) رد حکم حضرت
رسالتمآب عین رد حکم حضرت رب الارباب ہے قال اللہ تعالیٰ اطیعوا اللہ
و اطیعوا الرسول اور فرماتا ہے ما اتٰکم الرسول فخذوہ
و ما نہٰکم عنہ فانتہوا (۴) حضرت رسالتمآب آزردہ
و رنجیدہ ہوئے اور فرمایا قوموا عنی ولا ینبغی عندی التنازع
اور ایذا و ایلام نبوی موجب نکال و وبال اخروی ہے قال اللہ تعالیٰ
الذین یؤذون اللہ و رسولہ لعنہم اللہ فی الدنیا
و الاخرۃ و اعد لہم عذابا مہینا (۵) جناب فاروق نے
ان الرجل لیہجر بر قناعت نکر کے یہ بھی فرمایا حسبنا
کتاب اللہ پس کوئی شخص باور کر سکتا ہے کہ حسبنا کتاب اللہ
حضرت کو معلوم نتھا یا معلوم تھا اور فراموش فرمایا تھا یا یاد تھا لیکن خلاف
اسکے ارادہ وصیت فرمایا مگر شاید عمر بن خطاب معاذ اللہ اتالیق جناب
رسالتمآب تھے استغفر اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ (۶) اگر
کتاب خداوند ہادی و رہنما کے کافی ہوتا تو آپ نے کیوں فرمایا
انی تارک فیکم الثقلین کتاب اللہ و عترتی اہلبیتی
اور فرمایا ما ان تمسکتم بہما لن تضلوا بعدی اور فرمایا ہے
لن یفترقا حتی یردا علی الحوض جس سے ثابت ہے کہ دونوں
کے تمسک کے لئے حکم فرمایا ہے نہ ایک کا اور دونوں میں جدائی نہوگی
تا قیامت پس صرف کتاب خدا کو کافی سمجھنا اور اہلبیت کو ترک کرنا صراحتہ
مخالفت حکم جناب رسالتمآب اور موجب عقاب رب الارباب ہے

(۷) یہ امر ظاہر ہے کہ صرف کتاب خدا کافی نہین ہو سکتی ہے کیونکہ تہتر فرقہ موجود ہین اور اُنکے فروع و شعب نامحدود ہین ہر فرقہ اپنے تئین پیرو قرآن مجید مطیع رسول حمید سمجھتا ہے لیکن کتاب خدا سے بدون رہنما کے رفع اختلافات نہین ہو سکتا بقول قطب الدین شیرازی بدون مرشد کی کتاب و سنت غیر کافی ہے جسطرح سے مریض کو کتب طبیہ بدون طبیب کے غیر وافی ہے بل ھو آیات بینات فی صدور الذین اوتوا العلم چنانچہ حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا انا کلام اللہ الناطق و ھذا کلام اللہ الصامت (۸) جس وقت خلیفہ اول نے عالم سکرات مین عثمان سے وصیت نامہ لکھایا اور قبل نامزد کرنے کے غش آیا عثمان نے نام عمر اپنے تجویز سے لکھدیا ابوبکر نے ہوش مین آکر یہ امر پسند فرمایا اور مطابق اسکے عمر کو خلیفہ بنایا افسوس کہ اسوقت کسی نے نہ قلم و دوات کو روکا نہ شور و غوغا کیا نہ غلب علیہ الوجع کہا نہ اہجر نہ ان الرجل لیہجر کہا نہ حسبنا کتاب اللہ کہا (۹) یہ امر بھی لائق لحاظ ہے کہ حضرت نے فرمایا اکتب لکم کتابا لن تضلوا بعدی اور بروایت کنز العمال لا تضلوا بعدہ ابدا یعنے تمکو وصیت نامہ ہدایت نامہ لکھدون تاکہ بعد میرے کبھی گمراہ نہو پس حاصل ارشاد ہدایت بنیاد یہ ہے کہ اگر نہ لکھون گا تو گمراہ ہو گے اور جبکہ نہ لکھا تو اب ضلالت مین کیا شبہ باقی رہا چنانچہ اقوال حضرت امام علیہ السلام شعر عوایت ارباب ضلال عنقریب نگارش ہون گے (۱۰) روایت کنز العمال سے معلوم ہوتا ہے کہ پس پردہ سے عورات نے کہا کہ الا تسمعون ما یقول رسول اللہ اور بنا بر روایت دیگر ایتی رسول اللہ بحاجتہ عمر بن خطاب نے کہا

انکن صواحبات یوسف اذ مرض رسول اللہ عصرتن اعینکن واذا صح تترکبن عنقہ فقال رسول اللہ ھو خیر منکم اور بروایتے فرمایا دعوھن فانھن خیر منکم اس حدیث سے صاف ظاہر ہے کہ ہرگاہ خلیفہ ثانی مانع ہوئے تو عورات نے فہمائش وہدایت کے خلیفہ ثانی نے بخشونت پیش آئی حضرت نے ناراض ہوکر فرمایا کہ ھن خیر منکم سبحان اللہ عورتوں نے اطاعت رسولخدا کو واجب تصور کیا اور خلیفہ ثانی نے نافرمانی کو مناسب تصور کیا صدق رسول اللہ ھن خیر منکم لہذا مقولہ خلیفہ ثانی حتے المخدرات فی الحجال بہت صحیح ودرست ہے (۱۱) فخر الدین رازی نے تفسیر آیہ یتحاکموا الی الطاغوت مین تحریر کیا ہے الثانی قولہ تعالی فلا وربک لا یومنون حتے یحکموک فیما شجر بینہم الخ ھذا النص فی تکفیر من لم یرض بحکم رسول اللہ الثالث قولہ تعالی فلیحذر الذین یخالفون عن امرہ ان تصیبہم فتنۃ او یصیبہم عذاب عظیم وھذا ایدل علی ان مخالفتہ معصیۃ عظیمۃ وفی ھذہ الایات دلائل علی ان من رد شیئا من اوامر اللہ واوامر الرسول فھو خارج عن الاسلام سواء ردہ من جہۃ الشک او من جہۃ التمرد انتہی کلام الرازی اس مقام پر فخر الدین رازی امام اہلسنت نے براہ انصاف بدون اعتساف لکھدیا ہے کہ مخالفت رسول کریم معصیت عظیم موجب عذاب الیم اور احکام نبوی سے ناراض ہونا موجب کفر عمیم ہے اور جو شخص حکم حضرت ملک العلام وحکم حضرت خیر الانام کو رد کرے وہ خارج از اسلام ہے اور اسیقدر مقصود ارباب کرام ہے

والسلام خیر ختام

## توضیح ۴۸

**حکایۃ فیہا درایۃ** ابن ابی الحدید معتزلی نے تاریخ بغداد سے
روایت کی ہے کہ ابن عباس نے کہا کہ مین ایکدن ایام خلافت مین خدمت
عمر بن الخطاب مین حاضر ہوا تو اسوقت ایک حصیر لطیف پر تشریف رکھتے
تھے اور ایک صاع خرمائے لطیف اور ایک سبوچہ آب منیف سامنے
رکھا تھا چنانچہ سب خرمائے مذکور آپنے نوش فرمائے اور امتثالاً للامر الشریف
مینے بھی چند خرما کھائے پھر آپنے سبوچہ اٹھا کر سب پانی نوش فرمایا
اور تکیہ ادیم پر تکیہ لگایا اور بار بار شکر خدا فرمایا پھر مجھسے استفسار فرمایا
کہ تم کہان سے آئے ہو مینے التماس کیا کہ مسجد سے فرمایا کہ ابن عم کو کس
حال پر چھوڑا مین سمجھا کہ شاید عبد اللہ بن جعفر سے مستفسر ہین مینے کہا کہ اپنے
ہم سنون کے ساتھ مالوف اور لہو ولعب مین مشغول و مشعوف ہین عمر بن خطاب
نے کہا کہ نہین بلکہ ہم تمھارے بزرگ خاندان رسول مختار سردار
اہلبیت اطہار کا حال استفسار کرتے ہین اسوقت معلوم ہوا کہ حضرت امام
علیہ السلام کو پوچھتے ہین مینے کہا کہ وہ مشغول تلاوت کلام باری مصروف
عبادت درگاہ غفاری نخلستان مین شاغل آب یاری ہین عمر بن خطاب
نے کہا کہ مین تمکو قسم دیتا ہون کہ اگر تم اس حال کو مخفی کرو تو کفارہ عظیم تمپر
لازم اور قربانی چند شتران تمپر منحتم ہو جاوے کہ اب بھی انکے دلمین داعیہ
خلافت حوصلہ ریاست و امارت ہے ابن عباس نے کہا کہ ہان ہے
عمر بن خطاب نے کہا کیا وہ سمجھتے ہین کہ رسولخدا نے اُنکو واسطے خلافت کے

منصوص اس منصب کو انکے واسطے مخصوص کیا تھا ابن عباس نے کہا کہ ہان یہی سمجھتے ہین اور مینے اپنے والد ماجد سے پوچھا تھا کہ آیا دعوی خلافت مین وہ احق والیق اور ازروے نص جناب نبوی مستحق ہین تو فرمایا کہ دعوی انکا حق ہے اور جناب رسولخدا نے انکو وصی مطلق مقرر فرمایا تھا عمر بن خطاب نے کہا کہ ہان رسولخدا نے اونکو بالتصریح یا بہ اعلان و توضیح تو وصی مقرر نہین کیا مگر کبھی کبھی بسبب فرط محبت و الفت اور وفور لطف و شفقت کے اونکے جانب رجحان امر حق سے جانب باطل میلان ہوتا تھا چنانچہ مرض الموت مین بذریعہ وصیت اونکے نام کی تصریح اور تحریر صحیفہ اونکے خلافت کے توضیح چاہئے لیکن مین اس امر پر معترض تحریر وصیت و تصریح وصایت سے مانع و معارض ہوا کیونکہ مینے خیال کیا کہ قریش اونکی خلافت پر وفاق اونکے اطاعت پر اتفاق نکرینگے انواع فتنہ و فساد و شور و غوغا و داد بیداد برپا ہوگا پس میرا مطلب رسولخدا سمجھ گئے اور خاموش ہو رہے

ق فی کتاب الموفقیات عن عبد اللہ بن عباس قال انی لاماشی عمر بن الخطاب فی سکۃ من سکک المدینۃ اذ قال لی یابن عباس ما اری صاحبک الا مظلوما فقلت فی نفسی واللہ لا یسبقنی بہا فقلت یا امیر المومنین فاردد ظلامتہ فانتزع یدہ من یدی ومضی یہمہم ساعۃ ثم وقف فلحقتہ فقال یا ابن عباس ما اظنہم منعہم الا استصغروا سنہ فقلت فی نفسی ہذہ شر من الاولی فقلت ما استصغرہ اللہ ورسولہ حین امرہ ان یاخذ براءۃ من صاحبک فاعرض

عنی وا سرع فرجعت عنہ انتہی اور نظم درر السمطین میں روایت
ہے کہ عمر بن خطاب نے آہ کا نعرہ مارا ابن عباس نے کہا کہ آہ جانسوز
کیوں بھرے عمر نے کہا تمھارے صاحب یعنی علی بن ابیطالب کیواسطے
اے ابن عباس جو کچھ فضل و شرف انکو ملا ہے وہ کیسکو آل رسول سے
نہیں ملا اگر تین امر نہوتے تو سوائے انکے کوئی لائق خلافت نہ تھا ابن عباس
نے کہا وہ کیا ہیں بتا لے کثرت دعابۃ و بغض قریش لہ
وصغر سنہ ابن عباس نے کہا کہ مزاح حق عیب نہیں ہی کہ جناب
رسالتمآب مزاح فرماتے تھے اور اطفال کو محبت میلان انکے بہلاتے
تھے اور بغض قریش عجب نہیں کیونکہ دین اسلام کو ظاہر کیا کافر و نیز
جہاد کیا کسی کے فرزند کسی کے بھائی کسی کے باپ کو قتل کیا انکے
خدا و ان کو توڑا ایسی انکی عداوت سے کیا پرواہ ہے اور صغر سن کو خدا و
رسول نے خیال نہ کیا کہ منصب سورہ براءۃ ابو بکر سے مسترد و منتزع کرلیا

## توضیح ۹۴

روایت لطافہ ابن عباس سے روایت متضمن حکایت
پر لطافت ہی کہ ایک دن سفر شام میں خلیفہ باوقار شتر پر سوار جاتے
تھے اور میں پیچھے پیچھے انکے جاتا تھا مجھسے فرمایا کہ ہمکو تمھاری ابن عم
یعنی علی ابن ابیطالب سے شکایت اور انکی باتوں سے ملالت ہے
ہمنے انسے استدعا کی تھی کہ ہمارے معیت اور سفر میں رفاقت و مصاحبت
اختیار کریں لیکن بالمرہ ہمارے درخواست سے انکار اور ہماری معیت سے

از جار ظاہر کیا ہمیشہ وہ ہم پر غضبناک و رنجیدہ آزردہ و کشیدہ رہا کرتے ہین
اسکا کیا سبب ہے مینے التماس کیا کہ آپ کو خوب معلوم ہوگا خلیفہ ثانے
نے فرمایا کہ مجکو گمان ہے کہ اونکو فوت خلافت سے غیظ و ملال اور حرمان
حکومت و امارت کا بہت خیال رہا کرتا ہے مینے التماس کیا کہ فے الواقع
وہ خیال کرتے ہین کہ جناب رسالتمآب نے منصب خلافت کو اونکی مخصوص
اور اسپنے زندگی سے انکے واسطے منصوص فرمایا تھا خلیفہ ثانی نے کہا
کہ ہرگاہ خدا نے نہ چاہا کہ یہ امر علے بن ابیطالب تک واصل ہو تو پیغمبر خدا
کا چاہنا لاحاصل ہے کیونکہ موجب مشیت خدا کے ہوگا اور بموجب خواہش
رسولخدا کے نہوگا پیغمبر خدا نے چاہا کہ ابوطالب اسلام لاوے لیکن خدا نے
نچاہا تو کچھ نہوا فاعتبروا یا اولی الابصار ففیھا نکات بل لعتر
للافکار اشارۃ فیھا اشارہ واضح ہو کہ امام اہلسنت یعنے
احمد بن حنبل نے براء بن عازب سے روایت کی ہے کہ جب غدیر خم
مین جناب رسالتمآب نے فرمایا کہ من کنت مولاہ فعلی
مولاہ اللھم وال من والاہ وعاد من عاداہ تو حضرت
عمر بن خطاب نے حضرت امیر علیہ السلام سے وقت ملاقات کہا ھنیئا
لک یا بن ابیطالب اصبحت مولا کل مومن و مومنۃ
اور ابن مغازلے شافعی عالم اہلسنت نے کتاب مناقب مین ابی ہریرہ
سے روایت کی ہے عمر بن خطاب نے کہا بخ بخ لک یا بن ابیطالب
اصبحت مولائی و مولا کل مومن و مومنۃ یعنے
مبارک و خوش گوار مسعود و سزاوار ہو تمکو اے علی ابن ابیطالب کہ صبح کے
تمنے درحالیکہ تم ہمارے مولا ہوا اور ہر مومن و مومنہ کے مولا ہو اور امام

غزالی نے کتاب سر العالمین وکشف ما فی الدارین میں لکھا ہے کہ لکن
اسفرت الحجة وجهها واجمعت الجماهير علے متن الحديث
فی یوم غدیر خم باتفاق الجمیع وهو يقول من
كنت مولاه فعلے مولاه فقال عمر بن الخطاب بخ
بخ يا ابا الحسن اصبحت مولاي ومولا كل مومن
ومومنة وهذا التسليم ورضا وتحكيم ثم بعد هذا
غلبت الهوى لحب الرياسة وحمل عمود الخلافة
وعقود البنود وخفقان الهواء في قعقعة الرايات
واشتباك ازدحام الخيول وفتح الامصار سقاهم
كاس الهوى فعادوا الى الخلاف الاول فنبذوه
وراء ظهورهم واشتروا به ثمنا قليلا فبئس
ما يشترون خلاصہ یہ کہ حجت وبرہان خلافت ہویدا ونمودار دلیل
حقیت ولایت روشن وآشکار ہے اور حدیث غدیر باتفاق جماہیر واجماع
جمع کثیر اور تصدیق جم غفیر ہے کہ حضرت نے فرمایا من كنت مولاه
فعلے مولاه اور عمر بن خطاب نے کہا کہ بخ بخ لک يا ابا الحسن
اصبحت مولای ومولا كل مومن ومومنة اور یہ
سب واقعات دلیل التسلیم ورضا وانقیاد اور برہان تحکیم بہ امر وقطیب
فواد ہیں کہ حضرت امیر کو مولا وآقا تسلیم کر لیا تھا لیکن بعد اسکے ہوا وہوس
نفسانی اور حرص وطمع ریاست دنیای فانی اور خواہش حمل عمود خلافت
جہانداری اور رغبت لمعان اعلام ملکگار ہے اور قعقعہ رایات شہریاری
محبت ازدحام خیول وخدم وحشم اشتیاق بیرق وپرچم وعلم طمع فتح بلاد

وامصار حصول غنائم بے شمار غالب ہوسے اور طبیع ہوسناک متاع ثروت
وامارت سامان عیش وعشرت سرمایہ دولت وحشمت کے طالب ہوسے
پس منصب خلافت کو شاہ ولایت سے لیلیا اور جو حالت سابقہ قبل از اسلام
تھی او سپر عود کیا اور عہد و پیمان روز غدیر کو پس پشت اور قلادہ تسلیم حکم بشیر و نذیر
اور طوق انقیاد حضرت امیر کو شکست کیا پس ایسے گوہر بے بہا کو دیکر خزف زخارف
دنیا کو خرید کیا اور بہت برا کیا۔

# توضیح وتقضیح ۵۰

واضح ہو کہ جو حال اہل زمان کا تا انقراض عہد خلافت خلیفہ ثانی کے تھا
حضرت امام علیہ السلام سے اسکا جلوہ دکھادیا اور جو حال جناب رسالتمآب نے
بوحی جناب رب الارباب فرمایا تھا اوسی حال سے ارباب حق فراموش
اصحاب لبطالت کوش کو خبردار اور تازیانہ ہدایت وارشاد سے سیہ مستان
بادہ خواب غفلت سرشاران نشہ جہالت کو ہوشیار کردیا چنانچہ صحیح مسلم
میں عبداللہ بن عمر عاص سے روایت ہے کہ جناب رسالتمآب نے اصحاب سے فرمایا
کہ اگر خزینہ ہاے روم وعجم اور گنجینہ ہاے عالم تمہارے واسطے مفتوح ہوجاوین
تو کیا حال تمہارا ہوگا عبدالصمد بن عوف نے عرض کیا کہ احکام اقدس الہی
اور فرمان جناب رسالت پناہی کی تعمیل کرینگے حضرت رسالت نے فرمایا ایسا
نہیں ہے بلکہ تلتنافسون ثم تتحاسدون ثم تتدابرون
ثم تتباغضون یعنے محبت دنیا مین گرفتار نشہ نفسانیت وجاہلیت
سرشار ہوگی آتش حسد وعناد و فتنہ وفساد کو اشتعال ہوگا اور اخطب خوارزمی

وابن ابی الحدید اور ابن مردویہ نے روایت کی ہے کہ ابن عباس
اور جناب رسالتمآب معہ جناب ولایت مآب دولت سرا سے باہر تشریف
لاے راہ مین ایک باغ سبز و شاداب ملاحظہ فرمایا حضرت ولایت مآب نے
تعریف فرمای حضرت رسالت نے فرمایا کہ یا علی تمھارا باغ بہشت عنبر سرشت
مین اس سے بہتر ہے اسیطرح سے سات باغ ملے سب کی نسبت اسیطرح سے
ارشاد فرمایا بعد اوسکے دست مبارک بشفقت تمام و مرحمت تام فرق اطہر و روے
انور جناب حیدر صفدر پر پھیرا اور زار زار روکر ارشاد فرمایا کہ ضغائن فی
صدور قوم لا یبدونہا لک حتی یفقدونی یعنی
لوگون نے اپنے سینہ ہاے عداوت خزینہ و قلوب مخالفت گنجینہ مین
کینہ ہاے دیرینہ بغض ہاے پارینہ کا دفینہ کیا ہے کہ بعد ہمارے اوسکا
اظہار و بغض و عداوت کا اجہاد کرینگے اور ہم مضمون اسکے اخطب خوارزمی
نے عبد الرحمن بن ابی لیلی سے روایت کی ہے کہ جناب رسالتمآب نے
فرمایا اتق الضغاین التی لک فی صدور من لا یظہرہا
الا بعد موتی اولئک یلعنہم اللہ ویلعنہم
اللاعنون یعنی پرحذر و برکنار رہو ہوشیار و خبردار ہو کہ کینہ ہاے دیرینہ
تمھاری جانب سے لوگون کے سینہ مین مخزون اور عداوتہاے پارینہ
دلون مین مکنون ہین کہ وہ لوگ بعد ہمارے اسکو ظاہر و آشکار اور بغض
و عناد و حسد دلدادہ کا اظہار کرینگے پس ہر گاہ تجھسے مخالفت و معاندت
کرینگے تو خداوند احدیت اور لعنت کنندگان امت انپر لعنت کرینگے بیان

فی الریاض النضرہ قال رسول اللہ یا علی کیف انت اذا زہد الناس فی الاخرۃ ورغبوا فی الدنیا واکلوا التراث اکلا لما
واحبوا المال حبا جما واتخذوا دین اللہ دغلا ومال اللہ دولا قلت اترکہم وما اختاروا واختار اللہ ورسولہ والدار الاخرۃ واصبر
علی مصیبات الدنیا وبلویہا حتی الحق بک ان شاء اللہ قال صدقت اللہم افعل ذلک بہ ۲ ؁

یہان شیعیان تبرّائی اور محبان تولائی مراد ہین کہ جو ظالمان دین مبین اور
دشمنان آئمہ طاہرین پر ہمیشہ لعن و نفرین کرتے ہین اور جو لوگ مکفوف
اللسان اور اس صفت ممدوحہ سے گریزان و لرزان ہین وہ اس صفت
کریمہ فضیلت عظیمہ سے خارج ہین بعد اسکے جناب رسالتمآب نے گریان ہوکر
فرمایا اخبرنی جبرئیل انهم یظلمونه و یمنعون حقه
و یقاتلونه و یقتلون ولده و یظلمونهم بعده
یعنے مجکو جبرئیل امین نے خبر دی ہے کہ لوگ اوسپر ظلم و بیداد انواع فتنہ
و فساد برپا کرینگے ایذا رسانے سے اسکو مہموم و مغموم اسکے حق سے محروم
کرینگے اُس سے ناحق جنگ و جدال اور بیجا حرب و قتال کرینگے
بعد اُسکے اُسکے فرزندان ابرار دلبندان اخیار کو بہزار جور و جفا و انواع
رنج و عنا شہید کرینگے جناب رسول برحق مخبر صادق نے سب حالات
مابعد کی خبر دی ہے چنانچہ یظلمونه و یمنعونه حقه سے مراد وہ
لوگ ہین کہ جنھون نے حق خلافت اور باغ فدک سے محروم کیا اور وہ پیروان خلفاء ثلثہ ہین اور
یقاتلونه سے مراد وہ لوگ ہین کہ جنھون نے حضرت کے ساتھ جنگ و جدال حرب و قتال برپا کیا حالانکہ وہ
حضرت سریر خلافت پر رونق افروز اور تاج ولایت سے جلوہ افروز تھے یہ لوگ پیروان معاویہ ہین
یقتلون ولده سے شہادت امام حسن مجتبیٰ اور شہادت جناب سید الشہداء علیہ السلام مراد ہے۔

## فقرہ ۱۳

# فصبرت علی طول المدّۃ وشدّۃ المحنۃ

شرح مقاصد والملازم بين المطلوبين الكار باءهم المشاجرات على الوجه المسطور في كتب التواريخ والمذكور على السنة الثقات يدل بظاهره على ان بعضهم قد حاد عن طريق الحق وبلغ حد الظلم
والفسق وكان الباعث له الحقد والعناد والحسد واللداد وطلب الملك والرياسة والميل الى اللذات والشهوات اذ ليس كل صحابي معصوما ولا كل من لقي النبي بالخير موسوما
الا ان العلماء لحسن ظنهم باصحاب رسول الله ذكروا لها محامل وتأويلات بها تليق وذهبوا الى انهم محفوظون عما يوجب التضليل والتفسيق صونا لعقائد المسلمين عن الزيغ والضلالة في حق كبار الصحابة سيما المهاجرين منهم والانصار و
المبشرين بالثواب في دار القرار

جب حضرت نے خلیفہ وقت کا حال کردار و اطوار و گفتار اظہار فرمایا اور کوائف حالات روزگار و ارمغان روزگار و شدائد آزار و اضرار اور ضلالت و جہالت اہل ادبار کا دشعار فرمایا تو ارشاد فرماتے ہیں کہ پس ہمنے اس طول مدت اور شدت محنت پر بھی صبر فرمایا جس میں لوگ سرگشتہ بادیہ ضلالت اوارہ جادہ غوایت سرشار بادہ جہالت تھے اہل دین گوشہ نشین عزلت زاویہ گزین غربت گرفتار رنج و محنت اسیر رنج مصیبت تھے اور جو کہ خلیفہ دوم نے دس سال چھ مہینہ خلافت کی تو حضرت نے فرمایا فصبرت علی طول المدۃ وشدۃ المحنۃ اور جو کہ خلیفہ اول نے دو سال وتین مہینہ خلافت کی تو حضرت نے فرمایا ۔ فصبرت وفی العین قذی

## فقرہ ۱۴۷

حَتّٰی اِذَا مَضٰی لِسَبِیْلِہٖ جَعَلَھَا فِیْ جَمَاعَۃٍ زَعَمَ اَنِّیْ اَحَدُھُمْ مِنْھُمْ فَیَا لِلّٰہِ وَ لِلشُّوْرٰی مَتَی اعْتَرَضَ الرَّیْبُ فِیَّ مَعَ الْاَوَّلِ مِنْھُمْ حَتّٰی صِرْتُ

# اُقْرَنُ اِلٰی هٰذِهِ النَّظَائِرِ

حاصل کلام امام علیہ السلام یہ ہے کہ ہم اسی رنج والم اور شدائد ہم غم میں متاثر و متالم رہے یہان تک کہ خلیفہ دوم اس دنیا سے گذرا اور جانب ملک عدم سفر کیا تو جاتے جاتے بھی اس خلافت کا ایک جماعت پر انحصار اور ایک شوری پر اسکا قرار و مدار تجویز کیا اور ہمکو بھی منجملہ اوس جماعت کے شامل اوسکے قرار دیا از برائے خدا کہان ہم اور کہان شوری بھلا اب جیسے اور شوری و جماعت سے کیا مناسبت اور ہماری منزلت رفیعہ سے اون لوگون کو کیا وقعت بھلا ہمارے استحقاق مین پہلی مرتبہ کیا اشتباہ تھا جو دوبارہ بھی اشتباہ ہوا اور پھر اب مرتبہ سوم کیا شک والتباس تھا جو ایک جماعت ناس مین اسکا ایک اساس قائم کیا گیا یہانتک کہ ہمکو بھی انھین اشخاص کے زمرہ مین شامل اور ہمشکل و متشاکل اور ہمسر پایہ و ہماثل بنا دیا۔

## توضیح فیہ تشریح

**حتے اذا مضے لسبیلہ** یعنے تا اینکہ ہر گاہ گذر گیا اپنی راہ پر حتے بنا بر طول مدت کے ہے قال اللہ تعالے حتی اذا بلغ مبین الصلد قین مضے بمعنے گذشت جس سے تحقیر موت معلوم ہوتی ہے جس طرح سے لقی ربہ سے تعظیم موت ثابت ہوتی ہے اور اپنے

راہ پر گذرا جس سے یہ امر ثابت نہین کہ راہ بہشت سے لئے یا راہ جہنم اور لام معنی
علی ہے یعنے علی سبیلہ جعلھا فی جماعۃ زعم انی
احدھم منہم یعنی امر خلافت کو درمیان ایک جماعت کے دایر
کردیا اور گمان کیا کہ ہم بھی ایک شخص اونھین مین شامل انکے ہین زعم
بمعنے پنداشتن یعنے خلاف واقع گمان کرنا کیونکہ وہ خود جانتا تھا کہ تمامی
افراد عالم سے بعد جناب رسول اکرم کے گرامی تر ہین اور لولا علی
لہلک عمر اشتہار کیا اور قضیۃ ولا ابا حسن لہا کا بکرات و مرات
اظہار کیا معہذا چھ شخصون پر خلافت کا انحصار کیا اور شامل اون سبکے ہمکو
بھی شمار کیا اور ترجیح مرجوح اور تفضیل مفضول کا کچھ خیال و اعتبار نکیا
ان ھذا لشئ عجاب فیا للہ و للشوریٰ واضح ہو کہ لام
اکثر منادائی مستغاث یا متعجب پر داخل ہوتا ہے تو مفتوح ہوجاتا ہے
اور منادے قائم مقام کاف خطاب سمجھا جاتا ہے جسطرح سے لک
ولکم پس لام للہ مین واسطے استغاثہ کے ہے اور اللہ منادے
مستغاث اور لام شوریٰ مین واسطے تہدید کے ہی اور شوریٰ منادی
مہدد یا للہ و للمظالم اور بقول ابن ابی الحدید جو لام شوریٰ مین مکرر ہے
بنا بر تعجب ہی و لیس ببعید و ان کان غیر سدید پس
بنا بر قول بعض شارحین کے لام واسطے استغاثہ کے اس مراد سے
داخل ہوا ہے کہ خداوندا میری فریاد رسی کر اور استدلال کی ہے
روایت جامع الاصول سے کہ حضرت نے فرمایا انا اول من
یجثو بین یدی اللہ للخصومۃ اور بنا بر قول بعض شارحین
بنا بر تعجب ہے کہ خداوندا تعجب ہے کہ ہم اور یہ شوریٰ متی اعترض

الریب فی مع لاول منحصر ہتی طرف زمان ہے بمعنے ہنگام
اعتراض یعنے عارض شدن وپیش آمدن وریب یعنی شک یعنے کسوقت
میں کوئی شک وشبہ خلیفہ اول کے ساتھ انکو ہوا تھا کہ اب پھر گنجایش
اشتباہ تصور کیجاوے حالانکہ ہمارے علم وفضل وکمال اور جاہ وجلال کے
سبب قائل تھے اور خود خلیفہ ثانی نے مسائل مشکلہ امور معضلہ مین رجوع کرکے
ممنون واحسان ہوتا تھا اور صعوبات مہمہ ومہمات ملمہ مین اعانت ومشاورت
کا طلبگار ہوتا تھا مگر بنابر تشکیک عوام کالانعام وتغلیط رعاع انام ہمکو
بھی مثل وماننداُنکے قرار دیکر لوگون کو ہمارا ہم پایہ وہمسر ونظیر وبرابر قرار دیدیا
اول مین خلاف نص وخلاف اصول شریعت کے اجماع پر انحصار کیا
اب پنچایت پر مدار کیا نہ وہ لائق حجت تھا نہ یہ قابل حجیت۔

# توضیح فقرہ ۵۲ تصریح

حضرت امام علیہ السلام نے کس لطافت بیان بلاغت بے پایان
سے اس واقعہ عجیب اور سانحہ غریب کو بیان فرمایا کہ زبان بیان اوسکے
توصیف سے قاصر اور تعریف سے عاجز ہے اسواسطے کہ حال
موت خلیفہ دوم بدین الفاظ وکنایہ ظاہر فرمایا کہ مضے لسبیلہ
اوسنے اپنے راہ لی اور جس راہ اوس کو گذرنا تھا گذر گیا بعد اوسکے
حضرت نے متعجبانہ یہ ارشاد فرمایا کہ اوسنے مرتے وقت بھی اس خلافت کا
یہ انتظام جدید خلاف قران مجید اور مخالف شرع حمید منافی طریقۂ
سدید تجویز کیا کہ ایک پنچایت قرار دی اور ہمکو بھی اون پنچون مین ایک پنچ
قرار دیا اور وہ پنچایت اور شوریٰ بھی اطور عجیب اور اسلوب غریب سے قرار دیا

تعجب یہ ہے کہ خطا اور لغزش تمہارے مسائل شرعیہ میں تو ہم سے اصلاح و فتوی کا خواستگار
امور مہمہ اور مہمات و موجہہ میں ہماری اعانت کا طلبگار اور ہمارے استحقاق کامل اور
کمالات و فضائل و علوم و فواضل سے خبردار تھا اور لولا علی لہلک عمر بار بار کہتا تھا
مگر وقت موت سب امور کو دل سے زہول و منقول اور خاطر سے مجہول کر کے ایسے
امر اعظم و اجل کو ایک امر فضول کعصف ماکول قرار دیکر ایک جماعت اغیار پر محول کر
لیا چنانچہ مناسب مقام حکایت لطافت شعور و جماعت لائق ارقام ہے

## توضیح ۵۳ فیہ حکایات لطیفہ و روایات منیفہ و نکات لطیفہ

واضح ہو کہ بنا بر تصریح ابن ابی الحدید و ابن اثیر و دیگر علمائے تواریخ و احادیث مجمل قصہ شوریٰ
و اجتماع یہ ہے کہ خلیفہ ثانی نے وقت رحلت کے اپنے اہل رفاقت سے امر خلافت
میں مشاورت کی اور یہ رائے ظاہر فرمائی کہ میں اپنے پسر کو اس واسطے معین
نہیں کرتا کہ مجھ کو خلافت ہو چکی کیا ضرور ہے کہ خلیفہ بنا کر یہ بار عظیم مع مواخذہ جسیم بعد ممات
بھی اپنی گردن پر لوں مگر جناب رسول متعال تا وقت ارتحال چھ شخصوں سے خوشحال
تھے علی و عثمان و طلحہ و زبیر و سعد ابن ابی وقاص و عبد الرحمن بن عوف بس انہیں
پر خلافت کا انحصار امارت مسلمین کا دارومدار ہے لیکن ہر ایک شخص میں میرے
نزدیک ایک عیب صریح ایک نقص فصیح ہے چنانچہ تو اے زبیر نہایت مفسدہ پرداز فتنہ
انداز ہے اگر خوش ہے تو مومن با ایمان اگر ناخوش ہے تو کافر بے ایمان ہے کبھی انسان
ہے کبھی شیطان ہے جب خلیفہ ہوگا اور شیطان ہو جائیگا تو کون نظم و نسق مملکت و رتق
و فتق ریاست و خلافت کریگا اور اے طلحہ تجھ سے رسول مقبول نہایت رنجیدہ
و ملول تھے اسوجہ سے کہ تو نے ایک سخن کہا تھا کہ کیا فائدہ ہے کہ آج جناب

رسالت مآب اپنی عورتون کو چادر و حجاب سے چھپاتی ہین اور کلتہم بعد اوسکے
ہم اون پر تسلط پاوینگے تو بلا تکلف اپنے عقد مین لاوینگے پس یہ آیت
نازل ہوی کہ ما کان لکم ان تؤذوا رسول الله
ولا ان تنکحوا ازواجه من بعده ابدًا اور تو اے سعد بن ابی وقاص نہایت
متکبر و مغرور بخت و خود رایی مغرور ہے تو امور خلافت کے لایق اور سرانجام
امارت کے موافق نہین ہے اور بنی زہرا کو خلافت سے کیا مناسبت
ہے اور تو اے عبد الرحمن ضعیف و بیکار عاجز و ناچار صرف اپنی قوم کا دوستدار
و مددگار ہے اور تو اے عثمان اگر تو خلیفہ زمان حاکم زمانیان ہوگا تو اپنے
قوم و قرابت دارون کو سب پر مسلط و حکمران کریگا اور مال بیت المال
سے مالا مال کریگا تا اینکہ اقوام عرب تجھ پر شور و شش اور اہل اسلام ناراض
ہوکر یورش کرینگے آخر کو قتل و غارت پر نوبت آئی گی اور پھر کچھ تدبیر نہ بن
آئی گی اور اے علی بن ابیطالب ع اگر تم مین مزاح و شوخ طبیعی نہوتی تو تم سب سے
فایق واسطے خلافت کے بہت لایق تھے واللہ اگر تمہاری ایمان کو ایمان
اہل زمین سے مقابلہ اور میزان عدل مین موازنہ کرین تو تمہارے ایمان کو سب پر
رجحان ہوگا بعد اوسکے طلحہ انصاری کو بلاکر کہدیے گے پچاس جوان دلاور ہوشیار
باشمشیر آب دار مقرر کیا کہ ان چھ شخصون کو ایک مکان مین محصور اخذ بیعت و انعقاد
شورا پر مجبور کرو کہ تین دن کے اندر کسیکو خلیفہ زمان و حاکم دوران بنادین اگر
ایک شخص کو پانچ شخصون سے اختلاف ہو تو قتل اوسکا روا ہے اور اگر دو شخص کو
چار شخص سے انحراف ہو تو قتل کرنا اونکا بجا ہے اگر تین شخص کو خلاف ہو اور
جنکو عبد الرحمن سے استنکاف ہو اونکا قتل کرنا سزا ہے اور اگر تین دن گذر جاوین
اور باتفاق رائے کسیکو خلیفہ نہ بنادین تو سب کے سب لایق تعزیر قابل ضرب

شمشیر ہین چنانچہ طلحہ نے بسبب عداوت دیرینہ اور کینہ پارینہ کے حضرت سے مخالفت
کر کے اپنا حق عثمان کو بخشا اور زبیر نے اپنا حق حضرت علیہ السلام کو بخشا اور سعد ابی وقاص
نے اپنا حق عبدالرحمن کو بخشا عبدالرحمن نے کہا کہ جنے اپنا حق علی عثمان ہین دایر ہین
دو شخصو نمین منحصر کیا اور حضرت سے کہا کہ ہم تمسے بیعت کرتے ہین کتاب خدا و سنت رسول
اور طریقہ شیخین پر حضرت نے کتاب خدا و سنت رسول پر اقرار کیا اور سنت شیخین سے انکار
کیا عبدالرحمن نے عثمان سے سوال کیا عثمان نے سنت شیخین کا اقبال کیا عبدالرحمن
نے فورًا عثمان کے ہاتھ پر بیعت کی اور کہا السلام علیک یا امیرالمومنین بس حضرت نے
فرمایا کہ واللہ کہ تو نے بیعت نہین کی مگر اوسی امید پر کہ جس امید پر عمر نے ابوبکر سے بیعت
کی تھی حق تعالیٰ تم دونوں مین جدائی اور ترک صفائی و قلع محبت و اشنائی کرے اس حکایت
مین چند فوائد عدیدہ نکات پسندیدہ لایق نگارش ہین (اول) خلافت آپ نے فرمایا
کہ رسول خدا جبے چہ شخصو نسے راضی تھے لیکن پھر بمقابل حکم رسول اپنے اجتہاد سے
ہر ایک مین عیب و فساد تجویز فرمایا زبیر کو شیطان د کافر سعد کو متعصب و متکبر بنایا حضرت رسول
کو طلحہ سے آزردہ و ملول اور بدین وجہ واسطے خلافت کے نامعقول ٹھہرایا عبدالرحمن کو ضعیف
و بیچارہ واسطے خلافت کے ہیچکارہ بنایا عثمان کو نفس پرور طامع مال و زر ٹھہرایا
حضرت امام علیہ السلام کو علے الاطلاق خوش طبع و خوش مذاق بنایا اب اس قول
مین کسقدر فساد اور قول اول سے کسقدر تناقض و تضاد ہے کیا خباب رسالتماب
سے یہ عیوب مجہول و مخفے تھے یا اونپر ظاہر تھے مگر اسپر بھی راضی تھے
(ب) حضرت امام علیہ السلام مین عیب خوش طبعی لگایا اور خلافت مین
یہ نقص ٹھرایا مراد اوس سے خلق کریم ہے تو یہ سیرت رسول کریم ہے
کما قال اللہ انک علے خلق عظیم و اگر ہزل و فضول
داخل لہو لعب نامعقول ہے تو معاذ اللہ کبھی لوث ہزیات و بیہودہ شائبہ لغویات

روسے غبار فضولیابات سے نہ دامان قدس وطہارت آستان عصمت ونظافت تک پہونچا
کوکبہ حیدریہ دبدبہ غضنفریہ شوکت صفدریہ تہور ہاشمیہ صولت علویہ جبروت مرتضویہ جلالت
عالیہ علیہ اوسکے صفات خاص اور اوصاف کریمہ اشداء علی الکفار
رحماء بینھم اذلہ علی المومنین واعزہ علی
الکافرین سے انکو اختصاص ہے ابن ابی الحدید نے ابن انباری سے
روایت کی ہے کہ ایکدن حضرت امام علیہ السلام مسجد جامع سے باہر تشریف لیگئے
ایک شخص نے براہ نادانی از روے خبث نفسانی وخوش آمد وچرب زبانی بخدمت خلیفہ
ثانی عرض کیا کہ علی بن ابی طالب علیہ السلام بہت مغرور صاحب نخوت وغرور ہین خلیفہ ثانی نے
فرمایا کہ تکبر غرور ایسے شخص کا بیجا داعیہ برتری نازیبا ہے کیونکہ اگر انکی تیغ خون آشام
نہوتی تو کبھی قلع ماده کفر وظلام قمع بنیاد کفر لیام ستون اسلام کو قیام نہوتا علاوہ اسکے قضا
یا دفتوا وعلوم مین سب سے بہتر اور سبقت اسلام اور شرف قرابت مین سب سے
زیادہ کر ہین اوس شخص نے کہا کہ پھر اونکو کسواسطے حاکم اسلام خلیفہ امام نہ بنایا خلیفہ ثانی کہا کہ مجھکو
اسوجہ سے کراہت ہے کہ وہ کمسن ہین اور اولاد عبد المطلب سے اونکو بہت رغبت محبت
ہے اور دوسری روایت ہے کہ خلیفہ ثانی نے ابن عباس سے فرمایا کہ تم کچھ جانتے ہو کہ
کس وجہ سے تم اہلبیت سے سلب خلافت صرف امارت ہوئی ابن عباس نے
کہا کہ نہین خلیفہ ثانی نے فرمایا کہ قوم عرب کو گوارہ نہوا کہ تمہارے گہر مین شرف نبوت بھی ہو اور
شرف خلافت وامارت بھی ہو اور بدین وجہ تمہارے کبر غرور کو اشتداد و وفور ہو جاوے
اور اگر خلافت تمکو دیجاتی تو سزاوار نہ آتے کیونکہ قوم عرب تمکو نظر پاس دہراس سے دیکھتی ہے
جسطرح گائے قصائی کو دیکھتی ہی اور قریب قریب اسکے روایت عبد اللہ ابن عمر سے ہے (ج) خلیفہ
ثانی نے باہمہ عیب دانی دہمہ دانی چھ شخصونکو عیب دار قرار دیا مگر بظاہر نہین معیوبون پر شورے کا انحصار خلافت
کا دار و مدار فرمایا (د) خود خلیفہ دوم نے فرمایا کہ مین نہین چاہتا کہ امر خلافت کا حیات و ممات

ہین میری گردن پر بار اور ہمیشہ کے واسطے یہ مواخذہ برقرار ہے لیکن بغیر شورے اور پنچایت کا الخ
اور اپنی رائے سے ایک امر جدید پر مدار فرمایا اپنی گردن پر تمامی دین اسلام کا بار لیا (ی) اگر پنچایت
بھی ہوتی تو اختیار اصحاب جناب رسالتمآب اور اہلبیت اطہار کو اختیار دیا جاتا ہی کہ جن لوگونکو چاہیں
واسطے پنچایت کے انتخاب کریں اور انکو رائے زنی کا آزادانہ اور فیصلہ حاکمانہ اور حق
بے تکلفانہ کا اختیار دیا جاتا نہ یہ کہ خلیفہ صاحب نے اپنی رائے سے چھ شخصونکو انتخاب
کیا اور سب کو ایک فوج مین محصور اور متابعت عبد الرحمن پر مجبور اور تخویف قتل سے ناچار و جلو
کردیا (ی) اگر یہ کہا جاوے کہ یہ بھی ایک اجتہاد تھا تو خلیفہ ثانی کو اجتہاد فرماکر ایک شخص کو انتخاب
فرمانا چاہیے تھا جس طرح خلیفہ اول نے براہ اجتہاد کے خلیفہ ثانی کو انتخاب فرمایا نہ یہ کہ
اس اجتہاد کو اشخاص معدود پر محصور محدود اور چارہ کار کو مخالفت عبد الرحمن سے مسدود اور
سلسلہ خلافت کو تجویز عبد الرحمن سے منعقد و ایک طریقہ طبعزاد سے مرصود بحسب خواہش
و اجتہاد اپنے منضود اور حصر بارہ وجبلی اندازہ معقود اور ذریعہ تکلف کو بہ تخویف قتل مفقود کردیا ابن ابی الحدید نے معاویہ سے
روایت کی ہے کہ کسی چیز نے مسلمانون کو پراگندہ طبیعت نہین کیا مگر سوائے خلافت اور
چھ شخصون پر انحصار امارت نے چنانچہ بدین سبب ہر ایک کو داعیہ خلافت ادعا ریاست
پیدا اور ہر ایک قوم مین حوصلہ سلطنت و عزم حصول سلطنت مویدا ہوا (ز) خلیفہ اول نے
فرمایا تھا کہ الائمة من القریش اور اسی حدیث پر استدلال فرماکر استحقاق اپنا ظاہر کیا
تھا مگر خلیفہ ثانی نے فرمایا کہ اگر سالم مولائی حذیفہ زندہ ہوتا تو اسکو خلافت عطا کرتا کہ سو بخدا
اسی سے محبت کرتی تھے پس انحصار خلافت قریش پر بھی نرہا اور مرتبہ حضرت علی علیہ السلام
اوسے بھی کم تھا (ح) اس تقسیم طبعزاد اور تجدید اجتہاد سے غرض یہ تھی کہ حضرت امام علیہ السلام
محروم ہین چنانچہ عوانہ نے کتاب شوری اور جوہری نے کتاب سقیفہ مین سہل ابن سعد انصاری
سے روایت کی ہے کہ روز شوری حضرت امام علیہ السلام نے حضرت عباس سے
فرمایا کہ عمر نے اس تدبیر سے ہمسے خلافت کا انتزاع ریاست کا اندفاع کیا کہ رائے عبد الرحمن

کے متابعت لازم اور اسکی دوستون کی اطاعت متحتم کردی چنانچہ سعد ابن ابی وقاص تابع عبد الرحمان ہے اور عبد الرحمان شوہر خواہر عثمان ہے اور عثمان خود عثمان ہے پس اگر بالفرض طلحہ زبیر میری طرف ہوتے بھی تو بیکار دبی سود عبث و بیہودہ ہوتا (ط) حضرت امام علیہ السلام نے سیرت شیخین پر بیعت لینا قبول نفرمایا پس اگر سیرت شیخین مطابق سنت خدا اور رسول مقبول تھے تو حضرت نے کیون انکار فرمایا اور عبد الرحمن نے صرف سنت رسول پر بیعت لینے سے انکار اور سیرت شیخین پر کیون اصرار فرمایا (ی) امر عجیب تریہ ہے کہ بحسب طریقہ اہلسنت شرط اعظم بنیاد خلافت اجتہاد ہے پس اگر حضرت امام علیہ السلام اور عثمان دونون مجتہد تھے تو عبد الرحمن نے کیون بیعت کو مشروط کیا کہ اپنی رائے پر عمل نکرو اجتہاد شیخین پر عمل کرو پس شرط خلافت کا فقدان اور عمل بالاجتہاد سے حرمان ہوگیا اور ہرگاہ عثمان بن عفان نے اس شرط کو منظور کیا تو اپنے اجتہاد سے انقطاع شرط اعظم خلافت سے انخلاع گوارا کیا اور اگر اجتہاد مین سنت خدا اور رسول سے مخالفت وعدول کرنا جایز تھا تو پھر حضرت امام علیہ السلام نے عمل باجتہاد شیخین کیون نامقبول فرمایا اور اگر اپنی رائے پر عمل کرنا بطور اجتہاد جایز تھا تو حضرت امام علیہ السلام کو کس نے مجبور کیا کہ اپنی اجتہاد پر عمل نکرین بلکہ سیرت شیخین پر عمل کرین اور نیز شوری مین مخالفت عبد الرحمن نکرین ورنہ واجب القتل ہوجاوینگے

ان ہذا لشئ عجاب فاعتبروا یا اولی الالباب فتلک عشرۃ کاملۃ وعلے الصدق والصواب شاہد

## توضیح تلخیص الکلام لتبیین المرام ۵۴

حاصل کلام بعض علمائے اعلام خلاصہ ارقام فضلائے کرام یہ ہے کہ حضرت امام علیہ السلام
نے بجا ارشاد فرمایا کہ خداوندا فریاد ہے اس شوری سے کیونکہ اگر خلافت منجانب
خدا و رسول تھی تو یہ صورت شوری بالکل نامقبول تھے اور اجماع اہل اسلام پر انحصار
تھا تو اتفاق رائے اہل اسلام پر چھوڑنا سزاوار تھا اور اگر وصیت پر انحصار تھا تو ایک شخص کو
وصی اپنا قرار دینا سزاوار تھا نہ یہ کہ ایک پنچایت قرار دے اور پنچوں کو ایک مکان میں مجتمع
اور متابعت عبدالرحمن پر مجبور اور اسکے مخالفت پر مخوف و مقہور فرمایا جسمین حکمت عملی تدبیر
خفیہ تھی کہ حضرت امام علیہ السلام ہر طرح سے حصول خلافت سے ناکام و بے نیل مرام رہیں
چنانچہ طلحہ کو حضرت کے ساتھ عداوت مزید خصومت شدید تھی اور جنگ جمل میں حضرت
سے مقابلہ اور ام المومنین عائشہ کے ہمراہ ہو کر مقابلہ کیا اور سعد ابن ابی وقاص کو ہمیشہ سے
بغض و کینہ پہلے سے عناد دیرینہ تھا عبدالرحمن شوہر خواہر عثمان بادل و جان اسکا شفیق و
مہربان تھا اور عثمان خود حضرت عثمان تھے پس اب باقی رہے حضرت امام علیہ السلام
یا زبیر بن العوام تو مخالفت ایک کی یا دو کے مستوجب قتل و انتقام تھے ناچار حضرت عثمان
پر اتفاق اور رائے عبدالرحمان سے مجبوراً وفاق کرنا پڑا عبدالرحمن سب سے لایق اور
حضرت امام سے بھی فائق ٹھہرے اب یہاں نہ حدیث غدیر ہے نہ آیۂ تطہیر نہ لحاظ
علم و کمالات ہے نہ خلود جات نہ طریقہ شریعت ہے نہ قاعدہ طریقت پس حضرت
امام کیونکر نہ فرماتی کہ فیا اللہ و للشوری ہے پس خداوندا ہماری فریادرسی کر
کہ کہاں ہم اور کہاں ایسا شوری اور حضرت کا یہ استغاثہ فرمانا دلیل کمال مجبوری
و ناچاری بطور الحاح و زاری بدرگاہ حضرت باری ہے صاحب جامع الاصول نے لکھا ہے
ہے فی حدیث علی انا اول من یجثو بین یدی
اللہ تعالی للخصومۃ یعنی منجملہ مظلومان جفا و ستم و مبتلایان رنج و
الم اسیران مصیبت غم کی ہمیں پہلے درگاہ جناب باری میں فریاد و زاری سے داد خواہ

ظلم و ستمگاری ہو سکتے فلہذا حضرت امام علیہ السلام نے اس کلام بلاغت نظام
مین اپنے یاس استغاثہ سے ندائے فریاد بلند کی کہ فیا للہ وللشوریٰ
یعنے خداوندا فریاد ہے کہان ہم اور کہان یہ جماعت کہان ہم اور کہان یہ طریقہ مشاورت
غرض ہمکو بھی اون سب کا نظیر اور مثل اون کی ہم کو بھی ایک شریک و شیر قرار دیا

# توضیح فیہ تفضیح

## بیان و تبیان لایضاح البرہان

جناب خلافت مآب نے بکمال پیچ تاب نہایت غیظ عتاب خطاب باصواب
فرمایا اگر تین روز مین کسیکو خلیفہ نہ بناوین تو سب کو قتل کردو اور بہر رائے مسلمین پر چھوڑ
دو کہ اپنی رائے سے کسیکو خلیفہ بنالیوین سبحان اللہ اس رائے صائب و حکم ثاقب عدالت
فاروقی نصفت صدوقی کو ملاحظہ فرمایئے کہ کیا گناہ عظیم قصور جسیم لایق عقوبت فخیم تھا جو حکم
گردن زدنی صادر فرمایا ففی کنز العمال عن سماک قال
للانصار ادخلوا علیھم فاضربوا اعناقھم
اور یہ روایت نہ صرف کنز العمال مین ہے بلکہ ابن سعد طبقات مین اور ابراہیم بن عبید اللہ
نے کتاب الاکتفا مین اور کمال الدین دمیری نے حیوۃ الحیوان مین و ابن ابی الحدید نے
شرح نہج البلاغہ مین و دیگر علما نے بتصریح تمام و توضیح تام نقل کیا ہے کہ اگر تین روز
مین خلیفہ نہ بناوین تو سب کو قتل کرو بعد اوسکے حکم محکم صادر فرمایا دع المسلمین
یختاروا لانفسھم پس وجوہ ذیل قابل ملاحظہ ہے (۱) حکم دینا قتل اصحاب
شوریٰ کا بیگناہ اور تولیت شخص غیر معین باختیار مسلمین خلاف عقل و نقل سے ہے کیونکہ ہرگاہ

اصحاب شوری کو افضل امت نبوی قرار دیا تو حکم قتل بدون گناہ کیوں صادر کیا اور بعد قتل کے مسلمین کو اختیار تعیین خلیفہ تھا تو قبل اسکے کیوں ممنوع کیا اور اگر تعیین خلیفہ لازم تھا کیوں چھوڑا (۲) قتل اصحاب شوری خصوصاً قتل حضرت امیر المومنین نفس رسول ختم المرسلین بوجہ من الوجوہ شرعاً جایز نہیں ہو سکتا کیونکہ بدون قتل ناحق یا کفر و ارتداد یا زنائے محصنہ کے کوئی مومن مستوجب قتل و ازہاق نفس نہیں ہے خصوصاً حضرت امام علیہ السلام کہ وصی رسول الثقلین و ابو السبطین بعد رسولخدا کے مصداق حدیث علی خیر البشر من ابی فقد کفر افضل انام ہادی خاص و عام تھے اور ابن تیمیہ و دیگر علمائے اہلسنت نے یہ تاویل کی ہے کہ بحسب مصلحت وقت بخوف وقوع فتنہ و فساد عیاذ تعہ اجتہاد جائز ہے تو بہتر ہے کہ انبیا کو بھی اسی مصلحت سے قتل فرماوین اور قتل حضرت امیر علیہ السلام و زہر خورانی حضرت امام حسن علیہ السلام و قتل حضرت امام حسین علیہ السلام بلکہ قتل عثمان بن عفان بنا بر مصلحت عین حکم شریعت تصور فرماوین (۳) تناقض اقوال عمر بن خطاب لایق ملاحظہ ارباب الباب قابل استعجاب و استغراب ہے بموجب روایت مسند احمد بن حنبل قال عمر بن الخطاب لو ادرکنی احد رجلین فجعلت هذا الامر الیه لو ثقت به سالم مولی ابی حذیفه و ابو عبیدة بن الجراح حالانکہ سالم قریش سے نتھا اور روز سقیفہ یہ حدیث پیش کی تھی کہ الائمة من قریش اور سالم اہل فارس سے تھا کما صرح به ابن الاثیر فی جامع الاصول و ابن حجر فی الاصابه و غیره فی غیره اور ابن عبد البر نے کتاب استیعاب مین روایت کی ہے کہ عمر ابن الخطاب نے کہا کہ لو کان سالم حیا ما جعلته شوریٰ اور بتصریح

صاحب طبقات وکنز العمال وراغب اصفہانی قال عمر لو ادرکت
معاذ بن جبل لاستخلفتہ حالانکہ معاذ بن جبل انصاری ہے چنانچہ جامع اصول
سے ثابت ہے اور لطیف تر یہ ہے کہ روایت صحیح بخاری سے ثابت ہوتا ہے کہ سالم
غلام ابی حذیفہ پیشنماز ابو بکر و عمر تھے عن ابن عمر قال کان سالم
مولی ابی حذیفہ یوم المهاجرین الاولین واصحاب
النبی فی مسجد قباء فیهم ابو بکر و عمر و ابو سلمه
و زید و عامر پس استدلال اہلسنت امامت نماز ابو بکر سے اور احتجاج خلیفہ
صاحب کا حدیث الائمۃ من قریش سے باطل ہو گیا علاوہ اسکے خلیفہ
ثانی شوق شدید و رغبت مزید جانب استخلاف خالد بن ولید بھی ظاہر فرماتے تھے
جیسا کہ عبد اللہ بن مسلم بن قتیبہ نے روایت کی ہے لو ادرکت خالد
بن ولید لولیتہ صاحب کنز العمال وغیرہ علمائے اہل سنت نے بھی تصریح کی
ہے حالانکہ خلافت مآب ہمیشہ قتل ناحق مالک بن نویرہ سے سینہ چاک اور
زنائے زوجہ مالک سے غضبناک رہا کرتے تھے اور خلیفہ اول پر عدم انتقام سے باعلان تمام
اعتراض فرماتے تھے ملاحظہ ہو کتاب مراۃ الزمان وکتاب وفیات الاعیان وانسان العیون
وغیرہ کتب علمائے اہل سنت چنانچہ سبط ابن جوزی مراۃ الزمان میں لکھتے ہیں لم یزل
عمر ساخطا علی خالد مدۃ خلافۃ ابی بکر
لکلام کان یبلغہ عنہ من الاستخفاف بہ
واطراح جانبہ وما کان یسمیہ الا باسمہ
و بالاعیسر وکان اکبر ذنوب خالد عندہ
قتل مالک بن نویرہ بعد اسلامہ واخذہ
لامرتہ ودخولہ المسجد وعلی راسہ السہام

فیها دم کان یحث ابا بکر علے عزله و یحرضه
علے قتله لمالک و کان ابو بکر یتوقف فلما
مات ابو بکر و ولے عمر قال و الله لا یلے لی خالد
عملا ابدا یعنی ہمیشہ عمر ابن خطاب خالد بن ولید پر غیظ و عتاب ارادہ عزل و عقاب
ظاہر فرماتی تھے اسواسطے کہ خالد بہت توہین و تحقیر کے ساتھ خلافت مآب کو یاد کرتو
تھے تا انیکہ اونکا نام اونکی مادر گرامی کے ساتھ یاد کرتے تھے یعنے پسر فلانہ کہتے تھے
یا ابن حنتمہ کہتے تھے جسکو فارسی مین چسپیدہ دست کہتے ہین اور گناہ عظیم اسکے نزدیک
یہ تھا کہ مالک ابن نویرہ کو باوصف اسلام کے قتل کیا اور اسکی زوجہ کو فوراً تصرف کیا اور
مسجد مین برمے کرد ونسے تیر خون آلودہ سر پہ لگا کر داخل ہوا خلیفہ ثانی خلیفہ اول کو نہایت
ترغیب و تحریص فرماتی تھے کہ خالد کو منصب سے معزول اور عوض مالک کے مقتول
کرین لیکن خلیفہ اول توقف و تعلل تساہل و تامل فرماتے تھے تا انیکہ خلافت مآب
ثانیہ سے شرف یاب ہوئے اور قسم کہائی کہ واللہ میرے عہد مین خالد کبھی متولی
نہو گا بعد اسکے اوسی کتاب مین لکھا ہے کہ ابو عبیدہ کو لکھا کہ اگر خالد اپنے نفس کی
یعنے امانت و دیانت کی تکذیب کرے تو متولی و حاکم رہے ورنہ معزول کیا جاوے
اور کل مال و اسباب اوسکا بالمناصفہ تقسیم کیا جاوے تا این کہ نعلین بھی الگ تقسیم کر دیے گئے
اور شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے ازالۃ الخفا مین لکھا ہے کہ خالد بن ولید شاعر سے
را بر مدیح خود دہ ہزار درہم داد و چون رسم فاسد بود گوارا ئے حضرت فاروق نیفتاد
خالد را از حکومت قنسرین معزول ساختہ و برائے ابو عبیدہ نوشتہ فرستاد کہ او را از قنسرین
بر خود بخواند و در محضر اعیان لشکر استادہ نماید و بفرماید کہ عمامہ را از سر کشش بر دارند و ہمان
عمامہ مقید سازند و استفسار کنند کہ این درہم اگر از بیت المال دادہ خیانت کردہ
اگر از مال خود دادہ اسراف کردہ انتہی اب صاحبان انصاف بنظر عدل و انصاف

انصاف فرماین کہ بمصداق حدیث اصحابی کالنجوم بایهم اقتدیتم
اهتدیتم کلیه الصحاب کلهم عدول لایق قبول ارباب عقول
نرہا کیونکہ اگر خالد نے قتل ناحق مالک نویرہ کیا اور اسکی زوجہ کو بلا انتظار عدہ اوسی شب
تصرف کیا اور دس ہزار درہم بطور خیانت یا اسراف دیا جو حضرت فاروق کے نزدیک
قادح عدالت اور باعث عزل امارت و نزع ولایت و خلع حکومت ہوا تو اب
عدالت خالد بن ولید جو صحابی جلیل سعید بخطاب سیف اللہ مشہور مصداق بیہین کہان
رہی اور اگر حضرت فاروق کا یہ اجتہاد بے دلیل اور حاوی بر تعلیل خلاف راے
ابی بکر صدیق جلیل تھا تو عدالت حضرت خلیفہ ثانی باطل اور بسبب تناقض راے
خلیفتین حدیث اقتدوا بالذین بعدی ابوبکر وعمر سراسر
باطل ہو جاتی ہی علاوہ یہ کہ خالد بن ولید بھی صحابی جلیل و سعید سے تو اونکا اجتہاد لایق
سزاے شدید کیونکر ہو سکتا تھا کیونکہ مجتہد مصیب کے واسطے دو اجر ہین اور مجتہد مخطی
کیواسطے اجر واحد ہے اگر خالد نے خطائی الاجتہاد کی تھی تو لایق اجر واحد اور قابل تحسین
و آفرین تھا نہ لایق سزا و نفرین مگر سند جو یہ مسئلہ بھی اصحاب وعقل شعور پر مخفی دستور
ہوا اسمقام پر ایک مسئلہ خدمت اولی الابصار مین لایق استفتا و استفسار ہے
شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی نے کتاب المقالۃ الوضیۃ فی النصیحۃ والوصیۃ مین
لکھا ہے وصیت دیگر آنکہ در حق اصحاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اعتقاد نیک
داشت و زبان را بجز مناقب ایشان جاری نباید ساخت درین مسئلہ [illegible]
اند قومے گمان میکنند کہ ایشان باہم سینہ صاف بودند و ہرگز مشاجرات میان ایشان
نگذشتہ و این وہم صرفست زیرا کہ نقل مستفیض شاہد ہست بر مشاجرات ایشان
و انکار این نقل مستفیض نمیتوان کرد و قومے چون این چیزہا بدیشان منسوب [illegible]
زبان بطعن و لعن کشادند و در وادی ہلاک افتادند بر مین فقیر ریختہ اندکہ اگرچہ صحابہ

معصوم نبودند و از بعضی عوام ایشان ممکن که چیزہا بوجود آمدہ باشد کہ اگر از دیگران مثل آن بوجود آید مورد طعن و جرح گردد اما ما مأموریم بکفت لسان از مساوی ایشان و ممنوعیم از سب و طعن ایشان تعبدا انتہے پس اب بنا بر ایسے قاعدہ یا فائدہ کے مناسب ہے کہ اب حضرات شیعہ نکے عذر کریں کہ ہم مامور ہیں کہ جو ارتکاب امور شنیعہ و قبیحہ کرے کائناً من کان اوسپر لعن طعن کرنا جایز ہے اور مصلحت عمدہ یہ ہے کہ مرتکبین معاصی کو یقین وافی ہو کہ ہرگاہ صحابہ باوصف جلالت شانکی مستحق لعن طعن ہو سکتے ہیں تو پہر ہم لوگ کس شمار قطار میں ہیں اور عدل و انصاف جناب باری بھی اسیکی مقتضی ہے کہ ہر معصیت کی سزا ہر حرکت کی جزا ہے کوئی خصوصیت اعلیٰ و ادنےٰ کی نہیں ہے باز آمدم بر سر مطلب کہ ہرگاہ خالد بن ولید کو فاسق و فاجر سمجتے تھے تو بوقت وفات کیوں فرماتے تھی لو ادرکت خالد بن ولید لولیتہ ان ھذا لشی عجاب

# فقرہ ۱۵

# لکن اسفت اذا سفروا و طرت اذا طاروا فضغی رجل منھم لضغنہ ومال الاخر لصھرہ

# صمٌ هـــــــن وهن

یعنے جب ہم بھی باکراہ واجبار اس جماعت مین داخل چارناچار اس شوری مین شامل ہوی تو مجبوراً ہمنے بھی اسکے ساتھ متابعت و مماشاۃ اونکی موافقت و مدارات اختیار کی چنانچہ جب وہ لوگ مانند طیور کے زمین پر اترے تو ہم بھی اترے اور وہ جانب اسمان بلند پرواز ہوے تو ہم بھی اسکے ساتھ بلند پرواز ہوے غرض ہر نشیب فراز مین انکی معیت اور ہبوط و صعود و نزول و عروج مین انکی تبعیت لازم آئی الپس طلحہ و سعد نے بسبب کینہ ہاے دیرینہ اور عداوتہاے پارینہ کے ہم سے اختلاف اور بسبب مکنونات سینہ کدورت گنجینہ کے حق سے انحراف کیا اور عبدالرحمن نے بسبب مصاہرت و قرابت کی شخص ثالث سی اتفاق و ائتلاف کیا اسیطرح بہت سی اسباب رکیکہ اور وجوہ سخیفہ اور بواعث ردیہ وکوائف نامرضیہ ناگفتہ بہ مجتمع ہوے تھی کہ جس سے ہمکو حرمان کامل اور ہمارا استحقاق بالکلیہ مضمحل و زائل اور منصب خلافت تیسرے شخص کو حاصل ہوگیا

## توضیح فیہ تشریح

## ولکنی اسففت اذا سففوا

صاحب نہایہ لکھتا ہے فی حدیث علی اسففت اذا سفق الطائر اذادنا من الارض یعنے نزدیک شدن مرغ و بزیر آمدن و طیرت اذا طاروا یعنی پریدن طایر اور دونون

قفری سے مطلب مواسات و مواطات ہے اونکے ساتھ بمصلحت و حکومت تدلی کیونکہ
مرافقت و موافقت جون خاص و غیدہ سیند کیجاوی تو بالکل شکستہ دگسستہ و از کار رفتہ ہوجاوے
فلہذا مقتضائے حکمت عملی یہی تھی کہ صحبت ناجنس گوارا کی جاوے اور برفق مدارات
اونکے ساتھ موافقت کیجاوی چنانچہ جب اوڑتے تھے تو ہم بھی اوڑتے تھے اور وہ لوگ زمین پر اوترتے
تھے تو ہم بھی اوترتے تھے فصغا رجل منہم لضغنہ صغا بمعنی میل کردن
وگوش داشتن بچیز سے وضغن بالکسر بمعنی کینہ داشتن یعنی پس مائل ہوا اسکے ساتھ
ایک شخص بسبب عداوت دیرینہ کے یعنی طلحہ یا زبیر ومال الاخر لصہرہ مع ہن
وہن یعنی میل کیا ایک شخص نے بسبب قرابت دامادی کے کہ وہ عبد الرحمن
داماد ظاہری عثمان تھا اور ہن وہن کنایہ امور قبیحہ سے ہے کہ ذکر اوسکا
باعث کراہت و نفور ہے

# توضیح فیہ تبیین وتصریح

واضح ہو کہ امام علیہ السلام نے اس کلام بلاغت التیام مین ظاہر فرمایا ہے کہ ہم نے
ہر نشیب و فراز اور سکون و پرواز مین متابعت اختیار کی اور اسکا یہ سبب تھا کہ خلیفہ دوم نے مکرر
فرمایا تھا کہ نبوت و خلافت بنی ہاشم مین مجتمع نہین ہو سکتے اسواسطے کہ حضرت نے ایک
شوری ہوی کہ اگر نبوت و خلافت اونکے سلسلہ مین مجتمع نہین ہوتی تو کیون انحصار خلافت
ہمہ شخصون مین کیا گیا جسمین اونمین خاندان بنی ہاشم حضرت امام علیہ السلام بھی داخل
تھی پس تکذیب اوس قول کی خود خلیفہ دوم کے قول سے ازخود ہو گئے اور یہ سبب
مصلحت تھی کہ داخل شوری نہون گے تو لوگون کو جائے اعتراض نہو گا کہ اگر حضرت داخل
شورا ہوتے تو ضرور سب کا اتفاق حضرت پر ہوتا کوئی شخص حضرت پر کسی دوسرے
کو ترجیح نہ دیتا اسواسطے حضرت امام علیہ السلام داخل شوری ہوئے کہ دیکھو باوصف

اسکے بھی حضرت کو کسی نے اختیار اور اہل استحقاق و فضل و کمال میں شمار نکیا اور یہ بھی مصلحت تھی کہ آیہ تطہیر سے عصمت و طہارت اور حدیث خم غدیر سے استحقاق ولایت اور حدیث علی مع الحق سے حقیقت و دیگر احادیث سے فضیلت ہائی بینہایت ثابت ہے تاہم عبدالرحمن کو ہم پر فضیلت دی گئی اور تعمیل اوسکی رائے کی سب پر لازم کی گئی اور یہ بھی مصلحت تھی کہ سنت رسول پر بیعت چاہیے تھی نہ سیرت شیخین پر فلہذا جب عبدالرحمن نے کہا کہ سنت رسول و سیرت شیخین پر بیعت کیجاوے تو حضرت نے سیرت شیخین پر بیعت لینے سے انکار کیا پس حضرت نے اس سے ظاہر فرمایا کہ یہ لوگ سیرت شیخین پر بیعت کرتے ہیں اور ہم سنت رسول الثقلین پر بیعت لیتے ہیں اور جب حضرت نے انکار فرمایا تو ظاہر ہو گیا کہ شیخین سنت رسول الثقلین پر نہ تھے اور یہ لوگ بھی سنت رسول کونین پر راضی نہ تھے اور وہ حضرت سیرت شیخین کو مخالف سنت رسول الثقلین سمجھتے تھی اور یہ بھی مصلحت تھی کہ ظاہر ہو جاوے کہ بصورت مخالفت رائی عبدالرحمن کے ہم اور دیگر اہل اسلام واجب القتل ٹھرائے گئی جو نہ کسی حجت شرعی سے واجب ہے نہ کسی نص نبوی سے واجب ہے حالانکہ حدیث یا علی لا یحبک الا مومن و لا یبغضک الا کافر- و یا علی حربک حربی و سلمک سلمی و قل لا اسئلکم اجرا الا المودۃ فی القربی سے محبت اور اطاعت حضرت امام علیہ السلام واجب تھی فاعتبروا یا اولی الابصار

## توضیح ۵۹ فیھا

## کلمات راشدہ فیھا فقرات للمناشدہ

ابن مغازلی و ابن مردویہ و اخطب خوارزمی علمای اہلسنت نے یہ حدیث مناشدہ باختلاف
الفاظ اس طرح سے روایت کی ہے کہ روز شوریٰ حضرت امیر علیہ السلام نے
فرمایا کہ مین اسوقت اپنی کلام اور برہان لا کلام سے اپنی حجت تمام کرتا ہون تاکہ
اوسکے معارضہ سے عرب و عجم ساکت و منفحم بلکہ اصم و ابکم ہو جاوین بعد اوسکے
فرمایا انشدکم باللہ ایہا النفر جمیعاً افیکم احد وحد
اللہ قبلی قالوا اللہم لا یعنی ہم قسم دیتے ہین تم سبکو خداوند
کارساز کی کہ ہم سے پیشتر کسینے وجود پروردگار توحید خداوند کردگار کا اقرار
کیا ہے سب نے کہا کہ خدا شاہد ہے کہ کوئی نہین ہے پھر فرمایا کہ قسم دیتا ہون مین خدا
کی کہ تم مین کون ایسا ہے کہ جسکا بھائی مثل جعفر طیار کے بازو ہائے جواہر نگار بہشت عنبر سرشت
مین فرشتو نکے ساتھ پرواز کرتا ہے سب نے کہا کہ خدا شاہد ہے کہ نہین پھر فرمایا
تم کو قسم ہے خدا کی کوئی تم مین ایسا ہے کہ چچا اوسکا مثل حمزہ کے ملقب باسد اللہ
و اسد الرسول و سید الشہدا ہے سب نے کہا کہ بخدا نہین ہے پھر فرمایا تم کو قسم بخدا
تم مین کوئی ہے کہ جسکی زوجہ مثل فاطمہ زہرا دختر سید المرسلین ملقب بسیدہ نساء العالمین ہو سب
نے کہا بخدا نہین ہے پھر فرمایا تم کو قسم بخدا کہ تم مین کوئی ایسا ہے کہ اسکے دونون
فرزند سبطین رسول الثقلین و سیدہ شباب اہل جنہ ہین سب نے کہا کہ بخدا نہین ہے
پھر فرمایا تم کو قسم بخدا کہ جب آیہ نجویٰ نازل ہوئے تو مین نے اوسدن دس مرتبہ سوال
کیا اور ہر مرتبہ صدقہ دیا اور کسی صحابی نے اسپر عمل نکیا سب نے کہا بخدا نہین ہے
پھر فرمایا تم کو قسم بخدا تم مین کون ہے جسکی شان مین حضرت نے فرمایا ہے من کنت
مولاہ فعلی مولاہ اللہم وال من والاہ و عاد من
عاداہ یعنے جسکے ہم مولا ہین علی اوسکا مولا ہین خداوندا دوست رکھ اسکو جو دوست
رکھے اور دشمن رکھ جو اسکو دشمن رکھے سبنے کہا نہین پھر فرمایا تمکو قسم بخدا سوائے

میرے کیلیے واسطے حضرت نے دعا کی کہ خداوندا ایسے شخص کو بھیج کہ محبت اسکی سب
سے زیادہ تجکو بھی ہو اور مجکو بھی اور اسکو بھی سب زیادہ تیری محبت ہو اور میرے
بھی تاکہ میرے ساتھ طیر بریان تناول فرماوے پس سوائے میرے کون ہے جسنے اگر
تناول کیا سب نے کہا قسم بخدا نہین پھر فرمایا تم کو قسم بخدا کہ سوا میرے تم مین کون
ہے جسکے واسطے حضرت نے فرمایا کہ ہم نشان لشکر اسلام ایسے شخص کو دینگے
کہ اسکا دوست خدا و رسولؐ ہے اور خدا و رسولؐ کا وہ دوست مقبول ہے نہ پھریگا جب تک
قلعہ خیبر فتح نکریگا حالانکہ دیگر اصحاب بھاگ آئے تھے سب نے کہا کہ نہین۔ پھر فرمایا
تمکو قسم بخدا کہ سوائے میرے کون ہے کہ حضرت نے قوم بنی ولیعہ سے فرمایا کہ باز
آؤ اور تعمیل حکم کرو ورنہ بھیجونگا تمہارے واسطے ایسے شخص کو کہ جو مثل میرے نفس
کے ہے اور طاعت اسکی مثل میری طاعت کے ہے اور نافرمانی اسکی مثل میری
نافرمانی کے ہے وہ تم کو شمشیر آبدار حربہ ذوالفقار سے واصل دار البوار کریگا
سب نے کہا بخدا نہین پھر فرمایا تم کو قسم بخدا بجز میرے کون ہے جسکے واسطے
حضرت نے فرمایا کہ کاذب ہے جو شخص گمان کرتا ہے کہ مجھ سے محبت رکھتا ہے
حالانکہ علیؑ سے بغض عداوت رکھتا ہے سب نے کہا بخدا نہین پھر فرمایا تم کو قسم
بخدا کہ بجز میرے کون ہے جو شب کو جنگ بدر مین جناب رسالتمآب کے واسطے
تنہا جا کر چاہ عمیق سے پانی بھر لایا اور اُسی وقت ہزار فرشتہ واسطے نصرت
اسلام کے نازل ہوئے اور مجھ کو سب ملائکہ کرام اور جبریل و میکائیل و اسرافیل
نے سلام کیا سب نے کہا بخدا نہین پھر فرمایا کہ سوائے میرے کس کے واسطے
آسمان سے ندا آئی لا سیف الا ذوالفقار لا فتی الا علی
سب نے کہا نہین پھر فرمایا بجز میرے کون ہے جسکے واسطے جبرئیل نے کہا جنگ خندق مین کہ جان نثاری
اسکو کہتے ہین جو علیؑ نے واسطے نبیؐ کے فرمائے سب نے کہا بخدا نہین پھر

فرمایا تمکو قسم بخدا بجز میری کون ہی جسکو حضرت نے قاتل ناکثین وقاسطین ومارقین کہا ہی سب نے کہا بخدا نہیں
پھر فرمایا بجز میری کون ہی جسکو حضرت نے فرمایا ہی کہ ہمنے تنزیل قران کیواسطے جہاد کیا اور علی تاویل قران کیواسطے
جہاد کریگا سب نے کہا بخدا نہین پھر فرمایا کہ بجز میری کون ہی جسکیواسطے آفتاب نے رجعت کی اور عین وقت عصر
کہ درگاہ احدیت مین نماز کی سب نے کہا بخدا نہین پھر فرمایا بجز میری کون ہے جسکو رسولخدا نے مامور فرمایا کہ ابو بکر سے
برات لیکر جانب کفار جاؤ کہ تبلیغ حکم خداوند کردگار کا بجز میرے اور علی کی کوئی سزاوار نہین سب نے کہا
کہ بخدا نہین پھر فرمایا بجز میرے کون ہی جسکے واسطے رسولخدا نے فرمایا کہ یا علی نہ دوست رکھیگا
تجھکو مگر مومن دیندار اور نہ دشمن رکھیگا تجکو مگر منافق بدکار سب نے کہا بخدا نہین ـ پھر فرمایا تمکو قسم بخدا کہ
کون ہی کہ جسکا دروازہ بحکم خداوند معبود وارستاد رسول محمود اندر مسجد کی مفتوح اور تم سبکا
دروازہ مسدود کیا گیا سب نے کہا بخدا نہین پھر فرمایا کہ تم کو قسم بخدا کہ کون ہی بجز میری کہ بروز
طایف رازدار خدائے بے نیاز حبیب کریم کارساز نے تا عرصہ دراز تک راز و نیاز اور مشورت
حق طراز سے سرفراز و ممتاز اور اسرار مکتونہ واثار مخزونہ سے سامعہ نواز کیا اور وقت شکایت
اصحاب فرمایا کہ مین نے نہین بلکہ جناب باری نے رازداری کی ہی سب نے کہا بخدا نہین
پھر فرمایا کہ تمھارے گوش گذار ہوا ہی کہ رسول مختار نے فرمایا الحق مع علی وعلی
مع الحق یدور الحق مع علی حیثما دار یعنے حق علی کی ساتھ ہی اور
علی ساتھ حق کے ہی حق ساتھ علی کے دورہ کرتا ہی جسطرف علی دورہ کرتا ہے
سب نے کہا بخدا سنا نہین پھر فرمایا کہ تمنے سنا ہی رسول خدا کو کہ فرمایا انی تارک
فیکم الثقلین کتاب اللہ وعترتی اھلبیتی لن
تضلوا ما ان تمسکتم بھما وانھما لن یتفرقا
حتے یردا علے الحوض
یعنے ہم چھوڑے جاتے ہین تم مین دو چیزین بزرگ وعظیم ایک
کتاب خدائے علیم دوسرے اہلبیت کریم کبھی جادہ ہدایت سے گمراہ

طریقہ رشادت سے تباہ نہو گے جب تک کہ دونونکی اطاعت اور اُنکی احکام کے متابعت کرو گے اور اُن دونون مین افتراق مبا عدت وفراق کبھے نہوگا تا اینکہ بروز محشر لب حوض کوثر میرے پاس حاضر ہون سب نے کہا کہ ہان سنا ہے پھر فرمایا کہ کون بجز میرے سے ہے کہ رسولخدا کی لیے جان سپاری اور خلوص دل سے اون پر جان نثاری کی اور خوابگاہ خیر الانام پر بجرات تمام بے یاس وہراس آرام کیا سب نے کہا نہین پھر فرمایا کہ کون سے ہے بجز میرے کہ جسکے واسطے خداوند قدیر نے آیہ تطہیر نازل فرمایا کہ انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطہرکم تطہیرا سب نے کہا بخدا نہین پھر فرمایا کون ہے بجز میرے کہ رسولخدا نے فرمایا کہ انت سیّد العرب سب نے کہا نہین پھر فرمایا تم کو قسم بخدا کہ کون ہے بجز میرے کہ رسول خدا نے فرمایا کہ مین نے جو چیز طلب کی خدا سے مثل اسکے تمہارے واسطے بھی طلب کی سب نے کہا بخدا سوائے تمہارے کوئی نہین

## فقرہ ۱۶

## الی ان قام ثالث القوم نافجا حضنیہ بین نثیلہ و معتلفہ وقام معہ بنو امیہ یخضمون

# مال اللہ خضم الابل

## نبتۃ الربیع

جب حضرت امام علیہ السلام کوائف حالات شوری وجماعت اور اسباب موانع خلافت وعوائق امارت بیان فرماچکے تو اب حالات صاحب خلافت کیفیات عدالت ومروت صاحب ریاست اخلاق وعادات اراکین امارت اسطرح سے بیان فرماتے ہین خلاصہ یہ ہے جب سنہ ۲۴ ہجری مین سلسلہ حکومت خلیفہ دوم کا انقطاع اور شوری وبیعت کذائی کا ایقاع اور خلافت ثالث پر بیعت کذائی کا اتفاق اجتماع ہوا تو خلیفہ ثالث منبر امارت پر مکین صدر حکومت پر جاگزین ہوئے انھون نے اپنے دست وبغل کو غرور ونخوت سے کشادہ وفراز جیب دامن کو جمع دولت کیواسطے مہیا وآمادہ گنجینہ حرص وآز اور کیسہ معدہ شکم کو نفس پروری سے اندوده وانباز دست تصرف کو مال مردم خوری پر دراز کردیا حالانکہ یہ خاص صفت بہائم وانعام وخصلت ردیہ اراذل لئام سجیہ نامرضیہ رعاع عوام ہے اور طرفہ یہ ہے کہ اسکے ساتھ انکے اقربا بنی امیہ بالتمام اٹھ کھڑے ہوئے کہ اموال مشترکہ مسلمین خزانہ حضرت رب العالمین کو بلا استحقاق نوش جان فرماتے تھے جسطرح شتران بے مہار گرسنہ وبیر اضطرار حامی سبزہ زار نباتات واشجار مع برگ وبار اور انہار واثمار بلا تقیہ خس وخار کھاجاتے تھے

## توضیح ۵۹ فی تشریح

الی ان قام ثالث القوم یعنے تا آنکہ ایستادہ ہوا قوم کا
تیسرا شخص جس سے مراد خلیفہ سیوم عثمان بن عفان ہے نافجا
حضنیہ لفتح بالجیم فراخ کردن بغل وبلند کردن وبالخار ومیدن علامہ ابن اثیر
نے نہایہ لغت مین لکھا ہے فی حدیث علی نافجا حضنیہ یہ کنایہ ہے
کہ بلند کیا تہا دونون بازو وبغل کو کبر ونخوت وغرور سے اور پھر لکھتا ہے فی حدیث
علی نافج حضنیہ اے منتفخا مستعد الان لعمل من الشر
یعنی دونون بغلون کو مانندہ منتفخ کیا تہا کہ اعمال بد کرے خضین بالکسر ما بین بغل
بین نثیلہ ومعتلفہ نثیل بروزن فعیل یعنے سرگین متعلف بمعنی چراگاہ یہان استعارہ بالکنایہ
فرمایا ہے ذکر مشبہ فرمایا اور مشبہ بہ کو ترک فرمایا اور بین نثیلہ ومعتلفہ استعارہ تخیلیہ
ہے باثبات لوازم مشبہ بہ واسطے مشبہ کے خلاصہ یہ کہ واسطے ثالث قوم کے
صفت بہیمہ غالب تھی کہ ہر وقت بازو وبغل کشادہ کہانے پینے پر بول براز پر آمادہ
تھا چنانچہ بعض شارحین نے لکھا ہے کہ ہمچو بہایم بجز خوردن وریدن کاری نداشت صاحب
جامع الاصول نے نہایہ لغت مین لکھا ہے فی حدیث علی فی عثمان
بین نثلہ ومعتلفہ ومنہ حدیث عمر بن عبد العزیز
انہ دخل دارا فیہا روث فقال لو کنستم
النثیل وکان لا یسمی قبیحا القبیح یعنے حدیث امام مین
شان عثمان مین وارد ہوا ہے کہ بین نثیلہ ومعتلفہ اور اسی قبیل سے
ہی حدیث عمر بن عبد العزیز کہ وہ ایک گھر مین داخل ہوا اوسمین سرگین پڑا تھا
تو اسنے کہا کہ تمنے سرگین نہین چھپایا اور اوسکے عادت تھی کہ الفاظ زشت
زبان پر نہین لاتا تھا چنانچہ روث کہا اور نثیل کہا کیونکہ ذکر قبیح قبیح ہے مقصود ابن
اثیر یہ ہے کہ نثیل کنایہ سے روث وسرگین سے اور اصل معنے اسکے رجیع کے

ہین لہذا کلام بلاغت نظام امام ہمام علیہ السلام مین تمثیل واقع ہوا ہے اور ابن عمر ابن عبد العزیز نے اُسیکا استعمال کیا ہے وقام معہ بنوامیۃ یخضمون مال اللہ خضم الابل نبتۃ الربیع علامہ اہلسنت ابن اثیر جوزری نے نہایہ لغت مین لکھا ہے وفی حدیث علی فقام الیہ بنوامیہ یخضمون مال اللہ خضم الابل نبتۃ الربیع الخضم الاکل باقصی الاضراس والقضم بادنا ہا خضم الخضم خضما یعنی حدیث علی علیہ السلام مین آیا ہے کہ اٹھکھڑے ہوے بنی امیہ اور چرنے لگے مال خدا کو جسطرح سے شتر بے مہار سبزہ زار فصل بہار کو چرتے ہین خضم کہانا بڑے ڈاڑہون سے ہی جسطرح سے قضم کہانا چھوٹی ڈاڑہون سے انتہی مراد حضرت کی یہ ہے کہ جب بادشاہ قوم نے دست وبغل ہضم مال خدا پر کشادہ کیا اور امعاو احشا کو کہانے اور ہگنے پر آمادہ کیا جیسا کہ بہایم وچرندگان بی تمیز کی صفت طبیعیہ اور خاصہ قوت شہوانیہ ہے تو بمقتضائے الناس علی دین ملوکہم اُسکی قوم نے بھی بلا لحاظ ذم ولوم کے مال پروردگار وحقوق بندگان کردگار کو اسطرح سے بے تحاشا کہایا جسطرح سے شتران بے مہار سبزہ زار فصل بہار کو بلا امتیاز خار وگلزار کہاتے ہین

## توضیح وتصحیح ۶۰

مناسب مقام بنابر ایضاح مرام تذکرہ حالات خلیفہ لایق ارقام ہے (۱) بازار مدینہ کو جناب سید المرسلین نے تمامی مسلمین کے واسطے معاف فرمایا تھا خلیفہ ثالث نے خاصۃ برادر مروان بن حکم کو عطا فرمایا مگر یہ اجتہاد ممدوح واختیار غیر مرجوع کسی کی نسبت

فدک کے نافذ فرمایا کما ورد فی محاضرات الراغب الاصفہانی تصدق النبی بمہزور علی المسلمین و ہو موضع سوق المدینۃ فقبضہ عثمان واقطعہ الحارث بن الحکم اخا مروان (۲) جو مدینہ کا چراگاہ عہد جناب خاتم النبیین و خلفائے سابقین تک مشترک بین المسلمین تھا خلیفہ سیوم نے اپنی مویشی کیواسطے خاص اور بنی امیہ کیواسطے بالاختصاص تجویز فرمایا مگر باغ فدک بین واسطے بنی فاطمہ کے یہ بھی تجویز نفرمایا گیا (۳) بیت المال سے جسقدر چاہا اپنے عزیزان و قرابتداران کو مالامال کردیا چنانچہ بروایت شہرستانی حکم بن عاص کو خمس غنایم بتعداد دو لاکھ دینار مرحمت فرمایا اور تذکرہ خواص الامۃ و دیگر کتب بین بروایت واقدی یہ ہے کہ سب مال غنائمہ افریقیہ مکرمت فرمایا (۴) بروایت ابن ابی الحدید مروان بن حکم کو سب خمس مال ارمنیہ کا عنایت فرمایا علی ما فی کنز العمال و کتب لمروان بخمس مصر حالانکہ خمس مخصوص اہلبیت عصمت و طہارت مختص بخانوادہ نبوت و رسالت کا تھا (۵) بروایت واقدی حکم بن ابی العاص کو صدقات خمس بنی قضاعہ کا مال جو تعداد مین تین لاکھ تھا عنایت فرمایا (۶) بروایت واقدی وغیرہ ابو موسے اشعری نے اموال کثیر بصرہ سے بھیجا تھا خلیفہ سیوم نے سب عزیز و اقارب کو تقسیم فرمایا ابن قتیبہ نے معارف مین لکھا ہے و طلب الیہ ای عثمان عبد اللہ ابن خالد بن اسید صلۃ فاعطاہ اربعمائۃ الف درہم من بیت مال المسلمین فقال عبد اللہ ابن مسعود فی ذلک فضربہ الی ان دق لہ ضلعین (۸) بروایت ابو مخنف خلافت مآب نے عبد اللہ بن ارقم خازن بیت المال کو لکھا کہ عبد اللہ ابن خالد ہمارے خویش کو تین لاکھ دینار حوالہ کردو اسکے

ہر رفیق کو ایک لاکھ دینار دیدو انہون نے تعمیل نہ کی اور کہا کہ ہم خازن مال مسلمین ہین
نہ خازن مال عثمان بلکہ تمہارے خازن تمہارے غلام ہین پس کلید ہائے خزانہ حوالہ
خلافت مآب کردین اور خلافت مآب نے حوالہ نائل غلام فرمائی (۹) ابن عبد البر نے
استیعاب مین عمرو بن دینار سے روایت کی ہے کہ تین لاکھ درہم عبد اللہ بن ارقم کو بہیجے
اسنے انکار کیا کہ مین نے قربۃً الی اللہ خزانہ کا کام کیا تھا نہ واسطے مزدوری کے بروایت
واقدی یہ بھی کہا کہ اگر یہ روپیہ بیت المال مسلمین کا ہے تو جائز نہین اور اگر عثمان کا ہے
تو مجکو نقصان منظور نہین (۱۰) اور بروایت واقدی بکثرت شتران زکوۃ
اور سب آپ نے حارث بن حکم کو بخشے (۱۱) ایک لاکھ درہم سعد بن عاص کو دیے
(۱۲) صاحب ازالۃ الخفا نے سالم بن ابی الجعد سے روایت کی ہے کہ ایک دن
خلیفہ صاحب موصوف نے اصحاب جناب رسالتمآب کو طلب فرما کر ارشاد فرمایا
انشدکم اللہ ان رسول اللہ کان یوثر قریشا
علی سائر الناس و یوثر بنی ھاشم علی سائر
قریش فسکت القوم فقال لو ان بیدی مفاتیح
الجنۃ لاعطیتھا بنی امیۃ یعنے مین قسم دیتا ہون تم کو خدا کی کہ
رسولخدا ترجیح دیتے تھے قریش کو سب لوگونپر اور بنی ہاشم کو ترجیح دیتے تھے سب
قریش پر اگر میرے ہاتھ مین کلید بہشت ہوتی تو مین حوالہ بنی امیہ کر دیتا کہ اول سے
آخر تک داخل بہشت ہو جاوین (۱۳) بروایت ابن ابی الحدید ایک جواہر مانند کوکب
درخشان کے ضیا بار تھا اور خزائن عجم سے عہد خلیفہ دوم مین آیا تھا اوسوقت سے خزانہ
مسلمین مین مخزون و نظر ارباب تغلب سے محروس و مصون تھا خلیفہ ثالث نے اپنی صاحب
زادیونکو عنایت فرمایا (۱۴) بروایت استیعاب تین یا چار زوجہ تھین ہر ایک نے
اور قتل عثمان سے بعد آٹھواں حصہ متروکہ پایا چنانچہ ہر بی بی نے تراسی ہزار دینار سے

پایا (۱۵) حکم بن عاص اسقدر منہمک شقاوت و منغمر غوایت و ضلالت تھا کہ جناب
رسالت مآب نے مدینہ طیبہ سے اوسکا اخراج فرمایا تھا چنانچہ وہ طرید و مطرودِ
حضرت سید المرسلین مردود بارگاہ شفیع المذنبین مشہور ہوگیا تھا اور تا عہد خلافت
شیخین نہ آنے پایا تھا مگر خلیفہ ثالث نے اپنے عہد خلافت مہد مین اُسکو
باعزاز تمام باکرام تام طلب فرماکر مقرب بارگاہ با احترام فرمایا ہر چند حضرت امیر علیہ السلام
و طلحہ و زبیر نے ممانعت کی مگر کچہ کام نہ آیا اور چونکہ بیعت عثمان بشرط سیرت شیخین ہوے
تھے اذا فات الشرط فات المشروط کیونکر صادق
آیا چنانچہ بروایت ملل و نحل عثمان نے شفاعت کی لیکن قبول نکیا اور یمن سے بھی
چالیس فرسخ دور نکال دیا اور بروایت حلبی عمر نے کہا ویحک تتکلم فی
العین رسول الله وطریده وعدو الله وعدو رسوله
اور صواعق محرقہ مین ہے کہ بروقت ولادت کے مروان بن حکم کو
خدمت رسول مکرم مین لاے حضرت نے فرمایا ھو الوزغ بن الوزغ والملعون
بن الملعون اور بروایت کنز العمال جناب نبوی نے حضرت امیر سے فرمایا کہ
دروازہ پر جاو جو شخص ملے اُسکو اسطرح سے کھینچکر لاؤ جسطرح سے بکری کو لاتے ہین
چنانچہ حضرت تشریف لے گئے اور کان پکڑ کر حکم بن ابی العاص کو حاضر لاے
حضرت رسالت نے تین مرتبہ لعنت فرماے اور فرمایا ھذا سیخالف
کتاب الله وسنة نبيه وسيخرج من صلبه فتن يبلغ
دخانها الى السماء یعنے یہ شخص کتاب خدا و سنت رسول کی
مخالفت کریگا اور اسکے صلب سے ایسے فتنہ ہاے عظیم ہویدا ہونگے
کہ دخان اوسکا فلک تک پہنچے گا لوگون نے عرض کیا کہ اُس سی زیادہ
کوی ذلیل و خوار ہوگا فرمایا بلے و بعضہم یومئذ شیعۃ حضرت

سنے فرمایا ہان لیکن بعض لوگ تم مین سے اسکے دوستدار خواہ دبیر وکار اسکے ہون
گے پس بموجب اس حدیث کے جو کچھ خیر خواہی و دستداری و سرفرازی حکم
بن العاص اور اسکی اولاد کو سرکار دولتمدار عثمانیہ سے ہوئی آشکار ہے (۱۶) ولید
بن عقبہ کو تاج حکومت سے سرفراز نظم ونسق ریاست کوفہ سے ممتاز فرمایا حالانکہ ولید بن
عقبہکی شان مین حق سبحانہ نے فرمایا ہے ان جاءکم فاسق بنبا فتبینوا
چنانچہ بتصریح مفسرین اہل سنت مراد فاسق سے ولید ہے ونیز فرمایا ہے افمن
کان مومنا کمن کان فاسقا لایستوون
یہان بھی مراد فاسق سے ولید پلید ہے مگر خلافت حکم خداوند مجید اسکو حاکم بیت المال
مسلمین فرمانروائے باتمکین فرمایا (۱۷) ولید مذکور نے بحالت شکر سرور چار رکعت
نماز صبح پڑھا کر مستانہ ومخمور ارشاد فرمایا کہ هل ازیدکم یعنے اگر تم کہو تو چار رکعت
سے زیادہ پڑھا دون مگر خلیفہ سیوم نے اوسپر حد شراب خواری تعزیر بدکاری وبدکرداری
جاری نفرمایے بالاخر بدشواری اجراء حد سے اسکی ذلت وخواری ہوئی (۱۸) جناب رسالتمآب
نے عبداللہ بن ابی سرح کا خون بحل وہدر فرمایا مگر خلیفہ ثانی نے اسکو حاکم مصر مقرر فرمایا
اور جب اہل مصر نے اسکی ظلم ستمگاری کی داد وبیداد اور بد اطواری وبدکرداری کے
فریاد کی تو خلیفہ سیوم نے محمد بن ابی بکر کو حاکم مصر مقرر فرمایا لیکن عبداللہ ابن سرح کو بکتمان
یہ فرمان بھیجا کہ محمد بن ابی بکر کو مع ہمراہیان کے مقتول ومنہوب مخذول ومنکوب کرنا
اور تم اپنے عہدہ پر بیخوف وخطر منصوب رہنا (۱۹) حضرت ابوذر غفاری مقبول
بدرگاہ باری خلیفہ سیوم کو امور نازیبا سے ہدایت کارہائے ناسزا سے ممانعت
فرماتے تھے اور کوچہائے مدینہ مین منادی فرماتے تھے کہ بشر الذین کفروا بعذاب الیم
اور کنوز سیم وزر اور جمع خزائن لعل وگوہر سے شان عثمان کو مصداق

صر ۱۱۳ تنبیہ المطاعن جلد ۳ ... ۱۵۰ ... علی کافر

یوم یحمی علیہا فی نار جہنم فتکوی بہا جباہہم و جنوبہم جانتے تھے اور مکرر پڑھتے تھے والذین یکنزون الذہب والفضۃ ولا ینفقونہا فی سبیل اللہ فبشرہم بعذاب الیم اس تصور پر انکو مدینہ سے جانب شام اور شہر شام پھر شتر برہنہ پر باایذا و ایلام نکال دیا جسے شبانہ روز سوتے نپایا تھے اور اسافل بدن زخمی و مجروح ہونے سے سخت تکلیف اٹھاتی تھی بعد اسکے مقام ربذہ مین انکا مقام تجویز کیا جہان آب و گیاہ کا بھی نام نہ تھا تا انکی عمر قلیل مین انھون نے بصد رنج و ملال دنیا ے فانی سے جانب بہشت جاودانی انتقال فرمایا جناب رسالت مآب نے انکی شان مین فرمایا تھا ما اظلت الخضراء ولا اقلت الغبراء اصدق لہجۃ من ابی ذر یعنی آسمان سبزہ زار نے ایسی شخص پر سایہ ڈالا نہ زمین پر غبار و نے آگے ایسے شخص کا بار اٹھایا جو ابوذر سے صدق کلام مین بہتر ہو (۲۰) عبد اللہ بن مسعود کہ جنکی فضایل محمود دنا محدود در کتب اہلسنت مین موجود ہین انسے خلیفہ سوم نے بجرم شدید قرآن مجید لیکر جلا دیا اور اسقدر مارا کہ استخوان پہلو شکستہ اور تمام بدن خستہ ہو گیا اور اس حال پر ملال سے انتقال فرمایا (۲۱) بنا بر تصریح تاریخ ابن اعثم کوفی و کتاب فتوح و روضۃ الاحباب کی صحابی جلیل القدر مقرب درگاہ رسول مختار یعنی حضرت عمار ایک نصیحت نامہ منجانب اصحاب رسالتمآب لیکر پاس خلافت مآب تشریف لیگئی تا کہ خلافت مآب کو اطوار ناصواب سے احتراز و اجتناب کی ہدایت فرماوین مگر خلافت مآب نے غضبناک ہوکر اپنے خادمان خاص غلامان باختصاص کو مامور فرمایا کہ خوب زد و ضرب سے انکو ذلیل منکوب کرین اور خود بھی اٹھکر اسقدر لگد کوب فرمایا جس سے

ح صحیح بخاری مین ہے و امر عثمان بما سوی من القرآن فی کل صحیفۃ او مصحف ان یحرق

عارضہ فتق پیدا ہو گیا اور اسقدر غش طاری ہو گیا کہ نماز ظہرین یا مغربین قضا ہو گئی صحیح ترمذی مین بروایت انس بن مالک یہ حدیث منقول ہے ان الجنۃ مشتاق الی ثلثۃ علی وعمار وسلمان ر۔(۲۲) جمع بین الصحیحین مین روایت ہی کہ جناب رسالتمآب نے سفر مین دو رکعت پڑہی اور خلیفہ اول ودوم کا بھی اسی پر عمل رہا لیکن خلیفہ سیوم نے آخر عہد سے چار رکعت مقرر فرمائی (۲۳) بروایت صحیح مسلم خلیفہ سیوم نے نسبت ایک عورت کے جس سے شش ماہہ بچہ پیدا ہوا تھا حکم سنگساری اصدار فرمایا حضرت امام علیہ السلام نے اس غلطی سے آگاہ وخبردار فرمایا (۲۴) ہرمزان حاکم اہواز شرف اسلام سے سرفراز اور یمن سعادت ایمان سے ممتاز ہو گیا تھا ابن عمر نے اسکو ناحق کشتہ شمشیر آبدار کیا مگر خلیفہ سیوم نے اسکے قصاص انتقام سے بالمرہ اعراض وانکار کیا (۲۵) فرقان حمید قرآن مجید کو جابجا سے طلب فرماکر ایک نسخہ مرتب فرمایا اور سب مصاحف کو آگ مین جلا دیا جب یہ خبر ام المومنین عائشہ کو پہنچی تو فرمایا اقتلوا احراق المصحف یعنی محرق قرآن مجید سوزندہ فرقان حمید کو قتل کرو جب یہ حال آویزہ گوش انصاف نیوش ارباب ہوش ہو چکا تو پھر زمام خامہ بلاغت نظام جانب تشریح کلام امام علیہ السلام معطوف اور توسن طبع روان کو جولانگاہ میدان بیان مین مصروف کرتا ہون

## فقرہ ۱۷

## فقال (الی ان اشتکت علیہ)

ح اور صاحب فتوح البلدان کہتے ہین وامر ان یحرق کل مصحف یخالف المصحف الذی ارسل بہ فذلک زمان حرق المصاحف فی العراق بالنار۱۲

# فَتَلُوهُ وَاجْهَزَ عَلَيْهِ عَمَلُهُ

# وَكَبَتْ بِهِ بِطْنَتُهُ

یعنی حال خلیفہ ثالث اسیطرح سے رہا تاآنکہ اصحاب رسول مقبول نے نکث
بیعت پر اجماع اور قتل خلیفہ سیوم پر اتفاق و اجماع کیا پس رسن بافتہ وتافتہ ریاست
منتقض اور سلسلہ ساختہ و پرداختہ خلافت شکست و منقرض ہو گیا اور سامان قتل
دیورش برپا ہو گیا اور اعمال ردیہ وافعال سیئہ کا نتیجہ ہویدا ہو گیا اور پرخوری وتن پروری
اور نفس پروری نے سر کے بل گرادیا

## توضیح فیہ التشریح[۱۶]

**انتکث** علیہ **فتلہ** تاآنکہ رسن عمر اسکی شکستہ
ہو گئے **نکث** بمعنے شکستن **منکث** شکستہ **فانتکث فتل** مصدر ہی
بمعنے رسن تافتہ **واجہز علیہ** اجہز بمعنے سامان کردن وآمادہ گردیدن
بکاری **وکبت** کبتا بر آوردن قال فی النہایۃ کبت
بہ اسم صرعہ **وبطنۃ** اسم مصدر ہی مراد او سے بقول بعض شراح شکم پرستی

شیخ عبد الحق دہلوی شارح مشکوٰۃ لکھتے ہیں کہ ظاہر دست کہ انچہ نزد حفصہ بود بعد از فرا ستے وعدہ او سے سوختہ ۱۲ منہ
قال الفخر الرازی (۲) ما احراق سایر المصاحف فذلک بالحقیقۃ نہایۃ التعظیم لکلا یسقط المبتدء منہ علی الارض فیا رتجاف ۱۲ منہ
فرمانے شارح صحیح بخاری فقد روی عن عائشۃ انہا انکرت علیہ حرق للمصاحف وقالت ان اللہ او المصاحف ۱۲ منہ

وحد سے زیادہ کہانا اور بعض شراح نے کبوہ بمعنی شکو خیدن اسپ مراد لیا ہے کہ
یقال الجواد قد یکبو والاول اولی والاخری
کالاخری فی تاریخ الخلفاء للسیوطی بویع
لعثمان بعد دفن عمر بثلثة ایام وتوفی بالخلافة
احدی عشر سنة واحد عشر شهرا وقتل یوم الاربعاء
وهو ابن ثمانین وفی هذا الیوم بایع الناس لعلی ودفن یوم السبت لثمان
عشر بن خلت من سنة خمس وثلثین

## توضیح والتصریح ۱۲

واضح ہو کہ ہر گاہ اعمال وافعال مسطورالسنہ انام پر مذکور جا بجا معروف ومشہور رہو گئے تھے
کوب ہم نزد یک ودور ہو گئے تو طبایع خاص وعام مین نفور ہو فورا انزجار نا محصور ہوا
ونسق ریاست مین فتور رتق وفتق مہمات امور مین قصور پیدا ہوا اور بدین سبب
تمامی اطراف واکناف عالم مین غلغلہ دار وگیر کا ندرود شور اور غوغائے جمہور کا شدید
شور نشور رہویدا ہوا یہ ایک جم غفیر اور جمع کثیر نے صحابہ وتابعین اور انصار ومہاجرین
سے خلیفہ سیوم کو محصور کر لیا ابن شہر آشوب علیہ الرحمہ نے کتاب المثالب مین
تحریر فرمایا ہے کہ کتاب الدرجین واقدی نے ودیگر اہل تواریخ نے نقل کیا ہی
کہ اہل مصر چھ سو آدمی نے محاصرہ عثمان کیا افسر ان کی محمد بن حذیفہ عقبہ بن ربیعہ عبدالرحمن
ابن عبد وشش بکری کنانہ بن بشر التجیبی علی ابن عبد القیس عبد اللہ ابن سبا سودان
ابن حمران تھے اور اہل کوفہ دو سو آدمی تھے افسر ان کی مالک اشتر نخعی اور زید
ابن صوحان الابدی اور سدوس ابن عنبس السبتی اور بصرہ کے سو آدمی تھے افسر ان کے
حکیم ابن جبلہ العبدی وبشر ابن شریح وحرقوص بن زہیر یہ دو ہزار آدمی تھے

اور تمامی اہل مدینہ کا اجتماع تھا اور محاصرہ خلیفہ نامدار مین سبکو وفاق و اتفاق تھا اور علامہ
ابن اثیر نے تاریخ کامل مین لکھا ہے کہ جب مصریون نے خروج کیا تو انمین عبد الرحمن
ابن عدیس البلوی پانچسو آدمیونکے ساتھ تھے اور بعضون نے لکھا ہے کہ ہزار
آدمی تھے اور انمین کنانہ بن بشر لیسی اور سودان بن حمران سکونی اور قتیرہ
بن فلان سکونی اور ان سب کے افسر والغفی بن حرب عکی تھے اور اہل کوفہ نے
خروج کیا اور انمین زید ابن صوحان العبدی اور اشتر نخعی اور زیاد ابن نظر حارثی و عبد اللہ
ابن اصم عامری تھے اور شمار انکا بھی مثل شمار اہل مصر کے تھا اور اہل بصرہ نے خروج
کیا انمین حکم ابن جبلہ العبدی اور ذریح بن عباد اور بشر ابن شریح قیسی و ابن محترش تھے
اور اونکی بھی تعداد مثل اہل مصر کے تھی اور امیر اونکی حرقوص بن زہیر سعدی تھے ماہ شوال مین
ان سب نے خروج کیا اور مفتی مکہ سید احمد زینی مشہور بہ دحلان نے فتح مبین مین
لکھا ہے کہ سات سو اہل مصر نے خروج کیا جو شکایت کرتے تھے عبد اللہ ابن ابی سرح
کی اور درخواست کرتے تھے کہ وہ معزول کیا جاوے بعد اسکے لکھا ہے کہ تمامی
لشکر نے عثمان کا محاصرہ کیا اور جم غفیر اہل بصرہ و اہل کوفہ کے شریک غوغا عام ہو گئی حتیٰ کہ
غلام اور آزاد اور بادیہ نشین شریک تھے تا آنکہ جمع کثیر اور جم غفیر اور اصناف کثیر قبائل متفرقہ اور
اقوام مختلفہ نے شہر مدینہ کو معہ اطراف و اقطار کے محاصرہ کر لیا اور صحابہ کو اونکی مدافعت
کی قدرت نہ رہی انتہی کلامہ اور یہ بلوائے عام اور غوغائے انام غالباً باتفاق آرائے
اصحاب کبار و نامداران مہاجرین و انصار ہوا کیونکہ عایشہ ام المومنین صدیقہ بانکین مجتہدہ
تعالی شانہا بہ ندائے بلند ارشاد فرماتی تھین کہ اقتلوا نعثلا قتل اللہ
نعثلا اور بروایتے اقتلوا نعثلا فقد کفر اور حضرت عمار
و حذیفہ اور ابوذر غفاری و عبد اللہ ابن مسعود باعلان فتوائے تفسیق و طغیان دیتے تھے
اور اکثر روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ اکثر مہاجرین و انصار شریک قتل قتیل الدار تھے

پس ایسی صورت مین قتل خلیفہ سیوم اور اجماع و اجتماع دلیل قاطع ہے کہ قتل خلیفہ سیوم بیجا ہونا روا نہین ہے کیونکہ بنا بر کلیہ حضرات اہل سنت کے الصحابۃ کلھم عدول تمامی صحابہ نبوی عادل و صاحب اجتہاد و بنا بر حدیث الصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھتدیتم واجب الاتباع والانقیاد تھے پس قتل خلیفہ ثالث پر اجماع و اجتماع صحابہ و تابعین لایق تصدیق اور حجیت اجماع قابل توثیق ہونا چاہیے کتاب عقد جلد ثانی صفحہ ۲۴۲ امین روایت ہے کہ ثابت ابن عبد اللہ ابن زبیر نے اہل شام کی طرف دیکھکر کہا مجکو نفرت ہے ان لوگون سے سعید ابن عمر ابن عثمان نے جواب دیا ان لوگون نے قتل کیا ہے تمہاری باپکو ثابت نے کہا کہ سچ کہتے ہو ولکن الانصار والمھاجرون قتلوا اباک یعنے تمہارے باپ کو مہاجرین و انصار نے قتل کیا ہے اور یہ امر لایق لحاظ ہے کہ اجماع مہاجرین و انصار سے واقعہ قتل خلیفہ سیوم ظہور پذیر ہوا اور بعد قتل عثمان کے اسی اجماع سے بیعت خلیفہ چہارم منعقد ہوی پس اگر اجماع قتل عثمان باطل سمجھا جاوے تو اصلیت اجماع مجروح اور عدالت کل صحابہ مقدوح ہے اور اگر اجماع قتل عثمانی باطل و اجماع بیعت مرتضویہ برحق سمجھا جاوے تو ترجیح مرجوح بلا مرجح غیر ممدوح ہے اور اجماع صحابہ کبار اتفاق اجلہ مہاجرین و انصار اسدرجہ استحکام و استقرار اور اصرار ہوا کہ بتصریح مداینی و واقدی و ابن اعثم کوفی و طبری و ابن عبد البر وغیرہ کی لاش عثمان کو تین دن تک مزبلہ مین ڈالدیا اور کوئی متکفل نماز جنازہ و دفن و کفن نہ ہوا اور لاش کو سنگبار کیا پس چند ملازمون نے شب کو لاش لیجا کر مقبرہ یہود مین دفن کر دیا بعد اسکے عہد معاویہ مین ایک دیوار درمیان قبر عثمان و قبور یہود کے

ح نہایہ ابن اثیر میں ہے کہ لاش عثمان حش کوکب مین دفن ہوی اور حش کوکب میں لکھا ہے ان ہذا الحشوش محتضرۃ ای یحضرھا الجن والشیاطین بعید الکنیف ومن بنفع فضاء محاجۃ الواحد الحش [illegible] اصلہ من حش البستان لانھم کانوا یقضون حوائجھم فی البساتین

تعمیر کردی گئے استیعاب مین مالک سے روایت ہے لما قتل عثمان القی علی المزبلۃ ثلثۃ ایام وسیر حلبی مین بھی بتصریح مذکور ہے اور تاریخ واقدی سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض اعضاے پاک اسکے سگ ناپاک نے بی باک ہوکر تناول فرماے حیث قال وترک مطروحا علی مزبلۃ ثلثۃ ایام حتی ذھب بقراد رجلہ الکلاب پس ترک دفن وکفن عثمان کا دو حال سے خالی نہین ہے یا یہ کہ حضرت علی علیہ السلام و دیگر اصحاب نے تقیہ فرمایا کہ دفن نہ کیا یا لائق دفن وکفن نہ تصور کیا

## حکایت پر لطافت

کتاب صراط مستقیم مین لکھا ہے کہ ابن جوزی عالم اہل سنت نے بہ نہایت جرات جسارت برسر منبر وہ کلمہ فرمایا کہ جو حضرت ولایت مآب نے ارشاد فرمایا تھا یعنی سلونی قبل ان تفقدونی یعنی ثریٰ سے ثریا تک اور زمین سے عرش علا تک جو کچھ سوال کرنا ہو سوال کرو کہ پھر ہمکو نہ پاؤ گے جب یہ کلمہ نخوت وغرور اس بے شعور کی زبان پر جاری ہوا تو ایک زن مومنہ نے سوال کیا کہ سلمان نے مداین مین رحلت فرمائے اور حضرت امیر علیہ السلام مدینہ منورہ مین تشریف رکھتے تھے مگر راہ یک ماہ طے فرما کر اسی شب نماز جنازہ پڑھے اور بعد دفن کفن مراجعت فرمائے ابن جوزی نے کہا کہ ہان اسیطرح روایت ہے اس زن مومنہ نے کہا کہ عثمان مدینہ مین قتل ہوے اور تین روز مزبلہ مین پڑے رہے اور حضرت امیر علیہ السلام مدینہ مین تشریف رکھتے تھے مگر نماز جنازہ نہ پڑھے پس دونو مین ایک خاطی تھا ابن جوزی نے کہا کہ تو اگر بلا اجازت شوہر اپنے گھر سے نکلی تو تجھپر لعنت خدا ہے اور اگر با اجازت شوہر نکلی ہے تو اوسپر لعنت خدا ہے اس عورت مومنہ نے کہا کہ عایشہ واسطے جنگ وجدال علی بن ابیطالب کے با اجازت جناب رسالتمآب گھر سے باہر نکلین

تسنبین یا بلا اجازت ابن جوزی نے سکوت فرمایا

## توضیح وتبیین فیہ برہان متبین ۶۳

واضح ہو کہ قتل عثمان بن عفان پر اکثر اصحاب نامدار اور مجتہدان عدالت شعار کا فتوی جاری ہوا تھا چنانچہ تذکرہ خواص الامہ میں سبط ابن جوزے عالم اہل سنت نی لکھا ہی کہ جب خلیفہ موصوف نی حکم بن ابی العاص کو مقرب بارگاہ خلافت باریاب آستانہ حکومت اور کامیاب مال و دولت فرمایا فقام المسلمون علی عثمان وانکروا علیہ اور کہا کہ تو نے مردود پیشگاہ نبوی مطرود بارگاہ مصطفوی اور دشمن خدا اور رسول الہی کو بلایا فقد خالفت اللہ ورسولہ بعد اسکے مروان بن حکم کو پانچ لاکھ دینار دئی اور جنازہ حکم پر نماز پڑہی اور جنازہ کی متابعت کی یہ امر زیادہ تر اہل اسلام کو ناگوار ہوا اور کہا کہ تصلے علی منافق ملعون لعنہ رسول اللہ اور علاوہ اسکے مادر مہربان مجتہدہ بی بی سیبان عایشہ نے فرمایا اما کفاک انک رددت المنافق حتی نعطیہ اموال المسلمین و تصلے علیہ و تشیعہ وبہذ السبب قالت اقتلوا نعثلا قتلہ اللہ فقد کفر اور ہرگاہ مجتہدہ اہل سنت نی حکم کفر عثمان اور فتوای قتل صادر فرمایا تو اب محل کلام مقام جرح و ابرام کیا چنانچہ بتقلید مجتہدہ موصوفہ باجتہاد خود اکثر اصحاب نی جناب عثمان کے پیچھے نماز پڑہنا چہوڑ دی چنانچہ کتاب مذکور میں بروایت مذکور یہ لکھا ہی فامتنع جماعۃ من الصحابۃ عن الصلوۃ خلف عثمان اس سے یہ بھی مستفاد ہوا کہ اکثر صحابہ نے نماز پڑہنے سے انکار کیا پس حدیث صلوا خلف کل بر و فاجر کا مصداق باطل ہو گیا اور یہ سبھی مستفاد ہوا ؛

ہوا کہ صحابہ نبوی کے نزدیک افعال خلافت مآب ناپسندیدہ و ناروا و ایجاد ناسزا تھے
صرف عائشہ کے نزدیک والصحابۃ کلہم عدول اور لطیفہ یہ ہے کہ عبدالرحمن
بن عوف عشرہ مبشرہ اہلسنت ہیں اور انہیں کی رائے پر خلیفہ ثانی نے شورہ خلافت
کا انحصار کیا تھا چنانچہ انہین کی بیعت سے خلافت ثالثہ منعقد ہوئی وہی پھر اسقدر ناراض
ہوئی کہ افعال بیجا پر عثمان کو ملامت کی اور تادم مرگ کلام نہ کیا اور عثمان عیادت کو گئے
تو منھ پھیر لیا کما فی المختصر فی اخبار البشر روی انہ قیل
لعبد الرحمان هذا فعلک فقال لم اظن هذا به
ولکن اللہ علی ان لا اکلمہ ابدا ومات عبد الرحمن وھو مہاجر
لعثمان ودخل علیہ عثمان عائدا فی مرضہ فتحول الی الحائط ولم یکلمہ
اور ابن حجر نے منح مکیہ مین لکھا ہے کہ عبدالرحمن نے عثمان کو ملامت کی اور
یہ کہا کہ انما ولیتک لتسیر سیرۃ الشیخین عثمان نے فرمایا کان
عمر تقطع اقاربہ وانا اصلھم فنذر ان لا یکلمہ ابدا
یعنی عبدالرحمن نے کہا کہ ہمنے اسواسطے تم کو خلیفہ بنایا تھا کہ سیرت شیخین پر عمل
کروگے نہ خلاف اسکے تو عثمان نے کہا کہ عمر نے صلہ ارحام کو منقطع کیا تھا
ہمنے صلہ ارحام کو اختیار کیا پس عبدالرحمن نے نذر کی کہ کبھی اس سے بات
نکرونگا اب معلوم نہین کہ خلیفہ سیوم نے راست فرمایا یا دروغ اور اگر فی الواقع

ح کرمانی نے شرح صحیح بخاری مین لکھا ہے قد روی من عائشۃ انہا انکرت علیہ حرق المصاحف وقالت اقتلوا حراق المصاحف اور استیعاب
مین عبدالبر نے لکھا ہے کہ قالت عائشۃ فی عثمان لعن اللہ نعثلا وایضا قتل اللہ نعثلا وہکذا اقتلوا حراق المصاحف ۱۲

ح کتاب العقد جلد ۲ صفحہ ۲۷۲ ابو سعید خدری نے روایت کی ہے کہ مین قریب خیمہ عائشہ کے مکہ مین تھا کہ ناگاہ عثمان کا گذر ہوا فقالت عائشہ الخ

ح قول عائشہ — اقتلوا نعثلا فقد کفر ۔ العیون ونہایہ وکامل ابن اثیر ۱۲

خلیفہ دوم نے قطع صلہ ارحام فرمایا تو حق تعالی نے تین جگہ قرآن مجید میں قطع صلہ
ارحام پر لعنت فرمائی ہے ایسا فعل اون سے کیونکر صادر ہوا اور اگر کذب تھا تو کذاب
پر لعنت فرمائی ہے اور کذب و زور لایق شان عثمان نہیں ہے اور خطائے
اجتہادی کا یہان محل نہیں ہے کیونکہ یہ خبر ایک واقعہ کی ہے نہ تحقیق کسی مسئلہ
غامضہ کی اور پھر عبد الرحمان بن عوف کی صحابی جلیل المقدار عادل و خوش کردار
راست گفتار کو کیون ناگوار ہوا کہ اس ارشاد سدید و اجتہاد جدید حضرت عثمان سے
روگردانی و دست افشانی فرمائی اور عایشہ صدیقہ کو ناگوار ہوا اور اکثر صحابہ
دیندار کو قتل و تکفیر عثمان پر اصرار رہا پس عذر اہل سنت کہ چند اشرار جنکا
صحابہ رسول مختار مین شمار نہ تھا باعث فتنہ و فساد اور موجب قتل خلیفہ باسداد
ہوی بیکار ہی چنانچہ تاریخ الخلفا و صواعق محرقہ مین ہے لما ولی کرہ
ولایتہ نفر من الصحابۃ اور جو کہ اکثر صحابہ شریک قتل قتیل الدار اور
معین خونریزی عثمان باوقار تھی بدین سبب شیخ عبد الوہاب شعرانی نے واسطے
خفا ابرو اصحاب کے یہ فرمایا ہے المبحث الرابع والاربعون فی بیان
وجوب الکف عما شجر بین الصحابۃ و وجوب
اعتقاد انہم ماجورون و ذلک لانہم کلہم عدول
باتفاق اہل السنۃ سواء من لابس الفتن او لم یلابسہا
کفتنۃ عثمان و صفین و وقعۃ الجمل اور بروایت ابن
ابی الحدید معتزلی کتب جمیع اہل المدینۃ من الصحابۃ و غیرہم
الی من بالآفاق انکم ان کنتم تریدون الجہاد فہلموا الینا
فان دین محمد قد افسدہ خلیفتکم اور بروایت کنز العمال عثمان عالیشان
رح واقدی روی عن ابن عمر انہ قال لم العید ما کان منا الا خاذل او قاتل ۱۲ منہ

نے خطبہ فرمایا جزاکم اللہ یا اصحاب محمد عنی شر از عتم السئیۃ و کتمتم الحسنۃ و اغریتم لی عوغاء الناس اور واقدی نے بروایت معتبر نقل کیا ہی و کانت عایشۃ تحرص علیہ الناس جہدھا و طاقتھا و تقول اقتلوا نعثلا فنعثلا قتل اللہ نعثلا اور بتصریح اصابہ فی معرفۃ الصحابہ ان مروان بن الحکم رائ طلحہ فقال ھذا اعان علی قتل عثمان فرماہ بسھم فقتلہ تاتارخانیہ مین مذکور ہی کہ حضرت امیر علیہ السلام نے فرمایا ما قتلت عثمان ولا کرھت قتلہ ولا امرت ولا نھیت اور کسی سایل کے جواب مین فرمایا اللہ قتلہ وانا معہ اور تخالف و تناکر و تنافر و تشاجر صحابہ نامدار مثل ابن مسعود و ابو ذر و عمار نسبت قتیل الدار تو ظاہر و اشکار ہے بس بموجب کلیہ الصحابۃ کلھم عدول اور حدیث اصحابی کالنجوم کے اجتہاد جواز قتل عثمان مین بمقادرہ تکرار نہ حکایت در دلے پایان بخاموشی ادا کردم

# فقرہ ۱۸

# فما راعنی الا والناس یہرعون

ح فصول المہمہ قال علی ما حملک علی ما صنعت یا زبیر قال حملنی علی ذلک الطلب بدم عثمان فقال ان انصفت من نفسک فانت و اصحابک قتلتموہ ۱۲ منہ

ح واقدی قالت عائشہ یا ابن عباس انک قد اوتیت عقلا و بیانا فایاک ان ترد الطاغیۃ عن قتل عثمان فانی اعلم شیئوم قومہ کما شام ابوسفیان قومہ یوم بدر ۱۲ منہ

ح استیعاب جعل عمرو بن عاص یطعن علی عثمان و یولب علیہ و یسعی فساد امرہ ۱۲ منہ

ح و ابن ابی الحدید روی ابوجعفر کان عمرو بن عاص یحرض علی عثمان و یغری ۱۲ منہ

# الی کعرف الضبع قد انثالوا علی من کل جانب حتی وطیٔ الحسنان و شق عطفای مجتمعین حولی کربیضۃ الغنم

یعنے جب عثمان کے قتل پر اجماع انام اتفاق خاص و عام ہو چکا تو لوگون نے میری طرف رجعت میرے بیعت پر عزیمت کی پس تماشائے عجیب ماجرائے غریب یہ تھا کہ فوج فوج کافہ انام جوق جوق خاص و عام آتے تھے مانند ہجوم کفتار و گلہ گوسفندان کے ہر طرف سے مجہپر ازدحام کرتے تھے چونکہ حضرتؑ کو معلوم تھا کہ یہ لوگ ملاذ دنیائے فانی اور حظاظ شہوات نفسانی کے عادی ہو چکی ہین اور حکومت و امارت دنیاوی سے مانوس اور دام تزویر شیطانی مین محبوس ہین اونکو قدر حکومت دینی و لذت عدالت ایمانی اور حظ و امارت روحانی کیا ہو گی اسو اسطے حضرت اخذ بیعت سے متواتر انکار فرماتے تھے اور وہ لوگ اخذ بیعت پر اصرار کرتے تھے چنانچہ یہ اجماع مہاجرین و انصار کا بلا اکراہ و اجبار متفقہ ہوا

ح وافدی قالت عائشہ یا عثمان اکلت الیک وضیعت رعیتک و سلطت علیہم الاشرار من اہل بیتک لاسقاک اللہ من فوقک و خرملک البرکۃ من تحتک اما واللہ لولا خمس صلوات مشی الیک اقوام در روانیات بعبارتی بذبحوک کما بذبح الجمل ۱۲ منہ

تھا پس حضرتؑ کی بیعت پر اسقدر ہجوم و ازدحام ہوا کہ شاہزادہ کونین حضرت حسنین علیہما السلام
کو صدمہ تمام پہنچا اور شانہ و پہلوے حضرت امام علیہ السلام کو گزند پہنچا اور ردائے مبارک
پارہ پارہ ہو گئے ہرچند بعلم امامت جانتے تھے کہ نفوس شہوت مانوس مانوس اونکی
لذایذ دنیویہ سے مالوف شہوات نفسیہ میں معروف ہین مگر جب لوگون نے ہجوم عام
اور مانند گوسفندون کے اژدحام اور بیعت پر اصرار تمام کیا تو ناچار حضرت نے بمقتضائے
ولله الحجة البالغة بنا بر اتمام حجت کے اونکی بیعت کو منظور و مقبول اور اقرار اطاعت کو قبول فرمایا

# توضیح و تشریح

قولہ فما راعنی الا و الناس یہرعون الی اور بعض نسخون مین
ہے فما راعنی الا والناس رسل الی بہر حال راع یروع روعا
بشگفت آوردن و در تعجب انداختن رسل بفتحتین بالحاظ تذکیر و تانیث و جمع بمعنے فرقہا
و نوجہا ابن اثیر نہایہ لغت مین لکھتا ہے فی الحدیث ان الناس دخلوا
علیہ صلی اللہ علیہ و آلہ بعد موتہ ارسالا یصلون علیہ
ای افواجا و فرقا منقطعة یتبع بعضهم بعضا واحدها
رسل بفتح الراء و السین پس مراد یہ ہے کہ جوق جوق فوج فوج لوگ
آتے تھے یہرعون الی اہراع بمعنے شتافتن بسرعت قولہ تعالے
وجاءه قومه یہرعون الیه فی الصراح ای یستحثون الیه
ہرع بالتحریک روان شدن اور مجموع البحرین مین ہے ای یستحثون و یقال
ای یسرعون الیه کانهم یدفعون دفعا لطلب الفاحشة

اور تفسیر مدارک التنزیل مین علی اثارهم یهرعون الاهراع الاسراع
الشدید کا کہ شتون حشا - کعرف الضبع یعنی
شل تتابع گفتار فی النهایه عرف الفرس ای تتابعها وقیل کعرف
الضبع فی مجمع الامثال یضرب به المثل فی ازدحام السفها
فان الضبع معروف بالسفاهة پس حاصل کلام اوسکا ہجوم وازدحام
گفتار ہے جو بے امتیاز بیباک و بدمجمع کرین ینثالون علی من کل جانب
یعنی گری اور ٹوٹ پڑی ہمپر ہر طرف سے فی النهایه انثال الناس علیه
ای اجتمعوا وانصبوا من کل وجه وهو مطاوع ثال
یثول اذا صب ما فی الاناء والثول الجماعة حتی لقد
وطئ الحسنان وطا یطاء کوفتن و پامال کردن و شق یشق شقا
بمعنی دریدن و بریدن و نیمه کردن عطفای در اصل عطفان تھا
نون بسبب اضافه یای متکلم کے گرگیا فی الصراح وقد تعطفت
بالعطاف ای ارتدیت بالرداء و عطفا الرجل
جانباه اور بدین صورت معنے اوسکے ہر دو گوشہ ردا کی بھی ہین اور دونون
پہلو کے بھی ہین مجتمعین حولی کربیضة الغنم اور بعض
نسخ نہج البلاغه مین ہے کربیضة الغنم ربیضة بروزن
فعلیه گوسپندان کما فی الصراح اور بمعنی رمه گوسپندان کما
فی شمس اللغات اور ربیضة الغنم مضاف مضاف الیه ہی لیکن صاحب نہایہ
نے از قبیل اضافه صفت بموصوف قرار دیا ہے فی حدیث علی
علیه السلام والناس حولی کربیضة الغنم ای کالغنم
الربیض یعنی حدیث علی علیه السلام مین ہے که لوگ میری گرد اگرد جمع ہوئے

مانند گوسفندان کے کہ ایک دوسرے کی متابعت کرتا تھا اور ابن الاثیر
نے مادہ عنز بین لکھا ہے فی حدیث علی کربیضۃ العنز ویروی
بکسر الراء حنیتھا اذا برکت غالبا یہ مثل اہل ہند بھی مجمع ناقص
العقول پر اطلاق کرتے ہین یعنے خلقت بربادی بہان ہے ابن ابی الحدید معتزلی لکھتا ہے
انہ علیہ السلام یصف بلادتہم ونقصان عقلہم یعنے حضرت امام
علیہ السلام ان لوگون کے نقصان عقل وسفاہت کی تشبیہ دیتے ہین ظاہر اسواسطے
آپنے نقصان عقل کے ساتھ موصوف کیا کہ بے امتیاز عقلی بیعت خلیفہ اول کرلی
پہر دوم پر مجمع کرلیا پہر سیوم پر اجماع کیا اب ہمیر اجماع کیا کچھ فضایل ومدارج وحقیقت
پر لحاظ نہین کیا بلکہ جہان ایک نے رجوع کیا دوسرا بھی چلا تیسرا بھی چلا اور یہ بہی نہ
سمجھے کہ بیعت خلیفہ اول بدون مشورہ مسلمین ہوے تہی جسکا اعتراف خلیفہ دوم نے
کیا انما کانت بیعۃ ابی بکر فلتۃ وقی اللہ شرہا فمن عاد الی مثلہا
فاقتلوہ اور پہر اپنے خطبہ مین اعتراف کیا فمن بایع غیر مشورۃ
من المسلمین فلا یبایع ہو والذی بایعہ تغرۃ ان یقتلا بعد اسکے
پہر خلیفہ اول نے بغیر مشورہ مسلمین کے خلیفہ دوم کو خلیفہ بنایا وہ بھی سب نے تسلیم
کرلیا پہر خلیفہ سیوم کس اسلوب سے خلیفہ بنا لیے گئی کہ صرف عبد الرحمان کی بیعت سے
خلافت منعقد ہوگئی ہان یہ بیعت برضا ورغبت ہوئے کہ حضرت امام علیہ السلام
اپنے بیت الشرف مین رونق افروز اور کاشانہ قدسیہ استانہ مین جلوہ افروز تھے
بیعت سے انکار فرماتے تہی لیکن جوق جوق مجمع انام فوج فوج ہجوم وازدحام
ہوتا تہا نہ کسیپر اکراہ واجبار کیا نہ کسیکے واسطے ارادہ احراق دار کیا نہ کسیکو
ذلیل وخوار کیا اور حضرت کا انکار اسوجہ سے بار بار تھا کہ بعلم ولایت حضرت پر
اشکار تھا کہ یہ لوگ عیش وعشرت دنیائی فانی اور لذات نفسانی سے عادی

ومالوف اور جاہ و ثروت زندگانی سے مانوس و مشغوف ہو چکے ہین تو اب
عدالت حقیقی اور انصاف تحقیقی اور شریعت رسالت پناہی اور احکام الہی کی متابعت
نکر سکینگے بلکہ نکث بیعت اور نقض طاعت کرکے جادہ حق سے عدول اور طریق
عدل سے نکول کرینگے اگر بنظر دوربین و نگاہ بصیرت آئین دیکھیں تو قوت عاقلہ
قدسیہ بلکہ کمالات انسیہ خود مقتضے اسی بات کی ہین کہ حاکم دین ہیین قاضے
شرع متین بادشاہ مومنین خلیفہ رب العالمین جانشین سید المرسلین اوسکو ہونا چاہیے
جو منصوص من اللہ ردیف نور رسالت پناہ افضل تمام خلایق عالم حقایق و دقایق
عارف اسرار عوالم لاہوت کاشف آثار عوالم ملکوت عصمت و عفاف سے موصوف
شجاعت و سخاوت سے معروف زہد و قناعت مین یکتا عبادت و ریاضت مین
بے ہمتا ہو العرض جمیع فضایل قدسیہ جملہ فضایل انسیہ مین افضل زمانیان اکمل
جہانیان ہو چنانچہ شیخ الرئیس نے الہیات شفا مین اسکا اعتراف کیا ہے اور
اگر بنظر انصاف بلا اعوجاج و اعتساف ملاحظہ کیا جاوے تو ذات قدسی صفات
حضرت امام علیہ السلام مین تمامے فضایل و کمالات موجود اور یاران اغیار مین معدوم
و مفقود تھے پس بعد جناب رسول مختار کے حضرت امام علیہ السلام کو کیون
نہ اختیار کیا مگر طمع مال و دولت اور حرص عیش و عشرت نے فریفتہ دنیائے
غدار شیفتہ لذات ناپایدار کیا ایسے امام ہمام کو چھوڑ کر غیر ونکو اختیار کیا اور پھر
آخر کار بیعت کرکے نقض بیعت اور فسخ طاعت جناب ولایت پر اصرار کیا فلہذا
حضرت نے نقصان عقول و جہالت ارباب جہول کا اظہار کیا کہ مجتمعین حولی کربیضۃ الغنم
اونکے نکث بیعت اور نقض طاعت کا حال آیندہ بیان ہوگا واللہ ولی التوفیق علے التحقیق

## توضیح ۶۵ فی تبیین و توشیح و تقسیم

علامہ اہل سنت سبط ابن جوزی نے کتاب تذکرہ خواص الائمہ میں حکایت
عجیب بلطافت غریب تحریر کی ہے جسکا خلاصہ یہ ہے کہ ابو الہذیل علاف
نے نقل کیا ہے کہ مین نے مامون رشید کے ساتھ سفر کیا اور بمقام رقہ مین
پہنچا وہان سیر فرات کر رہا تھا کہ ایک دیر دکھائی دیا لوگون نے بیان کیا کہ
اسمین ایک دیوانہ ہے جو حکمت فرزانہ کلمات عاقلانہ کے ساتھ کلام کرتا
ہے یہ سنکر مین داخل دیر ہوا مین نے دیکھا کہ ایک شخص خوبصورت خوش
جمال خوش لباس وخوشبو مقید بسلاسل واغلال بیٹھا ہے مینے ابتدا بسلام
کی اوسنے جواب سلام دیا اور کہا کہ میرا دل گواہی دیتا ہے کہ تو اس شہر جہول
اہالیان نواقص العقول سے نہین ہے مین نے کہا کہ ہان سچ ہے مین اہل عراق
سے ہون اوسنے کہا کہ مین کچھ سوال کیا چاہتا ہون مجھکو جواب باصواب دو مینے کہا
کیا سوال ہے اوسنے کہا کہ مجھسے بیان کرو کہ آیا جناب سید المرسلین نے کسیکو
خلیفہ وجانشین کیا یا نہین مینے کہا نہین اوسنے کہا کہ پھر ابو بکر بلا وصیت
جناب ختم الرسالت کیون کر تخت نشین حکومت ہو گئے مین نے کہا کہ مہاجرین
وانصار نے اونکو باجماع واتفاق اختیار کیا قال کیف اختاره المہاجرون
قد قال الزبیر بن العوام لا ابایع الا علی بن ابیطالب وكذا العباس
یعنے اوسنے کہا کہ مہاجرین نے کیونکر اتفاق کیا حالانکہ زبیر بن عوام اور عباس
عم رسول انام نے کہا کہ سوای حضرت علی علیہ السلام کے کسی سے بیعت
نکرینگے وکیف اختاره الانصار وقد قالت منا امیر ومنکم
امیر وقال سعد بن عبادہ یوم السقیفہ وقال عمر اقتلوا
سعدا قتلہ اللہ اور کیونکر انصار نے ابی بکر کو اختیار کیا حالانکہ بروز
سقیفہ یہ بحث پیش کی کہ ہم مین سے ایک امیر کیا جاوے اور تمسے ایک امیر کیا جاوے

چنانچہ سعد بن عبادہ انصاری کو انتخاب کیا عمر بن خطاب نے کہا کہ سعد کو قتل
کرو خدا اوسکو قتل کرے وکیف تقول رضی الناس
بہ وقد قال سلمان الفارسی کردید و نکردید
اے فعلتموها و ما فعلتموها کما هو الحق حیث
عنفہ و قال ابو سفیان بن حرب لعلی مد یدک لا بایعک وان شئت
املاها خیلا و رجالا اور تم کیونکر کہتے ہو کہ خلافت ابوبکر سے لوگ رضامند
ہو گئے حالانکہ سلمان فارسی نے کہا کردید و نکردید یعنے ایک کام کیا اور پہر حق
بہی نہ کیا پس اونکی گردن دبائی گئے اور ابو سفیان نے حضرت علی علیہ السلام
سے کہا کہ ہاتہ بڑہاؤ کہ ہم تم سے بیعت کریں اور اگر منظور کرو تو سواران جرار اور
پیادگان شجاعت شعار سے میدان کو بہر دین ثم وقد بقی ہاشم عن بیعة
ابی بکر ستة اشهر فاین الاجماع علاوہ اوسکے تمام بنی ہاشم نے چہہ مہینے
تک بیعت ابی بکر سے انکار اور کراہت و نفرت کا اظہار کیا پس اطلاق اتفاق و
مصداق اجماع و وفاق کہان رہا ثم لما ولی ابی بکر الخلافة صعد المنبر
وحمد الله ثم قال ولیتکم ولست بخیرکم وعلی فیکم
فکیف تقدم المفضول علی الفاضل پس جبکہ ابو بکر تخت نشین خلافت گزین ہوئے تو سر
منبر بعد حمد خدا کے فرمایا کہ ہم تمہارے متولی ہوئے ہیں لیکن ہم بہتر نہیں ہیں جبکہ
علی تم میں موجود ہیں پس کیونکر ہو سکتا ہے کہ افضل موجود ہو اور مفضول اختیار
کیا جاوے ولما ولی عمر قال وددت انی کنت
شعرة فی صدر ابی بکر ثم یقول بعد ذلک کانت
بیعة ابی بکر فلتة وقی الله شرها فمن عاد الی مثلها فاقتلوه
بعد اسکے جب عمر کو خلافت ہوئے تو زبان صدق ترجمان سے علی الاعلان

یہ بیان کرتے تھے کہ تمنای دلی اور آرزوے قلبی یہ تھی کہ مین ایک بال
سینہ ابوبکر کا ہوتا معلوم نہین یہ مراد تھی کہ اونکے ساتھ سینہ بسینہ قبر
مین ملحق رہتا اور مثل موے بدن کے ملصق رہتا یا یہ مراد تھی کہ اونکے برابری
کہان کر سکتا ہون کاش اونکے بال کی برابر ہوتا بہرحال یہ مقال فرماکر یہ بھی
ارشاد فرمایا کرتے تھی کہ بیعت ابوبکر ایک اتفاقی و ناگہانی امر تھا خدا نے
اوسکی شر سے بچا لیا پس اگر آیندہ کوئے شخص پھر اسطرح کی بیعت کریگا
تو واجب القتل ہوگا ثم ان عمر رد السبی الذی سباہ خالد
بن الولید فی ایام ابی بکر وان خالد تزوج امراءۃ
مالک بن نویرہ فردھا عمر بعدما ولدت منہ یعنی اوسکے جو خالد بن
ولید نے عہد ابی بکر مین قبیلہ مالک بن نویرہ سے لوگون کو اسیر کیا تھا اونکو
عمر بن خطاب نے اپنی خلافت مین واپس کیا تا اینکہ زوجہ مالک بن نویرہ جسکو
خالد ابن ولید اپنے عقد مین لایا تھا اور اوسے ایک بچہ جنی تھی اوسکو بھی
چھوڑا کر واپس کیا اور سب کارگذاری خالد کے ناجایز و باطل قرار دے
اور یا صہیب کو متولی و امیر اصحاب با توقیر فرمایا جسکا نام عبد اللہ بن قاسط تھا
اور یہ سب امور کسقدر باہم متناقض اور افعال عمری ابوبکر یسی کسقدر متعارض ہین
واخبرنی عن عبد الرحمن بن عوف حین ولی عثمان الخلافۃ وما
لخیارۃ ھل ولاہ الا وھو یعرفہ قلت نعم قال قد قال عبد الرحمن ما
کنت اراعیش حتی یقول لی عثمان یا منافق فعرف عثمان عبد الرحمن حین نسبہ الی النفاق ام عرف عثمان ایاہ اذ ولاہ
اور بتیا بکہ عبد الرحمن بن عوف نے خود عثمان کو متولے خلافت صاحب سلطنت
وحکومت بنایا زیادہ اوسکے حال سے بخوبی واقف اوسکے بیعت میں بخوبے
عارف تھا یا نہین ابو الہذیل نے کہا کہ ہان اوس نے کہا کہ عبد الرحمان بن عوف کہتا تھا کہ مجھکو گمان

نتھا کہ مین تمھارے ہوا نگا اور زندگی مین میری عثمان کہی گا کہ ای منافق پس سطرح
عثمان عبد الرحمان کا حال جانتا تھا کہ جسوقت اوسکو منافق بتایا اوسیطرح عبدالرحمن
عثمان کا حال جانتا تھا جسوقت کہ آدمی اوسکو ولے الامر بنایا واخبرنی عن عائشۃ
لما کانت حرض الناس علے عثمان یوم الدار وتقول
اقتلوا نعثلا قتله الله فقد کفر اور حال عائشہ کہو کہ کسقدر
لوگون کو قتل قتیل الدار پر اغواء تحریص ترغیب وتحریض فرماتی ہین اور باواز
بلند وندائے ارجمند ارشاد فرماتی ہین کہ قتل کرو اس نعثل کو کہ کافر ہوگیا ہے ولما
ولی علی الخلافۃ قالت وددت ان ھذہ سقطت
الی السماء علے الارض یعنی جب حضرت امیر علیہ السلام کو خلافت حقہ ہوے
تو عائشہ نے کہا کہ میرے یہ خواہش تھی کہ آسمان زمین پر گر پڑتا مگر یہ امر نہوتا ثم
خرجت من بیتھا تقاتل علیا مع طلحۃ والزبیر ولتسفک
الدم الحرام واللہ یقول وقرن فی بیوتکن ولا
تبرجن تبرج الجاھلیۃ الاولی وھذہ مخالفۃ اللہ
تعالے بعد اوسکے عائشہ اپنے گھر سے نکل پڑین اور طلحہ وزبیر کو ساتھ
لیکر مقابل حضرت امیر علیہ السلام قتل عام اصحاب کرام اور خون ریزی ناحق
وحرام کا اقدام کیا حالانکہ حق تعالی نے فرمایا ہے کہ اپنے گھر مین قیام کرو
اور خود آرائی وخود نمائی مردون کے سامنے مثل زنان سابق اختیار نکرو پس حکم
خدا کے مخالفت کیون کی ولما قتل عثمان جاء المسلمون والصحابۃ
ارسالا الی علی لیبایعوہ فلم یفعل حتی قالوا له والله لان لم تفعل
لنلحقنک بعثمان فاخبرنی ابا الکرمن ضرب سعدا ووجا عنق سلمان
کمن جاء الناس بکرھونہ علی البیعۃ فلم احرجوا یا وسقط فی میلادی

اور جبکہ عثمان کو قتل کیا تو صحابہ رسول انام و گروہ اہل اسلام نے جوق جوق خدمت
امام علیہ السلام میں حاضر ہوکر واسطے بیعت کے ہجوم عام کیا حضرت نے انکار فرمایا
سب نے کہا کہ واللہ اگر آپ بیعت نہ لیجئیگا تو آپ کا حال بھی مثل عثمان کے کرینگے
ناچار حضرت نے بیعت قبول فرمالے اب جواب دو کہ کونسی بیعت محکم و مضبوط
صحیح و مربوط ہے آیا وہ بیعت کہ جو سعد بن عبادہ پر شدت للکوب فرمالے گئے
سلمان فارسی کی گردن دبا لے گئی اور دیگر اصحاب سے بجبر و اکراہ بیعت کرائی
گئی یا یہ بیعت کہ حضرت کو بیعت لینی پر مجبور اور تخت نشینی پر مقہور کیا ابو الہذیل کہتا ہے
کہ میں اوسکے جواب سے عاجز و مجبور اور گفتگو سے معذور ہو گیا

# فقرہ ۱۹

# حتی اذا نہضت بالامر نکثت

# طائفۃ و فسقت اخری و

# مرقت اخرون کانھم

# لم یسمعوا قول اللہ تعالی تلک

# الدار الاخرۃ نجعلہا للذین لایریدون علوا فی الارض ولافسادا والعاقبۃ للمتقین

حاصل یہ ہے کہ ہرگاہ یعنے حجت خدا کا اتمام اور منصب خلافت پر قیام کیا
اور اجراے احکام حضرت ملک العلام اور انفاذ شریعت حضرت خیر الانام کا اغاز
اقدام کیا تو ایک گروہ نے نقض بیعت کرکے مجھسے انحراف اور رہبری اطاعت
سے استنکاف کیا کہ وہ اصحاب جنگ جمل جماعت طلحہ و زبیر کی شامل گروہ عائشہ
ام المومنین مین داخل ہین اور ایک گروہ نے جو اہل شام پیروان معاویہ باغی
و تابعان عمرو بن عاص طاغی تھی انہون نے فسق و جور نا محصور اور نافرمانی ہای موفور
اور طاعت امام زمان سے نفور اختیار کیا ایک گروہ یعنے خوارج نہروان نے حق
سے عدول اطاعت امام نائب رسول صلعم سے نکول کیا گویا کہ نہین سنا انہون نے کہ
حق سبحانہ وتعالی فرماتا ہے کہ یعنے لذات بہشت عنبر سرشت اور نعمات دار آخرت

مقرر کیا ہے واسطے اون لوگون کے جو کبر و غرور سے مبرا اور ظلم و فساد سے
دور ہین اور حسن و خوبی ہاے عقبا اور نعمت ہای دار بقا واسطے متقیان پرہیزگار زاہدان
نیکوکار کے مہیا ہین تبعداوسکے حضرت فرماتے ہین ہان قسم بخداے عزوجل سنا بھی
اور اونکو خوب یاد ہے لیکن لذات دنیای فانی اور شہوات نفسانی پر شیفتہ اور
زیور و زینت ہای دنیای مکارہ اور زخارف شہوات نفس امارہ پر فریفتہ ہوگئے
جسکی شرح آیندہ مذکور ہوگی

# توضیح ۶۶ و تشریح

حتی اذا نهضت بالامر اور بعض نسخون مین ہے فلما نهضت بالامر
اور دونون صورت مین نهض ینهض نهوضا از باب فتح بمعنے
برخاستن ہے والنکث بمعنی شکستن والطائفہ بمعنی گروہ الجمع الطوائف
و مرق یمرق مروقا بمعنے تجاوز کردن و فسق یفسق و فسقا و فسوقا
فی مجمع البحرین فسق من باب قعد خرج عن الطاعة قال الله تعالی
فسق عن امر ربه الفسوق ای الخروج عن حدود الشرع بالیتان
وارتکاب المحرمات المارقین هم الذین مرقوا من دین
الله واستحلوا القتال خلیفه رسول الله و هم عبدالله
بن وهب وحرقوص بن زهیر البجلی المعروف
بذی الثدیه. تعرف تلك الواقعة بیوم النهروان
وهی من ارض العراق علی اربعة فراسخ من بغداد
ویمرقون من الدین اسم یجوزونه ویتعدونه

وفی الحدیث فی وصف الائمۃ الراغب عنکم مارق خارج عن الدین النکث بیان ثکستن فی الصحاح قولہ تعالیٰ نکثوا ایمانھم فی مجمع البحرین ای نکثوا عہدھم النکث النقض وفی حدیث علی علیہ السلام امرت بقتال الناکثین والقاسطین والمارقین اور بعد اسکے لکھا ہے کہ ناکثین وہ ہین کہ حضرت سے نکث بیعت کی اور عائشہ کو افسر بنا کر حضرت سے قتال کیا اور اسکا نام لشکر جمل ہے پس بیان ایک فائدہ عظیمہ یہ مستفاد ہوا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہے وان نکثوا ایمانھم من بعد عھدھم وطعنوا فی دینکم فقاتلوا ائمۃ الکفر بدین صورت ناکثین یعنی طلحہ و زبیر و دیگر لشکریان اونکے ائمہ کفر و واجب القتل قرار پاتے ہین وقولہ تعالیٰ الذین ینقضون عھد اللہ من بعد میثاقہ ویقطعون ما امر اللہ بہ ان یوصل ویفسدون فی الارض اولئک ھم الخاسرون کہ انھین کے شان مین ہے صاحب جامع الاصول نے نہایہ مین لغت مین لکھا ہے فی الحدیث الخوارج یمرقون من الدین مروق السھم من الرمیۃ ای یجوزونہ ویخرجونہ کما یمرق السھم الموحی بہ ویخرج منہ ومنہ حدیث علی امرت بقتال الناکثین والقاسطین والمارقین النکث نقض العھد اراد بھم اصحاب واقعۃ الجمل لانھم کانوا بایعوہ ثم نقضوا بیعتہ وقاتلوہ واراد بالقاسطین اھل الشام وبالمارقین الخوارج اور مادہ قسم مین لکھا ہے وفی حدیث علی

انا قسیم الجنتہ والنار اراد وان الناس فریقان فریق معی انهم علی الهدی وفریق علیّ هم علی ضلالة فنصف معی فی الجنتہ ونصف علیّ فی النار وقیل اراد بهم الخوارج وقیل کل من قاتله پس بحمد للہ کہ باعتراف ابن اثیر علامہ اہلسنت جنھنے حضرت سے قتال کیا وہ داخل نار ہے ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖

## توضیح ۶۷ فیہ تفضیح

واضح ہو کہ حضرت امام علیہ السلام نے تین فرقونکا تذکرہ فرمایا ناکثین و قاسطین و مارقین چنانچہ حال فرقہ ناکثین کہ جنہون نے بعد بیعت کے حضرت امیر علیہ السلام سے انحراف اور اونکی طاعت سے استنکاف کیا طلحہ وزبیر اور عایشہ مادر مہربان اور اونکے پیروان ہین پس واضح ہو کہ بنابر تاریخ حبیب السیر و دیگر تواریخ وسیر کے طلحہ و زبیر نے حضرت شاہ ولایت سے حکومت بصرہ وکوفہ کی درخواست کی شاہ ولایتنے مضائقہ فرمایا یہ امر ناپسند و ناگوار اور موجب انقباض و دل آزار ہوا چونکہ عایشہ مناسک حج سے فارغ ہو کر مدینہ منورہ کو آتی تھین اثنای راہ مین سنا کہ عثمان قتل ہو گئے اور حضرت امام علیہ السلام مسند نشین خلافت سریر آرای حکومت ہوے یہ سنکر بخاطر افسردہ و رنجیدہ و طبع اشفتہ و کبیدہ جانب مکہ معظمہ واپس گئین طلحہ و زبیر بھی جا پہنچی اور عبداللہ بن عامر بیت المال بصرہ سے مال کثیر اور یعلے بن امیہ یمن سے دولت خطیر لیکر جا ملے بعد مشورہ و بجابت اشرار کے یہ رای قرار پائی کہ حضرت امیر مومنان سے مطالبہ خون عثمان کرین

چنانچہ ایکہزار روپیہ وایتی تین ہزار زادے جمع ہوسے اور دو سو دینار سرخ کا ایک
اشتر کوہ پیکر موسوم بعسکر خرید کیا اور ہودج فولادی اوسپر نصب کیا گیا مادر
مہربان عایشہ نے حضرت ام سلمہ علیہا السلام سے کہا کہ آپنے سنا کہ عثمان
مظلوم بیگناہ شہید ہو گئے اور طلحہ و زبیر خون ناحق کی خواستگار اوسکے عوض کی
طلبگار ہین اور مین بھی اونکے معین و مددگار شریک جنگ پیکار ہون لازم ہی کہ آپ بھی
میری انیس و غمگسار ہون حضرت ام سلمہؓ نے فرمایا کہ جو مرتبہ جلیل اور درجہ نبیل شاہ
ولایت اور قرابت و خصوصیت اونکو جناب رسالتؐ سے ہی وہ ظاہر و آشکار
ہے ایسی صورت مین مخالفت اونکی ناسزاوار ہے اور ابھی کل کی یہ بات ہے کہ تم
عثمان کو کافر بناتے تھین او قتل کا فرمان دیتے تھی جیسا کہ تمہارا قول مشہور ہے
اقتلوا نعثلا قتل اللہ نعثلا فقد کفر اور آج تم مظلوم بناکر مطالبہ
خون عثمان کرتے ہو تمکو قسم خدا کی سچ کہو کہ جناب رسول خداؐ نے نہین فرمایا کہ ایک
زمانہ ایسا آویگا کہ سگان حواب جواب ہماری ایک عورت پر عوعو کرین گے اور وہ عورت
درمیان گروہ باغی کے ہو گی یہ سنکر بسبب حول و خوف کے میرے ہاتھ سے
ظرف گر پڑا حضرت نے تبسم فرماکر تمہارے جانب دیکھا اور فرمایا کہ میرا
گمان تجھ پر ہے ای حمیرا اور یہ بھی فرمایا و ایاک ان تکونی یا حمیرا
یہ سنکر عایشہ نے کہا کہ سچ ہے اب ہرگز مبادرت نکرونگی لیکن عبداللہ بن زبیر
نے اسقدر ترغیب و تحریض تزویر و تدبیر فرمائے کہ مادر مہربان ترنفش لیگئین او مقام حواب
پہنچین اور صداے سگان حواب گوش انصاف گوش تک پہنچی نام مقام پوچھا لوگون
نے کہا حواب نام ہے عایشہ بی بی یہ سنکر گھبرائین اور فرمایا جلد مجکو پھیر لیجلو
عبداللہ بن زبیر نے کہا کہ حواب نہین ہے اور ستر آدمیون سے رشوت دیکر گواہی
دروغ دلادے کہ حواب نہین ہے تا اینکہ وہانسے گذر کر مقام بصرہ تک پہنچے

اور وہان جاکر شبخون مارا اور چار سو آدمی قتل کیئے اور بیت المال کو لوٹ لیا
اور عثمان بن حنیف عامل حضرت شاہ ولایت کو بہت مارا اور اونکی ڈہاڑہے نوچکر چہوڑ
دیا کہ بحال تباہ خدمت ولایت پناہ مین پہنچی حضرت شاہ ولایت نی معہ لشکر ظفر پیکر جانب
بصرہ نہضت فرمائے ابو موسی اشعری نے اہل کوفہ کو نصرت شاہ ولایت سے ممانعت کی لیکن بنصیحت حضرت امام حسن ؑ دعلم یاسر
اہل کوفہ نے شاہ ولایت کی نصرت کی اور لشکر جانبین مین صف آرائی ہوئی اور حضرت شاہ ولایت نے بی بی عائشہ و طلحہ
و زبیر کو گہر سے باہر نکلنے اور بیعت شکست کرنے پر بہت ملامت کی اور ترک دعوی
قتل خون عثمان اور قتل مومنان اور وفور جبور و طغیان و ظلم عدوان مین بکلمات حق
سمات نصیحت و ہدایت فرمائے اور زبیر سے یہ بہی فرمایا کہ تجکو یاد نہین کہ جناب رسالتمآب
نے فرمایا تہا کہ تو ایک دن علی ؑ سے مقابلہ کریگا اور تو ظالم و ستمگار حق سے برکنار
ہوگا اوسنے کہا کہ سچ کہا مجکو اب یاد آیا یہ کہکر واپس گیا لیکن شریک لشکر امام نہوا اوسکے آخرکار حضرت
نے ایک شخص کو مصحف مجید قرآن حمید دیکر رخصت کہ کلام خدا پر دعوت کری لشکریان
عایشہ نے دونون ہاتھ اوسکے قطع کرکے شہید کیا اُسوقت نایرہ جنگ وجدال
کو کمال اشتعال ہوا بموجب روایت روضۃ الصفا سترہ ہزار آدمی لشکر عائشہ
سے اور تین ہزار آدمی لشکر شاہ ولایت ؑ سے قتل ہوسے اور باقی لشکریان
عایشہ نے فرار کیا چند جاہلان ستناس گمراہان خدا انشناس نے ہودج عایشہ کی
گرداگرد احاطہ کیا حضرت ؑ نے مالک اشتر کو حکم دیا کہ ناقہ عایشہ کو پے کرو چنانچہ
دونون پاے ناقہ کو پے کیا اور جب تیسرا پاے ناقہ قطع کیا تب وہ
ناقہ گرا اور محمد بن ابی بکر نے بحکم شاہ ولایت ؑ اوسکو سنبہالا اور بعد اسکے بعفاظت
تمام مدینہ کو واپس کیا

# توضیح المقال لتبیین الجمال

جنگ جمل بالاجمال سامعہ کوب اصحاب مقال ہوچکا تو چند امور لایق استماع ارباب
فہم مقال قابل اصغای منصفان نازک خیال ہین کہ جس سے جناب عایشہ و پیروان مجتہدہ موصوفہ
سراسر خطا وار عقوبت اخروی کی سزاوار ہین **اول** یہ کہ مجتہدہ موصوفہ نے صراحتہً خلاف حکم
جناب احدیت کے تبرج جاہلیت کو اختیار کیا اور ہتک حجاب الہی و ناموس رسالت پناہی
کر کے مجمع کثیر و جم غفیر کے ساتھ مسافرت اور معیت اختیار کی قال اللہ تعالے
وقرن فی بیوتکن ولا تبرجن تبرج الجاھلیۃ چنانچہ بروایت
فتح الباری بعد فتح جنگ جمل کے عمار یاسر نے عایشہ سے کہا ما ابعد ھذا
لمسیر من العھد الذی عھد الیک یشیر الی قولہ تعالی وقرن فی بیوتکن
اور تفسیر منثور مین بروایت مسروق منقول ہے کہ جب یہ آیت سامنے عایشہ کی پڑہی
جاتے تہی تو اسقدر روتے تہی کہ چادر بہیگ جاتی تہی اور بروایت ابن الحدید معتزلی
علی مانقل عن الکلبی والقتیبی حضرت ام سلمہؓ نے اسی آیت وافی ہدایت سے عایشہ کو
نصیحت و فضیحت کیا تہا پس عایشہ بسبب مخالفت حکم کردگار کی عاصیہ و گناہگار و باعث
ہتک ناموس رسول مختارؐ ہوے **دوم** جناب رسول خداؐ نے بقول حضرت
ام سلمہؓ خود عایشہ کو سیر و ذہاب بلاد سے ممانعت فرمای تہی **سوم** حضرت ام سلمہ
نے فرمایا ان عمود الاسلام لا تثاب بالنساء سے ثابت و آشکار ہے کہ انتظام امور دین
و نظم و نسق مہمات مسلمین عورات و مستورات سے غیر متعلق ہے چہ جا کہ جناب
حرب بدال اور استعمال تواپر حرب و قتال **چہارم** حضرت ام سلمہؓ نے فرمایا
ہے حماد یات النساء غض الاطراف یعنے صفات پسندیدہ نسوان حیا و شرم حجاب
و آزرم ہے لیکن جناب معظمہ نے اسپر بہی عمل نہ فرمایا **پنجم** حضرت ام سلمہؓ
نے یہ بہی فرمایا کہ اگر پیغمبر خداؐ کا سامنا ہوگا تو اس ہتک حجاب اور نقض عہد خدا
اور رسولؐ کا کیا جواب دوگی مگر اس قول کا بہی کچہ اثر نہوا **ششم** حضرت ام سلمہؓ نے

فرمایا اگر ایسے افعال مین کرتے جس پر تو آلودہ ہوا اور مجبور داخل بہشت کرتے تو مجکو پیغمبر کے سامنے جاتے شرم آتی مگر جناب معظمہ نے یہ بھی نہ سنا ہفتم یہ کہ خون عثمان کی کوئی وجہ کا نہین تہے کیونکہ جناب معظمہ نہ ولیہ عثمان تہین اور نہ خلیفۂ زمان تہین اور مطالبہ خون ولیکو ہوتا ہے یا خلیفہ وقت کو ہوتا ہے اونکو کیا منصب تہا ہشتم یہ کہ طلب خون عثمان قاتلان عثمان سے طلب کرنا چاہیے تہا نہ حضرت امیر مومنان سے کہ حاضر وقت قتال تہی نہ حکم دہندہ جدال نہم یہ کہ جناب معظمہ نے خود فتوائے قتل عثمان وتکفیر دوران جاری فرمایا تہا چنانچہ فرماتی تہین اقتلوا نعثلا قتل اللہ نعثلا فقد کفر اور اج خلاف اسکی طلب خون عثمان فرماتی ہین انسان العیون مین علی بن برہان الدین شافعی نے لکہا ہی کہ حضرت امام علیہ السلام نے بنام عائشہ یہ نامہ ہدایت شمامہ تحریر فرمایا اما بعد فانک خرجت من بیتک تزعمین انک تریدین الاصلاح بین المسلمین و طلبت بزعمک دم عثمان وانت بالامس تولبین علیہ فتقولین فی ملاء من اصحاب رسول اللہ اقتلوا نعثلا فقد کفر قتلہ اللہ والیوم تطلبین بثارہ فاتقی اللہ وارجعی الی بیتک واسبلی علیک سترک قبل ان یفضحک اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم دہم یہ کہ حضرت امیر مومنان خلیفۂ زمان تہے اونکی ہدایت وارشاد اور طاعت وانقیاد سے عدول وکہول کیا حالانکہ حق تعالی نے فرمایا ہے اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم یازدہم قصاص وجہاد وحدود وتعزیرات وتجہیز جیوش متعلق خلیفۂ زمان ہے تو بہر حالت بی بی کو کیا منصب تہا فخر الدین رازی امام اہل سنت نے تفسیر کبیر مین لکہا ہے اجمعت الامۃ

علی انہ لیس لاٰحاد الرعیۃ اقامۃ الحدود علی الجناۃ بل اجمعوا علی انہ لا یکون اقامۃ الحدود علی الاحرار الجناۃ الا للامام

**دوازدہم** بموجب تصریح کتاب الفتن وتجارب الامم وکتاب الامامۃ والسیاسۃ ابن قتیبہ جب تمام ہوا جب پر سگان آبی بہونکی تو عائشہ صدیقہ نے فرمایا کہ جناب رسالت مآبؐ نے اپنے ازواج کیواسطے فرمایا تھا کانی باحدٰکن قد نبحھا کلاب الحواب فایاک ان تکونی انت یا حمیرا اور باوصف ظہور خطا وعصیان کی سبب کینہ دیرینہ کے واپس نہ آئین اور سرگرم حرب وقتال مصروف جنگ وجدال ہوئین پس صراحۃً مخالفت ارشاد جناب رسالت مآبؐ کے اور معصیت رب الارباب اختیار کی حالانکہ حضرت ام سلمہؓ اپر متنبہ فرما چکی تھین اور حضرت ام سلمہؓ نے یہ بھی حدیث عبد اللہ بن زبیر کو سنائی تھی کہ حضرت نے فرمایا ہے علی خلیفتی علیکم فی حیاتی ومماتی فمن عصاہ فقد عصانی

**سیزدہم** نفس رسول مختار جناب حیدر کرارؑ کا قتل زینہار جائز نہ تھا بلکہ بمفاد حدیث یا علی حربک حربی عین کفر اور سید علی ہمدانی نے مودۃ القربیٰ مین عائشہ سے روایت کی ہے انہ قال رسول اللہ ان اللہ قد عھد الی ان من خرج علی علی فھو کافر فی النار واجد ر بالنار قالت فانسیت ھذا الحدیث یوم الجمل حتی ذکرتہ بالبصرۃ وانا استغفر اللہ وما عسیٰ ان یکون اور یہ بھی بروایات متعددہ منقول ہے کہ فرماتی تھین لودددت انی کنت نسیاً منسیا

**چہاردہم** قتل ناحق ایک بیگناہ کا موجب عذاب کردگار ہے چہ جائیکہ

کتاب عقد ابن عبد ربہ جلد ۳ ص ۲۸۳ مین لکھا ہے کہ بعد واقعہ جناب جمل کے ام اوفی عبدیہ نے عائشہ سے سوال کیا کہ کیا حکم ہے اوسکا کہ ایک عورت نے ایک فرزند صغیر کو قتل کیا قالت وجبت لہا النار اوسنے کہا کہ جس عورت نے کو قتل کیا تو اوسکا کیا حکم ہے قالت خذ واالسد عرق اور بموجب روایت طرائف ۲

قتل ناحق حضرت حیدر کرار و ہزاران ہزار اصحاب اخیار و ابرار چنانچہ بموجب کتاب طرائف منقول ہے کہ ایک مومنہ نے عائشہ سے سوال کیا کہ ایک عورت نے ایک فرزند بیگناہ کو قتل کیا اوسکا کیا حکم ہے جناب صدیقہ نے فرمایا کہ وہ کافرہ ہے حق تعالی نے فرمایا ومن یقتل مومنا متعمدا فجزاؤہ جہنم خالدا وغضب اللہ علیہ ولعنہ واعد لہ عذابا عظیما اوس مومنہ نے کہا کہ پھر کیا حکم فرماتی ہین آپ اوس عورت کے واسطے کہ سولہ ہزار فرزندان مومن کو قتل کیا پس عایشہ سمجھ گئین اور فرمایا کہ اخرجو عدو اللہ اور یہی مضمون اسکے روایت زمخشری سے و راغب اصفہانی ہے **پانزدہم** بموجب حدیث یا علی حربک حربی و لحمک لحمی و دمک دمی جس نے خونریزی حضرت امام علیہ السلام حلال جانا اوسی نے خون حضرت خیر الانام کو حلال جانا اور مستحل خون مومن کافر ہے بالاجماع چہ جای مستحل خون نبی **شانزدہم** طرفہ تماشا ہی کہ جناب صدیقہ معصومہ سیدۃ النساء العالمین نے دعوی فدک کیا اور دعوی حق تھا لیکن کوئی معین و مددگار نہ نکلا اور بی بی عائشہ نے بتقریب دعوی خون عثمان ناحق کیا اور بیس ہزار یار و مددگار اٹھکھڑی ہوئی اور خلیفہ زمان نے قتل کیا فاعتبروا یا اولی الابصار **ہفدہم** جناب مجتہد اہل سنت کو تصرف حجرہ خاص جناب رسول مقبول جائز ہو گیا نہ کسی سے گواہان ہبہ و تملیک طلب کی نہ حدیث معاشر الانبیاء لا نرث و لا نورث پڑہی نہ کسی نے یہ پوچھا کہ حصہ ازواج ہشتم حصہ ہی اور بعد تقسیم ازواج نوان حصہ بی بی عائشہ کو پہنچا ہے جو اوس حجرہ مبارکہ میں قریب ایک بالشت کے ہوگا لا شہای طول و طویل خلیفین کس حساب سے دفن ہوئین مگر جناب سیدہ معصومہ صدیقہ سے گواہان ہبہ بھی طلب کی گئی اور دعوی وراثت بھی حدیث مذکور سے رد کیا گیا مشہور ہے تبغلت تجملت ولو عشت تفیلت لک التسع من الثمن وفی الکل تطمعت یعنی شاعر نے کہا کہ خچر پر سوار ہو کر لاش امام حسن علیہ السلام کو

قال عبد البر نے فی الاستیعاب فی حدیث جابر قال علی حوبا یعنی طلحہ و زبیر ولم یعرا شہرا و احد الا لاحق حرجا الی العراق

اللہم مخذ بافتہا انہم سلمین ؟

حجرہ مبارک میں نہ آنی دیا ناقہ پر سوار ہو کر حضرت امیر علیہ السلام سے جدال وقتال کیا
اگر زندہ رہتین تو ہاتھی پر بھی سوار ہو کر کوئی فتنہ وفساد فرماتین پھر اگر دعوی حجرہ مین صادق ہوتی
تو از روی وراثت کے نوان حصہ منجملہ ہشتم کے ہوتا پھر آپ نی تمام حجرہ پر کیون دست
تصرف دراز کیا بعید ہم حدیث لا یحبک الا مؤمن ولا یبغضک
الا منافق اور حدیث وال من والاہ وعاد من
عاداہ وآیہ قل لا اسئلکم علیہ اجرا الا المودۃ فی القربی و دیگر احادیث سی محبت
حضرت امام علیہ السلام واجب ولازم ہے لیکن حضرت عایشہ ہمیشہ آپ سی عداوت دیرینہ
عنادو کینہ فرمایا کرتی تہین تا اینکہ نام لینی مین کراہت فرماتی تہین چنانچہ صحیح بخاری مین کتاب
الصلوۃ مین ذکر کیفیت نماز رسول خدا مین عایشہ نے لفظ رجل فرمایا راوی نے ابن
عباس سے سوال کیا کہ رجل کون ہے انہون نے کہا کہ علی بن ابیطالب ہین
ابن حجر نے فتح الباری مین معمر سے روایت نقل کی ہو لکن عائشۃ لا تطیب
نفسا بخیر اور بموجب روایت اتحاف الوری بی بی عایشہ نے خبر قتل عثمان سنکر
پوچھا پھر کیا ہوا راوی نے کہا اجمعوا علی بیعۃ علی فقالت لیت
ھذہ الطبقت علی ھذہ یعنے جب سنا کہ علی ابن ابیطالب سے لوگون نے بیعت
کی تو فرمایا کہ کاش یہ آسمان اس زمین پر پھٹ پڑتا فاعتبروا یا اولی الابصار
نعوذ وبھم بی بی عایشہ نے بعد شہادت حضرت امیر علیہ السلام کے ایک غلام
خرید کر عبد الرحمن نام رکھا اور ہر وقت اوسکا نام لیکر پکارا کرتے تہین لوگون نے سبب
اسکا استفسار کیا فرمایا انی کلما طلبتہ تذکرت قاتل علی بن ابیطالب فاحمد
و یسکن ما بی من البغض والحنق علیہ سبحان اللہ ان کے غیظ اور غضہ وغیظ وغضب
کو دیکھیے کہ نام قاتل علی بن ابیطالب سے تسکین ہوتی ہے ورنہ نایرہ بغض وعناد
کو التہاب رہا کرتا تھا حضرت نے طلحہ وزبیر کو دعای بددی اور دونون کو اثر کامل پہنچا

چنانچہ استیعاب مین شعبی سے روایت ہے کہ جب طلحہ و زبیر نے خروج کیا تو حضرت نے
سنکر فرمایا کہ جب حضرت رسالت مآب نے وفات پائی تو ہمنے کہا نحن اہلہ و اولیاؤہ
فلا ینازعنا سلطانہ احد فابی علینا قومنا فولوا غیرنا وایم اللہ لولا مخافۃ
الفرقۃ وان یعود الکفر ویبور الدین لغیرنا فصبرنا علی
بعض الالم ثم لم نر بحمد اللہ الا خیرا ثم وثب الناس علی عثمان
فقتلوہ ثم بایعونی ولم استکرہ احدا و بایعنی طلحہ و زبیر
و لم یصبرا شہرا کاملا حتی خرجا الی العراق ناکثین
اللہم فخذ ہما بفتنتہما للمسلمین یعنی ہمنے کہا کہ ہم اہلبیت اور اولیاء
ولی رسول خدا ہین پس ہمسے کوئی شخص درباره سلطنت و خلافت کچھ مزاحمت و منازعت نکریگا
لیکن ہماری قوم نے ہمکو چھوڑ دیا اور غیرون کو ولی الامر بنایا قسم خدا کی اگر یہ خوف
نہوتا کہ مسلمین بین تفرقہ ہو کر کفر و ضلالت کو عود ہو جاویگا اور دین مین خلل ہو کر اہل کفر و ضلالت کو غلبہ
ہو جاویگا تو ہمین صبر نکرنا لیکن مینے صبر کیا بعض آلام پر لیکن بحمد اللہ کہ ہمیشہ ہر طرح خیریت
دیکھی بعد اوسکے لوگون نے قتل عثمان پر جمع ہو کر مبادرت کی اور بعد قتل عثمان کے
ہماری بیعت پر جمعیت کی حالانکہ نہ ہمنے کسیکو جبر بیعت پر مجبور کیا نہ دعوت خلافت سے
کسی کو ذلیل و مقہور کیا لیکن طلحہ و زبیر نے از خود بیعت کی اور بلا سبب نقض بیعت کیا اور
ایک مہینہ بھی صبر نہ کیا کہ ہمپر خروج کیا خداوندا ان دونوں سے مواخذہ فرما کہ انہوں نے
بین المسلمین فتنہ و فساد عظیم برپا کیا ہے چنانچہ دونون کا حال قتل کتب تواریخ مین مسطور ہے
لیس بحکم صحیح بخاری مین عبد اللہ بن عمر سے منقول ہے قال قال النبی واشار نحو مسکن عائشۃ
ترجمہ ... نبی روی عن مسروق انہ قال دخلت علی عائشۃ فجلست فحدثتنی و استمعت حلالا فما اسود فقال لہا عبد الرحمن
فیہما حتی وقف فقلت یا مسروق فما تدری لم یسمیہ عبد الرحمن فقلت لا قالت حبا سمی بعبد الرحمن ...

صفہ شرح گلستان ۱۲

قال قال النبی واشار نحو مسکن عائشۃ فقال ھھنا الفتنۃ ثلثا من حیث یطلع قرن الشیطان یعنے جناب رسالتمآب نے استادہ ہوکر خطبہ پڑھا اور جانب مسکن عائشہ اشارہ کرکے فرمایا کہ یہاں سے فتنہ و فساد برپا ہوگا تین مرتبہ ارشاد فرماکر پھر فرمایا اسی جانب سے قرن شیطان طلوع کریگی قرن معنے شاخ و گیسو اور آفتاب کی کرن اور بینار ہے اور صحیح مسلم مین ابن عمر سے روایت ہے قال خرج رسول اللہ من بیت عائشۃ فقال راس الکفر من ھھنا من حیث یطلع قرن الشیطان یعنی جناب رسالتمآب خانہ عائشہ سے برآمد ہوے اور فرمایا کہ اسی جگہہ سے کفر و بے ایمانی کا شیوع شاخ ضلالت شیطانیکا طلوع اور شعلہ فتنہ و فساد کو سطوع ہوگا **بست و دوم** ایک روایت عجیب غریب تحفہ اثنا عشریہ مین مذکور ہے روی ان عائشۃ شوقت جاریۃ و قالت لعلنا نصید بھا بعض فتیان قریش روایت ہے کہ عائشہ نے ایک جاریہ یعنی کنیز یا ایک دختر خوش جمال کو زینت دینے سے آراستہ و پیراستہ کرکے فرمایا کہ ہم اسکے ذریعہ سے بعض جوانان قریش کا شکار کرینگے لاحول ولا قوۃ الا باللہ حضرت شیعہ تو ایسے گستاخانہ روایت نقل نہین کرتے معلوم نہین کہ شاہ عبد العزیز صاحب نے مطاعن مین کیون مندرج فرمائے **بست و سوم** کتاب عقد الفرید جلد ۲ ص ۲۱۳ مین روایت ہے کہ عائشہ سے پوچھا گیا کہ آپکو مرقد نبوی مین دفن کرین تو فرمایا کہ نہین انی احدثت حدثا بعدہ فادفنونی مع اخوتی بالبقیع و قد قال النبی یا حمیرۃ کانی بک ینبحک کلاب الحوب تقاتلین علیا و انت لہ ظالمۃ یعنی مینے بعد جناب نبوی کے بدعت کی ہے پس مجکو بقیع مین ساتھہ میری بھائیونکے دفن کرو جناب رسولخدا نے فرمایا تھا کہ مین دیکھتا ہون کہ تجھپر سگان حواب بھونکینگے اور تو علیؑ سے قتال کریگی حالانکہ تو ظالم و ستمگار ہوگی اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس احدوثہ سے تا دم مرگ نادم و شرمسار رہتین تاانیکہ دفن مین بھی جناب نبوی سے کنارہ کش رہین جیسا کہ ام سلمہ نے نصیحت فرمائی تھی اور اس روایت سے یہ بھی ثابت ہوا کہ لفظ احدثت بعدہ حدثا سے ایسے ہی واقعات

مراد ہین جو بعد جناب نبوی در بارہ خلافت و فدک و نکث بیعت وغیرہ صحابہ سے واقع ہوی
پس حدیث انک لاتدری ما احدثوا بعدک سے یہی واقعات مراد ہین نہ اصحاب ارتداد
قتال وتبصرہ

ب ارتداد قتال وتبصیر

# توضیح ۶۹ والتصریح

واضح ہو کہ امام علیہ السلام نے تلاوت آیہ وافیہ ہدایہ سے ظاہر فرمایا کہ اصحاب
جمل وصفین ونہروان حق سے برکنار لائق دار البوار ہین کیونکہ بہشت مخصوص متقیان ہے اور
اور یہ لوگ مرتکب فسق وعصیان اور مرق طغیان اور نقض عہد وپیمان ہین پس یہ لوگ لائق روضہ رضوان
نہین ہین (۱) چنانچہ حضرت نے روز جنگ جمل ہین ظاہر فرمایا عرفتنی بالحجاز و
انکرتنی بالعراق یعنی حجاز مین تو نے پہچانا کہ مین خلیفہ برحق اور حجت ناطق ہون اور عراق
مین جا کر تو نے میری اطاعت سے انحراف بیعت سابق سے عدول واستنکاف کیا مدینہ
مین کس وجہ سے بیعت کی اور بصرہ مین کیون شکست بیعت کی اور حضرت نے فرمایا کہ من
نکث بیعتی لقی اللہ اجذم لیست لہ ید یعنی جو شخص میری بیعت شکست کریگا روز
قیامت خدا کے سامنے دست بریدہ یعنی بی دست آویز بخشش کے حاضر کیا جاویگا (۲)
بموجب حدیث الحق مع علی وعلی مع الحق ید ور معہ حیث ما دار
وہ حضرت معہ اصحاب جانثار حق پر تھی اور جو لوگ مخالف تھے وہ باطل پر تھی (۳) بموجب آیہ وافی
ہدایہ اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم
حضرت اولی الامر سے تھی پس اطاعت حضرت کی مثل اطاعت خدا ورسول واجب تھی اور جس نے
انکی اطاعت سے انحراف کیا اوسی اطاعت خدا ورسول سے استنکاف کیا پس نتیجہ اوسکا
بجز نار کے کیا ہے (۴) بموجب حدیث من مات ولم یعرف امام زمانہ مات میتۃ جاہلیۃ

جو شخص کہ مرجاوے اور نہ جانے اپنے امام زمان کو تو حالت کفر میں مرا اور اسواسطے عبد اللہ
بن عمر ایک شب نہ سوئے دروازہ حجاج پر جا پہنچے اور عبد الملک کی بیعت کی اور حدیث
مذکور پر عمل کیا پس جو لوگ منکر امام زمان ہوئے وہ کافر تھے (۵) بموجب یا علی حربک حربی و سلمک
سلمی محاربہ علی مثل محاربہ نبی ہے اور محاربہ نبی کفر ہے (۶) کتاب ملل و نحل شہرستانی میں ہے
کل من خرج علی الامام الحق الذی اتفقت الجماعۃ علیہ سمی خارجیا
پس جب کہ حضرت امیر علیہ السلام پر خروج کیا تو وہ لوگ خارج از اسلام تھے (۷) جبکہ
اہل مدینہ نے بیعت یزید شکست کی اور ابن مطیع کے پاس ارادہ بیعت و اجماع کیا تو عبد اللہ
بن عمر تشریف لائے اور فرمایا کہ میں نے سنا ہے کہ رسول خدا سے کہ من خلع یدا من طاعۃ
لقی اللہ یوم القیمۃ ولا حجۃ لہ ومن مات ولیس فی عنقہ بیعۃ مات
میتۃ جاھلیۃ کما فی صحیح البخاری والمسلم پس خلع بیعت
کرنا اور بدون بیعت رہنا جائز نہیں لہذا جس نے بیعت حضرت امیر کو شکست کیا یا
اونکی بیعت سے انکار کیا تو گرفتار کفر و جاہلیت ہوا اور کفر و جاہلیت موجب استحقاق
نار ہے (۸) جس تیر لیسی حضرت امیر نے پوچھا کیوں تو قتل کیا اوسنے کہا کہ جب
تیر پھینکا اوٹھا تو ایک آواز آئی کہ القاتل والمقتول کلاھما فی النار
حضرت نے فرمایا وہ کہنے والا تیرا ہمسایہ شیطان تھا اور سچ کہا اوسنے کہ جو میرا قاتل ہے
میرے ہاتھ کا مقتول ہے دونوں دوزخی ہیں (۹) بموجب آیہ وافی ہدایہ واما الذین
شقوا ففی النار جن لوگوں نے فسخ بیعت کی تو مرتکب فسق ہوئے پس وہ مستوجب نار
(۱۰) بموجب حدیث انی ترکت فیکم الثقلین ما ان تمسکتم بھما لن تضلوا کتاب اللہ
وعترتی اھلبیتی جن لوگوں نے تمسک اہل بیت اطہار سے انکار کیا
وہ گمراہ ضال ہیں وکل ضلالۃ طریقھا الی النار (۱۱)
بموجب حدیث غرا مثل اہل بیتی کمثل سفینۃ نوح من رکب فیھا نجا ومن تخلف عنھا

...رق وھوی کما اخرجہ احمد بن حنبل وابن المغازلی ورواہ ابن حجر وغیرہ متخلفان سفینہ
نجات ہالک اور درکات نار جہنم کے سالک ہیں (۱۲) بموجب تصریح اخطب خوارزمی جناب
رسالتمآب صلعم نے فرمایا یا عمار اذا رایت علیا سلک وادیا وسلک الناس وادیا غیرہ
فاسلک مع علی ودع الناس انہ لا یدخلک فی ردی ولو یخرجک من ھدے
پس بنابر حدیث مذکور اصحاب حضرت امام عم سالکان مسالک ہدایت ورشادت اور مخالفین
اونکے ہالکان بوادی ضلالت وغوایت ہیں (۱۳) ابن مردویہ نے روایت کی ہے
زید بن صوحان سے کہ فرمایا جناب رسالتمآب صلعم نے علی امیر البررۃ وقاتل الفجرۃ
منصور من نصرہ مخذول من خذلہ الا وان الحق معہ پس پیروان حضرت امام عم
ابرار حق کے مددگار مورد نصرت آفریدگار تھے اور مخالفان ومنحرفان اشرار حق
سے برکنار ومستوجب خذلان پروردگار تھے (۱۴) اخطب خوارزمی نے ابن
مسعود سے روایت طولانی میں جناب رسالتمآب صلعم سے روایت کی ہے کہ عرش پر
لکھا ہے لا الٰہ الا اللہ محمد نبی الرحمۃ وعلی مقیم الحجۃ من عرف حق علی زکے
وطاب ومن انکر حقہ لعن وخاب پس منکر حق حضرت امام علیہ السلام کا ملعون
ومردود اور رحمت خدا سے مہجور ومطرود ہے (۱۵) ابن عبد البر نے استیعاب میں
اور احمد بن حنبل نے مسند میں روایت کی ہے کہ یا علی لا یحبک الا مومن ولا
یبغضک الا منافق پس مخالفین حضرت امیر علیہ السلام منافق تھے اور حق تعالیٰ
فرماتا ہے ان المنافقین فی الدرک الاسفل من النار (۱۶) صواعق محرقہ میں ابن
حجر نے روایت کی ہے من اذی علیاً فقد اذانی اور احمد بن حنبل نے روایت کی
ہے کہ عدوک عدوی وعدوی عدو اللہ والویل لمن اغضبک بعدی
اور دوسری روایت ہے کہ الویل لمن اغضبک وکذب فیک پس جو لوگ ایذا
دہندہ یا عداوت کنندہ یا تکذیب کنندہ یا بغضب آرندہ حضرت امیر علیہ السلام تھے

وہ مستوجب نار تھے (۱۷) حدیث یا علی انت قاتل الناکثین والمارقین والقاسطین یعنے اے علی تم قاتل ناکثین و مارقین و قاسطین ہو پس جبکہ بحکم ورضاے جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے قتل ناکثین و قاسطین و مارقین فرمایا تو یہ لوگ مخلد فی النار ہین اور ظاہر ہے کہ ناکثین سے مراد اصحاب جمل ہین جو حضرت سے لڑے اور نکث بیعت کی اور قاسطین سے مراد اصحاب جنگ صفین ہین جنہون نے حق سے عدول کیا حق تعالے فرماتا ہے واما القاسطون فکانوا لجھنم حطبا اور مراد مارقین سے خوارج نہروان ہین جناب رسالتمآب نے فرمایا ہے یمرقون من الدین کما یمرق السھم من الرمیۃ پس نتیجہ یہ ہے کہ مخالفت یا مقاتلت یا نکث بیعت یا بغض و عداوت نسبت حضرت امیر المومنین علیہ السلام کی خواہ عہد خلافت مین ہو خواہ قبل اوسکے بہر صورت موجب عذاب نار باعث عقاب قہار ہے تنبیہ وانباہ لرفع الاشتباہ اب باقی رہا یہ اشتباہ کہ زید عمر و بکر وغیرہ مقابل حضرت امام زمان بسبب اجتہاد کے معذور تھے تو یہ امر باتفاق فریقین مسلم ہے کہ مقابل نص کے اجتہاد جائز نہین اور نسبت حضرت امام ع کے نصوص کثیرہ ثابت ہین معہذا اگر مقابل حضرت کے بسبب عذر اجتہاد کے معذور ہون تو چاہیے کہ گروہ مالک بن نویرہ بھی بسبب عذر اجتہاد زکوۃ کے مقابل خلیفہ اول معذور ہون اور قاتلین خلیفہ سیوم بھی بسبب عذر اجتہاد کے معذور ہون اور قاتلین سب صحابہ بھی بسبب عذر اجتہاد کے معذور ہون فما ھو جوابکم فھو جوابنا۔

توضیح الکلام فیہ جرح وابرام و تصریح المرام لدفع الذم والملام

صاحبان انصاف تارکان جدل واعتساف پر کالنور علی شاہق الطور غیر مخفی ومستور
ہے کہ مراد ناکثین سے لشکریان عائشہ وطلحہ وزبیر ہین جنکا مجمل احوال خسران مآل
مذکور ہوچکا اور مارقین سے مراد خوارج نہروان ہین جو اہل سنت کے نزدیک بھی
خارج اسلام قابل ذم وملام ہین پس تذکرہ انکا لاحاصل اور تطویل بلاطائل ہے
لیکن قاسطین سے مراد طائفہ طاغیہ باغیہ ہین جنہون نے امام زمان خلیفہ دوران سے
حرب وقتال حجت کردگار وصی رسول مختار سے جنگ وجدال کو اختیار کیا بغاوت و
شقاوت دارین سے مستحق عقوبات الیم مستوجب عذاب ہائے عظیم ہوئے
ماجرائے تعجب خیز تماشائے حیرت انگیز یہ ہے کہ بخاری وابن جوزی وغیرہ ائمہ
اہل سنت نے اعتراف کیاہے کہ فضائل معاویہ مین کوئی حدیث صحیح وارد نہین
ہوئی ہے معہذا احادیث موضوعہ فضائل ومناقب وجلائل مناصب اوسکے
شان مین بیان کرتے ہین اور باوصفیکہ خلیفہ برحق سے مقابلہ ومقاتلہ کرنا حرام اور
موجب عقوبت خالق انام اور کبائر معاصی وآثام سے جانتے ہین لیکن مقابلہ کرنا
معاویہ کا حضرت امیر علیہ السلام سے باعث فسق وعصیان اور ظلم وعدوان بھی نہین
سمجھتے بلکہ اجتہاد جائز اور مستوجب اجر واحد سمجھتے ہین اگر مخالفت ابی بکر وعمر کیجاوے
تو بلاتکلف اوسکو کافر وفاسق عقوبات الیم کا مستحق قرار دیتے ہین لیکن مخالفین
حضرت امیر المومنین علیہ السلام اور محاربین نفس ختم المرسلین کو کہ ناکثین وقاسطین
ہین خطائے اجتہادی سے سرافراز اور ثواب اجتہادی سے ممتاز فرماتے ہین
بہرحال مختصر احوال شناعت اشتمال قرح صماخ ارباب فہم مقال کیا جاتا ہے ومنہ
المبداء والیہ المآل وعلیہ التکلان فی کل حال (۱) فی صحیح مسلم عن ابن
عباس قال کنت العب مع الصبیان فجاء رسول اللہ ص فتواریت خلف الباب
فجاء فحطانی حطاۃ وقال اذہب ادع لی معاویۃ قال فجئت فقلت ہو یاکل

یعنی ابن عباس اپنے ہم سنون مین کہیل رہے تھے جناب رسالت مآب ص نے
فرمایا کہ جاکر معاویہ کو بلا لاؤ وہ جاکر پھر آئے اور عرض کیا کہ وہ کہانا کہاتا ہے
پھر حضرت نے بھیجا اور پھر واپس آکر عرض کیا کہ کہاتا ہے حضرت ص نے فرمایا
لا اشبع اللہ بطنہ (ب) شیخ عبدالحق دہلوی نے رجال مشکوۃ مین تاریخ امام
یافعی سے لکھا ہے کہ ابو عبدالرحمن احمد بن شعیب النسائی صاحب المصنفات
ومقتدی زمانہ سکن مصر ثم جاء بدمشق فقال اہل تلک الناحیہ یوما
فی المسجد ماتقول فی معاویۃ وماورد فی فضلہ فاجاب اما یرضی معاویۃ
ان یخرج راسا براس حتی یفضل وفی روایۃ قال لا اعرف لہ فضیلۃ الا
لا اشبع اللہ بطنہ (ج) سبط ابن جوزی نے تذکرہ خواص الامہ مین لکھا ہے
کہ حضرت امام حسن علیہ السلام نے معاویہ سے فرمایا وانت یا معاویہ نظر
رسول اللہ صلے اللہ علیہ والہ وسلم الیک یوم الاحزاب فرائ اباک علی
جمل یحرض الناس علی قتالہ واخوک یقود الجمل وانت تسوقہ فقال
لعن اللہ الراکب والقائد والسایق اور فخر رازی نے کتاب محصول مین بھی
یہہ روایت مذکور کی ہے (د) ابن ابی الحدید معتزلی نے نصر سے روایت
کی ہے کہ حضرت امام علیہ السلام بعد الفراغ نماز صبح وشام کی دعا فرماتے تھے
اللھم العن معاویۃ وعمروا وابا موسی وحبیب بن مسلم وعبدالرحمان بن خالد
وضحاک بن قیس والولید بن عقبہ (ھ) طرفہ یہہ ہے کہ اگر کوئی شخص سب
صحابہ کبار خصوصاً سب ابوبکر وعمر کرین تو قابل دارا ور لایق دار البوار ہی لیکن
اگر حضرت حیدر کرار نفس رسول مختار کو کچھ کہے تو کچھ نہین بلکہ اسی معاویہ کو
دیکھیے کہ سب حیدر شہسوار کرتا تھا اور اوسکو بلقب خال المومنین وامیر المومنین
وامیر معاویہ اور افضل صحابہ ومجتہد عادل قرار دیتے ہین چنانچہ مقصد اقصے

وتاریخ گزیدہ میں مذکور ہے کہ حضرت امیر المومنین علی علیہ السلام امر فرمود کہ بر سر منابر
زبان بلعن معاویہ و عمرو بن عاص و ابو الاعور و حبیب بن مسلم و ضحاک بن قیس و ولید بن عقبہ
وابو موسے اشعری بکشایند چون این خبر بمعاویہ رسید حکم کرد کہ تا امیر المومنین علی و حسن ع
و حسین علیہم السلام و ابن عباس و مالک اشتر رضی اللہ عنہم را ناسزا گویند مروی ست کہ عہد
لعن معاویہ و مروانیہ بحضرت امیر المومنین علی علیہ السلام و اہل بیت طاہرین شصت
وسہ سال بود در سنہ تسع وتسعین یا در سنہ مایۃ باہتمام عمر بن عبد العزیز آن ناسزا بطرف
شد و ابواب ظلم بستہ شد فاعتبروا یا اولے الابصار (و) ابن ابی الحدید نے حبیب بن
ثابت سے روایت کی ہے کہ جب معاویہ داخل کوفہ ہوا تو نسبت حضرت امیر و حسنین ع
علیہم السلام کے کلمات ناسزا اور الفاظ تبرا و تشنیعات بیجا و ناروا زبان نجس پر لایا
امام حسن علیہ السلام نے فرمایا ایہا الذاکر علیا انا الحسن علیہ السلام وابی علی
وانت معاویہ وابوک صخر وامی فاطمہ علیہا السلام وامک ہند وجدی
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وجدک عتبہ بن ربیعہ وجدتی خدیجہ
وجدتک قتیلہ فلعن اللہ اخملنا ذکرا والامنا حسبا وشرنا قدیما وحدیثا واقدمنا
کفرا ونفاقا فقال طوایف من المسجد آمین قال یحیی بن معین وانا اقول آمین قال
ابو عبیدۃ قال الفضل وانا اقول آمین قال ابو الفرج قال ابو عبیدہ وانا اقول آمین
ویقول علی بن الحسین الاصبہانی آمین قلت ویقول عبد الحمید بن ابی الحدید آمین
وانا صاحب الکتاب اقول آمین (ف) سنن ابن ماجہ میں بروایت عبد الرحمن منقول
ہے کہ سعد بن ابی وقاص معاویہ کے پاس آیا اور حضرت علی علیہ السلام کا تذکرہ ہوا
معاویہ ہتک و تنقیص زبان پر لایا سعد بن ابی وقاص بہت غضبناک ہوا اور کہا کہ تو اوس

حاشیہ تفسیر نیشاپوری عن ابن عباس الشجرۃ الملعونۃ ہو امیہ ابن ابی الحدید نے نامہ معتضد باللہ نقل کیا ہے ثم انزل اللہ
کتابا فیما انزلہ علی رسولہ یذکر فیہ شانہم وہو قولہ الشجرۃ الملعونۃ فی القرآن ولا خلاف بین احد انہ اراد بہا بنی امیہ ۱۲

شخص کو کہتا ہے کہ جسکو رسول خدا صلے اللہ علیہ والہ وسلم نے فرمایا ہے من کنت مولاہ فعلی مولاہ اور فرمایا ہے انت منی بمنزلۃ ھارون من موسی الا انہ لا نبی بعدی اور فرمایا لاعطین الرایۃ رجلا یحب اللہ ورسولہ (ح) اور مستطرف مین منقول ہے کہ معاویہ نے کہا حضرت عقیل سے کہ علیؑ بن ابی طالب پر لعنت کرو پس منبر پر جاکر بعد حمد و نعت کے فرمایا کہ ایہا الناس مجکو حکم دیا ہے کہ لعنت کرون علی ابن ابی طالبؑ کو امیر المومنین معاویہ بن ابی سفیان نے پس لعنت کرو اوسپر خدا کی لعنت ہے اوسپر یہکر اترا ہے معاویہ نے کہا کہ کچھ معلوم نہوا کہ کس پر لعنت کی (ط) کتاب عقد مین ابن عبد ربہ نے لکھا ہے کہ معاویہ نے روبروے اہل شام کے خطبہ مین حضرت امیرؑ پر کلمہ نا سزا کہا اخنف بن قیس نے بہت نصیحت و فضیحت کی معاویہ نے اخنف کو مجبور کیا کہ خواہ نخواہ تمکو بھی تبرا کہنا ہوگا اونہون نے کہا کہ ہرگز میری لب و زبان پر جاری نہوگا جب بہت اصرار و اجبار کیا تو اونہون نے کہا کہ مین کلمہ حق انصاف کہہ سکتا ہون پوچھا کیا کہو گے کہا کہ بعد حمد و صلوۃ کے کہونگا کہ امیر المومنین معاویہ نے حکم دیا ہے لعنت حضرت امیر المومنینؑ کا آگاہ ہو کہ علی و معاویہ نے باہم حرب و قتال، و رجنگ و جدال کیا اور ہر ایک کو دعوے تھا کہ ہم حق پر ہین اور دوسرا باغی و ستمگار اور اونکے اعوان و انصار ظالم و جفاکار ہین خداوندا تیری لعنت ہو اور تیری ملائکہ کی لعنت ہو اور تمامی خلائق کی لعنت ہو جسنے بغاوت کی ہو اور حق کی مخالفت کی ہو اور اوسکے گروہ بغاوت شعار ضلالت آثار پر لعنت ہو معاویہ نے یہ سنکر کہا ہمنے معاف کیا تمکو علاوہ اوسکے تذکرہ گستاخیہاے معاویہ و بیے اد بیہاے فرقہ طاغیہ کتاب مختصر فی اخبار البشر و کتاب العقد ابن عبد ربہ و تذکرہ خواص الامہ سبط ابن جوزی و شرح ابن ابی الحدید وغیرہ مین بروایات متعددہ مذکور ہے

حاشیہ کتاب العقد جلد ۲ ص ۳۰۱ مین تصریح ہو کہ معاویہ حضرت امیرؑ پر لعن کرتا تھا ۱۲ منہ

(ی) چنانچہ ابن ابی الحدید نے ابو عثمان جاحظ سے نقل کیا ہے کہ معاویہ آخر خطبہ مین بروز جمعہ کہتا تھا اللّٰہُمَّ ان ابا تراب الحد فی دینک وصد عن سبیلک فالعنہ لعناً وبیلاً وعذبہ عذاباً الیماً اور تمامی آفاق مین تحریر کیا کہ خطبون مین یہ کلمات مندرج کیے جاوین چنانچہ خلافت عمر بن عبد العزیز تک یہی حکم جاری رہا تنبیہ تنبیہ سبحان اللہ اب کہان ہین صاحبان انصاف تارکان جور واعتساف بنظر عدل وانصاف ملاحظہ فرماوین کہ امیر معاویہ نے نسبت برادر رسول صلعم زوج بتول ابی الحسنین علیہما السلام کی زبان شعلہ فشان سے کیا کیا شرر افشانی فرمائے ہم تکاد السموات یتفطرن منہ وتنشق الارض وتخر الجبال ھدا معاذ اللہ صحابہ وتابعین نے کیونکر یہ بدعت قبیحہ شنائعت فضیحہ روا رکھے اور پھر وہ کون حضرات ہین کہ معاویہ کو امیر اور مجتہد عادل اور واجب التعظیم وصاحب فضائل سمجھتے ہین اور نسبت اوسکے لعن ونفرین جائز نہین سمجھتے ہین بموجب آیہ تطہیر کے حضرت امیر علیہ السلام معصوم تھے اور بنا بر قول اہل سنت محفوظ عن الخطا تھے اور بموجب حدیث من کنت مولاہ فعلی مولاہ مولای مومنین تھے اور بہ موجب آیہ کریمہ قل لا اسئلکم علیہ اجرا الا المودۃ فی القربی واجب المودۃ والمحبۃ تھے اور بموجب آیہ قل تعالوا ندع ابنائنا وابنائکم وانفسنا وانفسکم نفس رسول تھے اور بہ موجب حدیث انت اخی فی الدنیا والاخرۃ برادر رسول تھے وقطع نظر جمیع فضائل وکمال کے ہرگاہ بموجب نصوص یا بموجب اجماع مہاجرین وانصار کے خلیفہ رسول تھے تو مقام انصاف ہے کہ سب کنندہ ابوبکر وعمر کو کافر ومردود وملعون ومطرود سمجھتے ہین اور سب کنندہ امیر المومنین کو فضائل صاحب جلیلہ سمجھتے ہین سبحان اللہ این کار از تو آید ومردان چنین کنند ابن حجر نے صواعق محرقہ مین بروایت صحیح حاکم ام سلمہ سے روایت کی ہے قالت سمعت رسول اللہ صلعم یقول من سب علیاً

فقد سبنی بنابرین سب کنندہ رسول کافر ہے اور بقول غزالی من لعن فہو ملعون
پس معاویہ کو اس بے ادبانہ و گستاخانہ الفاظ پر کیون نہ کہنا چاہیے اور اگر قول علامہ
غزالی درست ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ حضرت امیر علیہ السلام اوسکو مسلم نہ سمجھتے
تھے ورنہ لعنت نہ فرماتے اور اگر یہہ کہا جاوے کہ بایکدگر لعنت کرنا جائز ہے
تو جواز لعن وطعن کا دائرہ وسیع اور منجر بامر شنیع ہو جاوے گا اور چونکہ حضرات
شیعہ پیروان حضرت امام علیہ السلام ہین اور حضرت نے معاویہ و پیروان معاویہ
پر لعنت کی ہے تو اونکے دشمنون سے تبرا اور دوستون سے تولا کرنا بطریق اولے
جائز ہوگا قابل لحاظ ہے کہ آیہ اولئك یلعنهم الله ویلعنهم اللاعنون مین
صاحب مدارک التنزیل نے تفسیر لاعنون یہ کی ہے کہ الذین یتاتی منهم اللعن
هم الملئکة والمومنون پس معلوم ہوا کہ لعنت کنندہ مومنین ہین بنابرین وہ مومنین
خاص اہل تشیع ہین جو باتباع حکم خدا اہل ضلالت پر لعن کرتے ہین اور نیز فرمایا ہے
حق تعالے نے فعلیهم لعنة الله والملئکة والناس اجمعین یہان بھی صاحبان
تولا و تبرا مراد ہین جو ہمراہ خدا و ملائکہ کے بے دینون پر لعنت کرتے ہین اور مخالفین
اس مرتبت سے محروم ہین امام غزالی نے فرمایا ہے وکیف یجوز لعن المسلم
وقد ورد النهی عن ذلك وحرمة المسلم اعظم من حرمة الكعبة بنص من النبی
بنابر قول امام غزالی کے معلوم ہوا کہ اہل سنت ساکت و صامت ہین لعن کہنا جائز نہین
لہذا بنابر مضمون تفسیر مدارک کے داخل زمرہ مومنین نہین ہین اور تولا و تبرا جو کہ
مخصوص اہل تشیع سے ہے مومن ہین بنص قرآن (ی) ابن حجر نے صواعق مین بحث
قتل سباب ابوبکر مین لکھا ہے الخبر صحیح لعن المومن کقتله وابوبکر اکبر الاولیاء
والمومنین فهذا هو الوجه الذی ظهر لی فی قتل هذا الرافضی پس اگر
یہ کلیہ صحیح سمجھا جاوے تو یہہ کہنا جائز ہوگا کہ الخبر صحیح لعن المومن کقتله وعلی

سید الاوصیاء والاولیاء وامیر المومنین وافضل المومنین وہذا معاویۃ بن ابی
سفیان قد باشر سبہ وقتالہ فہذا ہو الوجہ الذی ظہر لی فی وجوب سبہ و
قتلہ (ریاض) جامع الاصول مین روایت ہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم
سباب المسلم فسوق وقتالہ کفر پس سب مسلم فسق و قتل مسلم کفر ہے تو سب قتال حضرت امیر
بطریق اولے موجب فسق و کفر ہے (ریب) بموجب یہ من یقتل مومنا متعمداً
فجزاؤہ جہنم خالداً فیہا وغضب اللہ علیہ ولعنہ واعد لہ عذابا عظیما
قتل مومن بیگناہ حرام اور باعث لعنت و غضب خالق انام و دخول جہنم علی الدوام
ہے پس مقاتلہ امیر مومنان و خلیفہ زمان و قتل ہزارہا مومنین بیگناہ کیونکر سبب رحمت
وجنت ہوسکتا ہے (ریب) فی جامع الاصول ویح عمار تقتلہ الفئۃ الباغیۃ
یدعوہم الی الجنۃ ویدعونہ الی النار اور ظاہر ہے کہ عمار لشکریان حضرت
امیر علیہ السلام سے تھی پس پیروان معاویہ فئۃ باغیہ و قائدان نار ہاویہ تھے (ریل)
کنز العمال مین عاصم بن حمزہ سے روایت ہے کہ حضرت رسول مختار نے عمار سے
فرمایا ستقتلک الفئۃ الباغیۃ وانت علی الحق فمن لم ینصرک یومئذ فلیس منی
یعنے عنقریب تمکو قتل کریگا گروہ باغی حالانکہ تم حق پہ ہوگے پس جو شخص تمہاری
نصرت نکریگا وہ ہماری امت سے نہین ہے پس بنابراسکے قاتلان عمار گروہ
باغی خارج از امت نبوی تھے (ریبہ) اور اوسی کتاب مین ہے کہ حضرت
امیر علیہ السلام نے فرمایا نحن النجباء وافراطنا افراط الانبیاء وحزبنا حزب اللہ
والفئۃ الباغیۃ حزب الشیطان ومن سوی بیننا وبین عدونا فلیس منا
بنابرین فئۃ باغیہ لشکر حزب شیطان و خارج از پیروان امام زمان تھے (ریو)
پس اس مقام پر یہ آیہ وافی ہدایہ لکھنا چاہیئے فقاتلوا اولیاء الشیطان (ریز)
بنابر نقل سید مرتضے علم الہدے نوح بن دراج نے محمد بن مسلم سے روایت کی ہے

کہ جنگ جمل میں حضرت امیر علیہ السلام نے فرمایا لقد علمت صاحبۃ الهودج
ان اصحاب الجمل ملعونون علی لسان النبی الامی وقد خاب من افتری یعنی جا
صاحب ہودج جانتی ہے کہ بحسب فرمان زبانی جناب رسول ربانی اصحاب جمل
ملعون ہیں اور جو شخص افترا کرے گا وہ جابر و فاسر ہوگا یعنے یہ میرا بیان افترا و
بہتان نہیں ہے پس جواز لعن ثابت ہے (یح) جو نامہ زیاد ابن ابیہ کو لکھا ہے اوسمین
فرماتے ہیں قد عرفت ان معاویۃ کتب الیک یستزل لبک ویستفل عربک
فاحذرہ فانما هو الشیطان یاتی المرء من بین یدیہ ومن خلفہ وعن یمینہ
وعن شمالہ لیقتحم غفلتہ ویسلب غرتہ یعنے معاویہ شیطان ہے جو باغوائے نفسانی
عقل و ہوش انسانی کو فراموش و مسلوب کرتا ہے (یط) شعبی نے روایت کی ہے
کہ حضرت امیر علیہ السلام نے فرمایا الا ان ائمۃ الکفر خمسۃ طلحہ و زبیر و معاویہ
و عمرو بن العاص و ابو موسی الاشعری پس بحسب فرمان حضرت امام علیہ السلام یہ
لوگ ائمہ کفر ہیں اور حق تعالے فرماتا ہے فقاتلوا ائمۃ الکفر (ک) ایک نامہ
بخطاب معاویہ حضرت فرماتے ہیں کما فی نہج البلاغۃ ارديت جیلا کثیرا
من الناس خدعتهم بغيك والقيتهم فی موج بحرک اور آخر نامہ میں فرماتے
ہیں فاتق اللہ یا معاویہ فی نفسک وجاذب الشیطان قیادک اس میں بتصریح
تمام حضرت امام علیہ السلام اوسکی مکر و خدیعت اور ظلم و بدعت اور بغاوت و ضلالت
معاویہ کا اظہار فرماتے ہیں (کا) محاضرات راغب اصفہانی میں لکھا ہے کہ کسی نے ہشام
بن حکم سے پوچھا کہ معاویہ بدر میں تھا کہا ہاں شریک کفار تھا (کب) اور شریک
بن عبداللہ سے روایت کی ہے کہ جب خبر شہادت حضرت امیر علیہ السلام پہونچی تو تکیہ
لگائے لیٹا تھا یہ سنکر خوشی سے اوٹھ بیٹھا اور ایک کنیز سے کہا غنینی یا جاریہ فالیوم
قرت عینی چنانچہ وہ جاریہ خوش آواز چند بیت سے نغمہ پرداز اور مضمون دلسوز یہ ہے

دستاز ہوئی وہ یہ ہین الا ابلغ معاویۃ بن حرب ÷ فلا قرت عیون الشامتینا
فی شہر الصیام فجعتمونا ÷ بخیر الناس طرا اجمعینا ÷ قتلتم خیر من رکب المطایا
وافضلہم ومن رکب السفینا ÷ فرقم معاویہ عمی داکان ÷ بین یدیہ فضرب
لمسہا و نثر دماغہا ÷ واہ سبحان اللہ خبر شہادت حضرت امیر علیہ السلام سنکر
خوش ہوئے اور گانے بجانے کا حکم دیا جب اوس بیچارے نے اشعار عبرت
خیز تاسف انگیز پڑھے تو ایسا گرز آہنین مارا کہ اوس مومنہ کا سر پاش پاش ہوگیا
اوسوقت کچھ حلم و رحم اوس سنگدل کے دلمین نرہا پس یہ عداوت و قساوت قابل
ملاحظہ ہے (رجح) معاویہ نے حضرت امام حسن علیہ السلام کو زہر دلاکر شہید
کرایا اور جعدہ سے وعدہ کیا کہ اگر تو زہر دیکر ہلاک کرے گی تو ہزار درہم دونگا
اور یزید سے شادی کردونگا جب اوسنے زہر دیکر حضرت امام حسن علیہ السلام کو
شہید کیا تو روپیہ بھیجدئے اور کہا کہ یزید مجکو بہت محبوب ہے اور جان اوسکی
عزیز ہے تجھ قتالہ خونخوارہ مکارہ غدارہ کے حوالہ نکرونگا چنانچہ سبط ابن جوزی
نے تذکرہ خواص الامہ مین بیان کیا ہے قال الشعبی نما دس الیہا ای جعدۃ
معاویۃ فقال سمی الحسن علیہ السلام وازوجک یزید واعطیک مایۃ
الف درہم فلما مات الحسن علیہ السلام فبعثت الی معاویۃ تطلب انجاز
وعدہ فبعث الیہا بالمال وقال انی احب یزید وارجو حیاتہ ولولا ذلک
لزوجتک ایاہ اور اس امر کا اعتراف تہذیب الکمال و تہذیب التہذیب ذہبی و
ربیع الابرار زمخشری وغیرہ مین موجود ہے پس یہ عدالت و اجتہاد معاویہ
قابل ملاحظہ ارباب عقول زاکیہ ہے (رلک) علاوہ یہ ہے کہ جب خبر وفات
سبط سرور کائنات یعنے امام حسن علیہ السلام کے معاویہ و اہل شام کے گوش
زد ہوئے تو بسبب سرور شادمانی اور حصول کامرانی کے سجدہ شکر کیا اور غلغلہ تکبیر بلند کیا

چنانچہ مفتاح النجا مین کتاب خمیس و دیار بکری سے نقل کیا ہے لما بلغ معاویہ موت الحسن ع
رضی اللہ عنہ کبر و کبر اہل الشام لذلک التکبیر فقالت فاختہ بنت قریظہ لمعاویہ
اقر اللہ عینک ما الذی کبرت لاجلہ فقال مات الحسن علیہ السلام فقالت اعلی
موت ابن فاطمہ علیہ السلام تکبر فقال ما کبرت شماتۃ ولکن استراح قلبی قول لا
یکون الشماتۃ الا باستراحۃ القلب ولا یستریح بموت احد الا قلب الشامت وحکی
الزبیر بن بکار قد جاء الخبر الی معاویہ بموت الحسن ابن علی ع رضی اللہ عنہما فسجد شکرا
للہ تعالے وبان السرور فی وجہہ اور حال استبشار و سرور و تکبیر جمع کثیر کا علمائے با توقیر
اہل سنت نے تحریر کیا ہے ملاحظہ ہو تاریخ خمیس و ربیع الابرار زمخشری وغیرہ فاعتبروا یا
اولی الابصار (کہ) طرفہ یہ ہے کہ ام المومنین عائشہ مجتہدہ مکرمہ اہل سنت نے
حضرت امیر علیہ السلام خلیفہ سید الانام سے قتال کیا بیس ہزار صحابہ و تابعین کا گلا کٹوا دیا
جنازہ حضرت امام حسن علیہ السلام سبط خیر الانام کو تیرباران کیا لیکن یہ سب محمول
خطائے اجتہادی پر فرمایا گیا ایسے جناب معظمہ مکرمہ کو حضرت معاویہ نے کس تدبیر سے
قتل فرمایا اجتہاد اسکو کہتے ہین تاریخ حبیب السیر مین لکھا ہے در تاریخ حافظ ابرو ربیع
الابرار و کامل السقیفہ منقول است کہ در سنہ ثمان و خمسین من الہجرہ معاویہ بن سفیان جہت بیعت
پسر لعین خود بمدینہ رفتہ امام حسین علیہ السلام و عبد الرحمن بن ابی بکر و عبد اللہ بن زبیر را برنجانید
عائشہ زبان ملامت و اعتراض بروے بکشاد معاویہ در خانہ خویش چاہے کندہ سر آنرا بخاشاک
پوشیدہ کرسی ابنوس بر آن نہاد آن گاہ عائشہ را بضیافت طلبداشت و بر آن کرسی نشاند تا در
آن چاہ بیفتاد و معاویہ آن چاہ را باہک مضبوط نمودہ از مدینہ بمکہ رفت انتہی پس یہ اجتہاد
معاویہ صحابی نسبت مجتہدہ معظمہ مکرمہ کی قابل دید لائق شنید ہے (کو ) علامہ سیوطی عالم
اہل سنت نے کتاب الاوائل مین اوصاف معاویہ مین لکھا ہے ۔ ہو اول من رکب
بین الصفا والمروہ واول من اظہر لہ البینۃ الغناء واول من اکل الطین واباحہ

وکان علی منبر رسول اللہ صلعم استدعی یاخذ البیعۃ لیزید فاخرجت عائشہ راسہا من الحجرۃ فقالت صہ صہ هل استدعی الشیوخ لبنیھم البیعۃ قال لا قالت فبمن تقتدی انت فخجل ونزل عن المنبر وبنی لھا حفرۃ فوقعت فیھا وماتت یعنے معاویہ اول وہ شخص ہے کہ جو درمیان صفا ومروہ کے سوار ہوکر مراسم حج بجالایا اور اول وہ شخص ہے کہ جسنے ظاہر بظاہر نبیدہ کو پیا اور غنا کو سنا اور اول وہ شخص ہے کہ سٹی کھانا روا رکھا اور منبر رسول خدا صلعم پر جاکر واسطے یزید کے جانشینی پر بیعت لے پس عائشہ نے اپنے حجرہ سے سر نکال کر کہا کہ چپ رہ چپ رہ کیا شیوخ ثلثہ نے بھی اپنے فرزندون کے واسطے بیعت لی تھی معاویہ نے کہا نہین عائشہ نے کہا پھر کسکی تقلید کرتا ہے یہ سنکر معاویہ نادم وخجل ہوا منبر سے نازل ہوا لیکن ایک حفرہ بی بی عائشہ کے واسطے کہودا جس مین بی بی عائشہ گرکر مر گئین سبحان اللہ کیا کیا اوصاف حمیدہ امیر معاویہ مجتہد طائفہ سینہ مین موجود ہین اور پھر صحابی عادل اور افضل مجتہدان فاضل بلکہ بعضون کے نزدیک خلیفہ کامل ہین فاعتبروا یا اولے الالباب (کن)

استیعاب عبد البر مین لکھا ہے کہ قبل ولیعہدی یزید کی ایک دن معاویہ نے کہا کہ اے اہل شام سن میرا زیادہ ہوا اور اجل میری قریب پہونچی مین چاہتا ہون کہ کسی شخص کو مقرر کرون تاکہ نظم ونسق مہام سلطنت رتق وفتق امور مملکت کرے سب نے بالاتفاق عبد الرحمان بن خالد بن ولید کو پسند کیا یہ امر معاویہ کو نہایت شاق وناگوار ہوا اتفاقا عبد الرحمن بیمار ہوا پس معاویہ نے ایک طبیب یہودی کو حکم دیا اوسنے دوا مین سم قاتل زہر ہلاہل پلاکر ہلاک کیا (کح) اجتہاد معاویہ ملاحظہ ہو کہ قبور شہدائے احد پر نہر جاری کی جب پائے مبارک حضرت حمزہ سید الشہدا تک پانی پہونچا تو خون تازہ جاری ہوا اور اجسام دیگر شہدائے احد نمایاں ہوئے چنانچہ شرح الصدور علامہ سیوطی وصفوۃ الصفوہ مین بالتصریح مذکور ہے (کط) یہ بھی قابل سماع ارباب سماع ہے کہ

جناب معاویہ نے صرف شرب نبیذ پر قناعت نہین فرمائی ہے بلکہ شراب بھی پیتے
اور پلاتے تھے چنانچہ مسند احمد بن حنبل مین عبد اللہ بن بریدہ سے روایت ہے
کہ مین اپنے باپ کے ساتھ معاویہ پاس گیا بعد کہانا کہانے کے شراب پی اور مجھ
بھی اشارہ می نوشی فرمایا مین نے کہا کہ جب سے رسول مختار نے شراب حرام فرمائی
مین نے کبھی نہین نوش کی (ل) استیعاب مین قصہ قتل حجر صحابی کا مذکور ہے کہ
کس سختی سے اونکو شہید کیا اور عائشہ نے بھی نسبت اس امر شنیع کی اوسکو نہایت ملامت
کی حالانکہ حجر صحابی فریقین کے نزدیک جلیل القدر اور افاضل صحابہ کرام سے تھے اور
اونکے رفقا سب مومنین تھے لیکن اجتہاد معاویہ قابل ملاحظہ ہے کنز العمال مین
ابی اسود سے روایت ہے کہ عائشہ نے معاویہ سے کہا کہ حجر صحابی کو مع اصحاب
اوسکے کیون قتل کیا معاویہ نے کہا قتل اوسکا موجب صلاح حال عباد اور بقا اوسکا
باعث فتنہ و فساد تھا عائشہ نے کہا جناب رسول خدا صلعم نے فرمایا ہے سیقتل
بعذراء ناس یغضب اللہ علیھم و اھل السماء (لام) لیلۃ الھریر مین بروایت
کتاب فتوح چھتیس ہزار صحابہ و تابعین لشکر حضرت امیر علیہ السلام و معاویہ باغی مین
قتل ہوئے اور کتاب عقد جلد ۲ ص ۲۸۹ مین ابو بکر بن ابی شیبہ سے روایت ہے کہ صفین
مین ستر ہزار مسلمان قتل ہوئے پچاس ہزار اہل شام اور بیس ہزار اہل عراق پس بموجب آیہ وافی
ہدایہ و من یقتل مومنا متعمدا فجزاءہ جہنم خون شہدا ے بیگناہ تمام برگردن اوست
(لب) لطیفہ ہے کہ گردن معاویہ مین وقت موت کے صلیب عیسائی لٹکائے
گئے تھے چنانچہ محاضرات راغب اصفہانی مین مذکور ہے کہ ایک طبیب نصرانی نے
معاویہ سے کہا کہ میرے پاس ایک تعویذ ہے جو ہر مرض کی دوا ہر درد کی شفا ہے
یہ سنکر معاویہ نے بہت خوشی سے وہ تعویذ پہن لیا جب طبیب آیا تو اوسنے کہا کہ
آج یہہ مرجاوے گا چنانچہ اوسی شب مرگیا لوگون نے پوچھا اوسنے کہا کہ حضرت

امیر المومنین علیہ السلام سنے فرمایا تھا کہ لا یموت معاویہ حتے یعلق فی عنقہ صلیبا چنانچہ جو تعویذ اوسکے گردن مین لٹکایا گیا ہے اوسیمین صلیب علیسوی ہے (لمح) طرفہ یہ ہے کہ معاویہ نے وقت موت بھی اپنے فرزند ولیعہد ارجمند کو وصیت فرمائی کہ اہل مدینہ کا تدارک مسلم بن عقبہ کی ذریعہ سے کرنا جیسا کہ وفاء الوفا وغیرہ مین تحریر ہے اور جذب القلوب مین لکھا ہے کہ یزید بر مسرف آمد دید کہ بعلت فالج گرفتار است گفت اگر ضعف مرض نمی بود حاکم و والی این امر ترا می ساختم امیر المومنین معاویہ در مرض موت وصیت نمود کہ اگر از جہت حجاز ترا واقعہ پیش آید علاج آن از مسلم بن عقبہ جوئی مسرف برخواست و گفت سوگند بخدا یا امیر المومنین اگر دیگرے راغیر از من متولی این امر سازی حریف اہل مدینہ درین کار ہیچکس غیر از من نتواند بود من خوابی دیدہ ام کہ درخت غرقد باشاخہائے خود در انتقام عثمان بن عفان بفریاد است میگوید کہ بر آمد اینکار بردست مسرف است کتاب وفاء الوفا مین لکھا ہے وعن المدائنی عن شیخ من اہل المدینۃ قال سئلت الزہری کم کانت القتلی یوم الحرۃ قال سبعمائۃ من وجوہ الناس قریش والانصار والمہاجرین ومن وجوہ الموالی ومن لا یعرف من عبد وحر وامراۃ عشرۃ الاف لثلاث بقین من ذیحجہ سنہ ثلث وستین من الہجرۃ بعد اوسکے پھر لکھا ہے وذکر المجد انہم سبوا الذریۃ واستباحوا الفروج وانہ کان لیقال لاولاد من النساء اللاتی حملن اولاد الحرۃ خلاصہ یہ ہے کہ اوس مسرف ناعاقبت اندیش نے اہل مدینہ طیبہ کو قتل عام کیا تعداد مقتولین بموجب روایت زہری سات سو آدمی اعیان اور رئیسان قریش و مہاجرین و انصار سے قتل ہوئے اور دس ہزار آدمی معہ غلام و آزاد و عورات قتل ہوئے اور اطفال کو اسیر کیا اور زنان اہل مدینہ کو لشکر شام پر حلال کیا چنانچہ اوس واقعہ مین جو حمل رہے اونکا نام اولاد حرہ رکھا گیا انتہی سبحان اللہ یہ اجماع امت کا نتیجہ ہوا کیسے کیسے خلیفہ انتخاب

کیئے گئے اور کیا کیا شنائع افعال قبائح اعمال ظہور مین لائے پھر عالمان انصاف
پسند نے فتوا جاری کیا کہ ولا تنفسخ البیعة بالفسق والفجور ولا ینعزل الامام
بالفسق والاغماء ولو کان فاسقا پس خوشا بحال اہل سنت کہ اونکے خلیفہ زمان امام
دوران فساق ہون فجار ہون جبار ہون تاہم کوئی خطا و قصور لغزش و فتور دین و ایمان
مین نہین ہے اور بدین جہت علمائے اہل سنت نے معاویہ و یزید کو خلفائے اثنا عشر
مین شمار کیا ہے چنانچہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ مین بعد ذکر مصالحہ امام حسن علیہ السلام
کے لکھا ہے فالحق ان ثبوت الخلافة لمعوية من حینئذ وانه بعد ذلك
خلیفہ حق واما مصدق اور یزید کو منجملہ خلفائے اثنا عشر کے لکھا ہے چنانچہ آیندہ
مذکور ہوگا فمن لم یجعل اللہ له نورا فما له من نور (لد) ہرگاہ واضح ہوا کہ اصحاب جنگ
جمل و صفین پیروان ام المومنین عائشہ و امیر معاویہ و طلحہ و زبیر نے جو عشرہ مبشرہ سے تھے
جناب امیر المومنین وصی سید المرسلین سے قتال و جدال کیا تو دو حال سے خالی نہین ہے
یا یہ کہ حضرت امیر علیہ السلام کو امام زمان و خلیفہ سید الانس و جان سمجھتے تھے یا نہین
اگر سمجھتے تھے تو دیدہ و دانستہ بغاوت اختیار کی اور بغاوت کے معنی بتصریح صاحب
نہایہ ظلم و خروج ہے طاعت امام سے چنانچہ حدیث عمار مین لکھا ہے تقتلك
الفئة الباغیة ہی الظالمة الخارجة عن طاعة الامام و اصل البغی مجاوزة
الحد اور صاحب فصل الخطاب نے لکھا ہے کان ابو محمد سهل بن عبد اللہ یقول
من انکر امامة السلطان فهو زندیق ومن دعاه السلطان فلم یجب فهو مبتدع
ومن اتاه من غیر دعوة فهو جاهل پس پیروان عائشہ و معاویہ زندیق تھے یا مبتدع
تھے یا جاہل تھے نہ مجتہد یا عادل علامہ شہرستانی کتاب ملل و نحل مین لکھتے ہین کل من
خرج علی الامام الحق الذی اتفقت الجماعة علیه یسمی خارجیا سواء کان الخروج
فی ایام الصحابة علی الائمة الراشدین او کان بعدهم علی التابعین لهم بالاحسان

دا لائمۃ فی کل زمان پس بنابرین فرقہ باغیہ طاغیہ خارج از اسلام و واجب القتل ہے اور اگر حضرت امیر علیہ السلام کو خلیفہ رسول مقبول نہ سمجھتے تھے تو بموجب حدیث متفق علیہ بین الفریقین من مات ولم یعرف امام زمانہ مات میتۃ جاہلیۃ جسقدر صحابہ وتابعین مقابل حضرت امیر المومنین علیہ السلام جنگ جمل یا صفین مین قتل ہوے یا بعد اسکے بھی حضرت سے منحرف ومخالف رہے وہ بحالت کفر وجاہلیت مرے اور اگر بعض اہل سنت قایل خلافت معاویہ ہوے ہین تو وہ بھی بعد صلح امام حسن علیہ السلام کے ہوے ہین کما مر عن الصواعق پس اس زمانہ تک منکرین امامت کافران واجب القتل مبتلاے موت جاہلیت تھے اور بروایت سنن نسائی عن عرفجۃ بن شریح الاشجعی قال رایت النبی علی المنبر یخطب لناس فقال ستکون من بعدی ہنات وہنات فمن رایتموہ فارق الجماعۃ او یرید تفرق امر امۃ محمد کائنا من کان فاقتلوہ فان ید اللہ علی الجماعۃ وان الشیطان مع من فارق الجماعۃ یرکض ثابت ہے کہ اصحاب جمل وصفین نے تفرقہ جماعت کیا کیونکہ بیعت حضرت امیر علیہ السلام بحسب مذاق اہل سنت باجماع مہاجرین وانصار ہو چکے تھے اور خلفاے راشدین مین اونکو خلیفہ چہارم سمجھتے ہین پس مفرقین جماعت واجب القتل تھے اور نہایہ ابن اثیر مین ہے ومنہ حدیث علی امرت بقتال الناکثین والقاسطین والمارقین النکث نقض العہد والاسم النکث بالکسر اراد بہم اصحاب وقعۃ الجمل لانہم کانوا بایعوہ ثم نقضوا بیعتہ وقاتلوہ واراد بالقاسطین اہل الشام وبالمارقین الخوارج پس بہرصورت خواہ منکر امامت ہون خواہ مفرق جماعت ہون خواہ ناکث بیعت ہون واجب القتل وصاحبان بدعت وزندیقان امت وگرفتاران موت جاہلیت تھے اور یہ عذر خون عثمان ناحق کیا کیونکہ دعوے خون عثمان اولیاے خون عثمان تو با امام زمانکو دعوے خون سزاوار ہے نہ اغیار واشرار کو اور نہ اجتہاد مقابل نص ومخالف امام جائز ہے

لما مر غیر مرۃ فافہم وتبصر وانتبہ وتذکر فہذہ تذکرۃ لمن ادکر فکرۃ لمن رفعتہ کیا وعبرۃ لمن اعتب اسبقہ

## توضیح فیہ تصریح وتفضیح

(۱) قال الزمخشری فی ربیع الابرار کان معاویہ یعزی الی اربعۃ مسافر بن ابی عمرو الی عمارۃ بن الولید والی العباس بن عبد المطلب والی الصباح مغنی کان لعمارۃ بن الولید قالوا کان ابوسفیان ذمیما قصیرا وکان الصباح شابا وسیما فدعتہ ہند الی نفسہا فغشیہا وقالوا ان عتبۃ ابن ابی سفیان من الصباح ایضا یعنے معاویہ چار شخصون کی طرف منسوب کیا جاتا ہے مسافر بن ابی عمرو عمارہ بن ولید وعباس بن عبد المطلب وصباح مغنی عمارہ بن ولید کہتے ہین کہ ابوسفیان بد صورت وکوتاہ قامت تھا اور صباح مغنی خوبصورت جسیم القامت تھا ہند نے اوس سے لگاوٹ کر کے معاشرت کی کہتے ہین کہ عتبہ بن ابی سفیان بھی صباح مغنی سے تھا (۲) فاضل معتزلی ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ حضرت عقیل آخر مین نابینا ہوگئے تھے ایکدن معاویہ کے پاس آئے پوچھا کہ تمہارے پہلو مین کون ہے معاویہ نے کہا عمرو بن عاص ہے حضرت عقیل نے کہا یہ وہی ہے کہ جس پر چھ شخصون نے دعوے کیا اور قصاب قریش سب پر غالب ہوا اور کون ہے معاویہ نے کہا ضحاک بن قیس حضرت عقیل نے کہا اما واللہ لقد کان ابوہ جید الاخذ لعسب التیوس یعنے قسم بخدا باپ اسکا کرایہ پر امین والا تھا بیند ہون کے جفتی کا اور کون ہے معاویہ نے ابو موسے اشعری حضرت عقیل نے کہا یہ پسر مراقہ ہے معاویہ نے کہا مجکو کیا کہتے ہو حضرت عقیل نے کہا پس اب کہا ذکر جانے دو معاویہ نے کہا ضرور کہو حضرت عقیل نے کہا تم حمامہ کو جانتے ہو معاویہ نے کہا حمامہ کون ہے حضرت عقیل نے پس اسقدر ہین نے کہدیا پھر کہکر چلے گئے معاویہ نے واقف کاران انساب سے دریافت کیا ایک شخص نے کہا کہ ہین ملے تو کہول معاویہ نے کہا اچھا بیا نکرا دو سنے

کہا حمامہ تمہاری دادی یعنے مادر ابی سفیان زمان جاہلیت مین آوارہ و بدکار مشہور تھے
فقال معاویہ لجلسایہ قد ساویتکم و زدت علیکم یعنے معاویہ نے اپنی مصاحبون سے
کہا کہ ہم تم برابر ہو گئے بلکہ زیادہ ہو گئے (۳۰) زہر الربیع مین لکھا ہے کہ بعد وفات
ہارون الرشید کے اونکے صاحبزادہ بلند اقبال امین نے اپنی عمہ معظمہ مسمی محسنہ سے
زنا کیا وہ سمجھا تھا کہ باکرہ ہین مگر ثیبہ پائی گئین پوچھا کہ یہ کیا سبب ہے اونھون نے فرمایا
کہ تمہارے باپ ہارون رشید نے کوئی باکرہ عورت بغداد مین چھوڑی ہے جو ہمکو چھوڑتے
وقد سبقہ بھذہ الفضیلۃ یزید بن معاویہ بالنسبۃ ابی عمتہ وانہا اعتذرت
بمعاویہ وانہ افتض بکارتہا اور اگر اس سے بالاتر نظر ثانی کیجاوے تو اون کے
ماقبل زیادہ تر شرف حسب و نسب لاثانی معلوم ہوتا ہے قال الشاعر الماہر ھمہ من
جدتہ خالہ ووالدہ + وامہ اختہ وعمتہ + اجدران یبغض الوصی وان یجحد
یوم الغدیر بیعتہ (۳۱) ایکدن معاویہ نے کہا ایہا الناس حق تعالے نے قریش کو تین
بزرگیون کے ساتھ یاد کیا چنانچہ فرمایا ہے وانذر عشیرتک الاقربین اور ہم عشیرہ
اقربین ہین اور فرمایا ہے وانہ لذکر لک ولقومک اور ہم اونکی قوم ہین اور فرمایا ہے
لایلاف قریش ایلافہم اور ہم قریش ہین یہ سنکر ایک انصاری نے جواب دیا کہ حق تعالے
فرماتا ہے وکذب بہ قومک اور تم قوم پیغمبر ہو اور فرمایا ہے ولما ضرب ابن مریم
مثلا اذا قومک منہ یصدون اور تم قوم پیغمبر ہو اور حق تعالے فرماتا ہے قال
الرسول یا رب ان قومی اتخذوا ھذا القرآن مھجورا اور تم قوم پیغمبر ہو بس یہ تین جواب
فضیلت کے ہین اور اگر زیادہ بیان کرو تو زیادہ جواب ملو (ت۵) ابن ابی الحدید لکھا ہے
ایکدن معاویہ نے حضرت عقیل سے کہا کہ تمہارے چچا ابولہب آتش مین کہان ہین اونھون
نے جواب دیا کہ جاکر دیکھو کہ تمہاری پھوپھی حمالۃ الحطب کو بطور فرش بچھائے اوس پر

ے کتاب العقد جلد ۲ ص ۱۳۳ مین بھی یہ روایت ہے ۱۲ منہ

بیٹے ہین پھر دیکھو کہ کسکا بدتر حال ہے نانا کا یا مننکوحہ کا لکھا ہے کہ ابولہب کی بی بی ام جمیل بنت حرب پھوپھی معاویہ کی تھی (٦) مشہور ہے کہ ایک دن معاویہ نے حضرت عقیل سے کہا کہ تم بنی ہاشم کسقدر پر شہوت و زنکہ باز ہو حضرت عقیل نے کہا کہ شہوتکی دو حصہ منقسم ہوئے نصف بنی ہاشم کی مردون کو دیا گیا اور نصف بنی امیہ کی عورتونکو دیا گیا ہمارے مرد پر شہوت ہین تمھاری عورتین پر شہوت ہین (٧) ایک دن معاویہ نے حضرت عقیل سے کہا کہ یہ ہمارے پاس ہین اس سے معلوم ہوا کہ اپنے بھائی علی بن ابی طالب سے بہتر جانتے ہین حضرت عقیل نے فرمایا کہ امور دین مین ہم اپنے بھائی کو بہتر جانتے ہین امور دنیا مین تمکو بہتر جانتے ہین (٨) ایک دن معاویہ نے کہا کہ عقیل ہمارے ساتھ ہین یہ دلیل ہے اس امر کی کہ ہم حق پر ہین حضرت عقیل نے کہا کہ جنگ بدر مین بھی ہم تمھارے ساتھ تھے وہ دن بھی یاد کر دیجئے دلیل حق کی نہ ہے (٩) صاحب زہر الربیع نے لکھا ہے کہ معاویہ نے بیان کیا کہ ایک دن خدمت جناب رسالتمآب مین حاضر تھا کہ علقمہ بن وائل وارد ہوا حضرت نے فرمایا کہ اے معاویہ علقمہ کو لیجا کر واسطے ضیافت کے فلان شخص کے مکان مین فروکش کرا اور وہ مکان مسجد نبوی سے بہت دور تھا پس علقمہ ناقہ پر سوار ہوا اور مین پیادہ چلا اور پا برہنہ تھا اور ہوا گرم تمازت آفتاب سے زمین تفتان تھی مین نے کہا کہ اے علقمہ مجکو اپنے خواصی مین بٹھا لو علقمہ نے کہا تو اکابر و عمائد کی خواصی کے قابل نہین ہے مین نے کہا مین معاویہ بن ابی سفیان ہون علقمہ نے کہا کہ مین سن چکا ہون مین نے کہا کہ تم تو سوار ہو تمھاری نعلین بیکار

ف١ فی کتاب العقد ص ١٣٣ جلد ٢ ۔ قال کر لونا ما بین الشبق فے رجالکم = یا بنی ہاشم قال لکنہ فی نسائکم ابین یا بنی امیہ ١٢ منہ

ف٢ ایضاً ص ١٤٠ ۔ قال مروان ان فیکم یا بنی ہاشم خصلۃ سوء فقال الحسن علیہ السلام وما ہی قال الشبقۃ قال الحسن اجل نزعت الغلمۃ من نسائنا ووضعت فی رجالنا ونزعت الغلمۃ من رجالکم ووضعت فی نسائکم فما قام لاموبۃ احد ثم انتہی بقدر الحاجۃ ١٢ منہ

ف٣ کتاب عقد ج ٢ ص ١٣٣ ایضاً ۔

ہیں مجکو دیدو کہ میں بہن لوں علی سے کہا کہ تو اس قابل نہیں ہے پس یہیں اوسکی ارد لی میں
پیادہ پا و برہنہ پا اوس مکان تک گیا اور جسقدر ذلت اوسدن اوٹھائی کبھی نہ اوٹھائی تھی
(۱۰) حضرت عقیل نابینا ہو گئے تھے ایک دن معاویہ کے پاس آئے معاویہ نے
اپنے برابر تخت پر بٹھالیا بعد اوسکے معاویہ نے کہا کہ اے معاشر بنی ہاشم تمہاری آنکھوں پر
بہت زوال آتا ہے حضرت عقیل نے کہا کہ تم معاشر بنی امیہ کے چشمہاے بصیرت پر
بہت زوال آتا ہے (۱۱) وفی الاثران شریک بن الاعور - دخل علی معاویہ
وکان ذمیما فقال لہ معاویہ انک الذمیم والجمیل خیر من الذمیم وانک شریک
وما للہ شریک وان اباک الاعور والصحیح خیر من الاعور فکیف سدات قومک
یعنے شریک بن اعور سے معاویہ نے کہا تو بدصورت ہے اور خوبصورت بہتر ہے
بدصورت سے اور تو شریک ہے خدا کے واسطے کوی شریک نہین اور تیرا باپ
یک چشم ہے اور دو چشم والا بہتر ہے یک چشم سے پھر تو کیونکر سردار قوم ہوگیا فقال
انک معاویہ وما معاویۃ الا کلبۃ عوت فاستعوت کلابہا وانک لابن صخر
والسہل خیر من الصخر وانک لابن حرب والسلم خیر من الحرب وانک ابن
امیۃ وما امیۃ الا امۃ ذلت فصغرت فکیف صرت علینا امیر المومنینؑ
یعنے شریک نے جواب دیا کہ تو معاویہ ہے اور معاویہ کے معنی سگ مادہ ہین کہ
جو بھونکتی ہے اور اپنے ساتھ کتون کو بھونکاتی ہے اور تو پسر صخر ہے صخر بمعنی سنگ
ہے اور زمین ہموار بہتر ہے سنگ سے اور تو پسر حرب ہے اور حرب بمعنی جنگ و پیکار
ہے اور صلح و سلامتی بہتر ہے جنگ و پیکار سے اور تو پسر امیہ ہے اور امیہ تصغیر ہے
امۃ کے پس تو ہمپر امیر المومنین ہم کیونکر بن گیا - ثم خرج من عندہ وھو یقول
ایشتمنی معاویۃ ابن حرب ؛ وسیفی صارم ومعی لسانی (۱۲) ایکدن خطبہ میں
سنہ ۵۱ کتاب عقد ج ۲ ص ۱۴۳

معاویہ نے کہا کہ حق تعالے نے فرمایا ہے وان من شیٔ الا عندنا خزائنہ وما ننزلہ الا بقدر معلوم فعلام تلوموننی یعنے کوئی شے ایسی نہیں ہے کہ جسکا خزانہ ہمارے پاس نہیں ہے لیکن ہم اوسکو بعیز اندازہ نازل کرتے ہیں پس تم لوگ ہمکو کیون ملامت کرتے ہو یہ سنکر احنف نے کہا کہ ما لومک علی ما فی خزائن اللہ ولکنا علی ما انزل اللہ من خزائنہ وجعلتہ فی خزائنک وحلت بیننا وبینہ یعنے جو خزائن الٰہی مین ہے اوسپر ملامت نہین کرتے ہین بلکہ جو حق تعالے نے اپنے خزائن سے نازل کیا ہی اور تمنے اپنے خزائن مین داخل کیا ہے اور ہمارے اوسکے درمیان مین دخل وتصرف کو حائل کیا ہے اوسپر ملامت کرتے ہین (۱۳) کامل بہائی مین لکھا ہی کہ ایکدن معاویہ بن ابی سفیان سر منبر خطبہ فرماتے تھے بڑی زور شور سے گوز مارا لوگون کو اس سفاحت سے بہت تعجب ہوا معاویہ نے خطبہ قطع کر کے فرمایا الحمد اللہ الذی خلق ابداننا وجعل فیہا ریاحا وجعل خروجہا للنفس راحۃ فربما انفلتت فی غیر وقتہا فلا جناح علی من جاء منہ ذلک والسلام یعنے خدا نے ہمارے اجسام پیدا کیئے اور اون مین ریاح پیدا کیئے اور ریاح کا نکلنا راحت نفس قرار دیا پس کبھی کبھی ناوقت بھی نکل جاتی ہین پس کوئی قباحت نہین ہے جو کسیکا گوز نکل جاوے والسلام یہ سنکر صعصعہ اوٹھ کھڑے ہوے اور کہا کہ ان اللہ خلق ابداننا وجعل فیہا ریاحا وجعل خروجہا للنفس راحۃ لکن جعل ارسالہا فی الکنیف راحۃ وعلی المنابر بدعۃ وقباحۃ ثم قال قوموا یا اہل الشام فقد خرا امیرکم فلا صلوٰۃ لہ ولا لکم ثم توجہ الی المدینۃ یعنے صعصعہ نے کہا کہ حق تعالے نے ہمارے اجسام کو پیدا کیا اونمین ریاح کو پیدا کیا اور اون کا نکلنا راحت نفس بنایا لیکن بیت الخلا مین اخراج ریاح باعث راحت ہے اور سر منبر گوز مارنا بدعت وقباحت ہے اوٹھو اہل شام کہ تمہارے امیر نے پید کر دے نہ اوسکی نماز درست ہے نہ تمہاری یہ کہکر مدینہ کو چلے گئے (۱۴) سید نعمت اللہ جزائری نے لکھا ہے کہ جو واقعات صفین مین گذرے اور کشت وخون صحابہ وتابعین کا بسبب

معاویہ کے ہے واظہر من الشمس وابین من الامس ہے تا اینکہ حضرت امیر علیہ السلام اوسکا
کشت و خون حلال سمجھتے تھے اور معاویہ حضرت کا خون حلال و مباح سمجھتا تھا اور جب
اونمین سے دوسرے کے ہاتھ لگتا اوسکو قتل کر ڈالتا معہذا اوسکو امیر معاویہ و خال المومنین
کہتے ہین کیونکہ اوسکی بہن ام حبیبہ منجملہ ازواج نبی کے تھے لیکن محمد بن ابی بکر برادر ام المومنین
عائشہ کو خال المومنین نہین کہتے ہین حالانکہ ام المومنین عائشہ کو سب پر فضیلت دیتے
مین سبب اوسکا یہ ہے کہ محمد بن ابی بکر ربیب حضرت امیر المومنین علیہ السلام تھے اور مثل
فرزندون کے اونکو پرورش کیا اور بہت محبت فرماتے تھے بدین سبب اونکو رافضی
قرار دیا اور تفسیر آیہ یخرج المیت من الحی ہین محمد بن ابی بکر کو میت اور ابو بکر کو زندہ قرار
دیا انتہی (۱۵) مخالفین کہتے ہین کہ حضرت امیر علیہ السلام مجتہد مصیب تھے اونکو دو
اجر ملینگے اور معاویہ و عائشہ مجتہد خاطی تھے اونکو اجر واحد ملیگا پس نتیجہ یہ ہیکہ مقتولین
دونون طرف کے داخل بہشت ہونگے اوسکا جواب حضرت امیر علیہ السلام نے خود ارشاد
فرمایا ہی کہ طولبت بدم عثمان فظنوا ابنی منھو وحار بتنی عائشہ و معاویہ کا ننی
بعد قلیل وھم یقولون القاتل والمقتول فی جنۃ عالیہ ولنسوا ما قال اللہ تعالے
وکتبنا علیھم فیہا ان النفس بالنفس والعین بالعین والانف بالانف والاذن
بالاذن والسن بالسن والجروح قصاص و قولہ تعالے ومن یقتل مومنا متعمدا
فجزاءوہ جھنم خالدا فیہا پس مقابل نص قرآن اور مقابل امام زمان اجتہاد باطل ہے
(۱۶) حکایت ہے کہ عالم جلیل امیر نبیل ابو القاسم فندرسکی سے بادشاہ نے کہا کہ تم لعن
معاویہ کو کیون جائز جانتے ہو اونھون نے کہا کہ وقت التہاب آتش جنگ و جدال اور
اشتعال نائرہ حرب و قتال ایک لشکر کے افسر امیر المومنین علی ہون دوسرے کے افسر معاویہ
ہون تو بادشاہ جمجاہ کس طرف ہونگے بادشاہ نے کہا امیر المومنین علی کی طرف ہونگا
امیر موصوف نے کہا کہ اگر معاویہ بقصد قتل امیر المومنین علی شمشیر کھینچ آوے اور حضرت

امیر علیہ السلام اگر حکم دین کہ قتل کرو تو آپ قتل کرینگے یا نہیں بادشاہ نے کہا بیشک
ہم اوسکو قتل کرینگے اور ضرب شمشیر سے سر اوسکا جدا کر دینگے امیر موصوف نے کہا خدا
بادشاہ کی عزت و اقبال بلند کرے جبکہ قتل واجب ہوا تو لعن اوسپر کیونکر نہ جائز ہوا پس
بادشاہ متبسم ہو کر ساکت ہو گیا (۱۷) اکثر علماے اہل سنت نے لکھا ہے کہ معاویہ اور
ابو سفیان باپ اوسکا مولفۃ القلوب سے تھا ابن عبد البر نے استیعاب مین لکھا ہے معاویہ
و ابوہ من المولفۃ قلوبہم (۱۸) ابن اثیر علامہ اہل سنت نے جامع الاصول مین روایت
کی ہے کہ معاویہ آخر عمر مین کہتا تھا لیتنی کنت رجلا من قریش بذی طوی ولم ال
من ھذا الامر شیئا افسوس و تحسر بھی فرماتے تھے اور پھر یزید فرزند رشید کو بھی خلیفہ
بنا گئے (۱۹) ابن ابی الحدید و بیہقی وغیرہ نے روایت کی ہے انہ رای رسول اللہ
ابا سفیان مقبلا علی حمار و معاویہ ابنہ یقودہ واخوہ یسوقہ فقال لعن اللہ الراکب
والقائد والسائق (۲۰) اب حسن اسلام و حسن اعتقاد معاویہ ملاحظہ ہو کہ ابن اثیر نے
جامع الاصول مین روایت کی ہے کہ معاویہ نے ظروف نقرئی و طلائی وزن سے زائد قیمت پر
فروخت کیے ابو دردا صحابی نے کہا مین نے سنا ہے جناب رسالتمآب صلعم کو ممانعت
فرماتے تھے معاویہ نے کہا کہ میری راے مین کچھ قباحت نہین ہے ابو دردا نے
کہا کہ من عذیری من معاویہ اخبرہ عن رسول اللہ وھو یخبرنی عن رایہ لا
اسکنک بارض انت بھا یعنے اب کون شخص ایسا ہے کہ معذور رکھے معاویہ
کیونکہ ہم حدیث رسول بیان کرتے ہین اور وہ اپنی راے اور اجتہاد ظاہر کرتا ہے
اب جس سرزمین پر تو ہوگا کبھی وہان نہ رہونگا بعد اوسکے عمر بن خطاب سے جاکر
یہ حال بیان کیا اونھون نے کہا لا تبیع ذلک الا مثلا بمثل و وزنا بوزن لیکن
کچھ مواخذہ گستاخی و بیباکی نفرمایا و نعم ما قیل وزیرے چنین شہریارے چنان
(۲۱) بیہقی نے جو اعظم محدثین اہل سنت کے ہین سنن مین سعید بن جبیر سے روایت کی ہے

کہ ابن عباس نے عرفہ مین پوچھا کہ اے سعید کیا سبب ہے کہ لوگون کو تلبیہ کرتے نہین سنتا
سعید نے کہا کہ بسبب خوف معاویہ کے پس ابن عباس اپنے خیمہ سے باہر نکلے اور باواز
بلند کہا لبیک اللھم لبیک وان رغم انف معاویہ اللھم العنھم فقد ترکوا السنۃ
من بغض علی اس سے ثابت ہے کہ معاویہ نے محض بغض حضرت امیر علیہ السلام سے
سنت تلبیہ کی ممانعت کی تھی (۲۲) بغوی نے تفسیر سورہ کہف مین لکھا ہے کہ معاویہ
جنگ روم مین بمقام کہف پونچا تو کہا کہ اگر غار کہف منکشف کیا جاوے تو اونکا حال
ہم دیکھین ابن عباس نے کہا کہ حق تعالے نے اپنے پیغمبر کو ممانعت کی تھی پس تجکو جائز
نہین ہے اور آیہ لو اطلعت علیھم لولیت منھم فرارا پڑہی لیکن معاویہ نے کچھ اعتنا
نہ کی اور کچھ لوگ بھیجے کہ داخل کہف ہو کر حال بیان کرین پس وہ داخل کہف ہوے
تو ایک باد سموم ایسے چلے کہ جلکر خاک ہو گئے (۲۳) حدیث مشہور اہل سنت یہ ہے
کہ لا تجتمع امتی علی الضلال اب یہان قابل غور ہے کہ اجماع کل امت حضرت
امیر علیہ السلام پر نہین ہوا کیونکہ ناکثین بیعت بحسب تصریح حبیب السیر تیس ہزار تھے
جنکے افسر طلحہ و زبیر و عائشہ ام المومنین تھین و مارقین بھی چند ہزار تھے اور قاسطین
لشکری معاویہ ہزاران ہزار بیحد و بیشمار تھے اور سب فرقون مین صحابہ و تابعین
و مہاجر و انصار شریک و مددگار تھے پس اجماع کل امت خلافت حضرت شاہ ولایت
پر صادق نہین آتا ہے اس صورت مین خلیفہ چہارم نہ ٹھہرے حالانکہ خلافت جناب
ولایت مآب باتفاق فریقین صحیح ہے پس معنے صحیح حدیث مذکور کی یہ ہین کہ جمیع
امت ضلالت پر اجماع نکرے گی بلکہ کوی نہ کوی اوس مین حق پر ضرور ہوگا اور تفسیر
اوسکی حدیث صحیح مین موجود ہے ستفرق امتی علی ثلثۃ و سبعین فرقۃ کلھا
فی النار الا واحدۃ اور توضیح اس حدیث کی کہ کون فرقہ ضلالت پر ہوگا یہ ہے
کہ انی تارک فیکم الثقلین کتاب اللہ و عترتی اہل بیتی ما ان تمسکتم بھما لم تضلوا

بعدی پس تمسکان قرآن و اہل بیت کے واسطے فرمایا ہے کہ لن تضلوا بعدی نہ قالوا حسبنا کتاب اللہ کے واسطے اور وہی مراد لاتجتمع امتی علی الضلال مین ہے اور پھر تصریح فرقہ ناجی کے یہ ہے کہ مثل اہل بیتی کمثل سفینۃ نوح ع من رکبھا نجی ومن تخلف عنہا غرق وھوی اور اسیواسطے عمار سے ارشاد نبوی صادر ہوا ہے کہ یا عمار ان سلک الناس کلھم وادیا فاسلک وادیا سلک فیہ علی وخل الناس طراً اور بدین سبب حضرت شاہ ولایت علیہ السلام نے معنی جماعت مین فرمایا ہے فاما اہل الجماعۃ فانا ومن اتبعنی وان قلوا ذلک الحق عن امر اللہ ورسولہ واما اہل الفرقہ فالمخالفون لی ومن اتبعنی وان کثروا پس اب اجماع سقیفہ محل نظر ہے ھذا فانہ تقریر جلیل بطرز رشید سدید کما مر غیر مرۃ فافھم وتبصر واعتبر وتذکر فھذہ تذکرۃ لاولی الالباب (فقرہ ۲۰۲) بلی واللہ لقد سمعوھا ووعوھا ولکنھم احلولت الدنیا فی اعینھم وراقھم زبرجھا تشریح بعض نسخ مین ہے احلولت الدنیا وبعض مین ہے حلیت الدنیا صاحب صراح نے لکھا ہے حلو بالضم شیرین وحلا واحلولی بمعنی ولم یجی علی افعوعل متعدیا الا ھذا الحرف وحرف آخر وھی اعرودیت الفرس وحلیتہ السیف آرایش شمشیر وحلی پیرایہ گردن زن وحلی یعنی اذا اعجبات اور صاحب نہایہ لغت نے لکھا ہے فی حدیث علی لکنھم حلیت الدنیا فی اعینھم یقال حلی الشئ بعینی یحلی اذا استحستہ وحلا الشئ بعنی یحلو بہر حال مراد یہ ہے کہ لزائذ دنیا فانی وحظوظ ملاذ نفسانی اونکے کام جان مین نہایت شیرین ومرغوب اور آرایش وزیبایش دنیا اونکی چشم ظاہر بین مین خوشنما ومحبوب اور منظور ومطلوب معلوم ہوئے وراق یروق روقا بمعنی خوش آمدن وزبرج بمعنی آرایش۔ قال ابن اثیر فی النہایہ وفی حدیث علی راقھم زبرجھا الزبرج الزینۃ والذھب

توضیح فیہ تصریح صریح

حاصل کلام صدق نظام یہ ہے کہ ہان قسم بخدا بہ تحقیق کہ اوس آیہ وافی ہدایہ کو بگوش
و ہوش سنا ہے اور خوب یاد ہے لذات فانی شہوات نفسانی پر شیفتہ زیب و زینت دنیا
فانی زخارف بکائید شیطانی پر فریفتہ ہو گئے محبت زخارف دنیا و لذات دنیائی بادہ غفلت
سے مدہوش اور خمار جہالت سے دین و دنیا فراموش کر دیا اگر یہ آیہ وافی ہدایہ نہ سنے ہوتا
تو یہ عذر ہوتا کہ حکم جناب احدیت سے ناواقف اور مرضی جناب صمدیت سے غیر عارف
ہین لیکن جبکہ حضرت نے قسم فرما کر ارشاد کیا کہ قسم بخدا کہ اون لوگون نے اسی آیہ کریمہ
کو سنا ہے اور یاد ہے لیکن محبت دنیا و طمع زخارف دنیائی اونکو ایسا مست و مدہوش
کر دیا کہ احکام الہی و شریعت رسالت پناہی کو ترک کر دیا حق تعالے فرماتا ہے تلك
الدار الاخرة نجعلها للذين لا يريدون علوا فی الارض ولا فسادا والعاقبة
للمتقين یعنے دار آخرت ہمنے مخصوص کیا ہے اون لوگون کے واسطے کہ جو سرکشی
و تمرد و طغیان کے طالب نہین ہین اور تعلی و ترقی دنیوی کی راغب نہین ہین کبر و غرور
فساد و شرور سے برکنار معاصی و مناہی سے پرہیزگار ہین تو اب کوئی عذر ناواقفیت
یا غفلت باقی نرہا پس نتیجہ یہ ہے کہ جو ایسا کرتے ہین جیسا کہ ناکثین و مارقین و قاسطین نے
کیا تو اونکے واسطے نہ حسن عاقبت نہ خیریت آخرت ہے صاحب مدارک التنزیل نے
تفسیر کی ہے کہ علوا فی الارض ای بغیا و ظلما ولا فسادا ای عملا بالمعاصی و قتل
النفس و دعاء الی عبادة غیر اللہ پس ملاحظہ ہو کہ اس مصداق آیہ مین ناکثین و مارقین
و قاسطین داخل ہو گئے کیونکہ بسبب مخالفت و مقاتلت حضرت امام علیہ السلام کی بغاوت
و ظلم اور تکبر و ترفع بھی اختیار کیا اور ارتکاب معاصی و اثام اور قتل نفوس انام اور طاعت
حکام لئام کو بھی اختیار کیا فلہذا حضرت امام علیہ السلام نے باشعار تمام و حسن کلام فرقہ
ہائے ثلثہ کو مصداق صفات مرقومہ آیہ وافی ہدایہ قرار دیا اور پھر اونکا عذر لاعلمی
و جہالت و غفلت بھی برطرف فرما دیا کہ ہان یہ حکم سنا ہے اور وہ لوگ جاہل نہین ہین

اور خوب یاد رہے وہ لوگ اس سے ہی یا غافل نہیں ہیں مگر بمصداق حب الشی یعمی و یصم
اونکے چشم و گوش عقل و ہوش کو حب دنیا نے اعمی و اصم کر دیا ہے جو کہ شرح ذمائم
محبت دنیائے غدارہ و قبائح زخارف نفس امارہ و مکاید عجوزہ مکارہ موجب
اطناب مخل و بسط ممل ہے کلام علامہ غزالی امام اہل سنت قابل تحریر مقام ہے
قال فی سر العالمین ولکن اسفرت الحجة وجهها واجمعت الجماهیر علی متن الحدیث
فی یوم غدیر خم باتفاق الجمیع وهو یقول من کنت مولاه فعلی مولاه فقال عمر بن
الخطاب بخ بخ لک یا ابا الحسن اصبحت مولای ومولا کل مومن ومومنة
فهذا تسلیم ورضا وتحکیم ثم بعد هذا غلب الهوی لحب الریاسة وحمل عمود
الخلافة وعقود البنود وخفقان الهواء فی قعقعة الرایات واشتباک ازدحام
الخیول وفتح الامصار سقاهم کاس الهوی فحملهم علی الخلافة فعادوا الی الخلاف
الاول فنبذوه وراء ظهورهم فاشتروا به ثمنا قلیلا فبئس ما یشترون یعنی
دلیل روشن اور دست آویز مبرہن یہ ہے کہ جمہور انام نے اجماع کیا ہے کہ غدیر خم میں جناب رسالتمآب
نے فرمایا من کنت مولاہ فعلی مولاہ اور عمر بن خطاب نے کہا مبارک مبارک اے ابوالحسن تم ہمارے
مولا ہوا اور ہر مومن و مومنہ کے مولا ہو پس یہ کلمہ رضا و تسلیم اور انقیاد و تحکیم کا ہے لیکن بعد اسکے پھر ہوا
و ہوس نفسانی اور محبت سلطنت و جہانبانی غالب ہوئی اور طمع نفسانی زخارف فانی پر ابر غرب
ہوئی پرچم ہائے رنگین کا علمہائے زرنگار کا ہوا میں لہرانا ہجوم سپاہ کے سکر فتار ازدحام اعوان و انصار کا نظر
آنا لذت شادمانی و کشورستانی حلاوت فرمانروائی و حکم انکا حاصل ہونا پسند آیا پس بسبب غلبہ ہوا و ہوس
کے خلافت رسول کو لیلیا اور مثل زمان جاہلیت کے ضلالت پر مائل ہو گئی اور حکم خدا اور رسول سے روگردان ہو کر
غافل ہو گئی اور عوض عہد و پیمان روز غدیر کے ثمن قلیل و حقیر یعنی دنیا کے اعتبار روپی توقیر کو خرید کیا اور بہت برا کیا ۱۵

سلہ تاریخ بلاذری میں روایت ہے لما قتل الحسین بن علی کتب عبد الله بن عمر الی یزید بن معاویہ اما بعد فقد عظمت الرزیة وجلت المصیبة
وحدث فی الاسلام حدث عظیم ولا یوم کیوم الحسین فکتب الیه یزید اما بعد یا احمق فانا جئنا الی بیوت منجدة وفرش ممهدة ووسائد منضدة فقاتلنا عنها
فان یکن الحق لنا فعن حقنا قاتلنا وان کان الحق لغیرنا فابوک اول من سن هذا واستاثر بالحق علی اهله ۱۲ منہ

(فقرہ ۲) اما والذی فلق الحبۃ وبرأ النسمۃ لولا حضور الحاضر وقیام الحجۃ بوجود الناصر وما اخذ اللّٰہ علی العلماء ان لا یقاروا علی کظۃ ظالم ولا سغب مظلوم لالقیت حبلہا علی غاربہا ولسقیت آخرہا بکاس اولہا ولالفیتم دنیاکم ہذہ اہون عندی من عفطۃ عنز بید فجدوم

## توضیح فیہ تلخیص وتشریح

فلق یفلق فلقاً بمعنی شگافتن اور بعض علما نے تفسیر مین لکھا ہے فالق الحب والنوی والحبۃ ھی الحبۃ الخضراء یعنی دانہ ہاے گندم وانستہ خرما ودیگر حبوب مجمع البحرین مین ہے والحب ذو العصف والریحان الحب الحنطۃ والشعیر والعصف التبن والریحان ما یوکل منہ قولہ حب الحصید فسروا بالحنطۃ صاحب نہایہ نے لغت فلق مین لکھا ہے فی حدیث علی والذی فلق الحبۃ وبرأ النسمۃ وکثیراً ما کان یقسم بہا اور لغت نسم مین لکھا ہے فی حدیث علی والذی فلق الحبۃ وبرأ النسمۃ ای خلق ذات الروح وکثیراً ما کان یقول اذا اجتہد فی یمینہ پس معنی یہ ہوے کہ شگافتہ کیا دانہ کو جس سے انواع واقسام کے اشجار وازہار رنگا رنگ کے شگوفہ واثمار کو ہویدا کیا اور انسان کو حکمتہاے بوقلمون وصنعتہاے گوناگون سے پیدا کیا ابن اثیر جزری علامہ اہل سنت نے لکھا ہے کہ وہ حضرت اکثر اوقات حلف تاکیدی مین یہی الفاظ فرمایا کرتے تھے جبکہ اہتمام بلیغ منظور ہوتا تھا اور بعض شارحین فضلاے اہل سنت نے لکھا ہے کہ یہ کلام بلاغت نظام مشابہ ہے رد عجز علی الصدر کی یعنی جسطرح سے فاتحہ کلام کو حضرت نے شروع کیا تھا حرف تنبیہ اور حلف شرعی سے اور فرمایا تھا اما واللّٰہ اوسیطرح سے خاتمہ کلام کو حرف تنبیہ وحلف شرعی سے موکد فرمایا کہ اما والذی فلق الحبۃ و

برأ النسمة بعد اوسکے فرماتے ہین لولا حضور الحاضر حرف لولا واسطے امتناع ثانی
کے بنا بر وجود اول مثل لولا علی لھلک عمر یعنے امتناع ہلاکت عمر بوجود علی علیہ السلام
ہے اور قر یقر قرارا از باب ضرب بمعنی قرار گرفتن والمقارة المقاعلة منہ کظة
استلائی طعام ورنجانیدن واندوہگین گردن وقال العلامہ کمال الدین بن
میثم البحرانی النسمة الانسان وقد یستعمل فیما عداہ من الحیوان والمقارة
اقرار کل واحد صاحبہ علی الامر وتراضیھما بہ والکظة البطنة اور بمعنی
سغب گرسنگی ہے یتیم ذی مسغبة ای ذی مجاعة الحبل بمعنی رسن غارب
بمعنی کوہان شتر الفی یلفی الفاء از باب افعال بمعنی دریافتن قولہ تعالے القیا
فی جہنم کل جبار عنید عفطة من الشاة کالعطاس من الانسان
وقیل ھی الحبقة العنز ادہ بز ماده و خبر آن قال فی النہایة فی حدیث علی
ولکانت دنیاکم ھذہ اھون علی من عفطة عنز او ضرطة عنز پس حاصل کلام
بلاغت نظام امام علیہ السلام یہ ہے کہ آگاہ ہو قسم بجناب احدیت و حضرت صمدیت
عز اسمہ کہ جسنے اپنی حکمت کاملہ سے دانہ گندم وحبوب کو شگافتہ کرکے الوف اشجار
وازہار بصنوف ریاحین واثمار کو ہویدا کیا اور انسان کو اپنی قدرت کاملہ سے بانواع
صنعت وعجائب حکمت پیدا کیا اگر حجت کردگار برہان پروردگار قائم نہو جاتی
اس صورت سے کہ اصحاب آنحضرت مختار واسطے نصرت کے اور اعوان وانصار
واسطے بیعت کے حاضر ہوگئے اور سامان جہاد مہیا ہوگیا اور امر بالمعروف و
نہی عن المنکر کا اقتدار واختیار حاصل ہوگیا اور حق سبحانہ وتعالے نے عہد وپیمان
لے لیا ہے انبیا واوصیا وعلما سے یعنے واجب ولازم کیا ہے کہ جب تک
ظالمان لئام اور نفس پروران تیرہ انجام سے بذریعہ شمشیر خون آشام انتقام نہ
لیوین اور مظلومان خستہ احوال بیچارہ کان شکستہ بال درماندگان ناچار مایوسان

والفکار کو سرور لطائف اطعام وانعام موائد الطاف واکرام کرین اور اونکے جراحات قلبیہ کا اندمال والتیام اور مہام عظام امت کا انصرام فرماتے ہین ایک لحظہ قرار و آرام نہ لیوین پس اگر یہ حجت خدا کے گردگار قائم واستوار نہوتے تو اس گروہ شقاوت پژوہ کے ایسے اطوار قبیحہ کردار ذمیمہ افعال شنیعہ اعمال فضیحہ ناپسند و ناگوار خلاف رضائے پروردگار مخالف شرع رسول مختار تھے کہ بسبب نفور و کراہت وانزجار رشتہ تعلقات حکومت سلسلہ نظام امارت کو شتر ناقہ خلافت پر ڈالکر شتر بے مہار کے مطلق العنان کر دیتا کہ جسکا جی چاہے اس ناقہ امارت پر سوار ہوکر پڑا پھرے اور جس کا سہ جہالت وجاہلیت اور ساغر صہبائے عیش و عشرت کے مینائے حب جاہ و دولت کو نوش کیا تھا اوسی مین بیہد مدہوش رہین لیکن حجت خدا قائم اور حق تعالے نے انبیا و اوصیا سے میثاق واثق عہد صادق لیا ہے تو ہم خلاف اوسکے کچھ نہین کر سکتے اور حضرت نے جو فرمایا ہے وما اخذ اللہ علی العلماء تو یہان اخذ بمعنی لزوم اور وجوب کے ہین چنانچہ حق تعالے فرماتا ہے الم یوخذ علیہم میثاق الکتاب ان لا یقولوا علی اللہ الا الحق اور حق تعالے فرماتا ہے واذ اخذ اللہ میثاق النبیین لما اتیتکم من کتاب وحکمۃ ثم جاءکم رسول مصدق لما معکم لتؤمنن بہ ولتنصرنہ قال ءاقررتم واخذتم علی ذلکم اصری قالوا اقررنا قال فاشہدوا وانا معکم من الشاہدین فمن تولے بعد ذلک فاولئک ہم الفاسقون اور جناب رسالت مآب نے جو وصایا فرمائے ہین اوسکی تعمیل واجب ولازم ہے منجملہ اوسکے یہ ہے کہ امرت بقتال الناکثین والقاسطین والمارقین اور جو کہ نیابت مصطفوی خلافت نبوی ترویج احکام شریعت تنفیذ او امر دین وملت اور حفظ امت جناب رسالت صلعم اور عدل و نصفت پر مبنی و مبتنی ہے نہ جلب مال و دولت اور اخذ جاہ و ثروت اور اختیار ظلم و بدعت کے

جیسا کہ حکام جبار سلاطین ستمگار نفس پروران دنیا دار کرتے ہین لہذا حضرت امام علیہ السلام
فرماتے ہین کہ اگر چشمہاے بصیرت اور دیدہ ہاے عدل و نصفت سے دیکھو تو
تمکو معلوم ہو جاوے گا کہ لذائذ دنیاے فانی حظاظ تعیشات نفسانی زخارف
نعمات این جہانی میرے نزدیک آب دماغ گوسفند متعفن سے بدتر اور ذلیل و مکروہ
تر ہے جو دست ریم آلودہ بجذوم و مبروص مین موجود ہو پس میری غرض حصول
خلافت سے کبھی حصول مال و منال اور وفور جاہ و اجلال یا تعیش احوال و ترفیہ
حال نہ تھے اور نہ ہے بلکہ جہان تک ممکن ہے رضاے جناب احدیت اتباع
جناب رسالتمآب بجالاونگا اور اجراے احکام شریعت و انفاذ امور دین و ملت
بقدر استطاعت و مکنت کرونگا قال العالم الربانی ابن المیثم البحرانی اعلم انہ
ذکر من تلک الاعذار ثلثۃ احدہا حضور الحاضر لمبایعتہ والثانی قیام الحجۃ
علیہ بوجود الناصر فی طلب الحق لو ترک القیام الثالث ما اخذ اللہ علی
العلماء من العہد علی انکار المنکرات و قمع الظالمین و دفع انظلامات
عند التمکن والعذران الاولان ہما شرطان فی الثالث اذ لا یتعین ولا یجب
انکار المنکر بدونہما پس واضح ہو کہ انبیا و اوصیا علیہم السلام مامور ہین بجہاد
و امر بالمعروف و نہی عن المنکر کی لیکن تعمیل اوسکی موقوف ہے شرائط و اسباب پر
پس اگر شرائط و مواد جہاد مفقود ہون تو مامور ہین صبر و قرار پر جیسا کہ خلافت ثلثہ مین
حضرت امیر علیہ السلام نے عمل کیا جناب رسالتمآب نے تا زمان دراز اعلان شریعت
نہ کیا اکثر انبیاے سابقین نے صبر و سکوت کیا اور جبکہ شرائط و اسباب اور مواد جہاد
موجود ہوگئے تو ایک لحظہ قرار و آرام اور سکون و سکوت نہ کیا چنانچہ عبد اللہ بن
عثمان نے حضرت شاہ ولایت ع مین عرض کیا کہ امسال معاویہ کو حکومت شام سے
موقوف نفرمایے کہ ابتداے خلافت ہے اور ہنوز استحکام امارت نہین ہوا ہے

اصلح و انسب یہی ہی کہ چشم پوشی فرمائی حضرت نے فرمایا کہ مجھکو رخصت ایکروز بلکہ مہلت ایکساعت کی نہین دیگئی ہی اور ہم مامور ہین اجرائی احکام شریعت اور انفاذ آئین و ملت پر پس ایک لحظہ قرار و سکون اور صبر و درگذر جائز نہین ہی کیونکہ انبیا و اوصیا واسطے انفاذ شریعت اور حفظ دین و ملت اور نشر عدل و نصفت کے مامور ہین کچھ طمع زخارف فانی اور شہوات نفسانی اور مرغوبات آمال و امانی کیواسطے نہین ہین بلکہ دنیا ہمارے نزدیک دورزہ ملون آب عطسہ گوسفند اور ریم دست مجذوم بیمار سے ذلیل و خوار تر ہے انتہی ملخص کلام الامام علیہ السلام

## توضیح اخبار و آثار فیہا عبرۃ لاولی الابصار

قالوا وقام الیہ رجل من اہل السواد عند بلوغہ علیہ السلام الی ہذا الموضع من خطبتہ فناولہ کتابا فاقبل ینظر الیہ یعنے راویان اخبار و آثار ناقلان صدق شعار لکھتے ہین کہ جب کلام بلاغت نظام حضرت امام اس مقام پر پہونچا تو منجملہ حاضرین دربار گوہر بار مجمع انصار جان نثار سے ایک شخص باشندہ نخلستان اشجار یا اہل سواد کوفہ و دیگر امصار اوٹھ کھڑا ہوا اور سمجھا کہ خطبہ امام اختتام کو پہونچا اور ایکنامہ ضراعت ختامہ بند و ملفوف مسائل عامضہ سے مملو خدمت بیمنت میں پیشکش کیا وہ امام عالیمقام بلاحظہ مضمون غرابت مشحون بیغور مصروف ہوا ابو الحسن کیدری رحمۃ اللہ سے منقول ہی کہ بعض کتب قدیمہ مین

سلہ فی الدرۃ النجفیۃ والمروی عن ابی الحسن الکیدری علی ما وجدت فی الکتب ان العلامۃ ان الکتاب لذی دفعہ الرجل الیہ ع کان فیہ عدۃ مسائل (۱) ما الحیوان الذی خرج من بطن حیوان آخر ولیس بینہما نسب فاجاب ع انہ یونس بن متٰی خرج من بطن الحوت (۲) ما الشئ الذی قلیلہ مباح وکثیرہ حرام فقال ع ہو نہر طالوت لقولہ تعالیٰ الا من اغترف غرفۃ بیدہ (۳) ما العبادۃ التی ان فعلہا واحد استحق العقوبۃ وان لم یفعلہا استحق العقوبۃ فاجاب بانہا صلٰوۃ السکارٰی (۴) ما الطائر الذی لا فرخ لہ ولا فرع ولا اصل فقال ہو طائر عیسیٰ ع لقولہ تعالیٰ واذ تخلق من الطین کہیئۃ الطیر باذنی فتنفخ فیہ فیکون طیرا باذنی (۵) رجل علیہ من الدین الف درہم ولہ فی کیسہ الف درہم فضمنہ ضامن بالف درہم فحال علیہ الحول فالزکوۃ علی ای المالین یجب فقال ان ضمن الضامن باجازۃ من علیہ الدین فلا یکون علیہ وان ضمنہ من غیر اذنہ فالزکوۃ مفروضۃ فی مالہ (۶) حج جماعۃ ونزلوا فی دار من دور مکۃ واغلق واحد منہم باب الدار وفیہا حمام فمتن من العطش قبل عودہم الی الدار فالجزاء علی ایہم یجب فقال ع علی الذی اغلق الباب ولم یخرجہن ولم یضع لہن الماء (۷) شہد شہداء اربعۃ علی محصن بالزنا فامرہم الامام برجمہ فرجمہ واحد منہم دون الثلثۃ الباقین ووافقہم قوم اجانب علی الرجم فرجع من رجمہ عن شہادتہ والمرجوم لم یمت ثم مات فرجع الآخرون عن شہادتہم علیہ بعد موتہ فعلیٰ من یجب دیتہ فقال علی من رجمہ من الشہود ومن وافقہ (۸) شہد شاہدان من الیہود علی یہودی انہ اسلم فہل یقبل شہادتہما ام لا فقال لا یقبل شہادتہما لانہما یجوزان تغییر کلام اللہ وشہادۃ الزور (۹) شہد شاہدان من النصاریٰ علی نصرانی او مجوسی او یہودی انہ اسلم فقال یقبل شہادتہما لقولہ سبحانہ ولتجدن اقربہم مودۃ للذین آمنوا الذین قالوا انا نصاریٰ الآیۃ ومن لا یستکبر عن عبادۃ اللہ لا یشہد الزور (۱۰) قطع انسان ید آخر فحضر اربعۃ شہود عند الامام وشہدوا علی قطع یدہ وانہ زنا وہو محصن فاراد الامام ان یرجمہ فمات قبل الرجم فقال علی من قطع یدہ دیۃ یدہ حسب ولو شہدوا انہ سرق نصابا لم یجب دیۃ یدہ علی قاطعہا واللہ اعلم ۱۲ منہ

